# *Khaksar Tehrik Ki Solah Salah Jidoo Juhad*

**By Safdar Saleemi**






*Digital File Compiled By*

**Nasim Yousaf**

# Allama Mashriqi — A Giant Among Men

**By Nasim Yousaf**

Allama Inayatullah Khan Al-Mashriqi was born on August 25, 1888. Mashriqi obtained his initial education at home and then attended school in Amritsar, prior to joining Foreman Christian College (F.C. College) in Lahore. He obtained his Masters degree in Mathematics in first class from the University of Punjab and later went on to study at the University of Cambridge. Throughout his academic life, Mashriqi made history; it is believed that his academic records at the University of Cambridge - where he completed four Triposes within five years with distinction - are yet to be broken.



Upon completion of his studies, Mashriqi joined Islamia College (Peshawar) as Vice Principal, and was later appointed Under Secretary at the Education Department of the Government of British India. In light of emerging differences with the British, he was demoted to Head Master of Government High School in Peshawar. During his tenure in Government Service, he was offered Knighthood and Ambassadorship to Afghanistan, but declined both offers, as he considered them a means for the British authorities to use him for their own political purposes.

While in Government service, Mashriqi wrote Tazkirah, a scientific commentary on the Holy Koran, which was nominated for the Nobel Prize. When the Nobel Prize Committee asked him to translate the book into any major European language, he declined to do so; he considered this to be an insult to the millions of people who spoke the Urdu language. Admiring Mashriqi and Tazkirah, Air Marshal (Retd.) Qazi Javed Ahmed wrote (in a message to me), "I am an admirer of Allama sahib and have read some of his books…I have also read his two volumes of 'Tazkira'…He is so relevant even today and we can all draw inspiration and guidance from what he has written."

In 1930, Mashriqi founded the Khaksar Tehreek (Khaksar Movement) to revive the glory of the nation. However, the British became wary of the Movement's ultimate goal, which was predicated on ending British rule in order to bring freedom to India. Thus, the Tehrik was banned in Punjab in 1940 and Mashriqi was imprisoned. In 1941, the ban on the Movement was expanded throughout the entire India. The Government of British India demanded that Mashriqi disband his movement, or continue to remain behind bars. However, Mashriqi refused to succumb to any threat and replied that the Khaksar Movement was not his personal property that he could dispose off. The British, therefore, continued to imprison him for an extended period of time; he faced all atrocities with extraordinary courage and remained steadfast. In fact, Mashriqi fasted for 80 days in jail to protest his unjust imprisonment; he was ultimately released, but his movements remained restricted.

Following Mashriqi's release from prison, he vigorously began working for an end to British rule. He was warned many times by the British authorities to halt his activities, but he did not waver in his resolve. In 1945, he presented The Constitution of Free India, 1946, A.C., which provided protection for the rights of both Muslims and non-Muslims, and could serve as a precursor to jointly seeking independence. Unfortunately, the document was not adopted for political reasons.

Mashriqi continued his efforts until British rule in India came to an end in 1947. Despite achieving independence, Mashriqi was saddened by the division of India. To him, partition was not the solution to the country's problems.

Allama Mashriqi died at Albert Victor Hospital (Mayo Hospital) in Lahore on August 27, 1963. A pall of gloom prevailed across the country following his tragic death; condolence messages from followers and admirers came from all over the world. Mashriqi's funeral prayers were led by Maulana Abdus Sattar Khan Niazi at Badshahi Mosque in Lahore. All along the funeral procession, the public gathered to pay tributes to their leader and showered his body with flowers.

Mashriqi left behind a lasting legacy of combating injustice, communalism, and sectarianism. He worked all his life for unity, discipline, and fostering a peaceful coexistence among people, regardless of religion, class, color or creed. As a result of his unrelenting fight, he forever changed the history of the Indian subcontinent; Mashriqi's vision of co-existence needs to be followed in order to bring peace to the world today.

For more information on respected Allama Mashriqi, visit:

1. https://www.facebook.com/allamamashraqi
2. https://www.facebook.com/AllamaMashriqi.1
3. https://www.facebook.com/TazkirahByAllamaMashriqi
4. https://www.facebook.com/Khaksar.Movement
5. http://allama-mashriqi.8m.com

# About the Compiler

Nasim Yousaf is a scholar and historian. He has thus far published 12 books and numerous articles (which have appeared in newspapers in many countries, including Bangladesh, Canada, Pakistan, India, Japan, Norway, United Kingdom, and the USA) and has presented his works at conferences in the U.S. His works have been published in the journals *Harvard Asia Quarterly* and *Pakistaniaat* (USA) as well as in the *World History Encyclopedia* (USA). He has also compiled a rare and historic collection of a newspaper entitled *Al-Islah*, which was launched by his grandfather, Allama Mashriqi, in 1934. His books and other works are important contributions to the historiography of South Asia. He is currently working on additional books and articles.

For more information on the author's works, please visit:

- https://www.facebook.com/nasimyousaf.26

# Allama Mashriqi's Power

"Muslims, Hindus, Sikhs, Untouchables, Christians of the FrontierProvince have witnessed with their own eyes that one order from Khaksar-i-Azam sets in motion five million…Khaksar soldiers."

— *Al-Islah* (Lahore), December 01, 1946 (translated from Urdu)



Members of the Khaksar Movement in British India

# Motto of the Khaksar Movement

"The motto of this [Khaksar] movement is discipline, its line of action social service, and its aim peace—the essence of Islam... Its principles are betterment of physical and spiritual health, development of individual and collective character, the ending of all controversies through extensive social service, strict discipline and all-embracing love. Every one who believes in one God can be its member. Perhaps this is the only organisation [organization] in which no subscriptions are collected. Every member and worker meets his own expenses and does not depend on public collections. Every one works, toils, serves and strives to bring man and man together.

With the above aims and objects of the organisation [organization], the Khaksar movement has not been confined to India alone but it has a considerable following in Burma, Ceylon, Bahrain, South Africa, etc."

—Khan Bahadur Shaikh Fazl-i-Haq Piracha (Member Legislative Assembly). Extract from the Legislative Assembly debates, September 23, 1942.



Khaksar Movement Flag

# خاکسار تحریک کی سولہ سالہ جدوجہد

کونسی وادی میں ہے کونسی منزل میں ہے
عشق بلاخیز کا قافلۂ سخت جاں

اقبالؒ

صفدر سلیمی

آزاد ہندستان کتاب گھر کشمیری بازار لاہور

بار اوّل

قیمت مجلد چار روپے

# فہرست



کو اپریٹو کیپیٹل پرنٹنگ پریس لاہور میں پرنٹر پبلشر نصیر الدین نے کشمیری بازار لاہور سے شائع کیا۔

## محاذ بمبئی



## خاکسار آئین

# تعارف

از محمد شفیع صابر (بی اے منشی فاضل ادیب فاضل)



محترم صفدر سلیمی کو دنیائے خاکسار سے متعارف کرانا تحصیل حاصل ہے، چند ہی سالوں کے مجاہدانہ سعی و عمل سے آپ نے تحریک میں اپنے لئے ایک بلند مقام پیدا کر لیا ہے، بنگال، بمبئی، پنجاب اور سندھ کے محاذوں میں بنفس نفیس قربانیوں کے علاوہ صوبہ سرحد میں بطور سالار اعلیٰ آپ نے وہ عظیم الشان خدمات انجام دی ہیں جن کی مثال مشکل سے ہی مل سکیگی۔ انتظامی اور اصلاحی قابلیتوں کے علاوہ قدرت نے آپ کو تحریر و تقریر کی بے مثال صلاحیتوں سے نوازا ہے اور انہی خداداد خوبیوں کا نتیجہ ہے کہ آپ کی قلم سے نکلا ہوا ایک ایک لفظ اس درجہ مؤثر اور نتیجہ خیز ہوتا ہے کہ پڑھنے والا جھوم جھوم اٹھتا ہے اور ان کی تقریر سننے والا ہر شخص اپنے آپ کو حقائق کی ایک نئی دنیا میں آباد پاتا ہے۔

زیر نظر کتاب "خاکسار تحریک کی سولہ سالہ جدوجہد" آپ کی ان ہی خوبیوں کا آئینہ ہے یہ ایک تواریخ ہے لیکن تاریخ کی عام کتابوں سے بالکل نرالی۔ واقعات نگاری کا اسلوب اور طرز تحریر اس قدر دلچسپ ہے کہ آخر تک پڑھنے والے کی توجہ ایک لمحہ کے لئے بھی ادھر اُدھر ہوتے نہیں پاتی، نہ صرف یہ بلکہ عام مورخین کی طرح آپ نے صرف واقعات کے سنین اور اعداد و شمار بیان کرنے پر ہی اکتفا نہیں کیا بلکہ ہر واقعہ کی تہ تک پہنچنے کی کوشش کی ہے ہمارے ہاں تواریخ کی کتابوں میں شاید سب سے بڑا نقص یہی ہے کہ صرف اہم واقعات بیان کرنے کے بعد مورخ اپنے فرض سے سبکدوش ہو جاتا ہے اور پڑھنے والا ان واقعات کو ایسے رنگ میں دیکھتا ہے گویا یہ کوئی آسمانی یا ما فوق الفطرت واقعات ہوں۔ تاریخ کا کوئی طالبعلم "انقلاب فرانس" یا "غدر ۱۸۵۷ء" کو تاریخ میں بار بار پڑھنے کے بعد بھی یہ نہیں سمجھ سکتا کہ یہ واقعات کیوں اور کس طرح رونما ہوئے؟ حالانکہ یہ ایک امر واقعہ ہے کہ اصل واقعات





## ہاں یہی ہے داستانِ جہاد

اُس کاروانِ حریت کی جو مشکلات و موانعات کے صبر آزما پہاڑوں سے ٹکراتا اور ابتلاء و آزمائش کی طوفانی لہروں کو دعوتِ پیکار دیتا ہوا افتاں و خیزاں مسلسل سولہ برس سے منزلِ مقصود کی جانب بڑھ رہا ہے۔ قافلہ سالار کے نعرۂ مستانہ سے پہاڑوں کے دل لرز اُٹھے اور مجاہدینِ کارواں کے برق پاش ولولوں نے بجلیوں کی آخری تڑپ چھین لی ـــــ لیکن ضلالت اور گمرہی کی پگڈنڈیوں کو صراطِ مستقیم قرار دینے والے ملک و ملت کے قافلوں نے راہِ قلندری سے مجرمانہ بے نیازی اختیار کئے رکھی۔ منتظر نگاہوں کے سامنے اِنفِرُوا خِفَافاً وَّثِقَالاً کی اس دلنواز اور حیات افروز تصویر کو ملک و ملت کے سامنے پیش کرتے ہوئے میں اپنے آپکو اس لازوال یقین سے سرشار پاتا ہوں کہ بہت جلد ہندوستان کے ہلاکت آفریں تدبر اور منافرت انگیز پالیٹیکس خودکشی اور استہلاک کے دروازوں پر دم توڑ دینگے ـــــ وہ دِن ستم زدوں کی ازسرِ نو تعمیر کا دن ہوگا۔ اُس روز تشنہ لب اور دم توڑتا ہوا مشرق اسی چشمۂ آبِ حیات کے کنارے اپنی کھوئی ہوئی زندگی کو پھر پالیگا۔ ملتِ بد نصیب اُسوقت اپنی اُجڑی ہوئی بہاروں کو اخلاص و ایثار کے انہی پھولوں سے پھر مسکراتا پائیگی اور تیرہ بخت ہندوستان کا آسمانِ تقدیر حرکت اور جنون کے انہی ستاروں سے پھر جگمگا اُٹھیگا۔ ہر جانب ایک ہی پکار سنائی دیگی ؎

کونسی وادی میں ہے کونسی منزل میں ہے
عشقِ بلاخیز کا قافلۂ سخت جاں (اقبالؒ)

**صفدر سلیمی**

کی نسبت اُن کے اسباب اور وجوہ کا جاننا زیادہ ضروری ہوتا ہے، اور روزمرّہ کے یہ معمولی معمولی حادثات، چھوٹی چھوٹی تبدیلیاں، مجلسی تغیرات، معاشی خرابیاں، جو سالہا سال پہلے سے جنم لے چکے ہوتے ہیں، یہی ان واقعات کے اصل اسباب ہوتے ہیں۔ اس لئے کامیاب مؤرخ وہی ہے جو اپنے زمانہ کی تاریخ ایسے انداز میں لکھے کہ سوسائٹی کی حالت اور اُس کے ہر فرد کی روزمرہ کی زندگی کا نقشہ خود بخود پڑھنے والے کے ذہن میں کھنچ جائے۔

اِس کتاب میں اِس اصول کو شروع سے آخر تک ملحوظ رکھا گیا ہے، فاضل مؤرخ نے ہر واقعہ ایسے جامع اور مفصّل طریق پر بیان کیا ہے اور ہر چھوٹے سے چھوٹے حادثہ پر بھی ایسی روشنی ڈالی ہے کہ ہر امر اور ہر چیز خود بخود واضح ہوتی چلی جاتی ہے اور پڑھنے والا یہی محسوس کرتا ہے گویا وہ خود اپنی آنکھوں سے واقعہ کو رونما ہوتے دیکھ رہا ہے۔ اس پر لطف یہ کہ ہر واقعہ کے متعلق ادنیٰ سے ادنیٰ تفصیل مع محل وقوع، اُس کے اسباب، اُس کے متعلقہ حوالہ جات کمال صحت و صفائی اور حسنِ ترتیب کے ساتھ پیش کئے گئے ہیں۔

ایک اور بڑا نقص جو عام تواریخوں میں دیکھنے میں آتا ہے، یہ ہے کہ واقعات کو حرف بحرف نقل کر دینے ہی کو کمالِ فن سمجھا جاتا ہے اور ادبی ضرورتوں کا کوئی خاص خیال نہیں رکھا جاتا تاریخ کو آج تک شاید اسی لئے ایک خشک اور غیر دلچسپ مضمون خیال کیا جاتا ہے کہ عام تاریخوں کا طرزِ بیان بہت ہی غیر معقول قسم کا ہے، برعکس اس کے اگر تاریخ کے صحیح واقعات کو ادبی خوبیوں سے مزیّن کر کے افسانوی یا ڈرامائی رنگ میں پیش کیا جائے جس سے پڑھنے والے کے لئے دلچسپی کا سامان مہیا ہو تو بہت زیادہ فوائد حاصل ہو سکتے ہیں۔ دوسری بہت سی خوبیوں کے علاوہ تاریخ و ادب کا یہ خوشگوار امتزاج اس کتاب کو چار چاند لگا رہا ہے، اور جگہ جگہ زباندانی اور ادب کے وہ شاندار نمونے دیکھنے میں آتے ہیں کہ پڑھنے والا تعریف کئے بغیر نہیں رہ سکتا۔

قائد تحریک کی زندگی پر روشنی ڈالتے ہوئے آپ لکھتے ہیں کہ

"کیمبرج کا مایۂ ناز سکالر اور "تذکرہ" کے شہرۂ آفاق شاہکار کا عظیم المرتبت مصنف میدانِ ننگ و نام میں کھڑا، قوم کو فلک الافلاک کے معراج تک پہنچانے کا عزمِ صمیم لے کر اٹھا ہے، ہمالیہ کی چوٹیوں پر نظریں جمائے بیٹھا ہے۔ درۂ خیبر کی جانب بار بار دیکھتا ہے آسمان کے ستاروں سے سکونِ نیم شبی میں سرگوشیاں کرتا ہے، با دیدۂ تر دعا بھی مانگ رہا ہے کہ "خدایا تیری رحمت کا نزول ہو اور کسی کا اجڑا ہوا گھر آباد ہو جائے" قلندروں اور مجذوبوں کی طرح گذشتہ عظمت کے ماتم میں سرفروش بن کر نکلا ہے دیوانوں کی طرح پکار رہا ہے آؤ اکٹھے ہو جاؤ۔ بُرائے قصور جانے دو۔ اگلی تقصیریں معاف کر دو آپس کی جدائی نے بُرے دن دکھائے ہیں اب گلے مل جاؤ، تم ماں کے پیٹ سے بادشاہ بن کر نکلے تھے۔ خدا نے تمہیں بادشاہت اور صرف بادشاہت کے لئے پیدا کیا تھا۔ اعلون ہونے کے بغیر تم مومن رہ نہیں سکتے۔ اٹھو! اب خاکسار کا بگل تیرہ سو برس قبل کی جنگی آواز ہے، جو فاران کی چوٹیوں کا پیغام پھر تمہارے کانوں تک پہنچا رہی ہے۔"

آگے چل کر لاہور کی کربلائے جدید کا نقشہ ان دردناک الفاظ میں کھینچتے ہیں:-

"سرحد اور یو۔پی کی سرزمینیں خاکساروں کے خون سے رنگی جا چکی ہیں۔ عدم تشدد کے علمبردار اپنے ارمان نکال چکے ہیں۔ لیکن پنجاب کا فوجی وزیراعظم ابھی تک خاموش ہے۔ اس کی توپیں، مشین گنیں، رائفلیں اور اشک آور گیس کے بم ابھی تک خدا کے ان مخلص اور پُرامن سپاہیوں کے خلاف حرکت میں نہیں آئے۔ آخر یہ خاموشی کیوں ہے؟ کیوں نیکی کی نہر سلسبیل سے محبت اور رافت کی کشتِ نوبہار کو بھولنے اور پھلنے کا موقع دیا جا رہا ہے۔ عسکریت کے پھول ابھی تک کیوں پنجاب کی سرزمین پر مسکرا رہے ہیں۔ نیکی کا چراغ کیوں تابانیاں پیدا کر رہا ہے

— خدمتِ خلق کی برقی شعاعیں کیوں اچھیرہ سے اٹھ اٹھ کر ہندوستان میں پیار اور اخوت کا نور بکھیر رہی ہیں؟ — سر سکندر ابھی تک یہ کیوں برداشت کر رہا ہے؟

**خاکسار!** تیرے سردار نے ٹھیک کہا تھا کہ تیری راہ پھولوں کی سیج نہیں — شیطان کی دنیا میں خدائی کے غم میں گھٹ گھٹ کر مرنا کوئی کیوں پسند کرے!

— دم توڑتے ہوئے انسانوں کو تو اپنا خون دے دے کر کیوں بچا رہا ہے؟ ڈوبتوں کا سہارا کیوں بن رہا ہے؟ — راوی کے سیلاب میں غرق ہو ہو کر کیوں لاکھوں کی جائیدادیں بے مزد بچا رہا ہے؟ — بھڑکتی آگ کے شعلوں میں کود کر کیوں کسی کا نورِ چشم باہر نکال لاتا ہے؟ — غنڈوں کے خنجر سے لہولہان ہو کر کیوں کسی غریب کے بچے کو بچا رہا ہے؟ — جب حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی خدمتِ خلق موردِ عتاب بن گئی تھی — تو دنیا تیرے انداز کیوں برداشت کرے؟ — مہاتما اور راشٹرپتی کے وزیروں نے جب اسے برداشت نہ کیا — تو محترم سر سکندر اسے کب برداشت کرے گا؟ —

— سر سکندر کا خونی اعلان سننے کے لئے تیار ہو جا۔ اور دیکھ کہ پردۂ غیب سے کیا کچھ ظہور میں آئے گا — کیسے کیسے ستم ایجاد، صبر آزما اور ہوشربا ڈرامے پنجاب کی سرزمین پر کھیلے جائیں گے — گولیوں کی بوچھاڑ کس بے پناہ شدت سے ہو گی — کتنے گھر ویران ہو جائیں گے — کتنی ماؤں کا آنکھوں کا نور چھن جائے گا — !!! — کتنی عورتیں بیوہ اور کتنے بچے یتیم ہو جائیں گے؟

— آہ! ملت کی کتنی قیمتی جوانیاں پنجاب کے خونی دیوتا کی نذر ہو جائیں گی — روٹھے ہوئے اس دیوتا کو خوش کرنے کے لئے لاشوں کے کتنے مقدس اور قیمتی ہار بنیں گے جو سنگینوں کی نوکوں سے گوندھے جائیں گے۔

ضیغم —— ! تیرے جوشِ جنوں کی آج آخری آزمائش ہے۔

صدیق علم بردار — ! دیکھنا دین خدا کا علم سرنگوں نہ ہونے پائے۔
غازیان بدر کے نام لیواؤ — ! کہیں بڑھتے ہوئے قدموں میں تزلزل پیدا نہ ہو جائے!

— وہ دیکھنا — ! پردۂ زنگاری کی پشت سے کوئی حرکت ہوئی — نہیں کروڑوں انسانوں سے سنت کربلا کی تجدید کے لئے منتخب کر لیا گیا — ہاں! تمہیں مبارک ہو! تم پر خدا کے کروڑوں نیک بندوں اور فرشتوں کا سلام ہو!

؎ بنا کردند خوش رسمے بخاک و خون غلطیدن
خدا رحمت کند ایں عاشقانِ پاک طینت را

---

علاوہ ازیں ایک کامیاب مؤرخ کے لئے یہ بھی لازمی ہے کہ وہ تاریخ لکھتے وقت اپنے تاثرات کو بیان میں نہ آنے دے اور جب کوئی واقعہ لکھے تو اپنی ذات سے بالکل علیحدہ ہو کر — محترم صفدر سلیمی نے اس اصول کو بھی پوری طرح ملحوظِ خاطر رکھا ہے۔ وہ اگرچہ خاکسار تحریک کے ایک مخلص فدائی ہیں لیکن تاریخ لکھتے وقت کسی جگہ بھی انہوں نے اپنی عقیدت کا بڑھ چڑھ کر اظہار نہیں کیا، کسی واقعہ کو بھی توڑ موڑ کر حقیقت کو چھپانے کی کوشش نہیں کی، بلکہ کارکنان تحریک کی لغزشوں کو پوری طرح بے نقاب کیا ہے — جے پور کے وقوعہ میں ناصرالدین حیدر کی ابتدائی غلطیوں کو جگہ بجگہ تسلیم کرنے کے علاوہ جب لکھنؤ میں کئی سو جانبازوں کی موجودگی میں، خاکسار اعظم کو پولیس نے گرفتار کر لیا۔ تو اس واقعہ کی تمام تر ذمہ داری غافل افسران کیمپ پر ڈالتے ہوئے آپ لکھتے ہیں کہ :—

"خاکساروں کے مجرمانہ تغافل اور افسوسناک غلط فہمی ہیں —
"خاکسار اعظم" کی گرفتاری عسکری نقطۂ نظر سے تحریک کے نظام

کی پیشانی پر ایک ایسا بدنما داغ ہے، جسے دھونے کے لئے خون کا دریا بہ جانا چاہیئے تھا۔ یہ شبخون، سالاران کیمپ کی حمیت پر ایک ایسا تازیانہ ہے، جسے مستقبل میں کسی قیمت پر نظر انداز نہ کیا جانا چاہیئے۔ یہ شکست اتنی بڑی کمزوری تھی جس سے خاک راعظم آنکھیں بند نہ کر سکا اور انہوں نے صاف الفاظ میں کہہ دیا کہ اگر یہی خبر کسی زندہ قوم کی فوج کو ملتی تو کیا کچھ نہ ہو جاتا ۔"!

---

غرضیکہ فاضل مورخ نے تمام پہلوؤں سے کتاب کو زیادہ سے زیادہ مکمل اور مفید بنانے میں کوئی کسر اٹھا نہیں رکھی اور محنت شاقہ سے اس کٹھن کام کو کامیاب طریقے پر سرانجام دیا ہے۔

امید ہے فدایان ملت اس کتاب کو ہاتھوں ہاتھ لیں گے اور اس کی تحریروں کو دل کی گہرائیوں میں جگہ دیں گے۔

"ادارۂ اخوت و مساوات" پشاور — محمد شفیع



اِسی دریا سے اُٹھیگی وہ موجِ تُند جولاں بھی
ستاروں کے نشیمن جس سے ہوتے ہیں تہ و بالا
(اقبالؒ)

# پیشکش!

## شہید بیکسی غازی احسان اللہ خان اسلم کے نام

جس کی زندگی کا پھول مسکرانے سے پہلے ہی مسل دیا گیا۔
جس کے رقصِ بسمل کی آخری تڑپ اور جس کی تلوار کی دھار
پہ آخری جنبش دیکھنے کے لئے چند جھلملاتے ہوئے ستاروں کے
سوا اور کوئی نہ تھا۔
جو بیکسی کے عالم میں غنچۂ نوشگفتہ کی صورت قربان ہو گیا۔ لیکن
ملت گم کردہ راہ کے لئے زندگی کا ایک نشان بن گیا۔
نشان جو میلوں کی دوریوں اور پہاڑوں کی بلندیوں سے
مدتوں نظر آتا رہیگا۔

قائد تحریک کے مایۂ صد ناز!
دُنیائے خاکسار تیری عظمتِ کردار پر ہمیشہ تحسین و آفرین
کے پھول برساتی رہیگی۔

فصلِ گل تربت پہ تیری پھول برسایا کرے
جھومتی کعبے سے رحمت کی ہوا آیا کرے

صفدر سلیمی




# خاکسار تحریک کی ابتدائی منزل

اور

قائد تحریک

ہوا ہے گو تند و تیز لیکن چراغ اپنا جلا رہا ہے

وہ مردِ درویش جس کو حق نے دیے ہیں اندازِ خسروانہ

# پیامِ حیات

خاکسار! — تیری راہ پھولوں کی سیج نہیں۔

ایک بے حس اور مایوس قوم یقیناً اس زندہ آواز کے خلاف یورش کرے گی۔ وقت کے بندے اور گدازِ عشق سے نا آشنا تجھے بیوقوف بھی کہیں گے۔ لیکن — تاریخِ عالم میں وہ کون سا وقت تھا جب باطل اپنی تمام قوتوں کو مجتمع کر کے حق کے مقابلہ میں نہیں آیا؟ — یہ جنگ شروع سے ہی چلی آ رہی ہے۔

ناکامی صرف اس وقت ہوتی ہے جب تجھے اپنی منزل کی صداقت کا یقین نہیں رہتا جب تیرا عہد عہدِ استوار نہیں ہوتا جب تیرا عشق عشقِ صادق کے مرتبے کو نہیں پہنچتا۔ ورنہ مخالف طاقتیں تو ایمان کے لیے سامانِ چمک مہیا کرتی ہیں!

خاکسارِ اعظم

"مجھے مشکلات سے عشق ہے۔

میری تمام زندگی بچپن سے تنگی تکلیف و رعسُر
میں کٹی۔ میں نہایت آسودہ حال گھر میں پیدا ہو کر بھی
تکلیف ور رنج محنت ور کلفت کا شیدائی رہا۔ دنیا کا
کوئی آرام نہیں جو خدائے عزّ وجل نے مجھے میسر نہ کیا ہو
لیکن اس آرام کو پیہم اور ضد سے چھوڑتا رہا۔ کوئی عیش نہیں
جس پر میری دسترس نہ ہو سکتی تھی، لیکن اُس عیش سے
یکسر روگرداں رہا۔ کوئی مرتبہ ور دنیاوی جاہ نہیں جو مجھے
چشم زدن میں نہ مِل سکتا تھا لیکن اُس کو جان بوجھ کر
پاؤں سے ٹھکراتا رہا۔ مجھے دکھ ور تکلیف میں خدا
سے قرب کا یقین رہا ہے اور اب رنج اٹھا اٹھا
اسی سے قریب تر ہونا چاہتا ہوں"

(خاکسار اعظم)

# قائدِ تحریک

سالہا در کعبہ و بُت خانہ می نالد حیات تا ز بزمِ عشق یک دانائے راز آید بروں

خاکسار تحریک کی ماضی اور حال کی جدوجہد کی زندہ جاوید داستانوں کا تذکرہ اُس وقت تک تشنۂ تکمیل رہیگا جب تک کہ مشرق کے مفکرِ اعظم اور تحریک کے قائدِ جلیل کی داستانِ حیات کو روشنی میں نہ لایا جائے۔ کون کہہ سکتا ہے کہ مشرقی کے نہاں خانۂ تصوّرات میں جن آرزوں، تمناؤں، امیدوں اور عزائم کی کشت نوبہا پرورش پا رہی ہے، وہ مشرق اور انسانیت کے سنہری مستقبل کی تابناکیوں کے آئینہ دار ہوں۔ تاریخ نے بار بار اپنے فیصلوں کو دُہرایا ہے اور اس لازوال حقیقت سے انکار نہیں کیا جاسکتا کہ زمانہ کے اکثر اعاظم الرجال زندگی کے ایک بڑے حصے تک غلط فہمیوں میں مستور رہے۔ دُنیا ایک مُدت مدید تک انکے پروگرام اور لائحۂ عمل کے متعلق اندھیرے میں رہی۔ قومی زوال سے پیدا شدہ دماغی عیاشیاں، نفس پسندیاں، آرام طلبیاں، ذہنی انتشار اور پست ہمتی ان کے رجزِ عمل کے خیر مقدم کے لیے تیار نہ ہو سکے۔ ان دیدہ زیب اور دلفریب بتوں کے گوشہ نشین پجاریوں کو زبردستی اور رجاں سپاری کی آسماں توڑ توحید پر آسانی کے ساتھ آمادۂ عمل نہ کیا جاسکا۔ بے عملی کے شرک اور شیطنت کا گھوٹا ہوا انتقام کبھی آوازۂ حق کو برداشت کرنے کیلیے تیار نہ ہوگا۔ خاکسار اعظم حضرۃ علامہ عنایت اللہ خان المشرقی کی عمل بر انداز زندگی ان تلخ لیکن لازوال حقائق کا آفتاب

بن کر آج ہمارے سروں پر چمک رہی ہے۔ ان کی مستیٔ کردار میں رنگی ہوئی راتیں
اور دن ایک کتابِ مسطور بن کر ہمارے سامنے آرہے ہیں۔ سلسلۂ عمل کی کڑیوں
نے ہزاروں اور لاکھوں انسانوں کو ان سے وابستہ کر رکھا ہے اور اِچھرہ کے ایک
سادہ اور پُرسکون خیمے میں بیٹھ کر وہ تعمیرِ جدید کے ولولوں کی برقی رَو ہندوستان
کے کونے کونے میں دوڑا رہے ہیں۔ ہندوستان کی عملی سرگرمیوں کا [illegible] وہ
مضبوطی سے تھامے ہوئے ہیں اور نگاہ قرآنی حقائق اور بصائر پر جمی ہوئی ہے۔
اُن کے تخیلات اور تصورات ایک جہانِ نو کی تشکیل میں مصروف ہیں اور ساتھ ہی
ساتھ عمل کی رنگینیوں کو بھی اُس میں آباد کیا جا رہا ہے۔ وہ فرضی اعتقادات اور
رسوم کے بے باک منکر ہیں اور اُن کا ہر قدم "علم اور یقین" کی روشنی میں اُٹھ رہا ہے
ان کی غیرتِ عمل ایک لمحہ کے لئے بھی یہ برداشت کرنے کیلئے تیار نہیں کہ عوام کو کسی
فرضی، رسمی اور ہنگامی پروگرام کی تقلید میں ان کے ہم نوا کر دیا جائے۔ رہنمائی اور
قیادت کے دیدہ زیب اور دلفریب نقابوں کو تار تار کر کے انہوں نے ٹھوس
اور عملی حقائق کی جو دنیا آباد کی ہے اس میں شہرت پسندی، خود غرضی اور بوالہوسی
کے لئے کوئی گوشہ موجود نہیں۔ کوئی ہفتہ شاید ہی ایسا گذرتا ہو جب عزت و شہرت
جاہ پسندی اور رسمی وفاداری کے بڑے بڑے لات و منات ان کے آستانۂ اخلاص
پر چکنا چور نہیں کئے جاتے۔ مخالفت کی تند آندھیاں، حوادث کی بجلیاں اور یاس
قنوط کی تاریکیاں انتہائی یورش میں ان کے پائے استقلال میں لغزش پیدا نہ کر سکیں
ان کی مسکراہٹوں نے کبھی شکست قبول نہیں کی۔ تسلیم و رضا کے جذبے میں وہ انتہائی
پامردی، بے پناہ خودداری، اور بے مثال صبر کے ساتھ اپنے کاروانِ حیات کو
لئے ہوئے منزلِ مقصود کی جانب بڑھ رہے ہیں۔ ان کے عزائم میں سنگِ خارا
کی سختی ہے۔ وہ الفاظ اور جذبات سے متاثر بھی نہیں ہو سکتے لیکن غیظ و غضب

کے عالم میں وہ ایک آتش فشاں پہاڑ بن جاتے ہیں اور بدترین مخالفت کو بھی پرکاہ
کے برابر وقعت دینے کے لئے تیار نہیں ہوتے۔ ان کی زندگی "حیاتِ جاوداں
اندر ستیز است" کا حقیقی مرقع ہے۔ صبر آزما مشکلات کو دعوت دے کر ان کا
مقابلہ کرنا ان کے آسمان نوٹ کیریکٹر کا بے مثال اور نمایاں پہلو بن چکا ہے۔

ان کے سینے میں فولاد کا دل ہے جس پر زمانہ کے اشد ترین حادثات اثر انداز
ہونے میں ناکام رہے۔ خاکساری کی راہ میں انہوں نے زندگی کے قیمتی پیارے،
دلفریب رشتے اور خون کی محبتیں بے دریغ قربان کر ڈالیں۔ حضرت جوہر آپ
ہی کے لئے فرما گئے تھے ؎

توحید تو یہ ہے کہ خدا حشر میں کہہ دے
یہ بندہ دو عالم سے خفا میرے لئے ہے

وہ دلفریب ماحول میں چلتے ہوئے مختلف قافلوں کو اپنے ارد گرد دیکھ
رہے ہیں لیکن جب ان کی ہنگامی رفتار اور بے نتیجہ منزل پر نظر ڈالتے ہیں
تو ان کی پیشانی شکن آلود ہو جاتی ہے اور پھر ایک حقارت بھری مسکراہٹ ڈال کر وہ
پھر سرگرم سفر ہو جاتے ہیں۔ وہ کہتے ہیں کہ جب میں اپنا مادہ خون قوم کی رگوں
میں دوڑا رہا ہوں تو کسی بدبخت کو قوم کا خون چوستے کیوں دیکھوں۔ یہ بے حیا
کون ہیں جنہوں نے آج تک ادنیٰ جھونپڑی میں بسر نہیں کیا اور قوم سے لاکھوں کے
تھیلے، ہزار در ہزار پھولوں کے ہار اور کروڑ "دل زندہ باد" کے نعرے انگلی ہلائے
بغیر وصول کر رہے ہیں۔ جنہیں صدیقی اور حسینی اسلام کی ابجد کی خبر نہیں۔
مغربی تہذیب کے پھوڑے ہوئے ان بابوؤں کو جب وہ قیادت کی کرسی پر جو
کانٹوں کی سیج سے کم نہیں، بآرام بیٹھتے دیکھتے ہیں تو کسی قدر حیران بھی ہو جاتے
ہیں کہ قوم ہلاکت کے کون سے دوزخ میں گر رہی ہے ——— وہ ساری خدائی

سے بے نیاز ہو کر سرفروشوں اور دیوانوں کی ایک قطار پیدا کرنے میں مصروف ہیں، جو قلندروں سے زیادہ مست اور اولیاؤں سے بڑھ کر بے نیاز ہوں۔ دہلی کے لال قلعہ پر پرچم اسلام کی اڑان، فاران کی چوٹیوں پر چالیس ہزار مشعلوں کیسا تھ چڑھائی اور پھر فتح مکہ کی خاطر لاکھوں کا کوچ ـــــ خدا ہی جانتا ہے۔ ان کی منزل مقصود کہاں ختم ہو گی؟

خاکسار تحریک کی تاسیس بجائے خود تاریخ انسانی میں ایک حد درجہ جرأت آفریں قدم تھا۔ خطرناک تلخیوں اور زہرہ گداز مخالفتوں سے اٹی ہوئی یہ ایک صبر پاش منزل تھی۔ قومی عظمتوں اور مذہبی صداقتوں کے علمبردار بہت کم قافلے ایسے گذرے ہیں، جنہوں نے اس خارستانِ حیات کی کٹھن منزلوں پر قدم رکھنے کی جرأت کی ہو۔ یہ وہ پرخطر منزل عشق تھی جس کے متعلق خواجہ حافظؒ مدتوں قبل ہی فرما گئے تھے ؎

در رہِ منزلِ لیلیٰ خطرہاست بسیار — شرطِ اول قدم آنست کہ مجنوں باشی

## کامیاب زندگی کے فائز المرام مرحلے

مشرق کی فلک گیر عظمتوں کے علمبردار مشرقی نے ۲۵ اگست ۱۸۸۸ء کو بمقام امرتسر منصۂ شہود میں آنکھ کھولی۔ مشہور صاحبِ اثر رئیس اور زفادر العلوم بزرگ خان عطا محمد خاں کا یہ مایۂ ناز فرزند جلد ہی زندگی کی کامیاب منزلیں طے کرنے لگا۔ حضرت علامہ سید جمال الدین افغانیؒ جیسے رہنمائے جلیل اور پیشوائے فرید اور علامہ عبداللہ العمادی جیسے عالم بے بدل سے آپ کے والد محترم کے حد درجہ گہرے مراسم قائم تھے، علامہ افغانی ہندوستان میں آپ ہی کے ہاں قیام فرماتے۔ ان حالات میں ہونہار مشرقی متاثر ہوئے بغیر نہ رہا۔ قومی درد کی چنگاری اس

کے دِل کی پہنائیوں میں روشن ہوئی اور جلد ہی شعلۂ جوّالہ کی صورت اختیار کر گئی اور اس کے ساتھ ساتھ وہ مملکتِ علوم میں فتحِ عظیم کے پرچم اُڑانے لگا۔ فارمن کرسچین کالج لاہور اُس قابلِ رشک کامیابی کو بھول نہیں سکتا، جو اس کے ہونہار طالب علم نے صرف پندرہ ۱۵ برس کی عمر میں بی اے کی ڈگری انتہائی اعزاز اور وظیفہ کے ساتھ حاصل کی مشہور حساب دان پروفیسر الیس این گپتا کا اپنے اس قابلِ فخر شاگرد کے متعلق یہ ریمارک ہے "مجھے ناز ہے کہ پنجاب نے اس سے زیادہ ہوشیار طالب علم ریاضی میں پیدا نہیں کیا"۔ ۱۹۰۶ء میں ایم اے (ریاضی) کے امتحان میں آپ نہ صرف پنجاب بھر میں اوّل رہے بلکہ سابقہ تمام ریکارڈ توڑ کر نیا ریکارڈ قائم کیا — روزنامہ "ٹریبیون" اس بے مثال کامیابی پر خراج تحسین ادا کرتے ہوئے لکھتا ہے "کیا کوئی شخص اب بھی کہہ سکیگا کہ مسلمان حساب نہیں جانتے؟" — اس قابلِ رشک کامیابی نے سرکاری اور غیر سرکاری عہدوں کی پیشکش کے دروازے آپ پر کھول دیے گورنر پنجاب نے آپ کے اعزاز میں پارٹی دی، ملک کے مختلف حصوں سے تہنیت اور تبریک کا ہدیہ سینکڑوں تاروں کی صورت میں آپ تک پہنچایا گیا — عہدوں کی پیشکش آپ کی علمی تشنگی کو کم نہ کرسکی اور آپ سب پیشکشوں کو شکریہ کیساتھ رد کرتے ہوئے مزید حصولِ تعلیم کے عازمِ انگلستان ہوئے اور کیمبرج یونیورسٹی کے ٹرانٹی کالج میں داخل ہو گئے۔ ۱۹۰۷ء میں ریاضی کے ایک مشہور مقابلہ میں جس میں سترہ کالج شریک تھے آپ پہلے ہی سال شامل ہوئے اور اوّل رہے۔ اس غیر معمولی کامیابی پر آپ کو ستر پونڈ ماہوار کا وظیفہ اور "فاؤنڈیشن سکالر" کا خطاب دیا گیا۔ ۱۹۰۹ء میں ریاضی کے ٹرائی پوز آنرز کے سہ سالہ کورس کو نہ صرف دو سال میں ختم کیا بلکہ اوّل آئے اور "رینگلر" کا خطاب بھی حاصل کیا۔



ہندوستانی سکالر عنائیت اللہ خاں ایم-اے (کینٹب) - بی-ایس سی - بی-ای، بی-او-ایل ایف-آر-ایس - (آرٹ
آئی-ای-ایس (ریٹائرڈ) ایف-آ-ایس (پیرس)، ایف-جی-ایس (پیرس) انگلستان سکالر کراسٹ - جن کی علمی قابلیت کے متعلق
کے بڑے بڑے اخبارات مثلاً "ڈیلی کرانیکل" - "ڈیلی مرر" - "ڈیلی سٹار" - "ڈیلی ٹیلیگراف" - "کیمرج ڈیلی نیوز" - "لندن ٹا
اور "ویسٹ منسٹر گزٹ" نے یک زبان ہو کر لکھا — "دنیا بھر کی قوموں میں عنائیت اللہ خاں
پہلا شخص ہے - جس نے چار مختلف اعزاز حاصل کئے" —

یونیورسٹی نے اس کامیابی سے متاثر ہوکر "بیچلر سکالر" کے خطاب سے نوازا اور پہلے سے زیادہ مقدار میں وظیفہ پیش کیا۔ ساتھ ہی دو مزید "ٹرائی پوز آنرز" کے چھ سالہ کورس کو دو سال میں ختم کر کے درجہ اوّل میں کامیاب ہوئے۔

مشہور برطانوی اخبار "ڈیلی میرر" اس کامیابی پر رقمطراز ہے "امسال کیمبرج میں عنایت اللہ خان نے دو ٹرائی پوز آنرز میں بیک وقت کامیابی کا غیر معمولی امتیاز حاصل کیا جو آج تک کسی نے حاصل نہ کیا تھا"

اسی طرح بی۔ او۔ ایل (السنہ شرقیہ) کا ٹرائی پوز آنرز درجہ اوّل میں پاس کیا۔ جو آج تک کسی ہندوستانی کو نصیب نہ ہو سکا۔ ساتھ ہی بی۔ ایس سی کی ڈگری آنرز کے ساتھ حاصل کر کے کالج میں اوّلیت کا انعام حاصل کیا ـــ اتنی بڑی کامیابیاں علمی فتوحات کے سمندر میں سکون پیدا نہ کر سکیں۔ چنانچہ ۱۹۱۲ء میں انجنیئری کے سب سے بڑے امتحان ٹیکنیکل ٹرائی پوز میں شامل ہوئے اور بی اے (آنرز) کی ڈگری حاصل کی۔

"ڈیلی کرانیکل" اس کامیابی پر حسب ذیل الفاظ میں خراج تحسین پیش کرتا ہے:۔

"ٹیکنیکل سائنس ٹرائی پوز کا نتیجہ جو کل شائع ہوا۔ عنایت اللہ کی کامیابی کو پیش نظر رکھ کر قابل لحاظ ہے۔ دنیا بھر کی قوموں میں عنایت اللہ خان پہلا شخص ہے جس نے چار مختلف اعزاز حاصل کئے"

یہ وہ اعزازات تھے جنہیں کیمبرج یونیورسٹی کا کوئی طالب علم پورے آٹھ سو برس کی تاریخ میں حاصل نہ کر سکا۔ مشرق کے لئے یہ کامیابیاں حد درجہ مایہ ناز تھیں۔ مغرب نے ان عدیم النظیر کارناموں پر جس ولولے سے خراج تحسین پیش کیا۔ وہ حسب ذیل اقتباسات سے پوری طرح ظاہر ہے:۔

ڈیلی سٹار (لنڈن):۔ اس وقت تک یہ بات ناممکن خیال کی جاتی

تھی کہ پانچ برس کی قلیل مدت میں کوئی شخص چار اعزازات حاصل کرسکے
لیکن یہ سہرا ہندوستان کے سر ہے کہ عنایت اللہ خان
نے اس ناممکن کو ممکن کر دکھایا۔"

روزنامہ ویسٹ منسٹر گزٹ

"ہونہار ہندوستانی سکالر عنایت اللہ خان نے آج ایک اور
اعزاز حاصل کیا۔ بلاشبہ وہ ان چوٹی کے ہندوستانیوں میں سے
ہے جنہوں نے کیمبرج میں شہرتِ دوام حاصل کی۔"

کیمبرج ڈیلی نیوز

"کامیاب طلبا کی فہرست جو آج شائع ہوئی اس میں عنایت اللہ
خان آف کرائسٹ کالج کا کارنامہ خاص دلچسپی کا مرکز ہے جس نے
چار مختلف علوم میں انتہائی اعزازات حاصل کیے۔"

"روزنامہ ڈیلی ٹیلیگراف" اور "روزنامہ لنڈن ٹائمز" نے بھی اسی
طرح شاندار الفاظ میں رائیں لکھیں۔

ان شہرہ آفاق کامیابیوں کے دوران میں آپ نے "ایمپائر ریویو"
"ویسٹ منسٹر ریویو" اور دنیا کے سب سے بڑے اخبار "لنڈن ٹائمز"
میں بھی بطور نامہ نگار کام کیا۔ ان اخبارات میں آپ کے جو بلند پایہ مضامین
شائع ہوئے انہوں نے دنیا کے بڑے بڑے زعما سے خراج تحسین حاصل کیا۔

مشرق و مغرب کے سامنے علمی امتیازات کا بڑے سے بڑا ریکارڈ قائم
کرنے کے بعد آپ مراجعت فرمائے ہندوستان ہوئے۔ نہ صرف حکومتِ ہند
بلکہ ریاستوں کی طرف سے آپ کو بلند ترین عہدوں کی پیشکش ہوئی۔ آپ کے
سامنے انسانی سربلندی کا ایک زبردست مشن تھا جس کی بنا پر آپ نے شخصی

ملازمت سے انکار کر دیا۔ یورپ کی سیر کرتے ہوئے آپ ہندوستان پہنچے۔ بمبئی پہنچتے ہی آپ کو اسلامیہ کالج پشاور کی وائس پرنسپلی کی پیشکش گورنر سرحد کی طرف سے ملی۔ جسے آپ کی دُور رس نگاہوں نے اپنے نصب العین کے حصول کا بہترین ذریعہ سمجھا۔ سنہ ۱۹۱۶ء تک آپ اس عہدہ پر متمکن رہے اور پھر سنہ ۱۹۱۷ء کو پرنسپل مقرر ہوئے۔ سنہ ۱۹۱۷ء میں آپ کو حکومت ہند کے انڈر سیکریٹری کی حیثیت میں سر جارج اینڈرسن کی جگہ شملہ بلا لیا گیا۔ جہاں آپ تین سال تک اس عہدۂ جلیلہ پر فائز رہے۔ حکومت ہند کی پالیسی اور اس کی مشینری کے پرزوں کو سمجھنے کے لیے آپ کو قدرتی مواقع حاصل ہوگئے اور آپ نے ان سنہری مواقع کا کماحقہٗ فائدہ اٹھانے کیلئے اپنی بہترین توانائیں صرف کر دیں۔ غداروں اور قوم فروشوں کی سازشوں اور حکومت کی داخلی سیاسیات کو سمجھنے میں آپ کی فراست اور تدبر پوری طرح مصروف کار رہا۔ اس دور میں آپ کو ملک کی انقلابی۔ سیاسی اور سوشل تحریکات کی تہ تک پہنچنے کا بھی پورا تجربہ حاصل ہو گیا۔ حکومتِ ہند میں آپ کے کام کو حد درجہ تسلی بخش اور قابلِ تحسین قرار دیا گیا اور آئی۔ سی۔ ایس کا مستقل عہدہ دے کر آپ پشاور بھیج دیئے گئے۔ آپ یہاں پر بحیثیت پرنسپل ٹریننگ کالج، رجسٹرار اور انسپکٹر آف ہائی سکولز کام کرتے رہے اور حکومت کی انتہائی مخالفت کے باوجود قرآنی تعلیم کو سکولوں میں جاری کروا کر دم لیا۔

یہ وہ زمانہ تھا جب کہ مسئلہ خلافت کی بنا پر مسلمانانِ ہند کے جذبات حکومتِ برطانیہ کے خلاف بُری طرح برانگیختہ تھے۔ ہندوستان بھر میں منافرت کے شعلے انگریزوں کے خلاف پورے زور سے بھڑکائے جا چکے تھے۔ سول نافرمانی اور مخالفت کا ایک بے پناہ طوفان تھا جو ملک کے طول و عرض میں پورے جوش و خروش سے ٹھاٹھیں مار رہا تھا۔ ان حالات کا غلط فائدہ اٹھا کر مسلمانوں کے

ہنگامی اور بر خود غلط لیڈروں نے ہجرت کی تحریک جاری کی۔ اسلام کی تقدیس کے نام پہ عوام کے جذبات کو بھڑکایا گیا اور خدا اور رسول کے عشق و محبت کی لے میں ہزاروں فرزندان اسلام سب کچھ لٹا کر اس آگ میں دیوانہ وار کود پڑے اور "قندھار چلو، قندھار چلو" کا جذباتی گیت گاتے ہوئے کارواں در کارواں سوئے کابل روانہ ہو پڑے۔ کابل جانے والی سڑک پہ ہزاروں مرد، عورتیں اور بچے " چلو مسلمانو سوئے کابل امیر کابل بلا رہے ہیں"

کا بے ثمر نغمہ الاپتے ہلاکت سے بغل گیر ہونے کیلئے چل کھڑے ہوئے۔ ہجرت کے بے پناہ سیلاب نے حکومت کے اوسان خطا کر دئے اور جب یہ طوفان کسی طرح تھمتا نظر نہ آیا تو نظر انتخاب آپ پر پڑی، سردست "سَر" کا خطاب اور پندرہ سو روپے ماہوار پہ پولیٹیکل سیکرٹری کا عہدہ اور آگے چل کر چار ہزار روپیہ ماہوار پہ کابل کی سفارت کی پیشکش ہوئی۔ ہجرت کی جذباتی، غیر منظم اور بے نتیجہ تحریک سے آپ کو قطعاً اتفاق نہ تھا اور اس کے ہولناک اور ہلاکت خیز نتائج سے آپ پوری طرح آگاہ تھے لیکن آپ کی اسلامی غیرت ایک لمحہ کے لئے بھی یہ برداشت نہ کر سکی کہ دنیاوی جاہ و جلال کی خاطر اسلام کے پروانوں کو شمع ہجرت پہ قربان ہونے سے روکیں۔ حکومت کو لکھ بھیجا کہ یہ اعزازات مجھے منظور نہیں اور اگر مجھے اس عہدے کو قبول کرنا ہی ہے تو میرا استعفیٰ حاضر ہے، مشرق کا پہلا مسلمان اور شاید سب سے پہلا ہندوستانی تھا جس نے اتنی بڑی اور جلیل القدر پیشکش قومی غیرت کے پیش نظر ٹھکرا دی۔ اس تلخ لیکن حقیقت افروز اعلان پر حکومت کے دل میں آپ کے خلاف انتقام کا بیج بو دیا گیا اور اسی کا نتیجہ تھا کہ آپ دو ہزار روپیہ ماہوار پر ہیڈ ماسٹری کے عہدے پر لا کر رکھ دئے گئے۔



## علاّمہ عنایت اللہ خاں المشرقی سابق انڈر سیکرٹری گورنمنٹ آف انڈیا

جنہیں حکومت نے مسلمانوں کے کابل کی طرف ہجرت کو ناکام کروانے کیلئے سرِدست سرکا
ب پندرہ سو روپیہ ماہوار تنخواہ اور آئندہ کیلئے چار ہزار روپیہ ماہوار پر کابل کی سفارت کی پیشکش
یکن آپ کی اسلامی غیرت نے اِس دنیوی جاہ و دولت کو ٹھکرا دیا۔ چنانچہ آپنے فوراً لکھ بھیجا
"مجھے یہ اعزازات منظور نہیں۔ اگر مجبور کیا گیا۔ تو استعفےٰ حاضر ہے۔"

ان تلخ واقعات نے آپ کو قومی اصلاح کی جانب متوجہ کر دیا۔ مسلمانانِ ہند ایک مدت ہوئی رشد و ہدایت کا نور کھو کر صراطِ مستقیم سے بھٹک چکے تھے، یورپ کی شیطانی سیاست کی تقلید نے انہیں ضلالت اور انتشار کی ہزاروں پگڈنڈیوں پر ڈال دیا تھا۔ حقائق کا سراج منیر نگاہوں سے اوجھل ہو چکا تھا اور ہنگامی اور جذباتی تحریکات کے شور و غوغا نے زندہ اور طوفان خیز عمل کا آخری نشان تک چھین کر نجات کی تمام راہیں مسدود کر دی تھیں۔ ایک گھٹا ٹوپ اندھیرا تھا جس میں قوم کی نیا ہچکولے کھا رہی تھی اور اسی اندھیرے میں قوم کی تیرہ سو برس کی کمائی کو پوری بے دردی سے لوٹا جا رہا تھا۔ چار سال کے فلک پیما اور حیات آفریں تفکر کا نتیجہ "تذکرہ" جیسی عالمگیر تصنیف کی صورت میں رونما ہوا اور مسلمانانِ عالم کی زندگی اور موت کے اس آخری اعلان نے بیک جنبشِ قلم مکر اور فریب کے سینکڑوں نقاب اُلٹ کر رکھ دیئے۔ احبار اور رہبان کی دلفریب اور دیدہ زیب عکابیوں اور طرازیوں کا بھانڈا چوراہے میں پھوٹنے لگا۔ الغرض "تذکرہ" کے لازوال اور فیصلہ کن حقائق دنیائے اسلام کی تن آسانیوں میں ایک قیامت خیز تہلکہ ڈالنے میں کامیاب ہو گئے اور مذاہبِ عالم کی بھولی ہوئی تعلیم ایک زندہ حقیقت بن کر چکا چوند پیدا کرنے لگی۔ کسی نشر و اشاعت کے بغیر "تذکرہ" کی جلدیں دنیا کے کونے کونے میں آناً فاناً پہنچ گئیں۔ اس کی والہانہ تائید میں ہزاروں خطوط اور تاروں کا مینہ برسنے لگا۔ افریقہ کے تپتے ہوئے صحراؤں اور جنوبی امریکہ کے زلزلہ زدہ علاقوں میں اس کے نسخے موجود ہیں، دنیا کی کوئی قابلِ ذکر لائبریری اس سے خالی نہیں۔ مشہور عثمانیہ یونیورسٹی حیدرآباد دکن اسے داخلِ درس کرنے کیلئے درخواستیں کر چکی ہے لیکن شہرت سے بے نیاز مصنف یہ کہہ کر انکار کر چکا ہے کہ "میں تذکرہ کو سعدی کی گلستان بنانا نہیں چاہتا۔ تذکرہ کو خدا کے سوا کسی کی حمایت کی ضرورت نہیں۔" ہندوستان کے ایک

بڑے اور مسلّم عالمِ دین نے ۱۹۲۵ء میں جوشِ عقیدت میں لکھا کہ "تذکرہ کے بعد قرآن کی تمام تفسیریں جلادی جائیں تو بہتر ہے"۔ تذکرہ کی شوکت آفریں تحریروں سے متاثر ہوکر بڑے بڑے مذہبی رہنما اور روحانی پیشوا پشاور پہنچ پہنچ کر گھٹنوں پر ہاتھ ٹیکنے لگے۔ امیر طرابلس امام شیخ السنوسیؒ نے باقی جلدوں کی اشاعت کا مطالبہ کرتے ہوئے لکھا کہ "جس طرح قرآن کو تم نے سمجھا، باقی مسلمانوں کو بھی سمجھاؤ، ورنہ قیامت کے دن ہمارا ہاتھ ہوگا اور تمہارا دامن"۔ رائل سوسائٹی آف آرٹس کے ہفتہ نے اسے "یادگار عالم شاہکار" قرار دیا۔ ییل یونیورسٹی آف امریکہ کے مشہور ریڈ پروفیسر ٹالڈی نے اس پر کئی ماہ تک لیکچر دیئے۔ رائل سوسائٹی آف یورپ اور رائل اکیڈیمی آف پیرس نے اپنی اپنی فیلوشپ کی پیشکش کی۔ انٹرنیشنل کانگرس آف اورینٹلسٹس نے (جس کے ممبر ساری دنیا سے بیک وقت سَو سے زیادہ نہیں ہوسکتے) آپ کو صدارت کا عہدہ پیش کیا۔ نوبل پرائز کمیٹی نے علامہ صاحب سے درخواست کی کہ "تذکرہ کا کسی یورپی زبان میں ترجمہ ہونا ضروری ہے کیونکہ اردو کمیٹی کی تسلیم شدہ زبان نہیں۔ تذکرہ کے مطالب کو سمجھنے کیلئے جن کی بے حد تعریف کی گئی ہے۔ نوبل پرائز کمیٹی از حد بے تاب ہے"۔

علامہ محترم نے جواباً لکھا کہ "اگر اردو زبان جس کو دنیا کے کم از کم آٹھ کروڑ انسان بولتے ہیں، آپ کی تسلیم شدہ زبان نہیں، تو میں بھی اس کو کسی یورپی زبان میں ترجمہ کرانا گوارا نہیں کرتا"۔ تذکرہ کی عالمگیر شہرت سے متاثر ہوکر اس کے مصنف کو ۱۹۲۶ء کی موتمر خلافت بمقام قاہرہ میں شیخ الاسلام نے دعوت دی۔ جہاں دنیائے اسلام کے بزرگ ترین نمائندوں کے اجتماع میں آپ نے ایک معرکۃ الآرا خطاب دیا جو "خطاب مصر" کے نام سے مشہور ہے اور ہندوستان اور مصر میں کئی بار شائع ہوچکا ہے۔ ۱۹۳۱ء میں آپ کی مشہور کتاب "اِشارات" شائع ہوئی

اور اس کے ساتھ ہی آپ قومی اصلاح کے میدان میں اُتر آئے۔ عظمت آفریں خاکسار اعظم نے اُس بیابان کو جس میں اُسے چار و ناچار کُودنا پڑا تھا، دیکھا، ہر طرف ویرانہ ہی ویرانہ تھا، کوئی ہم سفر و ہم خیال نظر نہیں آتا تھا۔ اس قلندرانہ چال کو دماغی خرابی کہا جا رہا تھا۔ بڑے بڑے بدکردار خود بڑے ہوشیار بن کر اُسے دیدہ دلیری سے دیوانہ کہہ رہے تھے، اُس کی حرکتوں اور بیلچہ برداریوں کو دیکھ دیکھ کر دُور سے ہنستے تھے، قومی اصلاح کے بیابانوں میں صحرانوردی دیوانگی کی دلیل بن گئی تھی۔ اُمت کی زمین میلوں تک بنجر اور سنگلاخ پڑی تھی، دشت نوردی کی اس تجویز میں کوئی ہمدرد، ہمراہ اور ہم نوا نہ تھا۔ جو سمجھتا یا سمجھنے کی تاب رکھتا۔ قوم کے دل و دماغ صدیوں کی غفلتوں اور غلطیوں سے ناکارہ ہو چکے تھے۔ سب اپنی عقلوں کے نازمیں دامن سنبھال سنبھال کر چلتے اور الگ الگ رہتے۔ خاموشی، بیابانی جنگل اور رینیلی زمین میں آخر تک جو صاحبِ عزم چلا دیوانگی کے قابلِ رشک خطاب سے نوازا گیا۔ خاکسار اعظم کو بھی یہی خطاب مِلا۔ بڑے بڑے عقلمند اپنے تدبّر اور عقلمندی کے ثبوت میں سر ہلا ہلا کر افسوس کرنے لگے۔ بیلچہ کو اس کے کندھوں پر اور بازاروں میں اس کی رُسوائی دیکھ کر اعلانیہ کہنے لگے کہ افسوس ایک عمدہ آدمی مسلمانوں میں تھا اس کا بھی دماغ بگڑ گیا۔

خاکسار اعظم آزادی اور بادشاہت کا اسلام سکھلانے لگے۔ کربلا اور بدر و حنین کی سرفروشیوں اور جاں سپاریوں کی لم پیش کرنے لگے۔ مکّہ اور مدینہ کے جاں بکف اور تیغ بردار اسلام کی تفسیر (عمل) کی قلم سے لکھی جانے لگی۔ گھوڑوں اور زرہوں، خنجروں اور شمشیروں والا اسلام از سرِ نو زندہ ہونے لگا۔ راہِ خدا میں سر دینے کے انداز پھر الم نشرح ہونے لگے۔ فضائے ہند میں خاکسار تحریک کے پرچم کی اڑان دِلوں کو کھینچنے لگی۔ اُس کے عَلَمِ جانفزا کے سایے میں محبت اور رحمت کی بستیاں آباد

ہونے لگیں، حریت اور جنون کے ستارے اُس کے آسمان پر طلوع ہونے لگے۔ خدمتِ خلق کے چشمے پھوٹ بہے، اطاعت کی بادِ بہار اور اخوت کی بارانِ رحمت نے نئی رنگینیاں پیدا کر دیں۔ اخلاص و ایثار کے پھول مسکرانے لگے۔ فقیرانہ جڑی بوٹیاں کے درویشی گھونٹ مٹی کی بدصورت دوریوں میں گھٹ گھٹ کر تقسیم ہونے لگے اور بڑے بڑے کجکلاہ خاکساری کی روحانیت سے سرالود ہو کر بیلچہ کا ذلیل اور شرمند کن ہتھیار فخر یہ طور پر اُٹھانے لگے، سب سمجھ گئے کہ ؎

در رہِ منزلِ لیلیٰ خطرہا ست بسیار  شرطِ اول قدم آنست کہ مجنوں باشی

قائد تحریک نے تحریک کے بہترین مستقبل کی خاطر جگر کا ٹکڑا کاٹ کر "تذکرہ" کو تحریک سے الگ کر دیا، باقی جلدوں کی اشاعت روک دی اور اعلان کیا:۔

"میں قوم کو عمل کی مستقل منزل تک پہنچانے کے درپے ہوں اور مرنے سے پہلے، خواہ وہ بسترِ مرگ پر ہی کیوں نہ ہو مسلمانوں کے دنیا پر غالب آنے کی خوشخبری سُننا چاہتا ہوں۔ تذکرہ کی باقی جلدیں قرآن کی مکمل تفسیر میرے قلم سے اس وقت نکلیگی جب اسلامی شوکت اور ابہت کا پھریرا دنیا میں پھر لہرا رہا ہوگا اور کیا عجب کہ مسلمان اسوقت اس لہراتے ہوئے پھریرے کو دیکھ کر پکار اُٹھیں کہ قرآن کی تفسیر مکمل ہو چکی، اب اس کے لکھنے کی کیا ضرورت ہے؟"

مخالفت کی تند آندھیوں میں اُس کا سفینہ بحرِ مواج کی طوفان خیز اور پُر خروش لہروں پر آگے بڑھنے لگا۔ ناخدا ماحول کی تاریکیوں سے بے نیاز موجوں کی یورش کو



قائدِ تحریک ایک سپاہی کی حیثیت سے قطار میں کھڑے اپنی رائے، خواہش اور نفس کے خلاف سالار کا حکم بے چون و چرا مان کر باقی تمام خاکساروں کے لئے اطاعتِ امیر کا سبق سکھلا رہے ہیں۔ یہ ظاہری تیاری اور باطنی اصلاح ہی وہ اصلاح اور تیاری ہے۔ جو عرب کے ریگستان سے ایک یتیم نے اُٹھ کر سالہا سال مصائب برداشت کر کے انسانوں کی کی تھی۔ اسی تنظیم کے متعلق قُرآن نے صاف طور پر مسلمانوں کے لئے وَاَعِدُّوا لَهُم مَا استَطَعتُم مِن قُوَّةٍ وَمِن رِبَاطِ الخَيلِ (اپنی طاقت کے مطابق ہر وقت گھوڑوں کی چھاؤنیاں تیار رکھو) کا حکم اور مومنوں کے ایمان کا ثبوت کَفَى اللّٰهُ المُؤمِنِينَ القِتَال ٥ قرار دیا ہے۔ خود رسُولِ اکرم

چیلنج کر رہا تھا۔ منزلِ مقصود تک پہنچنے کا جنون اُس کے تدبّر اور تفکّر کی وسعتوں پر چھایا ہوا تھا۔ وہ سارے جہان کو ٹھکرا کر عشق و مستی کے اس بانکی راہ میں نکلا تھا۔ جہاں قومی سربلندی کیلئے جان و مال کے سودے ہوتے ہیں، جہاں شہیدوں کا خون اُمتوں کے اقبال و عروج کی جنت کے بدلے تولا جاتا ہے، جہاں تحت الثریٰ کی زوال آفریں پستیوں میں روندی ہوئی قوموں کو عظمت و جلال کے فلک الافلاک تک بلند کر دینے کیلئے ووٹ شماری نہیں ہوتی بلکہ راہِ حریت میں کٹنے والے سروں کو گنا جاتا ہے، ہاں یہ منزل تاریخِ انسانی کی سب سے کٹھن منزل ہے، یہاں کسی بوالہوس قائد کا گذر نہیں، اسمبلیوں کی سیٹوں اور وزارت کی کرسیوں کو یہاں کوئی وقعت حاصل نہیں، پھولوں کے ہاروں اور زندہ باد کے نعروں کا یہاں کام نہیں، سٹیجوں کے غازی یہاں ذلت و رسوائی کے ساتھ ٹھکرائے جاتے ہیں۔ یہ عشق اور جنون کی منزل ہے، یہ کردار اور اعمال کی جولانگاہ ہے۔ یہاں سرفروشی اور جاں سپاری داخلہ کا ٹکٹ بنتے ہیں۔ یہاں کھانے کو غم اور پینے کو صبر اور تسلیم کے کڑوے گھونٹ ہیں!

اُس قافلہ سالار پر سلام —— ہزار در ہزار سلام جو اس وادیِ پُرخار میں سرگرم سفر ہے —— اس کے کاروانِ حریت پر ہزار آفریں جو بیم و رجا کے طوفان میں کانٹوں سے اُلجھتا اور دامن چھڑاتا تھک تھک کر آگے بڑھ ہی رہا ہے —— تاریخِ عالم کی سب سے زیادہ جہانگیر اور طاقتور حکومت قدم قدم پہ قدغن بٹھا رہی ہے، قدم قدم پر قانون و آئین کی خود غرضانہ تاویل کی زنجیریں پاؤں میں ڈال رہی ہے اور خود فریبی اور خوش فہمی کے پردوں میں چھپ کر سمجھ رہا ہے کہ ہم نے مصر اور بابل کی سنت کو ادا کر دیا ہے لیکن کان اس حد تک بہرے ہو چکے ہیں کہ نہیں سن سکتے۔ دریائے نیل کی موجیں اُبھر اُبھر کر اچھرہ کی طرف اشارہ کرتی ہیں اور یہ کہہ کر پھر اپنی موت مر جاتی ہیں کہ ؎

اسی دریا سے اُٹھیگی وہ موجِ تند جولاں بھی ؛ نہنگوں کے نشیمن جس سے ہوتے ہیں تہ و بالا

# خاکسار تحریک کی ابتداء

یہ شہادت گہِ اُلفت میں قدم رکھنا ہے — لوگ آسان سمجھتے ہیں مُسلماں ہونا

۱۳۵۰ھ مسلمانانِ عالم کی تاریخ میں ہمیشہ یادگار رہیگا۔ اِسی سن مبارک میں دُنیا کے سب سے بڑے سکالر اور تذکرہ کے شہرہ آفاق مصنّف نے خاکسار تحریک کا سنگ بنیاد رکھا۔ جاہ و جلال اور شوکت و اقبال کے تمام بتوں کو پاش پاش کر کے وہ قلندرانہ اداؤں اور سکندرانہ جمال کیساتھ اس وادیٔ پُرخار میں داخل ہو گیا اور قومی زندگی کے میدان میں عمل کا ایک نیا اور طوفان خیز دریا لہریں لینے لگا۔ ایک انسان جس کے علم و کمال کی تعظیم میں مشرق و مغرب دونوں سرنگوں ہو گئے۔ جس کی چھوٹی سی عمر میں حکومت کے مناصب جلیلہ قدم لینے کو آگے بڑھتے رہے آخر اپنے صبر آزما مشن کو لے کر میدان میں آگیا۔ تیرہ سو پچاس برس کی بے مثال نورپاشیوں کے بعد آفتابِ اسلام میں روشنی کی خطرناک کمی اُس کے ہوش اُڑانے لگی۔ عالمِ اسلام غفلت کی نیند سو رہا تھا، چند بچی کھچی اسلامی سلطنتیں اپنی اپنی حالت میں مست تھیں، غازی مصطفیٰ کمال، رضا شاہ پہلوی، شاہ زوغو پاشا سب مطمئن تھے کہ اسلامی عالمگیر سلطنت کے چند بچے کھچے ٹکڑے اُن کے پاس ہیں، لیڈر خوش تھے کہ قوم کے کسی نہ کسی حصہ کی سرداری تو اُن کے قبضہ میں ہے، گدی نشین مست تھے کہ نفس پرستی کے لئے اُمت کو خوب بیوقوف بنا رہے ہیں، بدنصیب مسلمان تنکا دہرا کرنے کے قابل نہ رہا تھا، ملک برباد ہو رہے تھے تلواریں زنگ آلود ہو چکی تھیں، تیرہ سو برس کی بے مثال سلطنت کا والی روٹی کے لئے ترس رہا تھا، رہنما اور مرشد چوروں اور ڈاکوؤں کا فرض ادا کر رہے تھے، سرپرستوں کی شیطان سے ملی بھگت ہو چکی تھی۔ ایڈیٹر دشمن کے نمک خوار بن چکے تھے، وکیل مجسٹریٹ کے دسترخوان پر پل رہے تھے۔ معالج

ملک الموت کی رشوت کھلے چکے تھے۔ جلسوں اور نعروں کے زور پر قوتِ عمل ہلاک کی جا رہی
تھی، انجمنوں کا طوفان رہی سہی طاقت کا صفایا کر رہا تھا، ریزولیشنوں سے ہمتیں چور
چور کی جا رہی تھیں اور بھولے بھالے مسلمان کو اس کی ہلاکت کی خبر پہنچانے والا بھی
کوئی باقی نہ رہا تھا۔

آہ! جن پر سلطنتیں نثار اور حکومتیں قربان ہوا کرتی تھیں، جن پر قوت اور دولت
کے موسلا دھار مینہ برسا کرتے تھے، جنّاتِ زمین اور بہتے ہوئے دریا جن کے استقبال
کو دوڑتے تھے، جن کے سفینوں نے سمندروں کے سینوں کو روند ڈالا تھا اور جن
کی اذانوں اور نعروں سے یورپ کے کلیسا گونج اُٹھے تھے، جن کا اسلام تلواروں کی
چھاؤں میں جوان ہوتا تھا۔ جن کے ایمان نے شاہانِ مغرب کے ایوانوں میں زلزلے
ڈال دئے تھے، جن کے بہتے ہوئے خون عروسِ کائنات کا غازہ بن رہے تھے،
جن کے ولولوں کا طوفان خیز سمندر کفر و شرک اور ظلم و طغیان کو خس و خاشاک کی
طرح بہا رہا تھا۔ جن کے عزائم کے پُرخروش سیلاب میں قیصر و کسریٰ کی سطوت
و جبروت کی چٹانیں پاش پاش ہوئی جا رہی تھیں۔ ہاں وہی مسلمان جن کی سرفروشیوں
پر آسمانوں سے تحسین و آفریں کے پھول برسا کرتے تھے۔ اب گھوڑوں کی پیٹھوں
اور میدانِ جہاد کی شمشیرِ خارا شگاف کو چھوڑ کر پردہ نشین بن گئے، جوانمردوں کے
اطوار اور غازیوں کے انداز چھوڑ کر زنان خانوں کو جا آباد کیا، قیصر و کسریٰ کے
درباروں میں سنسنیاں پیدا کرنے والے تفسیروں اور کتابوں کے نقاب اوڑھ
کر بیٹھ گئے، عقائد کی تدوین ایمان اور اعمالِ صالحہ کی جڑوں پر کلہاڑا چلانے لگی
خنجروں اور تیروں کی جگہ تسبیحوں اور دیدہ زیب آفتابوں نے لے لی، اطاعت کے
کرشمے نظروں سے اوجھل ہو گئے، نظم و نسق کی ہوا اکھڑ گئی اور شیرازۂ ملت کے
دھاگے ٹوٹنے لگے، وحدتِ عمل کا خاتمہ ہو گیا، دینی اشاعت کے حوصلے اور آوازۂ خدا

کو بلند کرنے کی دلبریاں اپنی موت مرنے لگیں، اقلیمِ قلب میں نامرادیاں پھیل گئیں ۔ کشورِ عمل میں خرابے بکھیر دئیے گئے اور حوصلوں کی شکست نے ہر طرف ویرانیاں پھیلا کر رکھ دیں ؛

برطانیہ عظمیٰ کے ایوانِ حکومت میں بیٹھ کر شہرۂ آفاق مشرقی نے اسلام کی اُجڑی ہوئی بہاروں پر نظر ڈالی ۔ اُس نے چھتیس ہزار شہروں اور قلعوں کو سر کرنے والے سکون سوزِ اسلام کی جھلک دیکھنی چاہی، اُس کی جہانگیر اور لرزہ فگن تعلیم کو ڈھونڈھنا چاہا، تعلیم سے پیدا کئے ہوئے دل اور جگر تلاش کئے، اسلامی احکام پر چلنے اور چلانے والی مقدس اور نورانی صورتوں کا تصور کیا، وہ عظمتِ رفتہ کے ماتم میں تڑپ اُٹھا، اور مسندِ حکومت کو ٹھکراتا ہوا جوشِ جنوں میں باہر نکل آیا اور ارادہ کر لیا کہ یا تو اس ذلیل اور شکست خوردہ قوم کو عظمت و جلال کے تخت پر بٹھا کے دم لیگا یا اس راہ میں اپنی زندگی کو ہلاک کر دیگا ۔ حکومت کی پری اندازِ دلربائی کے ساتھ آگے بڑھی اور کہا "دیوانے مشرقی! دیکھ نائٹ ہڈ کا خطاب اور چار ہزار ماہوار پر حکومت کی بلند اقبال مسند حاضر ہے ۔ شاہانہ وقار اور جلال تیرے قدموں پر نثار ہوں گے"، لیکن مشرق کا زعیم سب کچھ ٹھکراتا ہوا اصلاحِ قوم کے ویرانوں اور ریگزاروں میں داخل ہو گیا ۔ اور عظمتِ ملت کے شبستانوں کو روشن، اُس کے باغوں کو شاداب، اُس کے آسمانوں کو پُر سحاب، اُن زمینوں کو آباد، اُن دریاؤں کو رواں اور اُن امنگوں کو رقصاں دیکھنے کے جنون میں اپنی پُر شباب اور بہار آفریں زندگی کی بازی لگا دی ۔ اُس نے اپنی متاعِ حیات کے دانوں کو خاک میں بکھیر دیا اور کشتِ زار سعی و عمل کی بہار دیکھنے کیلئے آبیاری شروع کر دی ؛

## تحریک کا سنگِ بُنیاد

خاکسار تحریک کے قیام کا اعلان اپریل سنہ ۱۹۳۱ میں ہوا ۔ لاہور سے ۲۳ میل کے فاصلہ پر موضع



قائدِ تحریک حضرت علامہ مشرقی زخمیوں کی مرہم پٹی میں مصروف ہیں



قائدِ تحریک حضرت علامہ مشرقی مصنوعی جنگ کے ایک زخمی خاکسار مجاہد کو سٹریچر پر ڈالکر ہلالِ احمر کیمپ میں لیجار ہے ہیں

پانڈو کی میں ۲۵ اگست ۱۹۳۱ء کو پہلی جماعت کا سنگ بنیاد رکھا گیا۔ لاہور میں پہلی جماعت فروری ۱۹۳۲ء میں قائم ہوئی اور قائد تحریک ایک ایک دروازے پر دستک دینے لگا۔ ایک تن تنہا انسان جس کا اس وسیع دنیا میں خدا کے سوا کوئی ہم نوا اور غمگسار نہ تھا، تمام بتوں کو توڑتا ہوا خاکی پوش اور بیلچہ بر دوش بن کر ذلت اور مسکنت میں ڈوبی ہوئی قوم کو پکارنے لگا۔ گلی اور کوچوں میں اس دیوانے کی درد بھری صدائیں گونجنے لگیں۔ اس کی دلخراش آہوں اور جگر پاش کراہوں سے ہزاروں دل لرز اٹھے، اس کے لرزہ فگن نالوں نے پتھروں کو موم کر ڈالا، اور اس کی روح فرسا چیخوں نے پہاڑوں کے سینے واشگاف کر دیئے۔

کیمبرج کا مایۂ ناز سکالر اور "تذکرہ" کے شہرۂ آفاق شاہکار کا مصنف میدانِ تنگ و تاز میں کھڑا ہو کر قوم کو فلک الافلاک کے معراج تک پہنچانے کا عزم صمیم لے کر اٹھا ہے، ہمالیہ کی چوٹیوں پر نظریں جمائے بیٹھا ہے، سرحد کے درۂ خیبر کی جانب بار بار دیکھتا ہے، آسمانوں کے ستاروں سے سکوتِ نیم شبی میں سرگوشیاں کرتا ہے، بادیدۂ تر دعائیں مانگ رہا ہے کہ خدایا تیری رحمت کا نزول ہو اور کسی کا اجڑا ہوا گھر پھر آباد ہو، قلندروں اور مجذوبوں کی طرح گذشتہ عظمت کے ماتم میں سر فروش بن کر نکلا ہے، دیوانوں کی طرح پکار رہا ہے "آؤ! اکٹھے ہو جاؤ۔ پرانے قصور جانے دو، اگلی تقصیریں معاف کر دو، آپس کی جدائی نے برے دن دکھائے ہیں، اب گلے مل جاؤ۔ تم ماں کے پیٹ سے بادشاہ بن کر نکلے تھے، خدا نے تمہیں بادشاہت اور صرف بادشاہت کے لئے پیدا کیا تھا، اعلون ہونے کے بغیر تم مومن نہیں رہ سکتے تھے۔ اٹھو! اب خاکسار کا بگل تیرہ سو برس قبل کی جنگی آواز ہے، جو فاران کی چوٹیوں کا پیغام پھر تمہارے کانوں تک پہنچا رہی ہے"۔

اس نے گلا پھاڑ پھاڑ کر بلا خوف لومۃ لائم مسلمان کو ہلاکت کے عذاب الیم سے

ڈرایا۔ قرنوں کے گناہ اس پر واضح ہوئے صدیوں کی غلطیاں بے نقاب کر دیں۔ خدا کی بارگاہ سے راندی ہوئی مظلوم اور مقہور قوم اس صدائے بے ہنگام سے چیخ اٹھی۔ احبار اور رہبان نے اس کے خلاف فتووں کی یورش کر دی۔ لیکن وہ مسلمان کی رگوں میں سعی وعمل کا آبِ حیات دوڑاتا چلا گیا اور ایک دنیا اس کی حمایت میں پا بہ رکاب ہونے لگی۔ مخالفت کے طوفان میں اس کی گونجتی ہوئی آواز سنائی دی۔ اگر مولوی کا ایک سو برس کا مذہب غلط نہیں اور یہ قرنِ اوّل کا حقیقی اسلام ہے تو پھر اعلوں اور غالبوں کے آسمانی تمغے کہاں ہیں؟ طاقت اور حکومت کے لہراتے ہوئے نشان کہاں ہیں؟ جہانبانی اور جہانگیری کے لشکر کہاں ہیں؟ عالم آرا رحمت کی بدلیاں کدھر گئیں؟ جہانگیر سطوت وجبروت کی بادِ بہار کو کیا ہو گیا؟ خدائی الطاف واکرام کے جھوم جھوم کر برسنے والے بادل کہاں گئے؟ یورپ کے کلیساؤں اور افریقہ کے تپتے ہوئے صحراؤں میں گونجتی ہوئی اذانیں کیا ہوئیں؟ میدانِ کربلا کی نمازیں اور بدر کے سجدے کس ظالم کی نذر ہو گئے۔ لاتثریب کا اخلاق کہاں گیا؟

اس نے اپنے کاروان کو خارستانِ حیات کی پرخطر منزلوں پر ڈال دیا۔ تاریخ انسانی میں اپنی نوعیت کا یہ پہلا قافلہ تھا۔ جو بحر وبر کے جہانگیر فسادات کو ختم کرنے اور اخوت کی بادِ بہار چلانے اٹھا تھا۔ یہاں بابل اور نینوا کے نمرود سے ہزار گنا بڑی اور طاقتور سلطنتوں سے مقابلہ تھا۔ فرعون مصر سے دس

ہزار گنا خوفناک کرد و فرا در موالنعات کے پہاڑ قدم قدم پر حائل تھے، یہاں قدم قدم پر نیا دریائے نیل موجیں مار رہا تھا۔ تیرہ سو برس کے بعد ریگ عراق پھر منتظر اور کشتِ حجاز پھر تشنہ کام نظر آ رہی تھی —— خدائے ذوالجلال! تیرا ابرِ رحمت اس قافلۂ حریت کے سر پر سایہ فگن رہے ؛



# خاکسار تحریک کے چوبیس ۲۴ اصول

(۱) کسی مسلمان کے خلاف نہ ہو۔

(۲) سب ہمسایہ طاقتوں سے رواداری رکھے۔

(۳) مجاہدانہ اور سپاہیانہ قابلیتیں پیدا کرے۔

(۴) اپنے مقرر کردہ سالار کا حکم بلا حیل و حجت مانے۔

(۵) خدا اور اسلام کی راہ میں اپنا مال و جان حتیٰ کہ فرزند و زن قربان کرنے کی طاقت پیدا کرے۔

(۶) پابندیٔ وقت کرے۔

(۷) خدا کے سوا کسی طاقت سے خوف نہ کھائے۔

(۸) روئے زمین کی بادشاہت اور اسلام کا اجتماعی غلبہ پیشِ نظر ہو۔

(۹) روحانی جذبات پیدا کرے، شیطانی اور نفسانی جذبات کو کچل دے۔

(۱۰) خدمتِ خلق کرے اور اس خدمت کی کچھ اجرت نہ لے۔

(۱۱) نماز قائم کرے۔

(۱۲) قطار میں کھڑے ہو کر مسلمانوں کی اونچ نیچ عملاً برابر کرے۔

(۱۳) فوج کی طرح مارچ اور سپاہیانہ قواعد کرے۔

(۱۴) تمام غفلتوں اور سستیوں کو دُور کرے۔

(۱۵) نبیؐ کی سُنّت سمجھ کر بیلچہ کا اوزار اپنے پاس رکھے۔

(۱۶) خاکی وردی بنائے اور اُس پر اُخوت کا سُرخ نشان لگائے۔

(۱۷) آپس میں جب ملے فوجی سلام کرے۔

(۱۸) صِرف خاکسار سے سودا لے۔

(۱۹) مسلمان سے مذہبی عقیدوں کے متعلق بحث نہ کرے۔

(۲۰) ہر مسلمان کے ایک لڑی میں پروئے جانے کی ہر موقعہ پر تبلیغ کرنا ہے۔

(۲۱) خاموشی اختیار کرے۔

(۲۲) سُننے اور کرنے والا ہو، کہنے اور نہ کرنے والا نہ ہو۔

(۲۳) مسلمان سے سیاسی عقیدوں کے متعلق بحث نہ کرے۔

(۲۴) قوم کے ہر شخص کو مرکزی اجتماع میں شامل ہونے کیلئے عملاً تیار کرے۔

# خاکسار تحریک کے اغراض و مقاصد

## قائد تحریک کی زبان سے

"بس دو لفظوں میں خاکسار تحریک کا پہلا اور آخری مقصد تیرہ سو برس کے بعد پھر خدا اور اسلام کے سپاہی بنناہے، ہاتھوں اور پیروں کو حرکت دے کر سپاہی بنناہے، ایک قطار میں کھڑے ہوکر اور ایک قطار میں مارچ کر کے سپاہی بنناہے، مسلمان کو پھر ایک قطار میں لاکر سپاہی بنناہے، ہر ایک کے ہاتھ میں خدمت،

عاجزی، مساوات، محنت اور مزدوری کا ہتھیار دے کر سپاہی بنانا ہے۔ بیلچے سے انسان کی اونچ نیچ پھر برابر کر کے خدا اور اسلام کے یکرنگ اور مساوی سپاہی بنانا ہے "انتم الاعلون ان کنتم مؤمنین" (یعنی اگر ایمان والے ہو تو سب پر غالب ہو) کے خدائی فیصلے کو سامنے رکھ کر پھر روئے زمین پر غالب، پھر حکمران، پھر بادشاہ، پھر جہاں گیر اور جہاں بان بنتا ہے، یہ ہمارا مذہب ہے، یہ ہمارا اسلام ہے، یہ ہمارا عقیدہ اور ایمان ہے۔ اگر ہم اس عقیدے اور مذہب پر نہ رہیں تو مسلمان رہ نہیں سکتے۔ مومن اور ایمان والے نہیں ہو سکتے۔ قیامت کے دن دوزخ کے عذاب سے چھوٹ نہیں سکتے، ہم جو کچھ کر رہے ہیں اپنے ایمان اور آخرت کی خاطر کر رہے ہیں۔ کسی بڑے سے بڑے مولوی اور ملا کو، کسی بڑے سے بڑے دیندار اور مدعی اسلام کو ہمارے اس دین کو غلط کہنے کی مجال نہیں۔ یہ وہی پرانا اور پہلا، وہی نبوی اور آخری اسلام ہے، جس کا نقشہ خدا کا آخری رسول اپنے ہاتھوں سے خود کھینچ گیا۔ اور جس کا اثر مسلمان کے ہر بچے اور بوڑھے پر صدیوں رہا۔ اگر آج مسلمان نے اپنی غفلت سے یا ملا نے اپنی روٹی کی غرض سے اس اسلام پر پردے ڈال دیے ہیں۔ اگر بدبخت اور بدمعاش رہنماؤں نے حرکت، اتحاد، مساوات اور بادشاہت والے اسلام کو جمود، فرقہ بندی اور غلامی کے اسلام سے بدل دیا ہے تو ہم غافل اور غرضمند لوگوں کے پیچھے کیوں لگیں؟ کیوں نہ اس قرآن سے اپنا مذہب لیں جس کا ایک حرف نہیں بدلا، کیوں نہ اس حدیث، اس تاریخ، اس روایت کو سامنے رکھیں جو صدیوں پرانے اسلام کو بتا رہی ہے، اسلام ہمارے نزدیک تیرہ سو چالیس برس پہلے کا، خدا کا براہِ راست آسمانوں سے اتارا ہوا دین ہے۔ کسی مولوی، ملا، مجتہد، مجدد یا مکار رہنما کا لایا ہوا مذہب نہیں، مذہب اسلام

تاریخ کے ایک ایک ورق پر صاف صاف لکھا ہے جس کی مرضی ہو تاریخ پڑھ کر دیکھ لے ۔۔۔۔ ہم خاکسار سپاہی اُسی تاریخی اسلام کو پھر زندہ کر رہے ہیں، اسی تاریخی اسلام پر عملاً چلنے کے ارادے سے اُٹھے ہیں۔

اس منزل سے دو قدم آگے بڑھ کر ہم خاکسار اس لئے کھڑے ہوئے ہیں کہ "ہر مسلمان" کو اُس کے "مذہب" میں داخل کر دیں۔ سب خدا اور محمدؐ کے نام لیواؤں کو اس دین، اس طریقِ عمل، اُس چال پر چلا دیں، جس پر چل کر ہم کئی سو برس تک بادشاہ رہے، ہماری دُنیا درست رہی، ہماری آخرت بالخیر یقینی رہی، ہم زمین کے وارث بن کر صالح رہے۔ ہم جنّت کے حقدار بیشک بنے۔ آج اگر کوئی طاقت ہمارے خلوص کو جانتے ہوئے بھی ہمیں مٹانے کے درپے ہے تو ہم بھی اپنے وجود کی بے پناہ طاقت سے اُسے پاش پاش کر دیں گے۔ ہم ذلت کی اس حالت سے جو آج مسلمانوں پر طاری ہے، آگے نہیں جانے دیں گے۔ یہیں ٹھہر کر پچھلی تمام کرتوتوں کا جائزہ لیں گے۔ لیکن اب جو قدم آگے بڑھائیں گے۔ وہ وہی ہوگا، جس پر ہمارے محترم نبیؐ، ہمارے نبیؐ کے صحابہ کرام، ہمارے مجاہد آباء و اجداد، ہمارے بادشاہ باپ دادا اور ہمارے فاتح بزرگ بڑھے تھے، جو کئی سو برس تک ان کا چوبیس گھنٹے کا چلن، اور دن رات کا مذہب رہا۔

تحریک میں شامل ہونے کیلئے صرف خُدا پر کامل یقین، ایک اور آخری نبیؐ (محمد صلعم) کا دلی اقرار، اور ایک روزِ قیامت پر سچے ایمان کی ضرورت ہے۔ ہمارے نزدیک قرونِ اولیٰ کے مسلمان انہی تین چیزوں کو مضبوط پکڑ کر دُنیا میں بلند ہو گئے تھے اور انہی تین پر عمل آج ہم پھر چاہتے ہیں۔ باقی چیزوں میں اُمّت کے درمیان اگر کچھ اختلاف ہے تو پھول کے مختلف رنگوں کا اختلاف ہونا چاہیئے۔ اس کو بنائے فساد بنا لینا ہمارے نزدیک قطعاً روا نہیں۔ ہم سیاست اور مذہب کے



خاکسار تحریک مسلمانوں میں جہاد کے بھولے ہوئے سبق کو پھر یاد دلانے کے درپے ہے۔ یہ فوجی کیمپ اسی جہاد کی تیاری کیلئے منعقد کیا گیا ہے۔ جہاد اسلام کی روح ہے۔ رسول اکرم صلعم نے فرمایا تھا۔ "کہ میدانِ جنگ میں مجاہد کی ایک رات حجرہ نشین عابد کی ستر سالہ عبادت سے افضل ہے"۔ اس لئے مسلمان جب تک مجاہد رہا، دنیا پر قابض رہا

متعلق تمام بحث وجدال سے بے نیاز اس لئے ہو چکے ہیں کہ اس قسم کی خانہ جنگی قومی کمزوری کا باعث ہے۔"

# خاکسار تحریک کے چودہ نکات

۱۔ ہم خاکسار نسلِ انسانی کے تمام فرقہ وارانہ جذبات اور مذہبی تعصبات کو اپنے نیک اور نفع رسان عمل سے کچل کر (لیکن مذہب کو برقرار رکھ کر) ایک مساوی، غیر متعصبانہ رواداارانہ مگر غالب نظام پیدا کرنے کے درپے ہیں جس میں سب اقوام سے بجا سلوک اور سب کی بجا پرورش ہو اور جس کی بنیاد بے پناہ نیکی، سعی و عمل اور بے پناہ عدل پر ہو۔

۲۔ قرنِ اول یا قرونِ اولیٰ کا اسلام ہی صحیح اسلام ہے اور خاکسار سپاہی رسولِ خدا صلعم کے طریقِ عمل کے سوا کسی شئے کو دینِ اسلام نہیں سمجھتا۔

۳۔ مولوی کا آجکل کا بنایا ہوا راستہ غلط ہے، خاکسار سپاہی اس غلط مذہب کو روئے زمین سے مٹانے اور اس کی جگہ نبوی اسلام پھر رائج کرنے کیلئے اُٹھا ہے۔

۴۔ مولوی کا گروہ قرونِ اولیٰ میں نہ تھا۔ اس لئے خاکسار سپاہی اُس کی جگہ اماموں کا منظم گروہ پیدا کرنے کے درپے ہے۔ جو قوم پر شرعی حکومت قائم کرے۔ (مولوی کے لئے "مولانا" کے لقب کو اسلامی لغت سے نکال دیا جائے۔ کیونکہ اس کے معنی "ہمارا خدا" کے ہیں۔ اس کی جگہ شیخ فاضل یا اور القاب استعمال کئے جائیں)

۵۔ خاکسار سپاہی مسلمانوں کے کسی فرقہ کے عقائد کو نہیں چھیڑتا، اس اعتقادی آزادی کو ہر مسلمان کا مذہبی حق سمجھتا ہے، لیکن سب فرقوں میں اتحادِ عمل پیدا کرنے کے

لئے کھڑا ہے۔

۶۔ خاکسار سپاہی قرآن حکیم یا حدیث شریف کے ہر رائج یا غیر رائج حصے پر عمل کرنا ہر مسلمان کا مذہبی حق سمجھتا ہے۔ اور اس کو حکومتِ وقت کی سیاسی یا قانونی گرفت سے آزاد کرانے کیلئے ہر ممکن قربانی کرنے کو تیار رہے ہے۔

۷۔ خاکسار سپاہی ہر قوم (ہندو، مسلم، سکھ، پارسی، یہودی، عیسائی، اچھوت وغیرہ) کے مذہبی اور معاشری جذبات کے احترام، اُس کے مخصوص تمدن و کلچر اور روایات کے قیام اور عام رواداری کیلئے کھڑا ہے اور اس طرزِ عمل کو ہندوستان میں اسلامی سلطنت کے ایک ہزار برس تک قائم رہنے کا راز یقین کرتا ہے۔

۸۔ خاکسار سپاہی ہر قوم کو اس کے جائز شہری حقوق دلانا اور ان کے داخلی اور خارجی مفاد کی حفاظت کرنا اپنی تنظیم کا پہلا فرض سمجھتا ہے۔ خاکسار سپاہی تالیفِ قلوب کو مدِنظر رکھ کر ہر قوم کو اپنا حلیف اور رفیق تسلیم کرنے کیلئے تیار ہے اور ان کو ایسا بننے کی دعوت دیتا ہے۔

۹۔ خاکسار سپاہی کا نصب العین روئے زمین کی بادشاہت اور اپنے نیک عمل کے ذریعے قوم کا اجتماعی اور سیاسی غلبہ ہے۔

۱۰۔ خاکسار سپاہی کا نصب العین ہندوستان میں صرف ایک بیت المال کا قیام ہے جو ادارہ علیۂ ہندیہ نے قائم کر دیا ہے۔ تمام علیحدہ علیحدہ بیت المالوں کی یزدر مخالفت ہے خواہ اس میں کتنی ہی قربانی کیوں نہ کرنی پڑے۔ اس بیت المال کا مقصد آئندہ کئی برس تک صرف روپیہ جمع کرنا اور کچھ خرچ کرنا نہیں۔

۱۱۔ خاکسار سپاہی کا یقین ہے کہ وہ دنیا میں ہر قوم اور ہر شخص سے نیک سلوک اور صاف معاملات سے غالب آسکتا ہے، کسی اور طریقے سے نہیں۔ یہ اخلاقی خوبیاں کم و بیش ہر مذہبی کتاب میں مشترک طور پر موجود ہیں۔

۱۲۔ خاکسار سپاہی قوم کی اقتصادی حالت کو درست کرنے کیلئے ہر خاکسار کی تجارت کو بڑھانا اپنا فرض سمجھتا ہے، خواہ اس میں کتنی ہی تکلیف کیوں نہ اٹھانی پڑے۔ وہ یقین کرتا ہے کہ اس کے بغیر منزل تک نہیں پہنچ سکتا۔

۱۳۔ خاکسار معاون کی تعریف آج سے یہ ہے کہ ایک ماہ میں چھ پیسے یا ایک سال میں ایک روپیہ کے حساب سے ادارہ علیہ ہندیہ کے بیت المال میں براہ راست بھیجتا رہے اور جب ادارہ علیہ تمام معاونین کو کوئی عام حکم دے۔ تو اس پر پورا عمل کرے۔ خواہ اس وقت اُسے کتنی ہی قربانی کیوں نہ کرنی پڑے۔ خاکسار سپاہی کو یقین ہے کہ اس سے کم کام کرنے والا تحریک کو غلبے کی منزل تک نہیں پہنچا سکتا اور نہ اس کا معاون ہونا مفید ہے۔

۱۴۔ ہم خاکسار، پاکباز، جانباز، غیر جانباز، قوم کو نقصان پہنچانے والے یا قوم سے نفع اٹھانے والے غدار لیڈروں، لیڈروں اور دشمن کے تنخواہ داروں، خلاف قوم ایڈیٹروں اور اخباروں، غلط پروپیگنڈہ کرنے والے شخصوں، دشمن سے ملے ہوئے منافقوں، ہندوستان کی مختلف اقوام یا مسلمانوں کے مختلف فرقوں، یا انجمنوں یا گروہوں میں منافرت پھیلانے والے شریروں کے، خواہ وہ کسی قوم اور مذہب سے ہوں، جانی دشمن ہیں اور ان سے انتہائی انتقام لینے کے لئے کھڑے ہیں، خواہ اس میں ہمیں انتہائی قربانی کیوں نہ کرنی پڑے۔

# صوبہ سرحد میں خاکسار تحریک کا سنگِ بُنیاد

اور

## مُشکلات کا طُوفان

فروری ۱۹۳۲ء میں لاہور میں پہلی جماعت قائم ہو چکی تھی۔ ۷ ِ اکتوبر ۱۹۳۲ء کو خاکسار سپاہیوں کا پہلا دستہ قائدِ تحریک کی قیادت میں تحریک کی تاسیس کا عزم صمیم لے کر پشاور پہنچا۔ پشاور میں اس دستے کا مارچ حکومت سرحد کیلئے ناقابل برداشت ہو گیا۔ حکومت سرحد علامہ مشرقی سے خوب واقف تھی۔ انہوں نے اپنی زندگی کے کم و بیش سولہ برس اِسی پشاور میں حکومت کے ایک رُکن کی حیثیت میں گذارے تھے ان کی عدیم النظیر خودداری، ان کی شہرہ آفاق قابلیت، اُن کا ملکۂ تنظیم، اُن کا اسلامی درد، اُن کے پہاڑوں سے ٹکرا جانے والے بے باک عزائم، اُن کے کیریکٹر کی فلک گیر بلندی، الغرض اُن کی زندگی کی بے مثال خصوصیات سرحد کی حکومت اور عوام پر پوری طرح اپنا سِکہ بٹھا چکی تھیں۔ مشرقی کا زندگی کے طوفانی پیغام اور سکون سوز اقدام کے ساتھ پشاور میں نمودار ہونا حکومت سرحد کیلئے ایک تشویش انگیز ماحول بن گیا۔ سرحد گورنمنٹ کی دھمکیاں شروع ہوئیں۔ لیکن قائد تحریک نے ملازمت سے ۱۵ ِ اکتوبر کو استعفیٰ پیش کر کے حکومت کی رہی سہی خوش فہمیوں پر کاری ضرب لگا دی اور حکومت کی ذمہ داریوں سے اپنا تعلق ہمیشہ کیلئے منقطع

کرلیا۔ محترم علامہ اور پشاور کے ڈپٹی کمشنر مسٹر اچیسن میں کئی ملاقاتیں خاکسار تحریک کے قیام کے سلسلہ میں ہوئیں۔ قائد تحریک نے بیلچہ کی مذہبی حیثیت اُس پر واضح کی۔ تحریک کے شائع شدہ اغراض و مقاصد اُسے بتائے۔ اپنے سراسر مذہبی اور غیر سیاسی ہونے کا یقین اُسے دلایا۔ لیکن حکومت سرحد اسے تسلیم کرنے پر تیار نہ ہوئی۔ خاکساروں کا قطاروں میں مارچ، ان کا اجتماعی طور پر خدمت خلق کرنا ان کی فوجی وردیاں سب کچھ خطرناک قرار دیدیا گیا۔ حکومت کی اس ہٹ دھرمی اور افسوسناک روش نے اسلامیانِ سرحد میں ہیجان و اضطراب اور غم و غصہ کا ایک طوفان برپا کر دیا۔ صوبہ سرحد کے بڑے بڑے بیرسٹروں اور خان بہادروں کا ایک وفد گورنر سرحد سے ملاقی ہوا۔ خاکسار تحریک کی سراسر مذہبی حیثیت اُس پر واضح کی اور حکومت کی ہٹ دھرمی سے پیدا ہونے والے نتائج سے اُسے متنبہ کیا۔ "خاکسار تحریک ایک رات کے اندر اندر خطرناک بن سکتی ہے" یہ گورنر کا جواب تھا۔ انہوں نے اطاعتِ امیر اور ڈسپلن کو حد درجہ مشکوک قرار دیا اور کہا کہ قائد تحریک کا وجود سرزمین سرحد کیلئے سراسر خطرناک ہے۔ حکومت سرحد کے خالص مذہبی تحریک کے متعلق بیہودہ اور لایعنی انکار نے ثابت کر دیا کہ حکومت کا مذہب میں عدم مداخلت کا اعلان ایک فریب ہے۔ ثابت کر دیا کہ حکومت قرآن پر عمل برداشت نہیں کر سکتی۔ ثابت کر دیا کہ ہندوستانی رعایا کی مذہبی حفاظت کے متعلق شاہی فرامین اور دعوے ایک سراب سے زیادہ نہ تھے۔

آخرکار حسب ذیل شرائط ڈپٹی کمشنر پشاور کی طرف سے پیش ہوئیں:۔

(۱) خاکساروں کی بھرتی میونسپل حدود میں ڈھائی سو تک محدود رہے۔

(۲) پندرہ آدمیوں سے زیادہ کی کوئی جماعت نہ ہو۔

(۳) خاکسار آٹھ بجے سے دس بجے تک اپنا عمل کریں۔

(۴) بڑے بازاروں میں مارچ نہ ہو۔

(۵) کوئی نعرے نہ لگائے جائیں۔

(۶) پولیس کے فرائض میں مداخلت نہ کی جائے۔

خاکساروں نے ان شرائط پر حرف بحرف عمل کیا۔ ان کی جان توڑ خدمتِ خلق پر سرزمینِ سرحد کا ذرہ ذرہ عش عش کر اُٹھا۔ خود افسرانِ حکومت تحسین و آفرین کے پھول برسانے پر مجبور ہو گئے۔ آتش زدگی کے موقعوں پر خاکساروں نے وہ جوانمردی دکھائی کہ بھڑکتے شعلوں میں چھلانگیں مارتے رہے اور بیہوش ہو ہو گئے۔ لیکن امن پسندی اور انسانی خدمت کا یہ سنہری ریکارڈ بھی حکومت کے بتھر دل کو موم نہ کر سکا ایک ایک خاکسار پر سی۔آئی۔ڈی متعین کر دی گئی۔ خوف و ہراس کی صورتیں پیدا کی گئیں۔ قائدِ تحریک کا داخلہ صوبہ سرحد میں بند کر دیا گیا۔ انہیں پشاور کے کرائے کے مکان اور خانگی اسباب سے بے دخل کروا دیا گیا۔ مالک مکان سے نوٹس دلا کر مقدمہ کی پیروی عدالت میں نہ کرنے دی اور عدالت سے غیر حاضری کی بناء پر یکطرفہ کارروائی کروا کر ان کا ہزاروں کا سامان ضائع کرا دیا۔

سنہ ۱۹۳۷ء میں حکومت کا تشدد تیز تر ہو گیا۔ پندرہ سالاروں کو تحریک سے علیحدگی کے نوٹس دے دئیے گئے۔ ادارہ علیہ نے تمام صورتِ حالات کا جائزہ لیتے ہوئے نوٹس یافتہ سالاروں کو حکم دیا کہ وہ سفید کپڑوں میں اپنا الگ مارچ شروع کر دیں۔ نتیجہ یہ ہوا کہ بجلی کی سُرعت کے ساتھ ہزاروں "سفید پوش" پیدا ہونے لگے۔ اب حکومت کو دو تحریکوں کا مقابلہ کرنا پڑا۔ اور وہ عجیب اُلجھن میں گرفتار ہو گئی۔ حکومت پر واضح ہو گیا کہ خاکسار تحریک کو فنا کرنا اُس کے بس کا روگ نہیں۔ چنانچہ مجبور ہو کر اپنے نوٹسوں کی میعاد ختم کر دی اور ادارہ علیہ کے حکم پر سب سفید پوش پھر تحریک میں شامل ہو گئے۔

جون ۱۹۳۵ء میں مسجد شہید گنج لاہور کی شہادت نے ہندوستان بھر میں غم و غصہ کی ایک لہر دوڑا دی۔ ماہِ اگست میں بمقام راولپنڈی اس سلسلہ میں نتیجہ خیز اقدام کے فیصلے کیلئے راولپنڈی میں ایک موتمر کے انعقاد کا فیصلہ ہوا۔ قائد تحریک علامہ مشرقی بہ نفسِ نفیس اس موتمر میں شامل ہوئے اور ساتھ ہی پشاور سے خاکساروں کا ایک انتہائی طور پر چاق و چوبند دستہ بھی موتمر میں خدمتِ خلق کیلئے راولپنڈی پہنچ گیا۔ اسی شاندار دستے کی برکت تھی کہ راولپنڈی کی اسی موتمر میں اتفاقِ رائے کے ساتھ ایجی ٹیشن کا فیصلہ ہو گیا۔ موتمر میں اس دستے کی شرکت اور بعد میں دہلی کے آل انڈیا کیمپ میں شمولیت کے جوش و خروش نے حکومت کی رگِ انتقام کو بھڑکا دیا — ۳ اگست ۱۹۳۵ء کو رات کے گیارہ بجے تین خاکساروں کو الگ ہونے کا حکم ملا۔ ۷ ستمبر کو پانچ مزید خاکساروں کو ہتھکڑیاں لگائی گئیں۔ حکومت کی ان متشددانہ کارروائیوں سے متاثر ہو کر قائد تحریک نے گورنر سرحد کو حسبِ ذیل تار دی:—

"ہمارے چار سال کے عمل نے ثابت کر دیا ہے کہ خاکسار تحریک پُرامن تحریک ہے۔ اس لئے ادارہ علیہ آپ کے مستبدانہ عمل کو جو آپ سالاروں کو نوٹس دیکر کر رہے ہیں تسلیم نہیں کر سکتا۔ ازراہِ نوازش اس کا تدارک کیا جائے اور ناگوار حالات سے بچنے کی کوشش کی جائے۔"

ادارہ علیہ کی اس تار کا جواب گرفتاریوں کی صورت میں ملا۔ حکومتِ سرحد خاکساروں کو کسی قانونی زد میں لانے سے ناکام رہی۔ لیکن بے گناہوں کو پابندِ سلاسل کر کے نتائج کا اندازہ لگانے پر مُصر تھی۔

آخر خاکسارانِ پشاور پر حکومت سرحد کے ظلم و عتاب سے تنگ آ کر ۱۲ ستمبر ۱۹۳۵ء کو اخبارات میں ایک بیان کے ذریعے قائد تحریک نے گورنر سرحد کو ان الفاظ سے چیلنج کیا:—

"میں گورنر سرحد کو چیلنج دیتا ہوں کہ وہ گذشتہ تین ماہ یا اس سے قبل خاکساروں کی کسی خلاف قانون حرکت کا اعلان کرے۔ جن سالاروں کو گرفتار کیا گیا ہے ان کا کوئی ادنیٰ سا گناہ بتائے جو انہوں نے حکومت کے قانون کے خلاف کیا ہو۔ اگر گورنر بہادر یہ نہیں کر سکتا اور ہرگز نہیں کر سکتا تو اُسے سمجھ لینا چاہیئے کہ حکومت انگریزی کی بنیادیں ان تمام مظالم کے باوجود جو وہ مسلمانوں پر کر رہی ہے، ہرگز مضبوط نہیں ہو سکتیں، ہر شخص اور رعیّت کے ہر فرد کے دل میں انگریز کی بے ضابطگی مجرمانہ بدعہدی، قانون کی تاویل، رعیّت کی ناخیر خواہی۔ اسلام دُشمنی اور خود دوستی کا نقش جم رہا ہے۔ یہ نقش کچھ اچھا نہیں۔ خاکسار ہمیشہ قانون کے پابند رہے ہیں اور جب تک طاقت ہے، رہیں گے۔ ہم خواہ مخواہ حکومت سے اُلجھنا نہیں چاہتے اور جب اُلجھنے پر آئے تو پھر کچھ نہ مانیں گے۔ لیکن حکومت کو چاہیئے کہ ہمارے ساتھ ناخوشگوار تعلقات قائم نہ کرے۔ ہم خود دوستی کیلئے ہاتھ بڑھا رہے ہیں۔"

سرزمین سرحد میں پانچ سال کی بے پناہ سختیوں، ناقابل برداشت پابندیوں اور ظالمانہ تشدد کے بعد ادارہ علیہ اس امر پر مجبور ہو گیا کہ قومی جدوجہد کے میدان میں آزادانہ طور پر بڑھنے کا فطری حق بزور حاصل کرے۔ یہ ناقابلِ برداشت ہو گیا کہ روئے زمین پر انسانیت کے مخلص ترین علمبردار اور خلقِ خدا کے بے مزد خادم کسی فرعونی قدغن کا شکار بنے رہیں۔ انسانیت کے کسی آئین میں بھی پُرامن اور پابند قانون خاکسار کے خلاف ان نادوا پابندیوں کا جواز پیدا نہیں ہو سکتا تھا۔ نئے آئین اور صوبائی خود مختاری کے ماتحت عوام کے نمائندے نواب سر عبدالقیوم کی قیادت میں عوام کی حکومت صوبہ سرحد میں قائم ہوئی۔ خاکسار تحریک

نے عوام کے اس مقتدر رہنمائندے سے اپنی امیدیں وابستہ کیں۔ لیکن جب متواتر گذارشوں اور عرضداشتوں کے باوجود امید کی کوئی کرن پیدا نہ ہوئی تو ادارہ علیہ نے موانعات کو ہزور ختم کرنے کا فیصلہ کر لیا اور حکومت سرحد کو الٹی میٹم دیدیا گیا کہ :-

"۱۵ اکتوبر ۱۹۳۷ء تک صوبہ سرحد میں خاکساروں پر سے تمام پابندیاں من وعن اٹھالی جائیں۔ ہم کوئی مزید شرائط اور کوئی مزید ترمیم کسی قیمت پر برداشت نہیں کریں گے۔ پابندیاں اٹھیں اور یکسر اٹھیں ورنہ ہم دس ہزار خاکسار سرحد میں بلا کر حکومت کی توپوں اور تلواروں سے لڑ جائیں گے۔"

نواب سر عبد القیوم کے دل میں قوم کا سچا درد تھا۔ اس نے اسی درد وغم کے سیمنٹ سے سرحد میں قوم کی عظیم الشان عمارت تعمیر کی تھی۔ وہ فوراً سمجھ گیا کہ خاکساروں کے مطالبات تسلیم کر لینے سے قوم کی تنظیم کا دروازہ کھل جائے گا۔ اس نے تمام مخالفت سے بے نیاز ہو کر مدلل طور پر اور مضبوطی سے گورنر سرحد کو سمجھایا۔ آخر پابندیاں اٹھیں یکدم اور یک قلم اٹھیں۔ اور الٹی میٹم کی تاریخ سے ایک ماہ اور بیس دن پہلے یعنی ۲۵ اگست ۱۹۳۷ء کو صوبہ سرحد میں خاکسار تحریک کی آزادی کے تمام دروازے کھل گئے۔

نواب سر عبد القیوم پر خدا کا سلام ہو کہ اس نے خاکسار تحریک کی خاطر اپنی عزیز وزارت بلکہ عزیز ترین زندگی تک قربان کر دی۔

پانچ برس کی لگاتار محنتوں، زہرہ گداز تکلیفوں، درگاہ الٰہی میں سعی وعمل کے لاتعداد نذرانوں، عبودیت کے حلقہ میں آکر خدمت عباد کی بے مثال پیشکشوں، عجز و نیاز میں ڈوبے ہوئے ہزار در ہزار سجدوں، خدائے امتحان طلب کی بارگاہ اجلال میں ہزارہا فلک شگاف دعاؤں، آنسوؤں بلکہ ہچکیوں نے آخر خدائے ذوالجلال

کے عرش کو ضرور ہلانا تھا۔ عرش ہلا اور اللہ کی بارگاہ سے حکم ملا کہ ہاں تمہاری خدمت کچھ کچھ منظور رہے۔ حکومت سرحد کو کہہ دو کہ خاکساروں کی خطرناک قوم کے سامنے ہتھیار ڈال دے۔ رحمت خدا نے انگریز کے دل میں ڈال دیا کہ خاکسار مر مٹیں گے لیکن جو کہا کر کے رہیں گے۔ ان کا قائد سرپھرا۔ دیوانہ اور بیگانہ ہے۔ قلم۔ زبان اور عمل کا جادوگر ہے۔

خاکساروں کا وفد گیا۔ نیک دل وزیراعظم بڑے پیار کے ساتھ وفد سے ملے کچھ راز و نیاز کی چشمکیں ہوئیں۔ اور محبت کی بات جھٹ زبان سے کہہ دی۔ ۲۲ اگست کی شام کو ریڈیو پر اعلان ہوا کہ خاکسار سرحد میں آزاد ہوگئے۔ قائد تحریک نے سُنا اور بے ساختہ زبان سے نکلا " نواب سر عبدالقیوم تم نے ایک عاجز قوم کے قرآن کو آزاد کر دیا۔ تم پر ہمارا مخلصانہ سلام ہو۔"

# صوبہ سرحد میں تین مطالبات کا اعلان

پنجاب میں تین مطالبات تسلیم کئے جانے کی خوشی میں ۲۵ نومبر کو پشاور میں جشن چراغاں منایا گیا۔ اس موقع پر پشاور کے ایک اجتماع عظیم کو مخاطب کرتے ہوئے خاکسار اعظم نے اپنی تقریر میں فرمایا :-

" اس عظیم الشان کامیابی کے بعد جو ہم نے پنجاب میں حاصل کی سر سکندر حیات کے نقش قدم پر چل کر سرحد کا وزیراعظم ڈاکٹر خانصاحب بھی پیشتر اس کے کہ زمانہ کی نیرنگیاں انسانی حکومتوں کے تختے اُلٹ دیں۔ خاکسار تحریک کے مندرجہ مطالبات

کو از راہ لطف و کرم مان لے :-

(۱) حکومت سرحد زکوٰۃ کے جمع و صرف کیلئے جلد از جلد ایک قانون وضع کرے تاکہ ادارہ علیہ کے بیت المال کی بنیادیں مضبوط ہوں۔

(۲) صوبہ سرحد کے اوقاف کی آمدنی جس کے متعلق سرحد اسمبلی میں قانون پاس ہو چکا ہے، ایکٹ کے مطابق جمع کی جائے۔

(۳) خاکسار تحریک کے عمل نے ثابت کر دیا ہے کہ وہ ایک معاشری اور مذہبی تحریک ہے۔ اس لئے ان ملازمین حکومت کو جو اس میں حصہ لینا چاہتے ہیں۔ شامل ہونے کی اجازت ہو۔

ان مطالبات کی تکمیل کے سلسلہ میں صوبہ سرحد میں پوری سرگرمی سے مہم جاری کر دی گئی اور جونہی ممبران اسمبلی کی تحریری تائید حاصل کرنے کے احکام ادارہ علیہ سے جاری ہوئے۔ صوبہ سرحد میں جوش و خروش اور بے پناہ عمل کے چشمے ہر طرف پھوٹ نکلے۔ مذکورہ مطالبات کے سلسلے میں جو خط وزیر اعظم سرحد کے سیکرٹری نے قائد تحریک کو وزیر اعظم کی طرف سے لکھا۔ اس میں خاکسار اعظم کی اپیل کا جواب حسب ذیل الفاظ میں دیا گیا :-

"مجھے اس امر کے اظہار کی ہدایت کی گئی ہے کہ آنریبل وزیر اعظم صوبہ سرحد کو خاکسار تحریک اور اس کے مطالبات سے کامل ہمدردی ہے"

۱۷ جنوری ۱۹۳۹ء کو وزیر اعظم صوبہ سرحد کے خط کے جواب میں حکومت پنجاب سے طے شدہ امور کی نقل بھیجدی گئی۔

## مخالفت کا طوفان اور کانگرسی وزارت

وزیر اعظم صوبہ سرحد کے ہمدردانہ رویہ کے ساتھ ساتھ انتہائی حیرت سے

دیکھا گیا کہ یکایک مخالفت کا ایک زبردست طوفان صوبہ سرحد کے طول و عرض سے خاکسار تحریک کیخلاف اُمڈ پڑا۔ اور خاکسار سپاہی کی دُنیا اس میں محصور ہونے لگی۔ پردۂ زنگاری کے معشوق کے اشاروں پر آناً فاناً مخالفت کے تمام سامان فراہم کر لئے گئے۔ ۸ فروری تک خاموش اور خادم خلق خاکساروں کی چیخوں اور کراہوں کی وہ دردناک آوازیں صوبہ سرحد کے بیسیوں مقامات سے اُٹھ اُٹھ کر ادارہ علیہ میں پہنچیں۔ جن سے دل لرز اُٹھے اور صاف معلوم ہونے لگا کہ انہی ہنود کی سرکار نے آٹھ آٹھ آنے روزانہ کی تنخواہ پر ہزاروں کفن چور اور قل آعو ذیئے اپنے شکار پر چھوڑ دئیے ہیں۔ مقدس اسلام کے پردے میں کفرسازی کا شرمناک جہاد شروع ہوا۔ اور سر بازار اعلان ہونے لگے کہ "جو خاکساروں کو قتل کرے گا وہ غازی اور جو اُن کے ہاتھ سے مارا جائے گا وہ شہید ہوگا۔ خاکسار کافر ہیں"۔

صوبہ سرحد کے بزرگ رہنما اور خاکساروں کے قابلِ احترام سالار محترم میاں احمد شاہ صاحب بیرسٹر سالار ادارہ مرکزی کی رپورٹ نے تمام صورت حالات کا نقشہ دردانگیز الفاظ میں ادارہ علیہ کے حضور میں پیش کر دیا۔ اور واضح کیا کہ ڈاکٹر خانصاحب کی حکومت تمام احتجاجات کے باوجود ٹس سے مس نہیں ہوتی۔

قائد تحریک نے حکومت سرحد کے رویے پر اظہار افسوس کرتے ہوئے تحریک کے سرکاری آرگن "الاصلاح" میں حکومت سرحد کو حسب ذیل انتباہ فرمایا:۔

"حکومت کو خوب معلوم ہے کہ ہمارے ساتھ کیا ہو رہا ہے۔ ڈاکٹر خان صاحب کا فرض تھا کہ اس تمام سیہ کاری اور بائکاٹ کو جو نواب سر عبدالقیوم کی وزارت ٹوٹتے ہی شروع ہو گیا ہے اور جس نے کامل ڈیڑھ برس تک خاکسار سپاہی کے حوصلے کو نعل در آتش رکھا، فوراً روک دیتا۔ مَیں محترم ڈاکٹر کو اطلاع دیتا ہُوں کہ ہمارا صبر کا پیمانہ لبریز ہو چکا ہے

میں قوم کے ان درندوں سے اپنی اور اپنے ساتھ ہر خاکسار شہری کی عزت اور حفاظت کا طالب ہوں - ۲۵ فروری تک محترم خان صاحب اپنے ماتحت افسروں کے ذریعے خاکسار تحریک کی مخالفت حکماً اور قانوناً بند کرادیں - اگر ۲۵ فروری تک یہ مخالفت صوبہ سرحد کے ایک سرے سے دوسرے سرے تک نہ صرف تقریر بلکہ تحریر میں بھی بند نہ ہوئی تو میں مجبور ہو جاؤں گا کہ اگر انگریز کا قانون ہماری حفاظت سے "قاصر ہے تو ان لوگوں سے خود نپٹوں اور انہیں چشم زدن میں کیفر کردار تک پہنچاؤں"۔

"قائد تحریک کی صدائے احتجاج از سرِ نو" الاصلاح" کے کالموں میں پھر گونجی ہا۔
"یاد رہے کہ ہم کانگرس کے آزادی کے پچاس سالہ خوابِ پریشان کی صحیح اور حقیقی تعبیر ہیں۔ ہماری خواہش ہے کہ کسی سے نہ اُلجھیں تاکہ فرقہ وارانہ جذبات پیدا نہ ہوں۔ لیکن ہمیں خواہ مخواہ ان اُلجھنوں میں گھسیٹا جارہا ہے۔ نواب سر عبدالقیوم کے زمانے میں ہم پہ پانچ برس پابندیاں لگی رہیں۔ لیکن ہمیں قطعاً ان کے خلاف یہ شکایت نہیں کہ انہوں نے کرائے کے آدمی لیکر ہمارے خلاف پروپیگنڈہ کیا ہو۔ ہمارے خلاف کفر کے فتوے لگائے ہوں، یا ہمارے خلاف "اعلانِ جہاد" کرایا ہو۔ نواب سر عبدالقیوم کا اخلاق ان ادنیٰ سازشوں سے ہمیشہ بالاتر رہا۔ آخر یہ سب کرائے کے آدمی، یہ مُلّا یہ مولوی، یہ شرپسند اُس وقت بھی سرحد میں موجود تھے۔ میں خود کامل اٹھارہ برس تک اسی سرحد میں انہی مُلّاؤں اور مولویوں کے ساتھ چلتا پھرتا رہا۔ میری کتاب "تذکرہ" بھی تیرہ برس تک ان کے سامنے رہی۔ پابندیاں اُٹھنے کے بعد ہی صوبہ سرحد کے بڑے بڑے مولوی اور عالمانِ دین نہیں بلکہ صوبہ سرحد کی جمعیتہ العلماء کے بڑے بڑے عہدیدار شوق اور ولولے سے تحریک میں شامل ہوئے۔ کامل پانچ برس تک سرحد میں خاموشی رہی۔ تحریک کے خلاف کسی مُلّا یا مولوی نے ایک لفظ تک نہ کہا پھر کانگرسی

وزارت ہوتے ہی یہ بدمعاشی اور بدکرداری کی رسیاں کس نے ہلائیں؟ یہ ٹکے ٹکے کے اوقات والے مقرر اور محرر کس کی تجویز سے نمودار ہوئے۔ یہ آٹھ آٹھ آنے روزانہ کانگرس سے لینے والے مُلا کہاں سے پیدا ہو گئے؟ ہمارے مارنے اور قتل کرنے کی دھمکیاں کس کے زور پر دی گئیں۔ کیا ان حقائق کے ہوتے ہوئے صوبہ سرحد میں ان گناہوں کا مجرم سرحد کے تلک لگانے والے مسلمانوں اور کھدر کی ہندوانہ ٹوپیاں پہننے والوں کے سوا اور کوئی ہو سکتا ہے؟ میں نہیں چاہتا کہ ہمارا کسی سے ٹکراؤ ہو لیکن آخر حکومت سرحد نے رعونت یا خاموشی اختیار کی تو سرحد کی کانگرسی وزارت سے ہمارا ٹکراؤ اٹل ہے۔"

کانگرسی مُلاؤں کا طوفان بدتمیزی سب سے زیادہ ضلع ہزارہ میں زوروں پر تھا۔ یہاں کے خاکسار سب سے زیادہ ہوشربا اور صبر آزما سختیوں کا شکار ہو رہے تھے۔ سالار ضلع ہزارہ کے تار پر میاں احمد شاہ بیرسٹر سالار ادارہ مرکزیہ، ارباب شیر اکبر خاں اور میاں بشیر احمد صدیقی ضلع ہزارہ کے حالات معلوم کرنے کیلئے یکم مئی ۱۹۳۹ء کو دورہ پر روانہ ہوئے۔ محترم میاں صاحب اور آپ کے رفقاء نے ایبٹ آباد۔ نواں شہر۔ ڈھوڈیال، مانسہرہ۔ ہری پور اور دیگر اہم مقامات پر تقریریں کیں اور نہایت ہی پُرامن اور موثر انداز میں تحریک کا نقطۂ نظر عوام کے سامنے پیش کیا۔ عوام مخالفین کے ظلم اور خاکساروں کی امن پسندی سے حد درجہ متاثر بلکہ آبدیدہ تھے اور ثابت ہو رہا تھا کہ سب کچھ کانگرس کی امداد بلکہ کھلی امداد سے ہو رہا ہے اور مقامی افسران خطرناک طور پر خاموش ہیں۔

۶ مئی کی صبح کو میاں صاحب نے اپنے رفقاء سمیت ایبٹ آباد میں انسپکٹر جنرل پولیس سے ملاقات کی اور تمام زیادتیوں اور مقامی افسران کی مجرمانہ غفلتوں کی شکایت کی۔ جواب میں انسپکٹر جنرل مذکور نے کہا:-

"پولیس اور حکام مجبور ہیں۔ ہمیں حکم ہے کہ وزارت کے معاملات میں

کوئی دخل نہ دیں۔ وزیر اعظم نے ہمیں سرزنش کی ہے۔ کہ ان جلسوں میں
جو مُلا خاکساروں کے خلاف کرتے ہیں، پولیس کیوں جاتی ہے۔"
قائد تحریک نے اس رپورٹ کی ایک نقل وزیر اعظم سرحد کو ارسال کی اور
انسپکٹر جنرل پولیس کے مذکورہ الفاظ کا حوالہ دیتے ہوئے ان سے مطالبہ کیا کہ اس
الزام کا اعلانیہ طور پر انکار یا اقرار کرے۔ خاموشی یا حالات بہتر نہ ہونے کی صورت میں
ادارہ علیہ مجبور ہو جائے گا کہ صوبہ سرحد میں کھلی جنگ کا اعلان کر دے۔

## قائدِ تحریک کا وزیر اعظم سرحد کو آخری انتباہ

وزیر اعظم سرحد کی رعونت اور خاموشی پر طیش میں آکر خاکسار اعظم نے جو بیان
اخبارات کو دیا۔ اس کے ضروری اقتباسات حسبِ ذیل ہیں:۔
"میں انتظار میں ہوں کہ سرزمین بے آئین کا وزیر اعظم جو ہر شہری کی عزت
اور جسم کی حفاظت کا ذمہ دار ہے کیونکر ہماری عرضداشت کو ٹھکراتا ہے
اس کے پاس اس ظلم و استبداد کو روا رکھنے کے کون سے دلائل ہیں۔
وہ کس وجدان اور حیا سے اپنے خلاف عائد کردہ الزامات سے منکر ہوتا ہے
کس شوخ چشمی اور کبریائی سے سرحد کی سیاہ کاری کو جائز قرار دیتا
ہے۔ کیا اس کے پاس کوئی ایسی آئینی وجہ ہے جس کی رُو سے ہم خاکسار
فی الحقیقت واجب القتل ہیں؟ کوئی قانون ہے جس کے ماتحت منبروں
پر چڑھ کر ہم کافر قرار دیے جا سکتے ہیں؟ کوئی دفعہ موجود ہے جس کے
ہوتے ہوئے آئینی حکومت کے آئین کا سب سے بڑا عامل ہمارے
خلاف ایک شرمناک سازش میں شریک ہے.......
...... مجھے یقین ہے کہ یہ فریب زیادہ دیر تک چل نہیں سکتا۔

مسلمانوں نے اگر ایک ہزار برس سے زیادہ عرصہ تک دنیا پر حکومت کی اور اب تک کر رہے ہیں تو اس لئے کہ مسلمانوں کے دلوں پر خدائے جبّار کی ہیبت کی ایک کمند لگی ہے جس کے ماتحت وہ مخلوق خدا اور رعیّت سے رواداری اور رحم پر مجبور ہے - اس کے ضمیر پر عادل اور رحیم خدا کا قبضہ ہے - اس کے قلب میں خدائے ربّ العالمین کے لُطف و کرم کی وسعت ہے - اس کے ہاتھوں کی حرکت قرآن کی عالم آرا حرکت کے اشاروں پر ہے - اُس کے کندھوں پر خدا کے بٹھائے ہوئے مُنکر اور نکیر بیٹھے ہیں - اس کا تن اور من رؤف اور رحیم کی گرفت میں ہے - میرا یقین ہے کہ زمین کی سلطنت کا مدّعی بوالہوس نہیں ہو سکتا - یہ کجکلاہی اُسی قوم کو زیب دیتی ہے جسے فاطر زمین و آسمان اپنے انتخاب میں لے لے ؛

محترم وزیر سے میں باادب درخواست کروں گا کہ ہم خاکساروں سے جو کسی کو دُکھ دینا اخلاقاً اور مذہباً روا نہیں سمجھتے یہ سلوک احساناً چھوڑ دے - اس رعونت اور تُندی طبع کے زور میں کہ میں وزیر اعظم ہوں اور ایک شہر کو آگ میں جلتا دیکھ کر بنسری بجا سکتا ہوں، کچھ بڑی کامیابی نہیں - اس میں ابدالآباد تک مُلامت - ذلّت، بدنامی اور شکست کے سوا اور کچھ نہیں ملیگا - مجھے یقین ہے کہ تنگ آئے ہوئے خاکساروں کو اگر ٹکراؤ پر مجبور کیا گیا تو خون کی ندیاں بہ جائیں گی - مگر ہم اپنی جگہ سے نہیں ٹلیں گے اور انشاء اللہ میدان مار کر رہیں گے - انگریز کے خیرات کے دئیے ہوئے زور پر اکڑنا کچھ شیوہ مردانگی نہیں اس سے بدرجہا بہتر یہ ہے کہ انسان چلّو بھر پانی میں ڈوب مرے اور اپنا

سے ہیٹا ہو جائے۔ میں محترم عبد الغفار خان سے التجا کرتا ہوں کہ وہ اپنے ضدی اور تُند خو بھائی کو سمجھائیں کہ وہ مجھ سے جھگڑا مول نہ لے۔ بغیر قیامت پیدا کرنے سے رک جائے۔ وزارت اور انگریز کے دئے ہوئے عہدے صرف ساون کی بدلیاں ہیں۔ خاکسار تحریک اگر ترقی کرتی رہی تو اس میں تمام ہندوستان کا بھلا ہے۔ ہمارا کانگرس یا سُرخپوشی سے کوئی بیر قطعاً نہیں۔ ہمارا مطالبہ صوبہ سرحد میں وزیر اعظم سے صرف اس قدر ہے کہ صوبہ سرحد کے تمام مُلّاؤں کو جو ہمارے بر خلاف کانگرس کے اشارے پر بالواسطہ یا بلاواسطہ کام کر رہے ہیں، ہٹا لیا جائے۔"

# وزارتِ سرحد سے تحریری صلحنامہ

ادارہ علیہ ہندیہ کی ہدایات کے ماتحت محترم میاں احمد شاہ بیرسٹر نے ۸ جون ۱۹۳۹ء کو خان عبد الغفار خان سے ملاقات کی۔ یہ دو دن کی ملاقات نہایت خوشگوار فضا میں پایہ تکمیل کو پہنچی اور آخر خان موصوف نے حسب ذیل تحریری صلحنامہ میاں صاحب کے حوالے کیا :-

(۱) جناب محترم ڈاکٹر خان صاحب وزیر اعظم صوبہ سرحد عنقریب اعلان کرنے والے ہیں کہ آئندہ صوبہ سرحد میں کوئی فرد یا جماعت کسی دوسرے فرد یا جماعت کے خلاف کوئی اشتعال انگیز یا تہذیب سے گرے ہوئے کلمات استعمال نہ کرے ورنہ اس کے خلاف قانونی کاروائی کی جائیگی۔

(۲) اس وقت تک نہ میں نے اور نہ ڈاکٹر خانصاحب نے جناب علامہ صاحب کے خلاف کچھ کہا ہے۔ لیکن علامہ صاحب ہم دونوں بھائیوں کے خلاف کہتے اور لکھتے رہتے ہیں۔

(۳) صوبہ سرحد میں سب قومی جماعتوں کو جو نیک نیتی سے ملک و قوم کی خدمت کرنا چاہتی ہیں۔ چاہیئے کہ اپنا اپنا پروگرام قوم کے سامنے پیش کیا کریں اور پیش کرتے وقت ایک دوسرے کی مخالفت یا مذمت نہ کریں۔

(دستخط) خان - عبدالغفار خان

۸ رجون ۱۹۳۹ء

یہ معاہدہ ۱۱ رجون کو ادارہ علیہ میں پہنچا۔ قائد تحریک نے محترم خان عبدالغفار خان کی امن پسندی اور تدبر سے متاثر ہو کر ایک بیان دیا۔ جس میں خان موصوف کو سلام دیتے ہوئے آخر میں فرمایا:-

"میں صلح کا ہاتھ خوشدلی سے بڑھاتا ہوں۔ مخالفین نے جو کچھ ہم سے کیا، بدل معاف کرتا ہوں۔ تمہارے اور تمہارے بھائی کے خلاف کچھ نہیں کہوں گا، کچھ نہیں لکھوں گا۔ تمہاری نیت جب درست ہے تو مجھے اپنے ارادے بدلتے کچھ دیر نہیں لگتی۔ مجھے خدا اور رسولؐ کے سوا اور کوئی پوچھ نہیں سکتا کہ تم آج کیوں فلاں کی طرف دوستی کا ہاتھ بڑھا رہے ہو؟"



# اکوڑہ کی ہوشربا قیامتِ صغریٰ

۸ رجون کے سمجھوتے کی سیاہی ابھی پوری طرح خشک نہ ہونے پائی تھی، کہ اکوڑہ خٹک کے قیامت خیز قتلِ عام کی دلخراش چیخیں ادارہ علیہ میں پہنچیں۔ سرزمین بے آئین کی اس زہرہ گداز بربریت کو سُن کر لاکھوں دل کانپ اٹھے اور دنیائے خاکسار میں ایک زندہ وطلا کا ایک زلزلہ آگیا۔ حادثۂ مذکور کی تفصیل حسب ذیل تھی:-

"۱۰ ارجون کو نوشہرہ اور اکوڑہ کے ساٹھ خاکساروں کا ایک دستہ علم نصب کرنے
کے لئے ڈنگر زئی گیا۔ دستہ میں پینتالیس سائیکل سوار خاکسار نوشہرہ صدر و کلاں اور
بدرشی کے اور باقی اکوڑہ کے پیدل خاکسار تھے۔ علم نصب کرنے کے بعد جب شام کو
یہ خاکسار واپس آ رہے تھے تو اعظم گڑھ کی مسجد میں جو برلب سڑک واقع ہے، نماز مغرب
کی ادائیگی کیلئے داخل ہوئے۔ امام مسجد نے اُن کو مسجد میں داخل ہونے سے روک دیا اور
کہا کہ تم کافر ہو اور مسجد میں نماز نہیں پڑھ سکتے۔ خاکساروں کو ڈنگر زئی جاتے دیکھ کر
تیاریاں صبح ہی سے مکمل ہو چکی تھیں اور خاکساروں کی واپسی کا انتظار دیر سے ہو رہا تھا۔
اور جب مسجد سے باہر خاکسار نماز پڑھنے میں مصروف تھے تو اکوڑہ اور نزدیک کے کھیتوں
سے مخالفین تحریکیہ آناً فاناً کئی سو کی تعداد میں جمع ہو گئے۔ یہ لوگ لاٹھیوں اور کلہاڑیوں سے
مسلح تھے اور انہوں نے آتے ہی مصروف نماز خاکساروں پر حملہ کر دیا۔ حملہ آور تقریباً
تمام سرخپوش تھے اور انہوں نے پوری سفاکی سے نماز کی حالت ہی میں خاکساروں پر
وار کرنے شروع کر دیئے۔ خاکسار بُری طرح زخمی ہو رہے تھے۔ لیکن سالار جیش نے
انہیں آخر تک حفاظت خود اختیاری کے طور پر جوابی حملہ کی بھی اجازت نہ دی۔ نتیجہ
یہ ہوا کہ کسی خاکسار کی ٹانگ، کسی کا سر، کسی کی پسلی، اور کسی کا ہاتھ ٹوٹ گئے۔ ایک
خاکسار زیارت گل کو قتل کر کے دریا میں پھینک دیا گیا۔ ایک خاکسار کو قتل کرنے اور
ایک کو کنوئیں میں ڈالنے کیلئے لے جا رہے تھے کہ رسالدار عبداللہ خان نے پستول چلانے
کی دھمکی دے کر چھڑایا۔ ایک دوسرے خاکسار کو باندھے ہوئے قتل کیا ہی چاہتے
تھے کہ پولیس نے نزدیکی تھانہ سے نکل کر روشنی چھوڑ دی جس پر وہ چھوڑ کر بھاگ نکلے،
سائیکل کچھ غائب تھے اور باقی توڑ دئیے گئے۔ پولیس کی اطلاع پر مسٹر لنکن صاحب
ایس۔ پی نوشہرہ سے فوراً پہنچ گئے۔ انہیں اطلاع ملی کہ مسجد کے مکان میں چار
پانچ خاکسار زخمی پڑے ہیں اور سرخپوش نہیں دیتے۔ مسٹر لنکن نے انہیں باہر نکالنے

کو کہا۔ لیکن انہوں نے جواب دیا کہ جب تک ڈاکٹر خان صاحب نہ آئے، نہیں دیں گے۔ تمام خاکسار زخمی تھے لیکن دس کی حالت زخموں سے انتہائی طور پر نازک تھی۔ کانگرس کے عدم تشدد اور خدائی خدمتگاری کا یہ وہ انسانیت سوز مظاہرہ تھا جو پتھروں کو بھی موم کر رہا تھا۔ زخمی خاکسار نوشہرہ کلاں کے ہسپتال میں پہنچائے گئے لیکن پتھر دل سرخپوش وہاں بھی اپنی سنگدلی سے باز نہ آئے اور اپنی وزارت کی نشہ پر بلینڈ باجوں کے ساتھ، پھولوں کے ہار گلے میں ڈال کر ایک جلوس نکالا اور "انقلاب زندہ باد"، "کانگرس زندہ باد" اور "وزارت زندہ باد" کے نعرے لگاتے ہوئے ہسپتال تک آئے۔ خدائی خدمتگاری کا یہ آخری فرض تھا جو خان عبدالغفار خان کے خدائی خدمتگاروں نے سرزمین سرحد پر ادا کر دیا۔

ڈاکٹر خان صاحب وزیر اعظم نوشہرہ ہسپتال سے ہوتے ہوئے اکوڑہ پہنچے اور وہاں کے معززین اور عوام کو دریافت حال کیلئے طلب کیا۔ رسالدار عبداللہ خان نے وزیر اعظم سے کہا کہ آپ پہلے حلف اٹھائیں کہ ہم از روئے ایمان جو کچھ کہیں گے آپ از روئے انصاف اس پر غور فرمائیں گے۔ وزیر اعظم نے اثبات میں جواب دیا۔ چنانچہ رسالدار صاحب نے بیان دیتے ہوئے کہا:۔

"تاریخ شاہد ہے کہ کربلا میں بحالتِ نماز حملہ کیا گیا تھا۔ تاریخ کی دوسری کربلا میں نے اپنی آنکھوں سے دیکھی۔ خاکسار نماز باجماعت ادا کر رہے تھے کہ ان پر حملہ ہوا۔ ان پر پتھر برس رہے ہیں، ڈنڈوں اور کلہاڑیوں کے وار ہو رہے ہیں اور خاکسار نماز میں مشغول ہیں۔ الغرض میں نے وہ کچھ دیکھا جو نہ آج تک سنا تھا اور نہ دیکھنے میں آسکتا ہے۔"

ازاں بعد خان بہادر محمد زمان خان رئیس اعظم اکوڑہ، ملک نور احمد خان اور دوسرے معززین کے بیانات ہوئے اور سب نے مذکورہ بالا بیان کی تائید کی۔

شیر اعظم خان سب انسپکٹر تھانہ اکوڑہ نے اپنے بیان میں وزیر اعظم کو بتایا کہ
"حملہ کے دوران میں خاکساروں کے سالار کا یہ حکم میں صاف سُن رہا تھا کہ خاکسار تحمل سے رہیں، صبر سے کام لیں، خاموش رہیں۔ وغیرہ وغیرہ"

# چشمدید گواہوں کی ادارہ علیّہ میں اطلاعیں

چشم دید گواہوں کے جو خطوط ادارہ علیّہ میں پہنچے۔ ان کا خلاصہ حسب ذیل ہے :-

(۱) جب پتھروں کی بوچھاڑ ہوئی تمام خاکسار سجدے میں تھے۔

(۲) خون کی دھاروں میں نماز پڑھی گئی۔ کوئی شخص اپنی جگہ سے نہیں ہلا۔

(۳) بائیسکلیں لاٹھیوں اور پتھروں سے نگاہوں کے سامنے توڑی جا رہی تھیں۔ عمدہ سائیکل لوگ بھگائے لئے جا رہے تھے۔

(۴) خاموش۔ خاموش۔ صبر کرو۔ کچھ نہ کہو۔ یہ ہمارے مسلمان بھائی ہیں (سالار کی آواز سُنائی دے رہی تھی۔)

# نوّاب محمدؐ ایوّب خان سالار اعلیٰ مردان کا خط

مردان۔

محترم علامہ صاحب!

السلام علیکم۔ اکوڑہ کے زہرہ گداز واقعات جو انتہائی مظالم کی زندہ تصویر ہیں آپ کے گوش گذار ہو چکے ہوں گے۔ اب تک تو ہم مُلّاؤں کی زبانی تلواروں کے زخم اپنے دِلوں پر برداشت کرتے رہے مگر ہماری خاموشی کے نتائج آج ہماری بے ضرر زندگی کو ختم کرنے کی صورت میں سامنے آ چکے ہیں اور ہم سے مزید صبر کرنا دُشوار رہی نہیں، ناممکن ہے اور میں یہ واضح کر دینا چاہتا ہوں کہ اگر اس قسم کے واقعات مردان میں رُونما ہوئے

تو مجھ سے آپ یہ توقع کسی صورت میں نہیں رکھ سکتے کہ میں خاکساروں کو زندہ درگور ہوتے دیکھ سکوں گا۔ بلکہ ہر ممکن صورت میں فریق مخالف سے میرا جواب انتہائی طور پر سخت اور جان لیوا ہوگا۔ اگر آپ مجھے ایسا کرنے سے روکیں گے تو دوسری صورت میں میری تقرری منسوخ فرما کر مجھے خاکسار کر دیں۔ تاکہ اطاعتِ امیر کے نظریے کے ماتحت اُس وقت اپنے سالار کے حکم کے مطابق عمل کر سکوں۔

محمد ایوب خان

## میاں احمد شاہ کی ادارہ علیہ میں درخواست

میاں احمد شاہ بیرسٹر سالار ادارہ مرکزی صوبہ سرحد نے تمام صورت حالات کا جائزہ لیتے ہوئے ادارہ علیہ میں سفارش کی کہ اب خاکسار کو بھی حفاظت خود اختیاری کا قانونی حق استعمال کرنے کی اجازت دی جائے کیونکہ صوبہ سرحد کی ذہنیت کے مطابق نرم پڑ جانا مزید فساد اور شر کو دعوت دینا ہے۔

## ملزموں کی ضمانت پر رہائی اور خاکسار کی مایوسی

۱۵ جون کو تیس ۳۰ ملزموں کی شناخت کے باوجود تئیس ۲۳ کا چالان ہوا لیکن ملا قدرت شاہ کے سوا باقی سب کو ضمانت پر رہا کر دیا گیا۔ خاکسار اس کھلی طرفداری کے بعد مایوس ہو گئے اور انہوں نے مقدمہ کی تفتیش اور کارروائی میں حصہ لینا بند کر دیا۔ صریح ظلم کے حق میں حکومت کے اس رویہ نے خاکسار تحریک کے دشمنوں کے حوصلے اور بڑھا دیے چنانچہ پشاور اور دوسرے مقامات پر کھلے جلسوں میں خاکساروں کے خلاف تشدد کی تلقین کی گئی۔ کھلے بندوں کفر کے فتوے عائد کیے گئے۔ کانگرس پریس نے ان لوگوں کی حوصلہ افزائی کی اور اکوڑہ کے صبر آزما اور انسانیت سوز مظالم کو چھپانے کیلئے کذب و دروغ کا ہر شرمناک سے شرمناک حربہ استعمال کیا گیا۔

# ادارہ علیہ کے احکام اور فیصلہ جات

ادارہ علیہ نے ۱۹ جون کو بوقت ساڑھے بارہ بجے شب تمام اطلاعوں کو معرض غور میں لاکر حسب ذیل احکام اور فیصلوں کا نفاذ کیا :۔

۱۔ جب تک وزیر اعظم سرحد کی طرف سے حسب معاہدہ سرکلر جاری نہ ہو اور اس پر معقول مدت گذرنے پر مخالفوں کی مخالفتیں ختم نہ ہوں اور ساتھ ہی حکومت کی عدالتوں کی طرف سے ملزموں کو قرار واقعی سزائیں نہ ملیں۔ یا ناجائز پروپاگنڈا اور رسوخ سے عدل و انصاف کا خون نہ ہو۔ ادارہ علیہ خان عبد الغفار خاں کے صلحنامے کا پورا اعتراف کرنا اپنا فرض سمجھتا ہے۔

۲۔ شماس خان سالار ادارہ مرکزی نوشہرہ جوابی حملہ کا حکم نہ دینے میں حق بجانب تھا جب تک اکوڑہ کے ۱۰ جون کی شام کا ظلم واقع نہ ہوتا۔ از روئے آیت کریمہ (اُذِنَ لِلَّذِينَ يُقَاتَلُونَ بِأَنَّهُمْ ظُلِمُوا وَالَّذِينَ أُخْرِجُوا مِنْ دِيَارِهِمْ) مخالفین کے ساتھ قتال کا حکم جاری نہیں ہو سکتا۔ کیونکہ مخالفین مسلمان تھے۔ مَنْ قَتَلَ مُؤْمِنًا مُتَعَمِّدًا فَجَزَاؤُهُ جَهَنَّمُ کی آیت کریمہ کی رو سے ظلم ہونے سے پہلے انہیں قتل کرنا یا ان سے جہاد کرنا خاکسار سپاہی کو جہنم کا مستوجب قرار دینا۔ مخالفین خاکساروں سے اس لئے لڑتے آئے تھے کہ ان کو یا ان کے رہنماؤں کو جہنم کا خوف نہ تھا۔ اس لئے سالار مذکور پر عسکری عدالت قائم نہیں ہو سکتی۔

۳۔ خاکسار سپاہی کا پہلا اصول یہ ہے کہ کسی مسلمان کے خلاف نہ ہو۔ خاکسار سپاہی کسی برادر قوم کے بھی خلاف نہیں۔ یہ اصول اس روحانیت کی بنیاد ہے جو خاکسار سپاہی میں موجود ہے۔ اور جس کی وجہ سے خاکسار تحریک میں خطرناک قوت ہے۔ ادارہ علیہ خاکسار

سپاہی کو مسلمان قوم یا پبلک سے لڑا کر عام انتقامی جذبات پیدا کر سکے اس روحانیت کو مفقود کرنا نہیں چاہتا ۔ ادارہ علیہ مسلمان پبلک کو جو چند جہنمی ملاؤں یا مفسدوں کی ترغیب پر عملاً مشتعل کی جاتی ہے کسی صورت اپنا مخالف نہیں سمجھتا اور نہ اپنے نزدیک اس کو قصور وار سمجھتا ہے ۔ نہ معمولی حالات میں پبلک سے جنگ کا حکم دینے کو تیار ہے ۔ البتہ غداران قوم سے جنگ کرنے اور انہیں ملیامیٹ کرنے کا حکم پہلے سے چودھویں نکتہ میں موجود ہے ۔

۴ ۔ ادارہ علیہ وزارت سرحد کے خلاف عوام کے شکوک کو اس مرحلہ پر ناجائز تصور کرتا ہے ۔

۵ ۔ قرن اول کی مدنی زندگی میں رسول خدا صلعم کو قوم سے جنگ کا حکم اس وقت ملا ۔ جب دردناک مصیبتوں اور ایذا دہی کے بعد مسلمان اپنی ہی قوم کے ہاتھوں گھروں سے نکالے گئے ، قتل کیے گئے اور ان کو لوٹ لیا گیا ۔ ادارہ علیہ صوبہ سرحد سے قطع نظر تحریک کو ابھی اس منزل پر نہیں دیکھتا ۔ اکوڑہ کا واقعہ اس سلسلہ کی پہلی کڑی ہو سکتا ہے بشرطیکہ وزارت سرحد کے حکم سے ظلم بند نہ ہو ۔

۶ ۔ ۸ رجون کو حکومت سرحد سے صلحنامہ پر دستخط ہو گئے تھے ۔ ۲۳ رجون کے بعد اگر مخالفین کی طرف سے ظلم بدستور رہا تو ادارہ علیہ خاکسار سپاہی کو اپنی جان کی حفاظت کیلئے احکام دے گا ۔

۱۹ رجون بوقت ساڑھے بارہ بجے شب

عنایت اللہ خان المشرقی

بحیثیت ادارہ علیہ ہندیہ

# اکوڑہ کے شہداء اور مجروحین پر خاکسار اعظم کا سلام

مبارک ہو کہ ۹ برس کی مکی زندگی اب ختم ہونے کو ہے - مدنی زندگی کی ابتداء جلد از جلد سامنے آ رہی ہے

تم پر سلام ہو کہ تمہاری شہادت نے مسلمانوں میں نئی زندگی پیدا کر دی — تم پر ہزاروں سلام کہ تم نے اپنی موت سے آٹھ کروڑ مسلمانوں کو بیدار کر دیا - وہی خدا کے صحیح معنوں میں منکروں کی آخری موت کے سامان پیدا کر دیئے۔ زخمی شہیدو ہسپتال کے ٹوٹے ہوئے سپاہیو! تم پر اُمت محمدی بلکہ دُنیا کے ہر نیکوکار اور مصلح قوم کا سلام ہو کہ تمہارے بدنوں کے جوڑوں کے ٹوٹنے سے امت محمدیہ کے ٹوٹے ہوئے اجزاء جڑ گئے - تم پر ہزاروں سلام ہو کہ تم نے اپنے ذبح عظیم سے حضرت ابراہیم اور حضرت اسمٰعیل کی روایات کو پھر زندہ کر دیا - محرم کے چاند کو عید رمضان بلکہ عید قربان کے چاند سے بدل دیا۔

ہم اپنے آپ کو خدا کے سپرد کرتے ہیں - خاکسار سپاہیو! پُرامن رہو اور ہر ممکن طریقے سے مصیبتوں کو برداشت کرو۔

خدا تمہارے ساتھ ہو۔

(خاکسار اعظم)

# بے نشان سپاہی زخمیوں کی یاد میں!

جو اکوڑہ میں مسجد اعظم گڑھ کے سامنے دس جون کی شام کو غروب آفتاب کے وقت خدائے بے نشان کی بارگاہ میں سجدہ کرتے ہوئے چودھویں صدی کے مسلمان بھائیوں کے ہاتھوں شدید زخمی ہوئے اور نوشہرہ ہسپتال میں جگر شگاف زخموں سے چور پٹیاں باندھے پڑے ہیں — ادارہ علیہ قائد تحریک علامہ محمد عنایت اللہ خان المشرقی اور ادارہ "الاصلاح" کی طرف سے رنج و الم کا خراج پیش کرتا ہے۔ خاکسار سپاہی کو مبارک ہو کہ نو برس کی مسلسل تکلیف کے بعد مکی زندگی کی انتہا اور مدنی زندگی کی ابتداء جلد ہونے کو ہے

ساقی بیا کہ ہاتف غیبم بمژدہ گفت
یا درد صبر کن کہ دوا مے فرستمت

۲۵ جون ۱۹۳۹ء

ادارہ علیہ ہندیہ

# مخالف تحریروں اور تقریروں کے متعلق حکومت سرحد کا امتناعی اعلان

پشاور۔ ۲۴ جون۔ حکومت سرحد کو بہ افسوس معلوم ہوا ہے کہ کچھ مدت سے مختلف فرقوں اور جماعتوں کے رہنما تشدد آمیز اور قابل اعتراض تقریریں دوسری جماعتوں کیخلاف منبروں پر چڑھ کر کرتے ہیں اور اخبارات اور اشتہارات میں آزاردہ زبان استعمال کر رہے ہیں۔ جس کا نتیجہ یہ معلوم ہوا ہے کہ جاہل عوام ان اپنے ضمیر اور خدا سے بے خوف اور اپنی اغراض کے متلاشی لوگوں کے دام فریب میں آ جاتے ہیں اور جنکا مقصد اپنی کمینہ اغراض کو حاصل کرنا اور جماعتوں کے درمیان سر پھٹول پیدا کرنا ہے حکومت پریس اور تقریر کی آزادی کا بارِ دگر اقرار کرتی ہے لیکن اس کے ساتھ ہی ان تمام لوگوں کو جو اس سے متعلق ہیں۔ دل نشین کرانا چاہتی ہے کہ اس آزادی کا کوئی ناجائز فائدہ کبھی نہ اٹھایا جائے اور فرقہ وارانہ فضا کو کبھی اور کسی حالت میں مکدر نہ کیا جائے۔

اسمیں شک نہیں کہ سیاست اور عمدہ حکومت کی محرک جائز رقابت ہے لیکن اشتعال انگیز اور غیر ذمہ دارانہ تقریریں کرکے رقیب جماعت پر تشدد کا ماحول پیدا کرنا اس قدر افسوسناک ہے کہ کوئی حکومت اس کو برداشت کرنے کیلئے تیار نہیں۔ ایسی تقریریں ملک کو فائدہ کی بجائے نقصان زیادہ دیتی ہیں۔ بہر حکومت کا اولین فرض ہے کہ قانون اور امن کو بزور رائج کرے اور اگر وہ اس فرض سے غافل ہے تو اس کا کوئی حق نہیں کہ رعیت اس حکومت کی مطیع ہو کر رہے یہ حقیقت بھی عام طور پر مسلم ہے کہ کوئی ہیئت اجتماعی قائم نہیں رہ سکتی جبتک کہ وہ افراد کے شخصی حقوق اور جائیداد کو احترام سے نہ دیکھے۔ اس بناء پر حکومت تمام متعلقہ اشخاص کو اس حقیقت سے آگاہ کرنا مناسب سمجھتی ہے کہ وہ آئندہ اشتعال انگیز اور گالی گلوچ سے بھری ہوئی تقریریں اور دروغ آمیز اور بے بنیاد بیانوں سے مہربانی کرکے احتراز کریں جس کا نتیجہ باہمی سر پھٹول اور نقص امن عامہ ہوتا ہے۔ ہر وہ شخص جو اس سرزمین میں قانون یا امن عامہ کے خلاف کوئی بات کریگا اسکے ساتھ ملک کے مقرر کردہ قواعد و ضوابط کے ماتحت سختی سے سلوک کیا جائیگا۔

حکومت امید کرتی ہے کہ عوام الناس عام طور پر اور ملک کی مختلف جماعتوں کے رہنما خاص طور پر اس بڑھتی ہوئی برائی کو جڑ سے اکھیڑنے میں مدد دیں گے۔

حکومت ڈپٹی کمشنروں اور پولیس کو ہدایات بھیج رہی ہے کہ ان لوگوں کو جو اپنی تقریروں میں گالیاں دیتے ہیں۔ فوراً اور موقعہ کی جگہ گرفتار کریں ٭

"براڈکاسٹنگ سٹیشن کے قیام سے تمام ہندوستان کے مسلمانوں کی آواز ایک ہو جائیگی۔ تمام ہندوستان میں پانچ وقت کی نمازیں ٹھیک وقت پر ہوں گی جمعے اور خطبے ایک وقت پر ہوں گے۔ عیدوں کے متعلق آئے دن کا جھگڑا مٹ جائیگا۔ رمضان کے روزے ٹھیک دن اور ٹھیک وقت پر شروع ہوں گے۔ ٹھیک وقت پر افطاریاں ہوں گی حاجیوں کو حج کیلئے نہر نئی تاریخیں بتائی جایا کریں گی۔ ان کی روانگی وقت پر ہو گی۔ ان کی مکہ سے واپسی پر ہزارہا مخلوق ان کے استقبال کے لئے سٹیشنوں پر موجود ہوگی۔ تمام انجمنیں اس سٹیشن سے مستفید ہوں گی۔ ان کے سالانہ جلسوں کی رونق کئی گنا بڑھ جائیگی۔ ہندوستان کے تمام بڑے بڑے رہنما مقرر اور لیڈر ایک پیسہ اسکے بغیر گھر بیٹھے ان کے جلسوں میں تقریریں کیا کریں گے۔

الغرض ہندوستان کے آٹھ کروڑ مسلمان ہر وقت اور ہر لمحہ یہ سمجھیں گے کہ وہ ایک گھر کے اندر بیٹھے ہیں جس میں آٹھ کروڑ بھائی بستے ہیں اور ہر ایک دوسرے کی آواز کو سنتا ہے۔

یاد رکھو براڈکاسٹنگ سٹیشن کی منظوری سے صدیوں کے بچھڑے ہوئے مسلمان پھر گلے مل جائیں گے۔"

(خاکسار اعظم)

# خاکسار تحریک کے تین مطالبات اور وزارت پنجاب

## جدوجہد کی نئی منزل

خاکسار تحریک کے تین مطالبات قومی زندگی کے میدان میں حکومت وقت کے سامنے خاکسار تحریک کا پہلا شوکت آفریں نعرہ تھیں بدنوں کے اجڑے ہوئے گھر کو از سرِ نو آباد کرنے کا یہ پہلا قدم تھا۔ موت اور ہلاکت کے سمندر میں ڈوبتی ہوئی قوم کے لئے فلک الافلاک تک بلند کر دینے والے یہ وہ ہتھیار تھے جو ایک مدت تک ملت ضعیف کی سربلندی اور اقبال کے آئینہ دار رہے اور تیرہ سو پچاس برس کے بعد جن کے حصول کا نعرہ دراصل قرنِ اوّل کے دورِ سعید کے احیاء کا سامان تھا۔ یہ مطالبات سب سے پہلے وزارتِ پنجاب کے سامنے پیش ہوئے۔ پنجاب کے مسلمان وزیر اعظم کی اسلامی غیرت کے نام ایک دردبھری اپیل تھے۔ اس کے سوا قوم کی بگڑی بناتے تھے۔ اس کے بیت المال کو کروڑ در کروڑ کے خزانوں سے آباد کرنے اور اس کو ایک زرنیک بنانے کا وعدہ عظیم اور کوئی نظر نہیں آتا۔

یہ مطالبات ۱۱ دسمبر ۱۹۳۷ء کو پنجاب کے وزیر اعظم سر سکندر حیات خان مرحوم کے سامنے خاکساروں کے وفد نے پیش کئے۔ جو مندرجہ ذیل تھے۔

(۱) تنظیم زکوٰۃ قانونی طور پر ہو اور بیت المال کا انتظام اور تصرف ادارہ علیہ ہندیہ کے ہاتھ میں ہو۔

(۲) وزارت پنجاب براڈکاسٹنگ سٹیشن کی منظوری کی سفارش بحق ادارہ علیہ

مرکزی حکومت سے کہے۔

(۳) ملازمین حکومت کی خاکسار تحریک میں شرکت کیلئے صریح طور پر آزادی کا اعلان حکومت پنجاب کی طرف سے ہو اور تمام امتناعی احکام اگر اس بارے میں ہوں، واپس کئے جائیں۔

۲۶ جنوری کو قائد تحریک نے وزیر اعظم کے نام تین مطالبات کے سلسلہ میں خط لکھا اور ۲۵ فروری ۱۹۳۸ء کو اسی سلسلے میں دوسرا وفد وزیر اعظم پنجاب سر سکندر حیات سے ملاقی ہوگی۔ وزیر اعظم نے وفد کی گذارشات کو ہمدردی کے ساتھ سنا اور ایک حد تک انہیں معقول قرار دیا۔

# قائد تحریک کا نوصفحی خط وزیر اعظم پنجاب کے نام

(ترجمہ)

ادارہ علیہ ہندیہ اچھرہ لاہور
نمبر ۱۵۹۵۵
۶ مارچ ۱۹۳۸ء

جناب محترم!

از راہ کرم ۱۲ فروری کے آپ کے دفتر کے نیم سرکاری خط بجواب ہمارے خط نمبر ۱۴۶۴۱ محررہ ۲۶ جنوری کی طرف نیز اُس گفتگو کی طرف متوجہ ہوں جو آپ نے از راہ نوازش خاکساروں کے دو وفود کے ساتھ ۱۱ دسمبر ۱۹۳۷ء اور ۲۵ فروری ۱۹۳۸ء کو کی۔

میں اس ہمدردانہ سلوک کا جو آپ نے اعضائے وفد کے ساتھ ان تین گذارشات کے متعلق جو ادارہ علیہ نے مسلمانان ہند کی بہبودی کیلئے پیش کی ہیں۔ بحث و گفتگو کرتے ہیں روا رکھا سپاس گذار ہوں۔ دونوں وفود نے اپنی ملاقاتوں کی باضابطہ اطلاع مندرجہ ذیل الفاظ میں پیش کی ہے:۔

اوّل - یہ کہ آپ اصولاً متفق ہیں کہ زکوٰۃ وغیرہ کی تنظیم بیت المال کی صورت میں
ہونی چاہیئے - اور اس امر کی بڑی خواہش ظاہر کی ہے کہ یہ تنظیم حکومت کی مدد سے ہو
جائے - البتہ اس امر کی طرف کہ یہ معاملہ کیونکر، کس اوزار سے اور کس قانون کے
ذریعے سے طے ہو - آپ نے اشارہ نہیں کیا -

دوئم - یہ کہ آپ براڈکاسٹنگ سٹیشن کو مرکزی حکومت کا معاملہ سمجھتے ہیں - نیز آپ
نے وفد پر واضح کیا کہ اس کے قیام پر ہمیں بے حد خرچ اٹھانا پڑیگا -

سوئم - یہ کہ سرکاری ملازمین کو خاکسار تحریک میں شمولیت کی اجازت دینے میں
آپ کے پیش نظر یہ مشکل ہے کہ ان لوگوں کو جو شامل ہوں گے - حکومت اور ادارہ علیہ
دونوں کے احکام ماننا ہوں گے - ایک اور راز جو اس گفتگو میں آپ نے دیا یہ تھا کہ
حکومت کے ملازمین جس طرح اب تک شامل ہوتے رہے ہیں، شامل ہوں لیکن تحریک
میں بڑی شدو مد سے حصہ نہ لیں -

چہارم - یہ کہ تنظیم زکوٰۃ کے معاملہ میں آپ نے بالصراحت نہیں کہا کہ زکوٰۃ ادارہ
علیہ کے موجودہ قائم شدہ بیت المال سے متعلق ہو گی -

جناب والا کو اچھی طرح معلوم ہے کہ تمام ہندوستان کے مسلمان گورنمنٹ پنجاب کے
ان تین گذارشات کو من وعن مان لینے کے بارے میں اس قدر شدید ہیجان میں ہیں کہ
مذکورہ بالا بیانات سے اگر یہ بیانات صحیح طور پر آپ کی حکومت کے رویہ کو ظاہر
کرتے ہیں، ہندوستان نے طول و عرض میں یہ صرف مایوسی بلکہ غم و غصہ کی لہر دوڑ جائیگی
رائے عامہ کی وہ مسلسل بارش جو بلا واسطہ آپ تک اس معاملہ کے متعلق پہنچ رہی ہے -
میرے اس نقطۂ نظر کی تائید کریگی - لیکن میں یہ ضرور کہوں گا کہ تین گذارشات کے متعلق
یہ عام اور عالمگیر احساس کوئی عرضی یا مصنوعی چیز نہیں بلکہ قومی عزم اور ارادے کا
بے خوفانہ اور دیانتدارانہ اظہار ہے -

اندریں حالات میں مندرجہ ذیل نکات آپ کی حکومت کے جلد از جلد سنجیدہ طور
پر سوچ بچار کیلئے پیش کرتا ہوں:-

# ۱۔ بیت المال

اولاً:۔ زکوٰۃ دینِ اسلام کے پانچ ارکان میں سے ایک تسلیم شدہ رکن ہے۔ اور اس
بناء پر حکم ہے کہ ہر صاحبِ نصاب مسلمان زکوٰۃ کو بیت المال میں داخل کرے۔ ورنہ وہ
شخص کافر اور مشرک ہے۔ یہ حکم قرآن حکیم کے حسب ذیل صاف اور بے گمان الفاظ میں
کے اندر موجود ہے:-

وَوَيْلٌ لِّلْمُشْرِكِينَ ۝ الَّذِينَ لَا يُؤْتُونَ الزَّكٰوةَ وَبِالْآخِرَةِ هُمْ كٰفِرُونَ ؕ
(سورہ حٰمٓ السجدہ۔ آیات ۶۔۷)

ترجمہ:۔ "خرابی ہے ان مشرکوں پر جو زکوٰۃ ادا نہیں کرتے اور یہی وہ لوگ ہیں۔ جو
روزِ قیامت کے کافر ہیں"

مجھے یہاں یہ واضح کر دینا چاہیے کہ اسلام کے کسی اصولی حکم یا رکن کی نافرمانی کی سزا
قرآن کے طول و عرض میں مشرک یا کافر بن جانے کے الفاظ میں کہیں نہیں دی گئی۔

ثانیاً۔ متذکرہ بالا خاص الخاص حکومت میں یہ امر صرف قوم کی فراست اور انگریز قوم
کی قانون فہمی کے لئے لازماً باعثِ شرم ہے۔ کہ انگریزی حکومت بھی ہندوستان میں آمد
کے وقت زکوٰۃ کا سب سے زیادہ اصولی رکن چار بیویوں کو بیک وقت منکوحہ رکھنے، حقِ وراثت
دینے، طلاق کا حق رکھنے، وقف علی الاولاد کرنے یا اور کئی اسلامی قوانین کی مانند
جو زکوٰۃ کے جبراً بیت المال میں ادا کرنے سے بدرجہا کم ضروری تھے، مسلمانوں
پرسنل لاء قرار نہیں دیا گیا۔ حالانکہ یہ زکوٰۃ کا لازماً دینا اسلام کے پانچ ارکان میں سے
واحد رکن ہے جو قانونِ حکومت کی گرفت میں آسکتا تھا۔

## زکوٰۃ کو اسلامی پرسنل لاء قرار دیا جائے

**ثالثاً:-** اس قابل افسوس اور شدید فروگذاشت کے پیش نظر ادارہ علیہ اس
نوع کے اقدام کی تمام اصطلاحی اور قانونی مشکلات کو کامل طور پر سوچ لینے کے بعد
اس امر کو انتہائی طور پر مصلحت اندیشانہ اور مبنی بر عدل و انصاف خیال کرتا ہے کہ زکوٰۃ
کی بیت المال میں ادائیگی کو اسلامی پرسنل لاء کا ایک جزو لاینفک اسی اختیار کے ذریعے
سے قرار دیا جائے جس اختیار کے ذریعے سے انگریزی حکومت کی ابتداء میں اور باقی
اسلامی پرسنل لاء قرار دی گئی تھیں اور یہ اختیار میرے خیال میں پارلیمنٹ انگلستان کی
آئینی طاقت تھی۔ ادارہ علیہ اس امر کو نامناسب خیال کرتا ہے کہ اسلام کے اس بنیادی
اور عظیم الشان رکن کو پنجاب اسمبلی میں ان ممبران کی ذاتی پسندیدگی یا ناپسندیدگی کا مرہون بنایا
جائے۔ جن میں سے کئی ووٹ دینے والے ممبر عوام الناس کی مذہبی اصطلاح میں کافر
اور مشرک کے الفاظ سے ملقب کئے جاتے ہیں۔ یہ اقدام اگر آپ کی حکومت کی طرف
سے ہو تو عملاً اس مذہب اسلام کی صریح توہین ہوگا۔ جس کا دعویٰ دین الٰہی ہونے کا ہے
مسلمان ہرگز ہرگز اس بے عزتی کو برداشت نہیں کریں گے کہ بیت المال میں زکوٰۃ کو
ادا کرنے کا خدائی قانون اُن دنیادار لوگوں کے رحم یا ان کی مرضی سے بنے جو آگے
چل کر جس وقت ان کی مرضی ہو اس قانون کو منسوخ کردیں۔ ادارہ علیہ نے حکومت
کی طرف سے کسی ایسے اقدام کی مخالفت کا عزم کر لیا ہے اور میں مؤدبانہ طور پر اس امید
کا اظہار کرتا ہوں کہ پنجاب کی حکومت اس معاملہ کو اس طریق پر فیصل کرنے کا خیال
تک بھی دل میں نہیں لائیگی۔ اس سلسلہ میں اصطلاحی مشکلات یقیناً اس طرح دور ہو
سکتی ہیں کہ گورنر پنجاب اس امر کا اعلان کر دے کہ پنجاب اسمبلی کا حق نہیں کہ وہ اس اصولی
طور پر مذہبی معاملہ میں قانون سازی کرے۔

اگر حقیقت کی نظر سے دیکھا جائے تو زکوٰۃ کے متعلق بل پیش کرنے کا مسئلہ
نہایت نامناسب اور دین اسلام کی شان کے خلاف ہو جائیگا۔ اگر پنجاب اسمبلی کے غیر
مسلمان ممبر اس بل کی مخالفت کریں۔ بلکہ یہ بات اور بھی نامناسب اور توہین اسلام ہوگی
اگر اسمبلی کے وہ مسلمان ممبر جو زکوٰۃ ادا کرنا نہیں چاہتے یا کسی اور نقطۂ نظر سے باہم اس
امر پر متفق نہیں کہ زکوٰۃ بیت المال میں جمع کیا جائے۔ غیر مسلم ممبران کے ساتھ رائے ملا کر
اس بل کو نامنظور کر دیں

## عدم ادائیگی زکوٰۃ جرم قرار دی جائے

رالعاً: جونہی ایک مسلمان کا زکوٰۃ ادا کرنا سلطنت انگلشیہ کی سب سے بڑی غالب طاقت
کی قوت نفوذ کے ذریعے دین اسلام کا پرسنل لاء قرار دیا جائے اور پنجاب اسمبلی کو اختیار
حاصل رہے کہ وہ زکوٰۃ سے انکار کرنے اور دیگر مذہبی معاملات کی سزا کے متعلق
قانون سازی کرے اور یہاں بھی ادارہ علیہ اور مسلم پبلک کی اکثریت سختی سے اس بات
پر متفق ہے کہ قرآن حکیم کی ان خطرناک آیات کے پیش نظر زکوٰۃ کی بیت المال میں
عدم ادائیگی کو جرم قرار دیا جائے — — — — ہر مسلمان کو معلوم ہے کہ
خلیفہ اول حضرت ابوبکرؓ نے نہایت بے رحمی سے ان مسلمانوں کے خلاف تلوار کا جہاد
کیا تھا جنہوں نے ان کے عہد خلافت میں زکوٰۃ دینے سے انکار کیا۔

میں تسلیم کرتا ہوں کہ ایسی سزا کے مقرر کرنے میں بے شمار اصطلاحی اور آئینی مشکلات
ہیں لیکن خدائی قانون بالآخر خدائی قانون ہے۔ اور اس کی عظیم الشان
حکمت اس وقت سمجھ میں آ سکتی ہے۔ جب اس قانون کو عمل میں لایا جائے۔

خاص مدعا: ادارہ علیہ پیش کرتا ہے کہ نہ انگریزی حکومت اور نہ کسی برسر اقتدار
یا غیر مقتدر سیاسی جماعت کو زکوٰۃ کے بیت المال پر کسی قسم کا انتظامی یا غیر انتظامی
اختیار ہونا چاہیئے۔ اور اس طاقت کو جو بیت المال کی محافظ ہو لازم ہے کہ وہ اس

روپیہ کو قرآن حکیم کے اصلی منشاء اور بانئے اسلام علیہ الصلوٰۃ والسلام کے اصلی عمل کے عین مطابق خرچ کرے۔

**ثامناً** ادارہ علیہ پیش کرتا ہے کہ خاکسار تحریک اس بناء پر کہ ہندوستان کی تمام جماعتوں میں سب سے عمدہ طور پر منظم، سب سے زیادہ غیر فرقہ دارانہ، سب سے زیادہ مذہبی جماعت اور سب پر مستنزاد یہ کہ سب سے زیادہ اپنا خرچ آپ برداشت کرنے والی اور کسی سے کچھ نہ لینے والی جماعت ہے اور نیز اس بناء پر کہ یہ وہ جماعت ہے جس نے تھوڑے سے وقت میں مسلمانانِ ہند کو جمود و غفلت سے میدانِ عمل میں نکال کر اجتماعاً، اخلاقاً اور مذہباً اس حد تک بلند کر دیا ہے کہ اس کی مثال اسلامی ہندوستان کی تاریخ میں ایک مدت سے موجود نہیں۔ ہاں خاکسار جماعت ہی اس بات کی اہل ہے کہ زکوٰۃ کے بیت المال کا تمام انتظام اس کے اپنے منظم بیت المال کے ساتھ ساتھ خالصتہً اس کے ہاتھ میں دیا جائے۔ خاکسار تحریک کے اس دعویٰ کی تائید مطالبوں، محضرناموں، گذارشوں، ریزولیوشنوں، تاروں، خطوں اور دیگر اظہار ناموں کے اس بے پناہ سیلاب اور بارش سے ہوتی ہے جو پچھلے چند ہفتوں سے ہندوستان کے ہر صوبے اور ہر گوشے سے حکومت پنجاب تک پہنچا ہے۔

ادارہ علیہ اس امر کا اظہار بار بار کرتا ہے کہ وہ ادارہ علیہ کے تسلیم شدہ واجب بیت المال کے سوا کسی دوسرے بیت المال کے قیام کی تجویز کی مخالفت مذہبی بناء پر اپنی تمام طاقت کے ساتھ ہر ممکن طریقے سے کریگا۔ اور کسی حالت میں اور کسی قیمت پر زکوٰۃ کے بیت المال کا غیر ذمہ دار ہاتھوں میں جانا ہرگز گوارہ نہ کرے گا۔

## ۲۔ براڈکاسٹنگ سٹیشن (محکمۂ نشر صوت)

ادارہ علیہ میں براڈکاسٹنگ سٹیشن کے قیام کا مسئلہ اگرچہ بالآخر حکومت ہند کے فیصلے

کا مسئلہ ہی کیوں نہ ہو۔ تاہم یہ امر کہ وہ سٹیشن پنجاب میں قائم ہوگا اور اس کا تعلق ایک ایسی تحریک سے ہوگا جس کا مرکز لاہور میں ہے۔ اس کو مدِ نظر رکھتے ہوئے مقامی حکومت کا معاملہ بنا دیتے ہیں۔ کوئی سفارش جو کوئی صوبائی حکومت اس بارے میں کر سکتی ہے۔ لازماً اسی پنجاب کی حکومت کی طرف سے ہوگی۔ اس سٹیشن کے مناسب استعمال کے لئے کوئی ضمانت جو دی جا سکتی ہے اس کا انحصار بھی اس ریکارڈ پر ہے جو حکومت پنجاب کے پاس ہمارے گذشتہ بیس برس کے متعلق ہے۔ نہیں بلکہ آئندہ کیلئے اس امکان کی ضمانت کہ خاکسار تحریک ایک ہندوستان گیر تحریک کو اپنے حلقۂ اثر میں لے کر رہے گی۔ وہی حکومت دے سکتی ہے۔ جس کی جیت کے تلے اس تحریک نے پچھلے چند برسوں کے اندر اندر اس قدر وسعت اور ہمہ گیری اختیار کر لی ہے۔ اگرچہ ظاہر الفاظ میں ہماری طرف سے براڈکاسٹنگ سٹیشن کا مطالبہ خالص مسلمانوں کے فائدے اور استعمال کے لئے ہے۔

براڈکاسٹنگ سٹیشن کے اقتصادی پہلو کے متعلق میں محسوس کرتا ہوں کہ مجھے کامیابی کی پوری توقع ہے۔ ہم طبعاً اس مطالبے کا تعلق تنظیم زکوٰۃ کے مطالبے کے ساتھ وابستہ کرتے ہیں اور میں اس امر کی ضمانت دے سکتا ہوں کہ ہم اس سٹیشن کے تمام اخراجات کم سے کم مدت میں ادا کرنے کے قابل ہو جائیں گے۔ ہمیں یقین ہے کہ اگلے پانچ سال کی مدت میں زیادہ نہ سہی کم از کم دو ہزار ریڈیو کے سٹیشن ہم نے ہندوستان میں قائم کر دئے ہوں گے اور صرف یہی ایک بات کسی کاروباری حکومت کے منہ میں رال ٹپکانے اور ہمیں براڈکاسٹنگ سٹیشن کی اجازت دینے کیلئے کافی ہے۔ علاوہ بریں وہ بے شمار تبلیغی اور تعلیمی فوائد جو اس ریڈیو کے ملک کو ہندوستان میں پھیلنے سے عوام الناس کو حاصل ہوں گے، اس قدر ہیں کہ شمار میں نہیں آ سکتے۔

میں امید کرتا ہوں کہ آپ کی حکومت اقتصادی پہلو سے اس سکیم کو ناپسندانہ نظر سے نہیں دیکھے گی۔ کیونکہ ادارہ علیہ کو اس امر کا یقین ہے کہ براڈکاسٹنگ سٹیشن کے قائم ہونے

ہے ہندوستان کی ہر بڑی مسجد میں ریڈیو اور آلۂ جہیر الصوت کا لگ جانا یقینی ہے۔ یہ امر مسلم ہے کہ مسلمانوں کے سوا کوئی دوسری قوم قطعاً ریڈیو کو مذہبی احساس کی اپیل کے ماتحت اس قدر وسیع استعمال میں نہیں لا سکتی۔

میں گذارش کرتا ہوں کہ حکومت پنجاب براڈکاسٹنگ سٹیشن کے قیام کے متعلق ہماری سفارش بغیر کسی قیمت لینے کے حکومت ہند کے پاس اس شرط پر فوراً کر دے کہ خاکسار اگلے پانچ سال کے اندر اندر کم از کم ایک ہزار ریڈیو سٹیشن اپنے اپنے شہروں میں لگالیں گے یہ سٹیشن ہماری اپنی زمینوں میں اچھرہ میں قائم کیا جائیگا۔ اس مطلب کے لئے ہماری عمارتیں نہایت سادہ اور کم خرچ ہوں گی۔

## ۳۔ ملازمین حکومت

اس معاملے کے متعلق میرے پاس ہمارے پانچ سال کے پرامن اور نیک اعمال کے سوا اور کوئی ثبوت نہیں جس کو وثیقہ قرار دیا جاسکے۔ تخیل کی کوئی کھینچ تان ہم خاکساروں کو کسی عنوان قابل اعتراض یا برے اشخاص قرار نہیں دے سکتی۔ ادھر جب سے انڈین نیشنل کانگرس نے مختلف وزارتوں پر قبضہ کیا ہے۔ لفظ "سیاسی" ہونے کے کچھ معنی نہیں رہے آج ملازمین حکومت کے قواعد ایک مخول بن کر رہ گئے ہیں۔ اور مجھے معلوم ہوا ہے کہ کانگرسی صوبوں میں عام سرکلر جاری کر دئے گئے ہیں کہ ملازمین حکومت آزادانہ طور پر کانگرس میں شامل ہو سکتے ہیں۔ ان حالات میں آپ کی حکومت کی طرف سے ایک واضح اور [illegible] اعلان کی ضرورت ہے کہ حکومت ان ملازمین کی راہ میں جو خاکسار تحریک میں شامل ہونا چاہتے ہیں اس بناء پر حائل نہ ہوگی کہ خاکسار تحریک میں کوئی شے حکومت کے خلاف نہیں۔ آپ کا یہ خیال کہ اندریں حالات آپ کا یہ خیال کہ ملازمین حکومت کو دو حاکموں یعنی ادارہ علیہ اور حکومت وقت کے احکام بیک وقت ماننے پڑیں گے۔ لازم نہیں آتا کیونکہ دونوں حکموں

کا اگر کبھی ٹکراؤ ہو، تو متعلق شخص کو رعایت اس امر کی دی جا سکتی ہے کہ وہ تنخواہ دینے والے کے حکم کو تنخواہ نہ دینے والے کے حکم پر فوقیت دے۔ علاوہ ازیں ادارہ علیہ کے احکام اس عمدگی اور نظم و نسق سے دیئے جاتے ہیں کہ وہ کسی شخص کے روزانہ معمول میں اکثر مخل نہیں ہوتے۔ ہمیں صرف ملازمین حکومت ہی نہیں بلکہ ہر قسم کی پبلک کی ذاتی ضروریات کی خاطر کرنی پڑتی ہے۔ تجربہ سے معلوم ہوا ہے کہ ملازمین حکومت کی ضروریات کا خیال رکھنا۔ پبلک کی نجی ضروریات کے ملحوظ خاطر رکھنے سے جو کسی قاعدے اور اصول کے ماتحت نہیں ہوتیں، زیادہ آسان ہے۔

میں یقین کرتا ہوں کہ میں نے متذکرہ بالا امور کی کافی طور پر تشریح کر دی ہے۔ بلکہ جناب والا کے رحیمانہ صبر و تحمل پر کافی بوجھ ڈالا ہے۔ میں یقین کرتا ہوں کہ ان ہر چہار گذارشات کو جو آپ کی خدمت میں ہر ممکن دوستانہ جذبات کے ساتھ گذاری گئی ہیں قبولیت کی منزل تک پہنچانے کیلئے ایک فوری اور ہمدردانہ قدم اٹھایا جائے گا۔ ہم خاکسار دوستی، صلح اور آشتی کو ہر شخص کے حق میں مفید ہونے کا بہترین ذریعہ سمجھتے ہیں۔ اور یقین کرتے ہیں کہ حکومت پنجاب ہماری ان مناسب گذارشات کو رد کر کے ہمیں مشکل پوزیشن میں نہیں ڈالے گی۔ کیونکہ یہ گذارشات اب لکھوکھا پبلک کی زبانوں پر ہیں۔ لکھوکھا پبلک اگر وہ گذارشات قبول نہ کی جائیں، انتہائی طور پر مایوس ہو جائیگی۔ لکھوکھا پبلک ہمیں خس و خاشاک کی طرح اپنی نظروں سے جھاڑ دیگی۔ اگر ہم نے ان کی حمایت میں اپنے حلق کا آخری قطرہ نہ بہا دیا۔ ہم عاجزانہ طور پر درخواست کرتے ہیں کہ اتحادی حکومت ان کو غیر مشروط طور پر منظور کرے۔

آپ کے مذکورہ دفتری خط کے بارے میں میں نے حکم دے دیا ہے کہ آئندہ خاکسار سپاہی اور پبلک آپ کو براہ راست خطوط ارسال نہ کریں۔ آئندہ ہر خط حکومت پنجاب کے نام بھیجا جائیگا۔

میں ہوں آپ کا صادق عنایت اللہ خان المشرقی

# تین مطالبات کی تائید میں پُرخروش طوفان

روزنامہ "مجاہد" رنگون اپنی ایک خاص اشاعت میں رقمطراز ہے:۔

"خاکسار تحریک کے تین مطالبات میں مرتی ہوئی قوم کی زندگی اور لاکھوں جیتے جاگتے فتنوں اور اختلافات کی موت کا راز مضمر ہے۔ اور اس آواز کو دبانے کی کوشش کرنے والا مسلمان کی نظروں میں کبھی ہردلعزیز نہیں ہوسکتا خواہ وہ ڈاکٹر خانصاحب ہوں یا سر سکندر حیات۔ خواہ 'احسان' ہو یا 'انقلاب'"۔

کاش اپنی عظمت چاہنے والے علماء عظمت و شوکت کی وہ جھلک دیکھ لیں جو ادارہ علیہ کے مطالبات میں مضمر ہے۔ کاش مسلم لیگ کے قائدین سوچتے کہ جس آواز کی تائید میں ڈاکٹر گوپی چند بھارگو کی آواز اٹھ رہی ہے۔ اس کی تائید میں پہلے مسٹر جناح، مولانا شوکت علی اور مولانا ظفر علی خان کی آواز اٹھنی چاہیے تھی"۔

جس تحریک کو ساری مخالف قوتیں مل کر فنا نہ کرسکیں۔ جس کا اولین اصول ہے کہ چندہ نہیں لیا جائیگا۔ تفرقات پیدا نہیں کئے جائیں گے۔ اور اس کے باوجود ــــــ ادارہ علیہ کے پاس گیارہ لاکھ روپیہ کا فنڈ' خدا کے نام پر تن من دھن قربان کرنیوالے سینکڑوں جانباز اور اپنے امیر کے اشارے پر نتائج و عواقب سے بے نیاز ہوکر "اور کیوں" کا لفظ کہے بغیر سب کچھ کر ڈالنے والے لاکھوں مردان مجاہد موجود ہیں۔ اس ادارہ کے قائد اعظم کا انتباہ ہوا میں اُڑ جانے والا نہیں"۔

ادارہ علیہ کے مطالبات کی تائید حاصل کرنے اور وزیر اعظم پنجاب کی بارگاہ تک پہنچانے کیلئے خاکسار مجاہدوں نے سر دھڑ کی بازی لگادی۔ تین ماہ کے اندر اندر تین مطالبات کی تائید میں جو بے پناہ ڈاک وزیر اعظم کے نام موصول ہوئی۔ اُس کی تفصیل



# وَاَمْرُهُمْ شُوْرٰی بَیْنَهُمْ

کے قرآنی حکم کے مُطابق قائدِ تحریک ہر اہم معاملے میں

مجلسِ شوریٰ قائم کرتے ہیں۔ یہ مجلسِ مشاورت بھی تین مطالبات کے سلسلے

میں قائم ہوئی ——!

خاکسار تحریک کو مغربی ڈکٹیٹر شپ کا طعنہ دینے والوں کیلئے سُرمۂ بصیرت

حسب ذیل ہے :-

خطوط ۔ تاریں اور پبلک محضر نامے ........... سترہ ہزار

پوسٹر ........................ پندرہ لاکھ

انجمنوں اور جلسوں کے ریزولیشن .............. ساڑھے آٹھ سو

موئید اخبارات .................... ایک سو

محضر ناموں پر دستخط کرنے والے ............... پانچ لاکھ

علمائے کرام جنہوں نے تنظیم زکوٰۃ کے حق میں } سات ہزار ننانوے
اپنا نام ادارہ علیہ میں رجسٹر کروایا ۔ }

رؤسا اور تاجر جو ادارہ علیہ میں حاضر ہوئے ۔ ........ ایک ہزار

بڑے بڑے سجادہ نشین موئید ............ ایک صد تیئیس

موئید انجمنیں .................. تین صد ستاسی

موئید ممبران پنجاب اسمبلی ............... باسٹھ

# حکومت پنجاب کو الٹی میٹم

## ۱۹ نومبر تک مہلت

حکومت پنجاب جب تین مطالبات کی طوفانی تائید سے بھی متاثر نہ ہوئی تو قائد تحریک نے خاکساروں اور جانبازوں کو اپنے مطالبات بزور منوانے کے لئے سر دھڑ کی بازی لگانے کی تیاری کا حکم دے دیا ۔ قائد تحریک کے اعلان کے ایک حصہ کے الفاظ حسب ذیل تھے :-

" اگر وزارت پنجاب نے ان مطالبات کو نہ مانا یا لیعنہ اس طرح

نہ مانا جیسا کہ ہم چاہتے ہیں اور ٹکراؤ تک نوبت پہنچی تو سینکڑوں بلکہ ہزاروں ہلاک ہوں گے۔ آزادیٔ قرآن بلکہ آزادیٔ مذہب کی چھوٹی سی جنگ میں جانیں دے دیں گے ہیں ان مرنے والوں کی قطار میں سب سے آگے ہوں گا اور خدا جانے گولی کھاؤں یا پھانسی کے تختے پر جان دوں گا۔ خاکسار تحریک پھولوں کی سیج نہیں کہ ہم مزے مزے جلوس نکالیں۔ "نزم نزم مُردہ باد" کہیں۔ آہستہ آہستہ گیت گائیں یا عورتوں کی طرح بین اور سیا پا کریں گے۔ خاکسار سپاہی ازل سے خدا کا سپاہی ہے اور خدا کی راہ میں جان دینے کا عزم کر چکا ہے۔ جس دن بگل بجا۔ پنجاب میں ایک قیامت برپا ہو گی۔ سرزمین سب طرف لہولہان ہو جائے گی۔ پانچ دریاؤں کے پانی سُرخ ہو جائیں گے۔ خدا وہ دن نہ لائے۔ بلکہ نہیں ــــ ضرور لائے۔"

۲۵ ستمبر ۱۹۳۸ء کو وزیر اعظم پنجاب کے نام ادارہ علیہ سے آخری خط لکھ دیا گیا۔ تین مطالبات کو دہراتے ہوئے تمام صورت حالات کی وضاحت کر دی گئی اور آخر میں وزیر اعظم موصوف کو الٹی میٹم دیا گیا کہ :۔

"حکومت ۱۸ ر نومبر تک تمام مطالبات کو من وعن تسلیم کر لے اور اس تاریخ تک واضح طور پر اپنا عندیہ ظاہر کرے۔ ادارہ علیہ مندرجہ گذارشات سے کم کسی چیز کو منظور نہیں کرے گا۔"

وزیر اعظم نے ان مطالبات کو ایک حد تک مان لینے کے متعلق قصور، گجرات اور کراچی میں تقریریں کیں اور اپنی تقریروں میں مندرجہ ذیل عندیوں کا اعلان کیا :۔

(۱) بیت المال کے قیام کے متعلق عنقریب ایک قانون پاس کیا جائیگا جس کا انتظام بہت کچھ خاکساروں کے ہاتھ میں ہو گا۔

(۲) براڈکاسٹنگ سٹیشن کے متعلق ادارہ علیہ کی درخواست سفارش کر کے گورنمنٹ آف انڈیا تک پہنچا دی جائیگی۔

(۳) ملازمین حکومت کی شرکت کے متعلق وزارت کوئی خاص اعلان کرنے کو تیار نہیں جو ملازمین شامل ہونا چاہیں، مذہبی اور معاشرتی تحریک سمجھ کر شامل ہو سکتے ہیں۔

ادارہ علیہ ان خیالات کو اپنے ۲۵ ستمبر کے خط کا جواب سمجھنے یا ان مقولات کو حکومت کے عندیے کی سند قرار دینے کیلئے تیار نہ تھا جب تک کہ ان کا اقرار بذریعہ تحریر ادارہ علیہ سے نہ ہو۔ ادارہ علیہ نے اعلان کر دیا کہ وہ اپنے اعلان کو حسب ذیل الفاظ میں من وعن تسلیم کرانے کا عزم صمیم کر چکا ہے:-

اولاً: تنظیم زکوٰۃ قانونی طور پر ہو اور بیت المال کا انتظام اور تصرف ادارہ علیہ کے ہاتھ میں ہو۔

ثانیاً۔ وزارت پنجاب براڈکاسٹنگ سٹیشن کی منظوری کی سفارش بحق ادارہ علیہ مرکزی حکومت سے کرے۔

ثالثاً:۔ ملازمین حکومت کی خاکسار تحریک میں شرکت کیلئے صریح طور پر آزادی کا اعلان ہو اور تمام امتناعی احکام، اگر اس بارے میں ہوں، واپس لئے جائیں۔

# آخری احکام خاکساروں کے نام

۱۔ صوبہ سرحد کے ایک سو جانبازوں کو حکم ہوا کہ پنجاب پہنچ کر جان لڑانے کے لئے فوراً تیار ہو جائیں۔

۲۔ پنجاب اور بیرون پنجاب کے چار ہزار خاکساروں کو حکم ملا کہ جانبازوں کے پہلے ٹکراؤ کے ساتھ ہی روانہ ہو پڑیں۔

۳۔ ہندوستان کے تین لاکھ خاکساروں کے نام حکم تھا کہ بانی تحریک، قائد تحریک،

سالارِ خاص پنجاب یا کسی اور افسر اعلیٰ کی شہادت کی خبر سن کر قرآن کریم ہاتھ میں لے کر چل کھڑے ہوں۔

۴۔ حکم ہوا کہ ہر خاکسار خدا کی راہ میں مرنے کیلئے آئے، قرون اولیٰ کی روایات کا بازار گرم کرنے کیلئے آئے، طاغوتی طاقتوں کو یکسر کالعدم کرنے کیلئے آئے، اپنی شجاعت اور جرأت کے جوہر دکھا کر باطل کو ملیا میٹ کر دے۔ اسلام کے فرزند جن کے تن بدن پر چیتھڑوں کے سوا اور کچھ نہیں، اپنے چیتھڑوں اور زخموں کو بارگاہ خداوندی میں پیش کر دیں اگر پنجاب کے اس مسلمان وزیر اعظم کے ہاتھوں ہی خاکسار کو مٹنا ہے تو یہ رسم جلد از جلد پوری ہو تاکہ دنیا کو کم از کم یہ معلوم ہو جائے۔ کہ خاکسار سپاہی عزت اور شان سے مٹا ہے۔ ایک مسلمان نے ہی اس کا خاتمہ کر دیا مسلمان کے آگے ہی اس نے سر تسلیم خم کر دیا۔ ورنہ وہ کسی کافر کے ہاتھوں تو مٹنے والا نہ تھا۔۔۔ خاکسار سپاہیو! حکم کے منتظر رہو ابھی سوچ اور انتظار کی گھڑیاں ہیں۔ ادارہ علیہ ابھی صرف سرحد کے ایک سو جانبازوں کی موت کا نظارہ دیکھنا چاہتا ہے۔ تم اس پر بس نہ کرو۔ اگر آج سو سپاہی مانگے ہیں تو حکم آنے پر ہزار ہا تیار ہو جاؤ۔"

(عنایت اللہ خان المشرقی)

# خاکسارِ اعظم کا خط۔ سالار گجرات کے نام

## گجرات کے دستے میں شمولیت کی درخواست

مکرم و محترم سالار اکبر گجرات

السلام علیکم و رحمۃ اللہ۔۔۔ گجرات کے تین سو تیرہ سپاہیانِ خدا کے دستے کا سن کر مضطرب ہوں۔ از راہِ کرم آپ مجھے بھی اپنے دستے میں شامل کر لیں۔ میری عمر اگرچہ زیادہ ہے لیکن میں ایک نوجوان سپاہی کا دم خم رکھتا ہوں۔ بارگاہ خدا میں اپنے گناہوں کے باعث

منہ دکھانے کی جرأت نہیں رکھتا، لیکن صحتِ جسمانی کے لحاظ سے جو حکم ملے۔ بوجہ احسن کرنے کے قابل ہوں۔ شاید کہ خدا کی راہ میں کسی کار نمایاں کرنے کے باعث خوشنودی خدا کا پروانہ حاصل کر سکوں۔

خاکسار تحریک کی باگ ڈور ایک مدت تک میرے قبضے میں تھی۔ اب صرف سپاہی ہوں اور آپ کا فرض ہے کہ مجھ سے سپاہی کا سلوک کیا جائے۔

۱۳ نومبر ۱۹۳۸ء — عنایت اللہ خان المشرقی

# راجہ محمد سرفراز خان ایم۔ ایل۔ اے کا شاندار ایثار

## "میں خاکساروں کی پہلی صف میں کھڑا ہوں گا"

مجھے معلوم ہوا ہے کہ خاکسار تحریک کے تین مطالبات کے بارے میں پوزیشن خطرناک حالت تک پہنچ چکی ہے جو کہ نہایت افسوس ناک ہے۔ ایم۔ ایل۔ اے صاحبان کی اس تائید کے بعد جواب تک ہو چکی ہے۔ مجھے امید نہیں تھی کہ حکومت کو ان کے ماننے میں کوئی پس و پیش ہو گی۔ یہ مطالبات قومی ہیں اور قوم کو ان سے اتفاق ہے۔ وزارت کی خاموشی اس وقت بڑی نقصان دہ ہے اور اس خادم خلق جماعت کے ساتھ، جیسا کہ خاکسار ہیں۔ یہ سلوک نہ ہونا چاہیئے تھا۔ مجھے معلوم ہوا ہے کہ حکومت خاکساروں پر تشدد برپا کرنے کا ارادہ رکھتی ہے اگر کوئی ایسا واقعہ ہوا تو میں بحیثیت ایم۔ ایل۔ اے اعلان کرتا ہوں کہ میں سب سے پہلی صف میں خاکساروں کے ساتھ کھڑا ہوں گا اور ہر قسم کا تشدد برداشت کرنے کیلئے تیار رہوں گا۔

۱۵ نومبر ۱۹۳۸ء

محمد سرفراز خان ایم ایل اے چکوال (ضلع جہلم)

# تین مطالبات کی تائید میں وزیر اعظم کو پُر زور خطوط لکھنے والے

# بعض ایم۔ ایل۔ اے صاحبان

۱۔ رانا نصراللہ خان ناصر ایم ایل اے (ہریانہ) (۲) رائے زادہ ہنسراج ایم۔ ایل اے (سیالکوٹ)

۳۔ مخدوم سید محمد ولایت حسین ایم۔ ایل۔ اے۔ ایم ڈی بی۔ ایم۔ آر۔ اے۔ ایس (لندن) دربار پیر پیران ملتان۔

۴۔ محمد اشرف ایم ایل اے پھالیہ ضلع گجرات ۵۔ گیانی کرتار سنگھ ایم۔ ایل۔ اے۔ لائل پور

۶۔ رائے شہادت خاں ایم۔ ایل اے۔ لائلپور ۷۔ میاں محمد نوراللہ ایم۔ ایل اے لائل پور۔

۸۔ پیر ناصر الدین شاہ ایم۔ ایل اے۔ لائلپور ۹۔ چوہدری احمد یار خان ایم ایل اے گجرات

۱۰۔ نواب زادہ محمد سعید خان ایم۔ ایل۔ اے ڈیرہ اسمٰعیل خان۔

۱۱۔ خان بہادر سردار قیصر خان ایم ایل اے (۱۲) شیخ کرامت علی ایم ایل اے شیخوپورہ

(۱۳) محمد حسن ایم۔ ایل اے لدھیانہ (۱۴) محمد یوسف ایم۔ ایل۔ اے۔

۱۵۔ راجہ محمد سرفراز خان ایم ایل اے جہلم (۱۶) سردار اورنگزیب خان لیڈر اپوزیشن سرحد اسمبلی

(۱۷) خان پیر بخش خان ایم۔ ایل اے سرحد (۱۸) فتح شیر خان لانجل ایم۔ ایل۔ اے منٹگمری۔

(۱۹) صوفی عبدالمجید ایم۔ ایل۔ اے ضلع کرنال (۲۰) خواجہ غلام الصمد خان ایم ایل اے ضلع حصار

(۲۱) صوبیدار میجر راجہ فرمان علی خان ایم۔ ایل اے ضلع راولپنڈی۔

(۲۲) چوہدری ریاست علی ایم ایل اے گوجرانوالہ (۲۳) شیخ فضل حق پراچہ ایم ایل اے سرگودھا۔

(۲۴) شیخ محمد صادق ایم۔ ایل۔ اے۔ امرتسر (۲۵) سردار سوہن سنگھ جوش ایم۔ ایل اے امرتسر

(۲۶) ڈاکٹر گوپی چند بھارگو ایم۔ ایل اے۔ لیڈر کانگریس پارٹی

(۲۷) سلطان محمود ہوتیانہ ایم۔ ایل۔ اے (۲۸) خانصاحب نور احمد خان ایم۔ ایل۔ اے۔

(۲۹) مہنت گردھاری داس ایم ایل اے منٹگمری (۳۰) نصیر الدین ایم۔ ایل اے (گوجرانوالہ)
(۳۱) ملک برکت علی ایم ایل اے۔ لیڈر مسلم لیگ پارٹی۔
(۳۲) محمد جعفر علی خان ایم۔ ایل اے منٹگمری۔ (۳۳) ماسٹر ہرنام داس ایم۔ ایل اے لائل پور
(۳۴) محمد سرفراز خان ایم ایل اے سیالکوٹ (۳۵) سردار بلونت سنگھ ایم۔ ایل اے ضلع سیالکوٹ
(۳۶) خان صاحب محمد امین ایم۔ ایل اے لاہور (۳۷) سردار کپور سنگھ ایم۔ ایل اے (لدھیانہ)
(۳۸) لالہ بھگت رام ایم۔ ایل اے جالندھر (۳۹) سیٹھ سدرشن ایم۔ ایل اے۔ جالندھر
(۴۰) میاں عبدالرب ایم ایل اے جالندھر (۴۱) لالہ دُنی چند انبالوی ایم۔ ایل اے۔
(۴۲) مہنت پریم سنگھ ایم ایل اے ضلع گجرات (۴۳) ڈاکٹر سیٹھ سنت رام ایم ایل اے امرتسر
(۴۴) سردار اجیت سنگھ ایم ایل اے ضلع ملتان (۴۵) سردار ہری سنگھ ایم۔ ایل اے ہوشیار پور
(۴۶) مخدوم زادہ سید محمد رضا شاہ جیلانی ایم۔ ایل اے۔ ملتان
(۴۷) سردار رحبیب سنگھ ایم ایل اے ہوشیار پور (۴۸) سردار فتح خان ایم ایل اے۔ راولپنڈی
(۴۹) رائے فیض محمد خان ایم ایل اے۔ (۵۰) سردار ولی محمد سراج ایم۔ ایل اے ملتان
(۵۱) سردار محمد حسین ایم۔ ایل اے چونیاں (۵۲) چوہدری ٹکا رام ایم۔ ایل اے روہتک
(۵۳) چوہدری سورج مل ایم۔ ایل اے حصار

# صبح امید کا طلوع اور فتح عظیم

سر سکندر کی حکومت کے خلاف جنگ کا بگل بجنے والا تھا۔ آخری مہلت دی جا چکی تھی۔ ادارہ علیہ کے تہلکہ انگیز اعلان نے خاکساروں کے چہرے سُرخ کر دئے تھے۔ ایک دُنیا کے دِلوں کی دھڑکنیں تیز ہوتی جا رہی تھیں (میاں احمد شاہ بیرسٹر اور بشیر احمد صدیقی سالار خاص پنجاب کے ادارہ علیہ میں آنے سے بدحسین کے تصورات

نگاہوں کے سامنے آ گئے تھے۔ معلوم ہو رہا تھا کہ آٹھ برس کی آسمان نور روحانیت پر نکھار آنے والا ہے۔ گناہوں کی سیاہیاں توبہ اور غم کے آنسوؤں سے دُھلی جا رہی تھیں۔ ہزاروں دل مالکِ لایزال کی بارگاہ اجلال میں گڑگڑا رہے تھے۔ لاکھوں سر خدا کی جناب میں جھکے جا رہے تھے۔ خاکسار اعظم ۱۴ نومبر کی صبح کو نور کے تڑکے غم کے جوش میں بستر پر سے اُٹھے۔ اور "صُلح کی پہلی کرن" کا مقالہ لکھ کر غم غلط کیا۔ دعا فرما رہے تھے کہ خدایا پہلی کرن کا نام لے چکا ہوں۔ اسی کرن سے صبح امید پوری کر۔ رو رو کر دُعائیں مانگ رہے تھے کہ دُنیا پر اپنی بخششوں کا مینہ برسانے والے مشرق کی طرف بھی دیکھ! سطوت اور کمال کو عطا کرنے والے بے مثال مجھے بھی دے۔ خُدا کی راہ میں تباہ حال خاکسار سپاہی کی دعائیں سرزمین ہند کے کونے کونے سے اُٹھ کر عرش اعظم سے ٹکرانے لگیں۔ اور خدا خدا کر کے آنسوؤں، تھکاوٹوں اور غموں کے بعد عفو و کرم اور لطف و رحم کے سمندر میں جنبش پیدا ہوئی۔ ۱۴ نومبر کی دوپہر کو حکومت کے پارلیمنٹری سیکرٹری کا پیغام ملا۔ اور خاکسار اعظم سے مُلاقات کی درخواست کی۔ اسمبلی چیمبر میں پانچ بجے مُلاقات کا وقت مقرر ہوا۔ خاکسار اعظم نے عصر کی نماز اپنے رفقاء سمیت اسمبلی ہال کے باہر میدان میں ادا کی اور اُس کے بعد نصف گھنٹہ کی مُلاقات میں حسب ذیل امور پر فیصلہ ہو گیا:۔

(۱) زکوٰۃ کا بیت المال (حفاظت کی ضروری تجاویز کی تکمیل کے بعد) ادارہ علیہ کی سیادت میں ہو۔ اور اس کا استعمال ان احکام کے تحت ہو جو قرآن حکیم اور شریعت حقہ نے واضح کئے ہیں۔

(۲) براڈکاسٹنگ سٹیشن کے متعلق امکانی سفارش حکومت ہند کے پاس کر دی گئی ہے اور اگر یہ منظوری کسی معقول وجہ سے قابل قبول نہ ہو تو خاکسار تحریک کو کھلی اجازت ہے کہ حکومت کا براڈکاسٹنگ سٹیشن آزادانہ طور پر استعمال کر سکے۔

(۳) ملازمین حکومت کو صرف سیاسی تحریکات کی شمولیت ممنوع ہے۔ خاکسار تحریک کی طرف سے اُس کے مذہبی اور معاشرتی تحریک کا اعلان ہوتے ہی حکومت اپنے تمام امتناعی اعلانات واپس لے لیگی۔

ان مطالبات کے یکایک تسلیم کئے جانے اور پنجاب کے ایک خونی آزمائش سے بچ جانے پر ہزارہا مبارکباد کے خطوط ادارہ علیہ میں موصول ہوئے۔

سر سکندر کی بے پناہ طور پر طاقتور اور فوجی وزارت کو اپنے قدموں پر جھکا لینا خاکسار تحریک کی آٹھ برس کی روحانیت، اصلاح نفس اور خدمت خلق کا سنہری کرشمہ تھا۔ تین لاکھ کا خدائی گروہ ایک رسی کو پکڑے رہا۔ ایک آواز سنی اور ایک آواز پر عمل کیا۔ ہندوستان کے ایک سرے سے دوسرے سرے تک تفریق اور انتشار کی ادنیٰ آواز نہ اُٹھی۔ اس روحانیت نے ایک سو سے زیادہ ممبران اسمبلی کے بتوں کو جو سنگ خارا سے زیادہ سخت تھے موم کر دیا۔ تین سو سے زیادہ بڑی بڑی انجمنوں کے منات خانے ڈھا دیئے۔ صدہا سجادہ نشین، مولویوں اور پیروں کو اپنا ہم نوا بنا لیا۔ حکومت کے بڑے بڑے صومعے اور ہیکل خدائے واحد کی چوکھٹ پر جھکا دیئے۔



# آہ! اتاترک غازی مصطفیٰ کمال

(متوفی ۱۰ نومبر ۳۸ء)

اُس مجاہد اعظم کی یاد میں جس نے اسلام کی کشتی کو پھر اُبھارا

قائد تحریک علّامہ عنایت اللہ خان المشرقی، ـــــ

ادارہ علیہّ ہندیہ اور جریدہ "الاصلاح" کی طرف سے

غمنامۂ تعزیت پیش ہے۔

ادارہ علیہّ کی طرف سے عام حکم ہے کہ ۲۵ نومبر کی صبح کو چھ گھنٹے کے لئے خاکسار تحریک کے تمام علم سرنگوں رہے۔

ادارہ علیہّ کا علم ۱۵ نومبر سے ۲۵ نومبر تک سرنگوں رہیگا۔

۱۵ نومبر ۱۹۳۸ء

میاں احمد شاہ منجانب ادارۂ علیہّ ہندیہ

# غازیٔ اعظم کمال اتاترک کی وفاتِ حسرت آیات

اور

# آخری پیغام

۱۵ نومبر ۱۲ بجکر ۳۷ منٹ پر غازیٔ اعظم نے زندگی کا آخری سانس لیا۔ آپ کی زبان پر آخری الفاظ یہ تھے :-

" اگر میں مرجاؤں تو دُنیائے اسلام کو میرا یہ پیغام پہنچادیں ۔ کہ زندگی حرکت کا نام ہے اور اگر وہ زندہ رہنا چاہتے ہیں ۔ تو رسول عربی صلعم کے نقشِ قدم پر چلیں ۔ سادہ زندگی اختیار کریں اور محنت و مشقت کو اپنا شعار بنائیں ۔ فضول ٹیپ ٹاپ اور تضیع اوقات سے پرہیز کریں فوجی ضبط اور نظام قائم کریں ۔ جس طرح کہ فاروق اعظمؓ نے پیروانِ اسلام کو عسکری زندگی کی تاکید کی تھی ۔"

یہ کہتے کہتے اتاترکؒ پر غنودگی سی طاری ہوگئی ۔ اُنہوں نے آہستہ سے "اللہ" کہا اور ہمیشہ کی میٹھی نیند سو گئے ۔

# مسئلۂ فلسطین اور خاکسار تحریک

ہز ایکسلنسی محمد علی علوبہ پاشا پریذیڈنٹ پارلیمنٹری کمیٹی تحفظ فلسطین نے سات ستمبر کو دُنیائے اسلام کی بین البار لیمانی کانگرس بلاد عربیہ و اسلامیہ کی طرف سے حسب ذیل دعوتی خط علامہ مشرقی کے نام ارسال کیا:-

(عربی سے ترجمہ)

از طرف اللجنۃ البرلمانیہ المصریہ للدفاع عن فلسطین

حضرت صاحب السعادۃ العلامۃ الاجل علامۃ المشرقی قائد اعظم جنود اسلامیہ لاہور

ہز ایکسلنسی محمد علی علوبہ پاشا صدر مصری پارلیمنٹری کمیٹی برائے تحفظ فلسطین جناب والا کو دُنیائے اسلام اور بلادِ عرب کی بین البرلیمانی موتمر عالم کی طرف سے بہ حیثیت نمائندہ اسلام کانگرس مذکور میں دعوت دینے کا شرف حاصل کرتا ہے اور آپ کی حاضری کی التجا کرتا ہے۔ یہ کانفرنس ۱۲ شعبان ۱۳۵۷ھ (۷ اکتوبر ۱۹۳۸ء) کو دارالسلطنت قاہرہ میں فلسطین کے حالات حاضرہ پر بحث و تمحیص کرنے کیلئے ہوگی۔"

اس دعوت نامہ کی رسیدگی پر خاکسار اعظم نے خاکسار افسران کے ایک جیش کے ساتھ قاہرہ کی روانگی کا فیصلہ کر دیا۔ خاکسار اعظم کے بڑے صاحبزادے اکرام اللہ خان انور بھی ان کے ساتھ بغرض تعلیم جا رہے تھے۔ پاسپورٹ کیلئے درخواست دے دی گئی۔ خاکسار اعظم ۲۸ ستمبر کی صبح کو بمبئی پہنچ گئے۔ لیکن مصری قونصل نے یہ کہہ کر حیران کر دیا کہ تم چھ دن سے پندرہ دن تک مصر میں ٹھہر سکتے ہو۔ اس سے زیادہ نہیں۔ خاکسار اعظم نے ان ذلت آمیز شرائط کو پائے استحقار سے ٹھکرا دیا۔ اور قاہرہ کی روانگی کا عزم منسوخ کر دیا اور اپنے

ایک بیان میں فرمایا کہ

"فلسطین خاکسار سپاہی کی امداد کا منتظر ہے، میں اگرچہ ان سخت اور شرمندہ کن شرائط کے باعث جو مصری قونصل نے ہمارے قیام مصر کے متعلق پیش کیں، مصر نہ جا سکا لیکن میرا ارادہ مصر میں کم از کم دس ہزار مصری سپاہیوں کی عسکری تنظیم کا تھا جو فلسطین کے تحفظ میں کام آسکیں"

## علوبہ پاشا کو علامہ مشرقی کا تار

"خاکسار تحریک موتمر فلسطین کو فلسطین کے متعلق مضبوط ترین اقدام کرنے کا تقاضا کرتی ہے اور دس ہزار چاق و چوبند اور باعمل خاکسار سپاہیوں کو فلسطین کے تحفظ کے لئے ماہِ نومبر کے اخیر پر بمبئی میں اس شرط پر پیش کر سکتی ہے کہ موتمر ان کو بمبئی یا کسی اور راہ سے بذریعہ جہاز فلسطین لے جانے کی ذمہ واری لے یا کسی اور طرح منتقل کرے۔ موتمر کی رسمی کاغذی قرار دادیں بے معنی ہیں، از راہ کرم فوراً اطلاع دیں۔"

## ادارہ علیہ کا اعلان

خاکسار سپاہی جس نے زندگی کے آٹھ برس خدمت خلق کی جان توڑ منزل میں گذار کر دلوں کی چٹانوں کو نرم کیا تھا کسی مصیبت بھری آواز کو سن کر خاموش نہیں رہ سکتا۔ سرزمین فلسطین سے بلند ہونے والی جگر پاش صداؤں نے اس کے دل پر کاری ضرب لگائی۔ اس کے سینے میں سارے جہان کا درد تھا اور وہ کسی قیمت پر ظلم اور بربریت کی کارفرمائی دنیا کے کسی حصہ میں برداشت نہیں کر سکتا تھا۔ چنانچہ دنیائے خاکسار کے دلوں کی ترجمانی کرتی ہوئی صدائے دردناک ادارہ علیہ کے ہیڈ کوارٹرز سے گونجی:۔

فلسطین کا معاملہ انگریز اور انگریز کی شہنشاہیت سے ہے۔ لنڈن

اور یورپ کے خطرناک اور عالمگیر پالیٹیکس سے ہے۔ انگلستان کے بڑے وزیر چیمبرلین سے ہے۔ امریکہ کے پریذیڈنٹ روزویلٹ کی خطرناک اور یہود نواز پالیسی سے ہے۔ چرچل کی شہنشاہیت اور راس کی خانہ برانداز تجویزوں اور تدبیروں سے معاملہ ہے۔ ہاں، چرچل کی اس بدنیتی اور بدسگالی سے معاملہ ہے کہ "یہودیوں کو مسلح کر کے عربوں کو کچل دو۔"

ہم خاکسار کسی مصیبت کسی ظلم اور کسی بربریت کو دیکھ نہیں سکتے۔ چین حبشہ فلسطین، سپین، طرابلس، عراق پہنچ کر رہیں گے۔ ہم نہتوں اور کمزوروں کا توپوں اور طیاروں سے قتل عام نہیں دیکھ سکتے۔ با حیا عورتوں کی عصمت لٹتی گوارا نہیں کر سکتے۔ توپ اور لوہے کی نابرابر لڑائی گوگوشت اور خون کی نرم ڈھال پر دیکھ کر برداشت نہیں کر سکتے۔ بد اخلاق اور شراب میں مست فوجیوں کی سنگینوں کے زخم خدا پرست اور خدا ترس بندوں کے پاکیزہ جسموں پر بہتے دیکھ کر صبر نہیں کر سکتے۔ ہم اس ظلم اور بربریت کا مقابلہ خدمت خلق کے لافانی ہتھیار اور محبت اور انسانی ہمدردی کی توپ سے کرنے کا عزم کر چکے ہیں۔ ہم جرمنی کے ہیبت ناک رہنما ہٹلر کا یہ طعنہ برداشت نہیں کریں گے کہ "فلسطین کے بے کس اور بے بس مسلمانوں کا کوئی پرسان حال نہیں رہا۔"

میں چاہتا ہوں کہ طول و عرض ہند سے خاکسار سپاہی ہمت اور حوصلہ کر کے اٹھے فلسطین میں راہِ خدا میں دردناک مصیبتیں اٹھانے کا عزم کر لے روحانیت کے شیشے کو پھر جلا دے۔ اپنے فرزندوں سے گذر کر دوسروں کے فرزندوں کی حفاظت کیلئے کمریں کس لے۔ اکتوبر کے آخر تک ہزارہا پاسپورٹ کی درخواستیں اپنی مقامی حکومت کو پہنچ جائیں۔ میں عنقریب

متعدد جہاز راں کمپنیوں سے اس بارے میں خط و کتابت کرنیوالا ہوں۔
عنایت اللہ خان المشرقی

# مصر کے پاشاؤں کی خاموشی

خاکسار اعظم ۲۳ اکتوبر تک بمبئی میں قیام پذیر رہے۔ محمد علی علوبہ پاشا اور نحاس پاشا کو تار پر تار دئے گئے۔ کہ دس ہزار خاکساروں کے فلسطین پہنچانے کے لئے انتظام کریں لیکن دونوں نے افسوسناک خاموشی اختیار کئے رکھی۔ خاکسار اعظم نے کئی جہاز راں کمپنیوں سے بھی خط و کتابت کی لیکن افسوس کہ دس ہزار خاکساروں کے فلسطین پہنچنے کا کوئی انتظام نہ ہوسکا۔ اور اگر یہ انتظام ہو جاتا تو دنیا دیکھ لیتی کہ اسلام کے اجڑے ہوئے باغ پھر سے کس طرح لہلہا سکتے ہیں۔ قوم کی سوکھتی ہوئی کھیتیاں کیونکر شاداب اور آباد ہوسکتی ہیں۔ "پاشایانِ مصر" کی خاموشی نے تمام عزائم کا خون کر کے رکھ دیا۔

خاکسار اعظم نے اپنے طویل بیان کے دوران میں فرمایا :-

"فلسطین کے متعلق میں نے سوچا تھا کہ خاکسار تحریک اپنا بڑا حصہ فلسطین کے بچاؤ کے لئے دے۔ بالآخر سوچ سمجھ کر اس خواب و خیال پر پہنچا کہ اگر خاکساروں کی ایک بڑی جمعیت تمام رکاوٹوں سے گذر کر فلسطین پہنچ جائے تو ہم اپنی بے پناہ خدمتِ خلق، اخوت اور رواداری سے ہی تمام ملک کو سر کر لیں گے۔ ہم رحمت اور رافت کے بے مثال جذبات ہر طرف پھیلا کر نہ صرف عرب بلکہ یہودیوں اور انگریزوں کو بھی اپنی روحانیت اور محبت سے شرابور کر دیں گے۔ وہم کی شدت اور تخیل کے زور نے میرے لئے سب کچھ آسان کر دکھایا۔ فلسطین کو فتنہ و فساد کی آگ سے بچانے کے لئے ایک اسلامی سلطنت کے عین قلب میں قاہرہ کے اندر دنیا کے

مسلمانوں کی ایک کانفرنس کا ہونا میرے یقین کے لئے بس تھا۔ میرے سامنے محبت، غیرت اور اسلامی اخوت کے سمندر تھے ہیں خاکسار سپاہیوں کا ایک جم غفیر لیکر ان سمندروں پر تیرتا ہوا حجاز فلسطین پہنچ گیا......

یہ سب کچھ وہم وخیال تھا۔ محبت، غیرت اور اخوت کا سمندر تو درکنار یہاں تو مصلحت کا ایک ناپیدا کنار سمندر حائل ہے جس پر دس ہزار خاکسار سپاہیوں کے جہاز تو خیر دس کی ناؤ بھی نہیں گذر سکتی۔

"نحاس پاشا زندہ باد"۔ "علوبہ پاشا زندہ باد"۔

# مذاہب عالم کانفرنس

## اور خاکسار اعظم حضرت علامہ مشرقی کو صدارت کی پیشکش

آل ورلڈ فیتھس کانفرنس کی مجلس استقبالیہ نے اس عظیم الشان کانفرنس کی صدارت کی پیشکش علامہ صاحب کی خدمت میں کرتے ہوئے حسب ذیل خط لکھا:۔

اندور۔ ۴ راپریل ۱۹۳۸ء

ڈیر سر!

آل فیتھس کانفرنس کا تیسرا سالانہ اجلاس (جو تمام ہندوستان کیلئے ہے) اندور میں ۱۸-۱۹-۲۰ راپریل کو ہونے والا ہے۔ ورلڈ فیلوشپ آف فیتھس (یعنی اجتماع مذاہب عالم) کی طرف سے سات مختلف اقوام کی نمائندگی کیلئے سٹر کلبرنس گا سگ کی قیادت میں ایک نقتد روفد ہندوستان پہنچ چکا ہے اور اس کانفرنس میں حاضر ہوگا۔ ورلڈ کانگرس آف فیتھس (مذاہب عالم کانگرس) کے ممبران بھی پہنچ رہے ہیں۔



آل ورلڈ فلتھس کانفرنس میں زیر صدارت علامہ مشرقی مجلسِ عاملہ کا اجلاس۔ جس میں مشہور رہنما ڈاکٹر مونجے۔ مسٹر کبے وزیراعظم کے علاوہ ورلڈ فیلو شپ آف فیتھس کیطرف سے بیرونِ ہندوستان سے سات مختلف اقوام کی نمائندگی کیلئے مسٹر کلیرنس گاسک کی قیادت میں ایک مقتدر وفد بھی شریک ہوا۔۔۔!

اس کانفرنس میں بعض اہم امور مثلاً ایک عملی پروگرام کے اختیار کرنے کی تجویز ہے جس پر تمام سال روزانہ عمل ہوتا رہے۔ تاکہ ہندوستان کے تمام مذاہب کے پیروؤں کے درمیان صلح و مودت کے جذبات زیادہ پیدا ہوں۔ یہ وہ پروگرام ہے، جس کو حل کرنا اس ملک کی بہبودی کے لئے نہایت ضروری ہے۔

عام اجلاس کے علاوہ اس میں مختلف مذاہب کے علیحدہ مخصوص سکیشن بھی ہوں گے اور تمام ہندوستان سے نہایت نامور اور مقتدر اصحاب کو ان مختلف اجلاسوں کی صدارت کی دعوت دی گئی ہے۔

اس بناء پر ہم آپ سے گذارش کرتے ہیں کہ آپ اس کانفرنس کی صدارت کو منظور فرمائیں۔

آپ کا صادق :- ٹامس سنج

جنرل سیکرٹری استقبالیہ کمیٹی

اس تار کا جواب "الاصلاح" کی طرف سے بذریعہ تار دیا گیا جو حسب ذیل ہے:-

جنرل سیکرٹری آل ورلڈ فیتھس کانفرنس ۔ اندور

"علامہ مشرقی کو کانفرنس کی صدارت منظور ہے۔ بذریعہ تار پروگرام بھیجئے۔ ۱۰ اپریل کو ان کو پہنچنا ہوگا۔"

---

# لواری نج

اور

# خاکسار تحریک کا سُنہری کارنامہ

# لواری حج اور خاکسار تحریک کا سنہری کارنامہ



دسمبر ۱۹۳۸ء کا اڈوری کیمپ خاکسار تحریک کی تاریخ میں ایک بے مثال کیمپ تھا۔

قائد تحریک کے اپنے الفاظ میں

"اڈوری کیمپ مایوس اور افسردہ نگاہوں کا ایک جنت تھا"

اس کیمپ میں صوبہ سندھ کے بڑے بڑے جاگیردار اور مقتدر گدی نشین شریک ہوئے۔ صوبہ سندھ کی سیاسیات کا علمبردار اعظم جی۔ ایم سید جس نے پہلی وزارت کی غیر اسلامی روش دیکھ کر اسے آن واحد میں گرا دیا اور وزارت عظمیٰ کی متفقہ طور پر پیشکش کو قبول نہ کیا۔ خدا کے عاجز اور غریب دل خاکساروں کے کیمپ میں شامل ہوا۔ اور متواتر تین دن اور رات فرش زمین پر سوتا رہا۔ قائد تحریک اور ادارہ علیہ ہندیہ بہ نفس نفیس پورے پانچ دن اس کیمپ میں موجود رہے۔ اڈوری کیمپ قرن اوّل کا سنہری باب تصورات کی آنکھوں کے سامنے کھول رہا تھا۔ فوجی نظام۔ پابندی وقت، اطاعت امیر، اتحاد عمل، خدمت خلق اور مساوات کی رنگینیاں جہان نو کی طرح ڈال رہی تھیں۔ دل اسلام کی نملک گیر عظمت کے تاثرات سے لبریز ہوئے جا رہے تھے۔ یہ کیمپ سندھ کی تاریخ میں ایک زندہ جاوید باب کا اضافہ کر گیا۔ غازی اعظم مصطفیٰ کمال رحمتہ اللہ علیہ، غازی عصمت پاشا نانہ، جمہوریہ ترکیہ۔ لال قلعہ دہلی، محمد بن قاسم وغیرہم کو گاڈوں سے پُرجوش سلامیاں دی گئیں۔ اسلامی کی تمہید تھا کسار اعظم کے موزوں الفاظ سے ہوئی۔ خاکسار اعظم کے ولولہ انگیز خطاب کے بعد یکم جنوری کی رات کو تین افسران بالا کو حکم ملا کہ فوراً تیار ہو کر کراچی پہنچیں اور وزیر اعظم کی خدمت میں تحریک کے مطالبات پیش کریں۔ خاکسار تحریک کے جلیل القدر افسروں [illegible]

بڑے بڑے خاکسار جاگیرداروں پر مشتمل یہ وفد وزیر اعظم سے ملاقات کرنے کے لئے ۳ جنوری کو گیارہ بجے سیکرٹریٹ کی جانب بڑھا۔ قائد وفد محترم جی۔ ایم۔ سیّد اپنے باوردی جیش کے ساتھ بے دھڑک اُس حکومت کے ایوان میں جس کی سلطنت پر سورج غروب نہیں ہوتا، داخل ہو گئے۔ "چپ راست" کی آوازنے تمام ایوان میں تہلکہ برپا کر دیا۔ سیکرٹریٹ کا عملہ حیران و ششدر اور دم بخود باہر نکل آیا۔ جاہ و حشم کی کرسی پر بیٹھا ہوا وزیر اعظم اُٹھا اور مسکراتا ہوا استقبال کو آگے بڑھا۔ اور سب کے ساتھ مصافحہ کیا۔ مطالبات کو غور سے سُنتا ہے، ہمدردانہ جواب دیتا ہے، عزت کے ساتھ رُخصت کرتا ہے نہیں بلکہ مشایعت کیلئے ڈیوڑھی تک آتا ہے۔ سب سے بڑا مطالبہ حسب ذیل تھا:۔

"ہم بہ زور لیکن بہ ادب درخواست کرتے ہیں کہ چونکہ موضع لوآری کے بیان کردہ حج نے جس کا محترم پیر لواری کی ہدایات کے ماتحت کیا جانا مشہور کیا جاتا ہے۔ ہندوستان کے مسلمانوں میں غم و غصہ کی لہر دوڑا دی ہے۔ حکومت اس حج کو روکنے کا فوری اقدام کرے۔"

آٹھ جنوری کو پانچ دن بعد اعلان ہوتا ہے کہ

"حج لواری بند کر دیا گیا۔"

ادارہ علیہ میں محترم جی۔ ایم۔ سیّد کا تار پہنچتا ہے "۔ حکومت سندھ نے لواری کے حج کو بکّا بند کر دیا ہے۔ اب کسی کمیٹی کے قیام کی ضرورت نہیں۔"

خاکسار اعظم کی زبان سے بے ساختہ نکلتا ہے:۔ "محترم سیّد۔ تم پر ہمارا سلام ہو۔ تم نے دین اسلام کی بیکسی میں لاج رکھ لی اور دین خدا پر لگائے گئے دھبّے کو دھو دیا۔ تم پر سلام ہو کہ تم نے خاکسار تحریک میں شامل ہو کر اس کو چار چاند لگا دئیے۔"

حج کو بند کئے جانے کے متعلق سندھ گورنمنٹ کی طرف سے حسب ذیل امتناعی

احکام کا اعلان ہوا:۔

# ڈسٹرکٹ مجسٹریٹ کا حکم

آرڈر زیر دفعہ ۴۳ ڈسٹرکٹ پولیس ایکٹ نمبر ۱۸۹۰

"مجھے ایسا معلوم ہوا ہے کہ ۳۰ یا ۳۱ جنوری کو بمقام موضع لواری ضلع حیدرآباد (سندھ) لواری کے میلہ پر جو عام طور پر لواری کے حج کے نام سے موسوم ہے، نقض امن یا بہت بڑے فساد کا امکان ہے۔ بدین، ننیدد، نیر، کدھان یا کسی اور جگہ سے لواری جانے کے تمام راستے ایک مہینہ تک (۱۰ جنوری ۱۹۳۹ء تا ۱۰ فروری ۱۹۳۹ء تک) بند کئے جاتے ہیں۔ اس لئے پبلک کا کوئی بھی فرد جو لواری جانا چاہتا ہے، بدستور اجازت نامہ حاصل کئے بغیر نہیں جاسکتا۔ مزید برآں یہ بھی تنبیہہ کی جاتی ہے کہ لواری کے مقام پر کوٹ کے باہر کا میدان بھی ان تاریخوں میں پبلک کیلئے بند کیا جاتا ہے۔

میرے دستخط اور عدالت کی مہر سے جاری ہوا۔

۱۱ جنوری
یو۔ ایم میرچندانی ڈسٹرکٹ مجسٹریٹ حیدرآباد۔

# حکومت کا حکم

آرڈر زیر دفعہ ۱۴۴ ضابطہ فوجداری

ضلع حیدرآباد (سندھ) کی عام پبلک کے نام

مجھے بتایا گیا ہے کہ تمام مسلمان بشمولیت مریدانِ پیر لواری کے مقام پر اس سال خصوصاً ۶ تاریخ سے ۱۰ تاریخ تک (ذوالحجہ ۱۳۵۷ھ) ایک میلہ منعقد کرنے والے ہیں۔ اور ساتھ ہی یہ بھی معلوم ہوا ہے کہ اس حج کے میلہ پر پیر لواری اپنے مریدوں اور عام مسلمانوں پر یہ اثر ڈالتا ہے کہ یہ حج وہی درجہ رکھتا ہے۔ جو مکہ معظمہ

کے حج کا ہے۔ اور یہ مندرجہ ذیل طریقہ سے کیا جاتا ہے :-

(ا) لواری حج پر وہی تاریخ مقرر کی گئی ہے، جو مکہ معظمہ میں اصل حج کی ہے۔

(ب) لواری کے مقام پر جانے والوں کو "حاجی" پکارنے کی اجازت دے کر ان کی حوصلہ افزائی کی جاتی ہے۔ اور یہ لقب اُن لوگوں کا ہے، جو مکہ معظمہ کا حج کرنے جاتے ہیں۔

(ج) لواری کے قبرستان کو "جنت البقیع" کے نام سے موسوم کیا جاتا ہے۔ اور یہ اس قبرستان کا نام ہے جو مدینہ منورہ میں ہے۔

(د) لواری کے کنویں کو مکہ معظمہ کے چشمے کی طرح "آبِ زمزم" کہا جاتا ہے۔

(ہ) اس مقام پر جہاں نماز ادا کی جاتی ہے اور میلہ منعقد کیا جاتا ہے، داخلے کے لئے جو بڑا دروازہ ہے اُس کو "باب السلام" کہا جاتا ہے۔ یہ مکہ معظمہ میں کعبتہ اللہ کے دروازوں میں ایک دروازے کا نام ہے۔

(و) ایک عام خطبہ پڑھا جاتا ہے، جس کو خطبہ حج کہتے ہیں۔ اس خطبہ میں لواری پیر کے جدامجد کو سلطان الانبیاء مظہر ذات خدا کہا جاتا ہے۔

(ی) پوسٹر لگائے جاتے ہیں۔ جن میں واضح کیا جاتا ہے کہ خطبہ ٹھیک دو بجے دن کے پڑھا جائے گا۔ بعینہ یہ وہی وقت ہے جبکہ مکہ معظمہ میں "خطبۂ حج" پڑھا جاتا ہے۔

مندرجہ بالا میلہ یا حج یا جلوس کے لئے تم عام مسلمان لواری اور پیر لواری کے معتقد لواری کے مقام پر جمع ہونے والے ہو اور جبکہ لواری کا یہ میلہ مذہبی اعتقاد کے برخلاف ہے اور عام مسلمانوں کے جذبات کو مجروح کرنے والا ہے اور اس سے سخت ترین فساد پیدا ہونے کا امکان ہے۔ اس لئے میں اس حکم کے ذریعے تم کو حکم

دیتا ہوں کہ اس مبلغہ یا جلوس یا اجتماع میں ۱۴ جنوری سے ۱۰ فروری ۱۹۳۹ء تک کوئی حصہ نہ لے۔

۱۴-۱-۳۹

میرے دستخط اور مہر عدالت سے جاری کیا گیا۔

(دستخط) یو۔ ایم میرچندوانی

ڈسٹرکٹ مجسٹریٹ حیدر آباد سندھ۔

# خاکسار اعظم کا بیان

"مَیں سمجھتا ہوں کہ اس حج کو بند کر کے حکومت سندھ نے خاکسار تحریک اور مسلمانوں پر بڑا احسان کیا ہے"

مولوی حضرات کی حج مذکورہ کو بند کرانے کی دس برس کی نفاق انگیز منتشر اور بے نتیجہ کوششوں کے بعد خاکسار تحریک کا تین دن کے اندر اندر لواری حج بند کرا دینا وہ عظیم الشان کارنامہ ہے جو ہمیشہ تاریخ میں جلی حروف سے لکھا جائے گا اور نمایاں جگہ پائے گا۔

# لواری حج بند کئے جانے کے سلسلہ میں وزیر مال سندھ کا خط

## خاکسار اعظم کے نام

میرے پیارے علامہ صاحب!

ہم نے آپ کی تار پہنچتے ہی لواری حج کو روکنے کے احکام جاری کر دئے ہیں۔ مجھے امید ہے کہ اب اس کے متعلق کوئی مشکل پیدا نہیں ہوگی۔ مَیں نے محترم میر محمد خان نظامانی کو بھی اس کے متعلق اطلاع دے دی ہے۔




# محشرستانِ بجے پور

اور

# خاکسار تحریک کی جدوجہد

# محشرستان جے پور اور خاکسار تحریک کی عظیم الشان فتح

جے پور کی جامع مسجد کی سیڑھیوں کی فراخی کا مسئلہ اتنا سادہ اور بے ضرر مطالبہ تھا مگر حیف کہ مسلمان کا خون اتنا سستا اور اس کی سیاست اس قدر پوچ - بے نتیجہ اور بے بنیاد ہو چکی ہے کہ اسی مطالبہ کی راہ میں کئی فرزندانِ ملت کو گولیوں کا شکار بننا پڑا - اور سینکڑوں گھر ہجرت کی ہلاکت آفرینیوں کا شکار ہو گئے - اس تحریک کی قیادت خاکساران جے پور کے سالار کیپٹن ناصر الدین حیدر کے ہاتھ میں تھی - ایک خاکسار سالار کی قیادت میں مسلمانان جے پور کو جن مصیبتوں سے گذرنا پڑا وہ اپنے ہنگامی اور جذباتی ماحول میں اُن تلخ نتائج سے کسی طرح مختلف نہ تھیں جو مسئلہ شہید گنج وغیرہم میں ہنگامی لیڈروں کی رہنمائی میں پیدا ہوئے اور خون کے آنسو رلاتے رہے - ادارہ علیہ اس صورت حالات کو خاموشی کے ساتھ برداشت نہیں کر سکتا تھا - جے پور کے خاکسار اس مسئلہ میں اپنے سالار کی کمان میں پیش پیش تھے اور وہاں کی تفصیلات ادارہ علیہ ہند میں باقاعدہ پہنچ رہی تھیں - محترم ناصر الدین حیدر ریاستی فوج میں کپتان کے عہدے پر فائز رہ چکے تھے - اور تحریک کی ذمہ داری کے ساتھ نظامی سیرت کمیٹی - پولیٹیکل کمیٹی اور مسجد کمیٹی کے رکنِ رکین بھی تھے ادارہ علیہ ہند یہ کسی قیمت پر یہ نہیں چاہتا تھا کہ خاکسار سپاہی ہندو مسلم منافرت اور تعصبات کی بناء پر کسی ایجی ٹیشن میں حصہ دار بنے - اور خدمت خلق اور بے پناہ خُلق کے زور پر برادران وطن کے دل مٹھی میں لینے کا اہل نہ ہو - اس لئے ۲۷ جنوری ۱۹۳۹ء کو

جبکہ سیڑھیوں کی ایجی ٹیشن پورے زور پر تھی۔ حسب ذیل تار ناصر الدین حیدر کے نام دیا گیا:۔

"سیڑھیوں کی ایجی ٹیشن فوراً بند کر دو۔"

یہ تار ساڑھے بارہ بجے کے قریب جے پور پہنچا۔ اس روز جمعہ تھا اور مسلمانوں میں کافی جوش وخروش تھا۔ پولیس کی تین سو کی جمعیت مسجد سے متصل کیلاش ہوٹل کی چھت پر موجود تھی۔ نماز جمعہ دو بجے ختم ہوئی اور عین اس وقت جبکہ مسلمان سیڑھیوں سے نیچے اُتر رہے تھے۔ افسران پولیس کی بے تدبیری اور غیر ذمہ داری سے گولی چل گئی۔ اور سینتیس ۳۷ مسلمان شہید اور دو صد کے قریب مجروح ہو گئے۔ مذکورہ تار کی ایک نقل وزیراعظم جے پور کو بھی ارسال کی جا چکی تھی اور اگر اراکین حکومت ہوش سے کام لیتے تو اس ظلم عظیم کی ذمہ داری سے بآسانی دامن بچایا جا سکتا تھا۔ لیکن افسوس کہ ایسا نہ ہو سکا اور فرزندان توحید کی اتنی بڑی تعداد خاک وخون میں تڑپ کر رہ گئی اور ناصر الدین حیدر اکیس خاکساروں کے ساتھ گرفتار کر لئے گئے۔ حکام ریاست کا تشدد شدت اختیار کر گیا۔ آخر جے پور کے مظلوم مسلمانوں نے خاکسار اعظم علامہ مشرقی کی خدمت میں درد وغم سے لبریز حسب ذیل خط ارسال کیا۔ جو ۳ فروری کو ادارہ علیہ میں پہنچا:۔

"محشرستان جے پور کی خبر اور اطلاعات اُمید ہے پہنچ گئی ہوں گی۔ مگر یہ اطلاعات صحیح اور درست نہیں۔ وجہ اس کی یہ ہے کہ ریاست نے ہر قسم کی پابندیاں عائد کر دی ہیں۔ کسی متنفس کو شہر سے باہر جانے کی اجازت نہیں۔ علاوہ بریں غداران شہر یعنی لکھا پڑھا طبقہ ریاست سے ملا ہوا ہے اور اس کی نظر میں یہ سانحہ کچھ وقعت نہیں رکھتا شہر میں گرفتاریاں ابھی تک جاری ہیں۔ غداران وطن دولت اور مرتبہ کے لالچ میں بے ہوش ہیں۔ خود غریبوں اور مظلوموں کو گرفتار کروایا جا رہا ہے۔ مولویان ومفتیان شہر مصلحت وقت کو مدنظر رکھ کر علامہ آمد کہہ رہے ہیں۔ الغرض ایسی ابتری پھیلی ہے کہ غریب مسلمانوں کا

کوئی پُرسانِ حال نہیں۔ مسجد کی بے حُرمتی ہو رہی ہے۔ مجروحین کو ریاست کے ہسپتال میں داخل نہیں کیا جا رہا ہے۔ شہر میں فوج گشت لگا رہی ہے۔ گو یہاں اخبارات کے نمائندگان آ چکے ہیں مگر کوئی ایسا شخص نہیں جو تمام کیفیت حال بیان کر سکے۔

غریبوں اور مظلوموں کی نظریں صرف آپ پر لگی ہوئی ہیں۔ اور آپ کی سرد مہری کو کوئی مصلحت سمجھ رہے ہیں۔ ہمیں آپ سے یہ استدعا کرنی ہے کہ اس حادثہ کا تمام بار ناصر الدین حیدر رسالدار جے پور ریہ، جو ایک مخلص اور بے نفس آدمی ہے، رکھا جا رہا ہے مگر یہ کوتاہ بینوں کے نظریات ہیں۔ واردات کے وقت عوام الناس کا جوش اس حد تک پہنچ گیا تھا۔ کہ وہ ناصر ہی نہیں بلکہ بڑے بڑے قائدین کی ہمت سے باہر تھا۔ خیر جو ہونا تھا وہ ہو چکا۔ مگر اب سوال یہ ہے کہ آپ کو کیا کرنا ہے، آپ کس ارادہ میں ہیں، آپ کی خاموشی کیا معنی؟ اگر آپ یہ چاہتے ہیں کہ غلطی کی پوری سزا دی جائے تو آپ کو واضح رہے کہ سزا مل چکی۔ اور اگر نہیں ملی تو مل جائے گی۔ مگر یہ خیال رہے کہ آپ کی تحریک صرف افسانوں اور تاریخ میں اوراقِ پریشان بن کر نظر آئیگی۔ اور آپ کا خیال تجدیدِ مسلمانان ایک مجذوب کی بڑ یا ایک شعبدہ کی ساحری سے زیادہ وقعت نہ رکھے گا۔

مشرقی صاحب! سُن لیجیئے ہم اس وقت مظلوموں کی حیثیت رکھتے ہیں اور آپ کو معلوم ہوگا کہ مظلوموں کے متعلق خداوند عزّوجل اپنی کتاب مقدس میں کیا فرماتا ہے۔ اگر ہماری آپ مدد نہیں کرتے تو معلوم ہونا چاہیئے کہ خداوند تعالیٰ ہماری مدد کرے گا۔ اور پھر صبر کا کیا نتیجہ ہوتا ہے۔ پس ہم مظلوموں کے یہ آخری الفاظ ہیں۔ اگر کوئی اقدام کرنا چاہتے ہیں، تو بذریعہ اخبار اطلاع فرمائیے۔ کیونکہ اب سوچنے کا وقت نہیں کام کرنے کا وقت ہے۔

۳۱ جنوری ۱۹۳۹ء

مظلومینِ جے پور

خاکسار اعظم کا جواب حسب ذیل تھا:-

"مخزمین جے پور! آپ کے خط کے نیچے حرف "مخلوصین جے پور" کے الفاظ لکھے تھے اور مجھے معلوم نہیں کہ یہ خط کن صاحب نے لکھا ہے۔ بہر نوع جو کچھ بھی ہو جواب دیتا ہوں۔

"خاکسار تحریک ایک غیر فرقہ وارانہ اور غیر سیاسی تحریک ہے، اس کا بارہا اعلان ہو چکا ہے اور ہمارا پچھلے سات سال کا عمل ظاہر کرتا ہے کہ ہم ہمیشہ غیر سیاسی اور غیر فرقہ وارانہ رہے ہیں۔ یہی ہماری بے پناہ قوت اور عالم گیری کا راز رہا ہے۔ ہم غیر سیاسی اور غیر فرقہ وارانہ اس لئے ہیں کہ اس سے پہلے تمام فرقہ وارانہ اور سیاسی جماعتیں کسی ادنی سی منزل تک نہ پہنچ سکیں۔ اور آپس کی سر پھٹول یا حکومتِ وقت سے مقابلہ کے باعث جلد ملیا میٹ یا بے اثر ہو گئیں۔ ہم اس تجربہ کی ہوئی بات کا پھر تجربہ کر کے ندامت اٹھانا نہیں چاہتے، اس لئے نہ سیاسی بننا چاہتے ہیں نہ فرقہ وارانہ۔ اسی بناء پر ہم کسی قوم سے چندہ نہیں لیتے۔ نہ کسی جماعت کے ممنون ہیں، نہ کسی پبلک کی خوشامد کرتے ہیں، نہ میٹھے میٹھے لیکچر اور اسپیچیں دے کر یا اسٹیجوں پر ناچ کر کسی اُمت کی خوشنودی حاصل کرنے کے درپے ہیں، نہ کسی انسان کا گانے نہ کسی کا کھاتے ہیں، اپنا خرچ خود برداشت کرتے ہیں۔ حق بات کہتے ہیں جو ہمیشہ کڑوا ہوتا ہے، حق کے لئے اپنی جان دینے کو تیار رہیں مسلمانوں کی چیختی اور کراہتی ہوئی اُمت کے سب زخم بیدردی سے دھو کر ان کو اچھا کرنے کے درپے ہیں۔ آپ یوں سمجھ لیجئے کہ ہم ایک چیر پھاڑ کرنے والے جرّاح اور ڈاکٹر کی شان رکھتے ہیں جو ہاتھ میں نشتروں کا صندوق لئے جا رہا ہے، سب زخمیوں اور مریضوں کے زخم بے دھڑک چیر پھاڑ کر درست کرتا جا رہا ہے، مریض اس وقت ڈاکٹر کو بُرا بھلا کہتے ہیں، گالیاں نکالتے ہیں، وہ پرواہ نہیں کرتا اور لا اسئلکم علیہ من اجر (یعنی میں تم سے کچھ مزدوری نہیں مانگتا) کا حال رکھتا ہے، ایسے بے نیاز ڈاکٹر کو جو آپ سے کچھ لینا نہیں

آپ کا کیا حق ہے کہ آپ کہیں کہ یہ کرو اور وہ نہ کرو۔

مخزنین جے پور! آپ ہمیں جے پور کی ایک مسجد کی سیڑھیوں کو فراخ کرنے کے سلسلے میں جس میں کئی انسانوں نے ۲۷ جنوری کو جان دی اور سیڑھیاں فراخ نہیں ہوئیں، گھسیٹنا چاہتے ہیں اور کہتے ہیں کہ آؤ ہماری مدد کرو۔ معلوم ہوتا ہے کہ آپ کو خاکسار تحریک کی قوت ایک آنکھ نہیں بھاتی اور آپ اپنے آپ کو کبڑا دیکھ کر ہمیں بھی کبڑا بنانا چاہتے ہیں۔ ہم آپ کی مدد کیلئے آتے ہیں لیکن پھر ہمیں آپ اس قوت کا مالک نہ دیکھیں گے۔ ہم انہی فرقہ وارانہ جھگڑوں اور حکومتوں سے سیاسی ٹکراؤں میں پڑ کر بے نشان ہو جائیں گے۔ حکومتیں اور فرقے ہماری طاقت کو دیکھ کر خدا سے چاہتے ہیں کہ ہم اُن سے ٹکراؤ پیدا کریں تاکہ وہ ہمیں جلد مٹا دیں۔ ہماری حکمت عملی یہ ہے کہ سب سے پہلے ہم اپنی قوت کو محفوظ رکھیں۔ ہم نہتے ہیں، عاجز اور بیکس ہیں۔ حکومتیں خطرناک ہتھیار رکھتی ہیں۔ ہتھیاروں کو نہتوں پر آزما کر خوش ہوتی ہیں۔ کیونکہ سب گاجر مولی کی طرح کٹ جاتے ہیں۔ اور اس کاٹ دینے میں بڑا لطف اور بڑا سرور حاصل ہوتا ہے۔ ہمیں معاف کریں صرف مرنا نہیں آتا۔ کانگریس کو دیکھو۔ پچاس سال تک لاطائل جد و جہد، بے فائدہ چیخ پکار اور بیس برس تک جوتیاں اور لاٹھیاں کھانے اور لاکھوں کی تعداد میں جیلخانے بھرنے کے بعد بالآخر "وہی ڈھاک کے تین پات" ~~ بالآخر انہی کونسل کی سیٹوں پر آ کر براجمان ہو گئے اور اب آپس میں انہی سیٹوں پر لڑتے ہیں۔ اور خوش ہیں کہ سنہری کرسیاں بیٹھنے کے لئے مل گئی ہیں۔ بیچاری مسلم لیگ بھی ان کرسیوں کا کوئی ٹکڑا اُٹھا لگی ہے، اُسے بھی کچھ نہ کچھ مل جائیگا۔ پھر تمام گھر برسوں اور صدیوں تک اسی بے گوشت ہڈیوں کے چوسنے میں مصروف رہے گا۔ اور سو سال کی تمام سیاست عنقا و نابود ہو جائے گی۔

جے پور کے مسلمانو! ہمیں صرف ایک مسجد کی سیڑھیوں کا غم نہیں۔ کئی پوری مسجدوں کا غم ہے، ہزاروں اور لاکھوں مسجدوں کا غم ہے۔ پوری سلطنت، پوری دولت، پوری

تجارت، پورے علم، پورے مُلک کا غم ہے۔ نہیں ہندوستان کے تمام مندروں، تمام صومعوں، تمام کلیساؤں، پاٹھ شالوں اور گوردواروں کا غم ہے۔ قرآن حکیم میں ہے
لَا دَفْعُ اللّٰہِ النَّاسَ بَعْضَھُمْ بِبَعْضٍ لَّھُدِّمَتْ صَوَامِعُ وَبِیَعٌ وَّصَلَوٰتٌ وَّمَسٰجِدُ یُذْکَرُ فِیْھَا اسْمُ اللّٰہِ کَثِیْرًا۔ (سورۂ حج ۲۲) لکھا ہے۔ یعنی اگر خدائے عالمیان انسان کو آپس میں مذہبی سر پھٹول کرنے سے منع نہ کرتا تو آج تک راہبوں اور سنیاسیوں کے معبد (صوامع) عیسائیوں کے گرجے (بیع) یہودیوں کے عبادت خانے (صلوات) اور مسلمانوں کی مسجدیں ڈھائے جا چکے ہوتے جن میں خدا کا نام کثرت سے لیا جاتا ہے۔ دیکھ لو۔ دینِ اسلام کس قدر امن پسند، کس قدر منصف مزاج، کس قدر خدائے رب العالمین کا مذہب ہے کہ اس میں پہلا نام دوسری قوموں کے معبدوں اور بُت خانوں کا ہے اور بعد میں مسجدیں آتی ہیں۔ پہلے ان کی حفاظت کا ذکر ہے پھر مسجد کا۔ اس دین میں مذہبی سر پھٹول خود خدا نے بند کی ہے۔ صاف لَکُمْ دِیْنُکُمْ وَلِیَ الدِّیْنِ[1] لکھا ہے۔ صریح الفاظ میں لَا اِکْرَاہَ فِی الدِّیْنِ[2] کا حکم ہے۔ دینِ اسلام سب سے پہلے مندر، گرجا، صومعہ، شوالہ کا محافظ ہے پھر مسجد کا۔ دینِ اسلام کے قرآن میں صاف لکھا ہے۔ وَلَا تَسُبُّوا الَّذِیْنَ یَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰہِ فَیَسُبُّوا اللّٰہَ عَدْوًا بِغَیْرِ عِلْمٍ ط کَذٰلِکَ زَیَّنَّا لِکُلِّ اُمَّۃٍ عَمَلَھُمْ ص ثُمَّ اِلٰی رَبِّھِمْ مَّرْجِعُھُمْ فَیُنَبِّئُھُمْ بِمَا کَانُوْا یَعْمَلُوْنَ۔ (سورۂ انعام)
یعنی اے مسلمانو! جو لوگ خدا کے سوا دوسرے خداؤں کی پرستش کرتے ہیں۔ ان کو گالی ہرگز نہ دو۔ کہ یہ لوگ کہیں الٹ کر نا سمجھی سے اور زیادتی کر کے خدا کو گالی نہ دیں اس باہمی مذہبی سر پھٹول میں شاید فی مزا پیدا کر کے ہم ہر اُمت کو اُن کے بُرے عمل بھی بھلے کر دکھانے

---

[1] یعنی تمہیں تمہارا مذہب سلامت رہے ہمیں ہمارا دین۔
[2] دین کے معاملے میں کوئی کراہت اور جبر نہیں۔

ہیں۔ یہ سب باہمی فساد کرانے والے بالآخر ہمارے حضور میں حاضر ہونے والے ہیں اس وقت ہم ان کو جو کچھ افتدٰ ترا دہ کیا کرتے تھے، دردناک سزا دے کر خوب خبردار کر دیں گے۔"

جے پور کے مسلمانو! ہم قرآن کے حکم سے بال برابر بھی اِدھر اُدھر نہیں ہٹ سکتے۔ ہم خدا کے کلام کے سامنے تمہارا کلام سننے سے مجبور ہیں۔

مظلومین جے پور! تمہارے لیڈروں نے، ہاں تمہارے ان "غدارانِ شہر"، "غدارانِ وطن"، "مولویوں اور مفتیوں" نے جن کو تم اب کہتے ہو کہ "ریاست سے ملے ہوئے ہیں"، "مظلوموں اور غریبوں کو گرفتار کروا رہے ہیں"، "بوالہوس ہیں"، "ابن الوقت ہیں"، "مصلحت بین" ہیں انہوں نے ہندو بھائیوں سے سر پھٹول نہیں سکھلا کر اپنا اُلو سیدھا کیا۔ اب تمہیں ان کا یہ سکھلایا ہوا بُرا عمل نہایت بھلا لگتا ہے۔ اور تم اس میں خوب مگن ہو، بلکہ مزا یہ کہ اپنے اُستادوں کو بُرا بھی کہتے ہو اور اُن کی سکھلائی ہوئی بات پسند بھی کرتے ہو! سنو! ہم خاکساروں کو بھی مسجد کی سیڑھیوں کا غم ہے اور ہمارے جگر خون ہیں کہ کیوں اس معمولی سی بات کیلئے اتنی بے قصور جانیں ہلاک ہو جائیں۔ لیکن اگر ہم ان سیڑھیوں کا معاملہ اپنے ہاتھ میں لیتے تو پہلے اپنے ہندو بھائیوں کی بے پناہ خدمت کرتے جو اسی مسجد کے ہمسایے ہیں، ان کو اپنی لاتعداد خدمتوں سے شکر گذار کرتے۔ ان کے سر احسان سے نیچے کر دیتے، وہ ہماری نیکیوں کے بوجھ سے اس قدر دب جاتے کہ ان کو سر اُٹھانے کا یارا نہ رہتا۔ تم تو پندرہ سال سے اس سیڑھیوں کے قضیئے میں پڑے ہو اور ابھی تک فیصلہ نہیں کرا سکے۔ بلکہ روز بروز ضد بڑھ رہی ہے، ہم تمہیں پندرہ مہینوں کے اندر اندر مسجد کی سیڑھیاں خود ہندوؤں کے ہاتھوں فراخ کرا دیتے۔ جے پور کے ہندو خود ہمیں درخواستیں کرتے کہ اپنی سیڑھیاں فراخ کر لو۔ ہمیں خود زمین خرید کر دیتے کہ اس پر اپنی سیڑھیاں بنا لو۔ یہ کیوں ہو کر رہتا۔ اس لئے کہ حکمت سے بھرے ہوئے قرآن میں "وبالوالدین احسانًا"......

والجار ذِی القُربیٰ والجار الجُنب والصاحب بالجَنب" لکھا ہے۔ یعنی" اے مسلمانو نیکی کرو اپنے ماں باپ پر جن کے باعث تم اس دُنیا میں پیدا ہوئے ........ اور نیکی کرو ان ہمسایوں پر جو تمہارے عزیز ہیں۔ اور ان ہمسایوں پر جو تمہاری قوم سے نہیں اور تم سے اجنبی ہیں۔ نیز ان ساتھیوں پر جو تمہارے پہلو میں بیٹھے ہیں۔" کیا قرآن حکیم میں ایک حرف بھی کہیں لکھا ہے کہ صِرف اُن ہمسایوں سے عمدہ سلوک کرو جو مسلمان مذہب کے ہیں۔

سنو! سیڑھیاں اس واسطے فراخ نہیں ہوئیں کہ ہمسایہ قوم کو تم سے ضِد تھی۔ وہ اس لئے ضِد پر تھے کہ تم ضِد پہ تھے۔ وہ بُرے تھے کیونکہ تم مسلمان اسلام اور خدا کے نام لیوا ہو کر بُرے تھے۔ خدا کو یہ تمام عمل تمہارا ناپسند ہوا، اس لئے اُس نے تمہارا اپنا خدا ہو کر جے پور کی پولیس اور فوج کو بُلا کر تمہیں ہلاک کروایا۔ اس لئے یہ سانحہ غلطی نہیں ہوا کہ جے پور کی حکومت ظالم تھی بلکہ اس سے پہلے تم خود ظالم تھے۔ تم خود خدا کی بنائی ہوئی حدود سے تجاوز کر رہے تھے۔ خدا کے بھیجے ہوئے قرآن کے حکموں کی پرواہ نہ کرتے تھے، اپنے غدار لیڈروں کی باتوں کو صحیح سمجھتے تھے۔ اب اپنے آپ کو مظلوم سمجھتے ہو، جے پور کی حکومت ظالم ہی سہی لیکن تمہارے "ظلم" میں بھی کچھ شک نہیں۔

سُنو! متھرا اور بنارس میں کئی مسجدیں مندروں کے عین پاس بنی ہوئی ہیں اور اب تک موجود ہیں۔ میں نے خود ان کو ان آنکھوں سے دیکھا ہے، بدنیت ہندو اور غدار ان قوم آج ان مسجدوں کے متعلق یہ اُڑاتے ہیں کہ یہ مسلمانوں نے مندروں کو گرا گرا کر بزور اور بہ ظلم تعمیر کی تھیں۔ اگر یہ حقیقت ہوتی اور مسلمان بادشاہوں کا یہی سلوک ہندوؤں اور اجانبیات ہوتا تو آج ........ ہندوستان میں ایک ہندو نظر نہ آتا۔ ایک بودی، ایک دھوتی، ایک زنار، ایک مندر بھی کہیں بھولے سے نہ ملتا۔ مسلمانوں نے ایک ہزار برس بادشاہ رہ کر کسی ہندو کی مذہبی روایات اور مذہبی احساس حتیٰ کہ چھوت کے مسئلے کو بھی ہرگز نہ چھیڑا جو مسلمانوں کو انتہائی طور پر بُرا لگ سکتا تھا۔ ادر اد نے سے ادنے شخص

کو آج بھی طیش میں لے آتا ہے۔ یہ آگرہ اور دہلی کے گرد اگرد تمام تہذیب اور کلچر ہندوانہ رہی۔ اسی جے پور سے جہاں تم ہو، شاہ اکبر کے ساتھ نسبت کی خواہشیں ہوئیں اور خود فرماں روا جے پور نے ڈولی کے وقت دہلی سے جے پور تک سبز مخمل کا فرش اکبر کے لئے بچھایا اور اکبر اور جہانگیر مسلمانوں کے وہ جلیل القدر بادشاہ دلہن کی پالکی کو اپنے کندھوں پر اٹھا کر لائے۔ مولوی شبلیؒ اس واقعہ کو یوں منظوم کر گیا ہے اور ہر تاریخ میں اس کی تفصیل موجود ہے :-

دلھن کی پالکی جو اپنے کندھوں پر اٹھا لائے ۔۔۔ وہ شہنشاہ اکبر اور جہانگیر ابن اکبر تھا
تمہیں لے دے کے ساری داستان میں یاد ہے اتنا ۔۔۔ کہ عالمگیر ہندو کش تھا، ظالم تھا ستمگر تھا

کبھی ہم نے بھی کی تھی حکمرانی ان ممالک پر
مگر وہ حکمرانی جس کا سکہ جان و دل پر تھا

وغیرہ وغیرہ۔ سنو! مسلمانوں کی ہندوؤں سے یہ کمال رواداری تھی۔ جو صدہا برس رہی ورنہ دیکھو انگریزوں نے صرف پچاس برس کے اندر اندر صرف گھور کر دیکھنے سے ہی ہندوؤں کی سب دھوتیاں، بودیاں، جنیؤ، بتوں کی پرستش، چھوت چھات، ذات پات ستی کی رسم وغیرہ وغیرہ ختم کر کے اپنی مرضی کے کوٹ پتلون اور نکٹائیاں پہنادی ہیں۔ بلکہ ان کی تمام قوم میں اپنی پسند کی رہائش، اپنے تمدن، اپنا کلچر، اپنی زبان سب پیدا کر دی ہے۔ بلکہ ابھی ابھی دو فروری ۱۹۳۹ء کے لاہور کے ایک روزنامہ ہندو اخبار (پرتاپ) میں بڑے فخر اور لمبے چوڑے عنوانوں سے لکھا ہے کہ ہندوؤں نے ایک جگہ کسی مصیبت کے وقت اپنے بتوں سے برگشتہ ہو کر اپنی مورتیاں گھروں سے باہر پھینک دیں اور بعد میں غصے میں آ کر ان کو ٹکڑے ٹکڑے کر دیا۔ انگریزوں کی اس ملک سے یہ رواداری ہے جس کو ہندو اب محسوس نہیں کرتے۔ بلکہ یہی واقعات اس امر کی دلیل ہیں کہ ہندو اپنے مذہب اور جماعتی غیرت اور عصبیت کے متعلق کس قدر جلد

لچک کھا جانے والی قوم ہے۔ اور کس قدر جلد اُن سے دوستی ہوسکتی ہے! مغلیہ
سلطنت کے عہد میں مندروں کے عین پڑوس میں مسجدیں اس لئے بنیں۔ کہ خود ہندو
اپنے بادشاہوں کی مہربانیاں اور ان کے احسان دیکھ دیکھ کر اس قدر شکر گذار ہوتے تھے
کہ مسجدوں کے لئے زمینیں وقف کرتے تھے۔ مسلمانوں کو دعوت دیتے تھے، کہ مندروں
کے عین قرب میں مسجدیں بنائیں، مسلمانوں کی عبادت کے وقت باجا بجانا تو کیا مسلمانوں
کی نماز سے متاثر تھے۔ اکثر ہندو مسلمان صوفیوں اور بزرگوں کے مرید تھے، مسلمانوں
کے گھروں، مکتبوں بلکہ مسجدوں میں پڑھتے تھے۔ فارسی زبان اس خوبی سے لکھتے اور
گھروں میں بولتے تھے کہ کوئی مسلمان کیا بولیگا، مسلمان بزرگوں اور اولیاؤں کو سچے
دل سے اپنا بزرگ اور اولیاء سمجھتے تھے، ان سے منتیں منواتے تھے مسلمانوں کے
خدا اور رسولؐ کے زبان سے نہ سہی دل سے قائل تھے۔ میرے اپنے گھر میں جناب
قبلہ وکعبہ کے وقت کے قریباً بیس پیتل کے تھال اب تک موجود ہیں۔ جو ہندو صاحبان
نے اپنی شادیوں کے وقت مٹھائیاں اور بھاجیاں بھر بھر کر بھیجے تھے۔ اس وقت
ہندو اور مسلمان ایک گھر کے رہنے والے تھے، ایک قبیلہ کے مساوی رکن تھے،
یا زیادہ سے زیادہ ان میں میاں بیوی کی محبت تھی اور یہ سب رواداری اور محبت
قرآن حکیم کی حیرت انگیز تعلیم یعنی " احساناً بالوالدین ...... والجار الجنب
کا حیرت انگیز نتیجہ تھی۔ آج تم نے اپنے لیڈروں کے کہنے پر اس نرم مزاج، بے خبر
اور زود دوست قوم کو اپنا دشمن بنالیا ہے۔ یا انگریزوں کو خاوند سمجھ کر آپس میں
سوکنیں بن بیٹھے ہو، لیڈروں اور انگریز دونوں کا اس سر پھٹول میں صریح فائدہ ہے
لیکن ہندو اور مسلمان کا آپس میں لڑنا دونوں قوموں کیلئے صریح نقصان ہے۔

مسجد کی سیڑھیوں کے قضیئے اور ۲۷ جنوری کے حادثہ کے متعلق جو روئداد کئی
مختلف ذریعوں سے یہاں پہنچی ہے، اس سے ادارہ علیہ اس نتیجہ پر پہنچا ہے، کہ سیڑھیاں

فی الواقع تنگ تھیں۔ شکایت بہت پرانی تھی۔ حکومت نے سیڑھیوں کے فراخ کرنے کے متعلق جوہری بازار کے رحبس ہیں کہ مسجد واقعہ ہے) بلکہ مقامی ہندوؤں کی ضد اور ناراضگی کو مدنظر رکھ کر ٹال مٹول کی۔ اور یہ ٹال مٹول بھی بہت پرانی ہو گئی۔ مسلمان اس سے طیش میں آتے رہے اور دونوں طرف ضد پیدا ہو گئی۔ ناصر الدین حیدر ادارہ علیہ کے مقرر کردہ سالار کی حیثیت میں اگر اس نکتے کو حل کرنا چاہتا تو خاکساروں کے ذریعے جے پور میں ہندوؤں کی خدمت کا بے پناہ جذبہ پیدا کرتا۔ اس نیکی اور احسان سے دل نرم ہو جاتے اور سیڑھیاں چند مہینوں میں خود بخود فراخ ہو جاتیں۔ مگر سالار مذکور نیا نیا خاکسار ہونے کے باعث بلکہ ہنگامی لیڈروں کے زیر اثر رہنے اور کمیٹیوں اور انجمنوں میں کام کرنے کی وجہ سے اس مسئلے کے فرقہ وارانہ رنگ کو دور نہ کر سکا۔ اور خاکساری کی روح کو ہرگز نہ سمجھا۔ اس نے ادارہ علیہ کو اس واقعہ کی اہمیت کے متعلق اندھیرے میں رکھا۔ بلکہ الٹا کہا کہ معاملہ پرامن طریقے سے حکام سے طے ہو گیا ہے۔ اور ہمیں "بڑی کامیابی" حاصل ہوئی ہے۔ ادارہ علیہ نے اس کو مضبوطی سے خاکسار تحریک کے قواعد و ضوابط کے اندر رہنے کی تاکید "وقتاً فوقتاً" کی۔ ناصر الدین حیدر سیرت کمیٹی، مسجد کمیٹی، پولیٹیکل کمیٹی وغیرہ وغیرہ میں ادارہ علیہ کے علم کے بغیر کام کرتا رہا۔ وہ خاکسار تحریک کی طاقت کو اپنی پشت پر غلط سمجھ کر مسجد کے معاملے میں پیش پیش رہا۔ جے پور کے خاکسار سپاہیوں کو اپنی کمان میں دیکھ کر قوت کے غلط غرور میں رہا۔ پبلک بھی کچھ نہ کچھ اس کو اس رو میں مجبوراً بہاتی رہی۔ لیکن خاکساری میں آ کر اس کو فرقہ وارانہ فتنوں سے قطعاً الگ تھلگ رہنا چاہیے تھا۔ خاکسار سپاہی کسی پبلک کا ممنون و مشکور یا مجبور نہیں۔ وہ صرف خدا اور مرکز سے وابستہ ہے، وہ صرف اپنا کھاتا ہے اور خدا کا گاتا ہے اور مرکز کے حکم کے بغیر کچھ نہیں کرتا۔

خاکسار تحریک میں وطن، قوم اور تحریک سے صحیح محبت اس قدر ہے کہ محترم

عبدالشکور سنگا پیر جن کی سفارش پر ناصر الدین حیدر سالار مقرر ہوا تھا اور مخدوم محمد ایوب کاکا خیل سالار تبلیغ علاقہ جات ثلاثہ دونوں نے ادارہ علیہ میں سفارش کی ہے کہ سالار مذکور کو قرار واقعی سزا دی جائے۔ ۲۸ جنوری کو سالار مذکور کو سالاری سے بذریعہ تار معطل کر دیا گیا تھا۔ اب عسکری عدالت کے احکام نکل رہے ہیں۔ اس وقت سالار مذکور ریاست جے پور کے قید خانے میں ہے۔ افسوس ہے کہ سات سال کی مدت میں ایک واقعہ اس قطع کا نہ ہوا تھا۔ جس سے تحریک پر حرف آ سکتا۔ خاکسار سپاہی جو اس وقت قید ہیں، ادارہ علیہ کی نگاہوں میں بے گناہ ہیں کیونکہ وہ سالاروں کی کمان میں تھے۔ اور اس کے رنگ میں رنگے جانے پر مجبور تھے۔

میرا منہ نہیں۔ کہ میں جے پور کے حکام سے اپنی غلطی پر کچھ کہہ سکوں۔ لیکن مزید تفتیش ہو رہی ہے اور اگر اس کے بعد مناسب خیال کیا کہ ریاست سے درخواست کی جائے کہ خاکساروں کو رہا کر دیا جائے تو درخواست کرونگا کہ وہ رہا کر دیں۔ لیکن اس وقت تک ناصر الدین حیدر ادارہ علیہ میں اپنی غلطی کا مکمل اقرار کرے اور آئندہ ریاست میں فرقہ دارانہ رنگ میں رنگے جانے سے مجتنب رہے، جو خاکسار سپاہی اپنے سالار کے غلط احکام کی اطاعت کرتے ہوئے اس مصیبت میں گرفتار ہوئے ہیں۔ ادارہ علیہ ان کو اس مکمل اطاعت پر مبارکباد دیتا ہے۔ اور ان سے ہمدردی کا اظہار کرتا ہے۔ خدائے عزوجل ان کو اس مصیبت میں ثابت قدم رکھے۔

یہ امر کہ خاص ۲۷ جنوری کو ناصر الدین حیدر نے کچھ نہیں کیا اور خاکسار سپاہی سروں پر کفن باندھے ہوئے قطعاً الگ تھلگ رہے، کچھ معنی نہیں رکھتا۔ یہ کفن باندھنا بھی شدید طور پر غلط حکم تھا کسی سالار کو اختیار نہیں کہ کسی شخص یا قوم یا حکومت کے خلاف کوئی ادنیٰ سا اقدام کرے یا تحریک کی اعلان کردہ پالیسی سے یک سرمو انحراف کرے یا دستور العمل کے خلاف کچھ کرے۔ اس کے لئے شدید ترین سزائیں ہیں۔ یہ امر کہ

محترم خواجہ حسن نظامی کی "غدارانہ اسپیچ" نے جو مسجدیں کی، انتہائی اشتعال دلایا اور وہ دروازہ توڑنے لگے۔ دُور از کار ہے، فرقہ وارانہ فضا اُن کے آنے سے پہلے موجود تھی۔ اور بڑی مدت سے کھچڑی پک رہی تھی۔

نئے سالار کی تقرری کر دی گئی ہے۔ خاکسار سپاہی جو اس وقت قید میں نہیں، بے دھڑک جے پور میں خدمتِ خلق بلا لحاظ مذہب و ملت شروع کر دیں اور نیک عمل سے جے پور کی فضا کو اس قدر درست کر دیں کہ ریاست کے ہندو سہاجبان کو دینِ اسلام کی رواداری اور رحیمانہ تصویر صاف نظر آجائے۔ جے پور کی مظلوم پبلک کو میں کہوں گا۔ کہ حادثہ رونما ہو چکا ہے، مسلمان کا خون آج ارزاں اور بے قدر و قیمت اس لئے ہے کہ اس کا کوئی رہنما نہیں رہا۔ نہ تم کسی نظام میں ہو کہ تمہارا کوئی رہنما بنے، شہدا جنہوں نے خدا کی راہ میں جان دینی تھی۔ دے چکے ہیں، خدائے عزّ و جل ان کی قربانی قبول کرے۔ اب ریاست یا ہندوؤں کے خلاف جذبات کو قطعاً دل سے نکال دینا اور پُر امن زندگی شروع کرنا قرینِ دانش ہے۔ قرآن کریم کی روادارانہ تعلیم کو اپنا لائحہ عمل بنائیں۔ اگر تم نے یہ جذبات دل کی گہرائیوں سے نکال کر ریاست کو ہندوؤں اور مسلمانوں کا ایک مشترک گہوارہ بنا دیا تو مجھے یقین ہے کہ مسجد کی سیڑھیاں فراخ ہو جائیں گی۔ بلکہ اور بہت کچھ ہو سکیگا۔ خاکسار تحریک کی روح کو پکڑ لینا آج مسلمان کی تمام بیماریوں کا علاج ہے۔

خط کے اخیر پہ آپ نے جس غصے سے مجھے برا کہا ہے اور تحریک کی بربادی کو میرا نقصان سمجھا ہے۔ اُس کا جواب خاموشی ہے، خدا آپ کی مشکلات کو آسان کرے۔

۱۵ر فروری ۱۹۳۱ء

عنایت اللہ خان المشرقی

# تحقیقاتی کمیٹی کا تقرر

۱۵ فروری کو حسب ذیل سالاروں پر مشتمل ایک وفد برائے تحقیقات، جے پور روانہ کر دیا گیا:-

۱۔ خواجہ غلام صادق وکیل۔ سالار ضلع لدھیانہ

۲۔ ڈاکٹر نامی بہادر، سالار ادارہ مرکزی

۳۔ مطیع اللہ خان یوسفی۔ سالار اعلیٰ۔ اندور۔

۴۔ عبد اللہ خان۔ سالار دہلی

۵۔ حبیب علی سالار اعلیٰ اجمیر

۶۔ عبد الرشید قریشی سالار لاہور

۷۔ حاجی محمد علی سالار ماڈل ٹاؤن۔ لاہور۔

۸۔ عبد الشکور پارک مرچنٹ سنگا پور۔

وفد مذکور ۱۸ فروری کو جے پور پہنچا۔ ریلوے سٹیشن پر پبلک کے ایک اجتماع عظیم نے جس میں ہندو بھی کافی تعداد میں شامل تھے عظیم الشان استقبال کیا۔ سب میں برابر ناراضگی اور غصہ کا ایک بے پناہ طوفان چھپل رہا تھا۔ سب اپنی اپنی شہادت پیش کرنے کے لئے ایک دوسرے سے آگے بڑھ رہے تھے۔ سب ناصر الدین حیدر کو قطعی طور پر بے گناہ، ریاست کو بے حد ظالم اور حکام ریاست کو ظلم مجسم قرار دے رہے تھے۔ آخر ڈاکٹر نامی بہادر نے جو ادارہ علیہ کی پالیسی کے نگران تھے، فیصلہ کیا کہ عسکری عدالت کا تمام کام خفیہ ہو۔ ۲۵ فروری تک وفد کے سامنے شہادتیں پیش ہوتی رہیں وفد نے وزیر اعظم اور دیگر حکام ریاست کی شہادتیں بھی قلمبند کیں۔ اور ۳ مارچ کو

لاہور پہنچ کر ادارہ علیہؒ کے حضور میں اپنی رپورٹ پیش کر دی۔

# مطالبات

اس فیصلہ کی رُو سے حسب ذیل سفارشات حکومتِ جے پور کو پیش کی گئیں :-

(۱) ریاست جے پور اپنے غلط اندازہ کا اعتراف قیدیوں کو رہا کرنے اور مقتولین کے وارثوں کو فراخدلی سے مالی معاوضہ ادا کرنے میں دے۔

(۲) ریاست بے پناہ جانی و مالی قربانی کے بعد جامع مسجد کی سیڑھیوں کو فراغ کرنے کی اجازت دے۔

حکومت نے ان تمام سفارشات کو فراخدلی کے ساتھ تسلیم کر لیا اور اُس نے ایک لاکھ کے صرف سے شہر کے باہر ایک جامع مسجد کی تعمیر کی پیشکش بھی کر دی۔ تمام خاکسار قیدیوں کو رہا کرنے کا ذمہ بھی لے لیا گیا۔

ادارہ علیہ ہندیہ نے جے پور کے مسلمانوں کو مشورہ دیا کہ تمام سفارشات تسلیم ہو جانے کی صورت میں تمام شورش کو اب بند کر دیا جائے۔ ہنگامی لیڈر چندے بٹورنے کے لئے کافی تعداد میں ہندوستان کے ہر حصے سے جے پور پہنچ چکے تھے اور وہ پبلک کے جذبات کو خوب اُبھار رہے تھے۔ اسی کا نتیجہ تھا کہ عوام نے ادارہ علیہؒ کا مشورہ قبول نہ کیا اور ہزاروں انسانوں نے ۱۲ اپریل کو جے پور سے دہلی کی جانب ہجرت کر دی۔ دہلی پہنچکر تحریک ہجرت کے رہنماؤں نے پھر ادارہ علیہؒ کو امداد کے لئے خط لکھے لیکن مطالبات تسلیم ہو جانے کے بعد ادارہ علیہؒ قطعاً کسی مزید کاروائی کے لئے تیار نہ تھا۔ کئی ماہ کی جانکاہ تکلیفوں کے بعد آخر مہاجرین جے پور نے ایک کامیاب سول نافرمانی کی۔ لیکن کوئی نتیجہ برآمد نہ ہو سکا۔ سول نافرمانی ختم ہونے کے بعد حکام ریاست نے خاکساروں کو تنگ کرنا شروع کر دیا۔ ادارہ علیہؒ نے اس صورت حالات سے

متاثر ہو کر ایک تار کے ذریعے ریاست کو سختی کے ساتھ انتباہ کیا۔ جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ تمام خاکسار رہا کر دیئے گئے۔ ناصر الدین حیدر کا عظیم الشان جلوس جے پور کے بازاروں میں نکلا اور تیس ہزار سے زیادہ انسان اس جلوس میں شریک ہوئے۔
ناصر الدین حیدر رہائی کے بعد دہلی پہنچے اور تمام مہاجرین کو بخیر و عافیت واپس جے پور لے آئے۔ اس طرح جے پور کے دلخراش ڈرامے کا ڈراپ سین پر امن طریق پر خاکسار تحریک کی فتح عظیم کے ساتھ ہو گیا۔



# لکھنؤ کا محاذ

اے کہ نشناسی خفی را از جلی ہوشیار باش
اے گرفتارِ ابوبکرؓ و علیؓ ہوشیار باش

"حکومتِ یوپی کو واضح رہے کہ ہم نے نو برس کی مسلسل
تکلیف کے بعد اور پیٹ پر پتھر باندھ باندھ کر ایک گروہ
پیدا کیا ہے جو خُدا کے سوا کسی کا نہیں۔ ہم تلوار کی دھار پر
ناچیں گے لیکن اس رقصِ بسمل کے تماشے کے بعد تمام
ہندوستان ویران ہوگا۔ ایک ایک شخص راہِ خُدا میں کٹ مریگا
اور اس کٹ مرنے کو اپنی غیرت، اپنی خدمت خلق، اپنی خدا لتنگی
کا آخری مُنتہا سمجھیگا۔ ایسے سر پھیر دل سے جنہوں نے خدا
سے لو لگا رکھی ہے، شیطانی حکومت کا اُلجھنا درست نہیں"

خاکسارِ اعظم

# لکھنؤ کا شیعہ سُنّی فساد

## اور

# خاکسار تحریک کا اقدامِ صُلح



شیعہ سُنی مسئلہ مسلمانانِ ہند کی سیہ بختی اور بدنصیبی کا عنوان ہے جس اسلام کے مقدّس احکام و فرامین نے فرزندانِ توحید کو "بنیانٌ مرصوص" کی صُورت میں ڈھالا تھا۔ جس دینِ مقدّس میں فرقہ بند لوگ بدترین مُشرک قرار پائے تھے جس ملّتِ راشدہ میں فتنہ پردانہ انسانوں کی کم از کم سزا قتل تھی۔ توحید کے آسمان پاش تخیّل نے جس قوم میں وحدتِ عمل کی بجلیاں دوڑادی تھیں۔ خوفِ خدا کا لرزہ فگن تصوّر جس اُمّت کو اتحاد سے سرشار کر رہا تھا۔ اُس کے وہ اُلٹے دِن بھی آئے کہ بدکردار اور غرض پرست رہنماؤں کے صدقے میں صدیقِ اکبرؓ اور حیدرِ کرّارؓ کے نام پر بُغض و عناد کے وہ شعلے بھڑکے جنہوں نے شکست خوردہ مسلمانوں کے رہے سہے خرمنِ اتحاد کو بھی جلا کر خاک سیاہ کر دیا۔ لکھنؤ کا نام ہندوستان کی تاریخ میں اس لحاظ سے ہمیشہ بدنام رہیگا۔ کہ یہیں کا شیعہ اور سُنّی فساد مسلمانانِ ہند کے رگِ اتحاد پر نشتر چلاتا رہا۔ فتنہ و فساد کے شعلے بار بار اسی سرزمینِ بے آئین سے بلند ہوئے۔ تعصّبات کی بجلیاں اسی جگہ سے اُٹھ اُٹھ کر خرمنِ امن و امان پر کوندتی رہیں۔ نفاق کی تُند آندھیاں اسی بستی سے بلند ہو ہو کر گلشنِ اسلام میں ویرانیاں پیدا کرتی رہیں۔ مخلص رہنماؤں نے بارہا کوشش کی کہ لکھنؤ کے شیعہ اور سُنّی بھائیوں کو گلے مِلا دیا جائے اور اس طرح سرزمینِ ہند سے

فساد کی آخری جڑ ہمیشہ کیلئے کاٹ دی جائے ۔لیکن فسادات کے علمبردار ،بدنیت رہنماؤں
کی فتنہ آرائی ہمیشہ بنا بنایا کھیل بگاڑتی رہی ۔صوبجاتی خودمختاری کے بعد یو۔پی میں
کانگرس کی وزارت قائم ہوئی اور پنڈت گووند بلبھ پنت اُس کے صدر اعظم قرار پائے
کانگرس وزارت نے سنیوں کی ایجی ٹیشن اور زوردار مطالبہ سے متاثر ہو کر اپنے ایک
اعلان میں سُنیوں کو یہ حق دیدیا کہ وہ ہر سال ربیع الاوّل میں ولادت النبیؐ کے موقعہ پہ مدح
صحابہ کا جلوس نکال سکتے ہیں ۔حکومت کے اس فیصلہ نے لکھنؤ کے شیعوں کو احتجاج
اور ایجی ٹیشن پر مجبور کر دیا ۔اس احتجاج کی آواز سارے ہندوستان میں گونجی ۔اور حکومتِ
یو۔پی کے اس حکم کے خلاف سول نافرمانی کا فیصلہ کر دیا گیا ۔پنجاب اور یو۔پی کے مختلف
حصوں سے شیعوں کے جتھے لکھنؤ کی طرف تبرا ایجی ٹیشن کرتے ہوئے بڑھنے لگے اور
فتنہ و فساد اور تبرا ایجی ٹیشن کا ایک طوفان سرزمین لکھنؤ کی جانب بڑھنے لگا ۔جس میں
مسلمانان ہند کے اتحاد کا سفینہ ہچکولے کھانے لگا ۔

ہر جانب یہ اندیشہ پیدا ہو گیا کہ لکھنؤ کے فتنہ و فساد میں کہیں مسلمانانِ ہند کا مستقبل
ہلاک ہو کر نہ رہ جائے کئی ایک رہنماؤں نے کوشش کی کہ کسی طرح باعزت سمجھوتہ کی کوئی
راہ پیدا کر کے قوم کو ہلاکت سے بچایا جائے ۔لیکن تمام مساعی صحرائے نامرادی میں تشنۂ تکمیل
رہیں اور یو۔پی کے جیل خانے تبرا ایجی ٹیشن کے علمبرداروں سے آباد ہونے لگے ۔کانگرس
اور لیگ کے مقتدر رہنماؤں کی ناکام مساعی کے بعد خاکسار تحریک کے قائد محترم کو
اس میدان میں آنے کی دعوت دی گئی ۔ڈاکٹر سر ضیاء الدین احمدؒ اور یو۔پی کے سرکردہ
مسلمانوں کی طرف سے ادارہ علیہ میں مداخلت کی درخواست کی گئی ۔خاکسار تحریک کی
روایات نے اس نیک اقدام کی تائید کی ۔بالآخر قائد تحریک نے پورے غور و فکر کے بعد
فیصلہ کر لیا ۔کہ مسلمانوں کے ہزاروں خاندانوں کو ہلاکت سے بچانے کیلئے خاکسار تحریک
اپنے فرض کی ادائیگی کیلئے آگے بڑھے ۔مرکز سے اعلان کیا گیا کہ اگر ان افسوس ناک

فسادات کا خاتمہ خاکسار تحریک کی امداد سے ہو سکتا ہے تو ادارہ علیہ دو ہزار خاکساروں کی پیشکش اس راہ میں کرنے کو تیار رہے ہے ۔ بشرطیکہ فریقین کے رہنما اس امداد کا فائدہ اٹھائیں ۔ فتنہ پرور رہنماؤں کی بدنیتی اور خبثِ باطن اس پیشکش کا جواب دینے کیلئے تیار نہ ہوا ۔ اور بالآخر ۱۲ جون ۱۹۳۹ء کو قائد تحریک کی طرف سے حسب ذیل اعلان اخبارات میں شائع ہو گیا :-

" قرآن میں لکھا ہے کہ اگر مسلمانوں کے دو فریق آپس میں لڑیں تو ان میں صلح کرا دو ۔ اور جو فریق باغی ہو ، اس کو قتل کر دو ۔ موجودہ معاملہ میں دونوں فریق باغی ہیں ۔ ایک مدحِ صحابہؓ پر ضد کر کے اور دوسرا تبرا پر ضد کرنے کی وجہ سے حالانکہ دونوں فریق ضد کے بغیر اپنے اپنے عقیدوں پر قائم رہ سکتے ہیں اس لئے ہر دو فریقوں کے رہنماؤں کا قتل از روئے قرآن واجب ہے ـــ میں شیعہ سنی ہر دو فریقوں کے ان رہنماؤں کو جو اس فساد کی بنیاد ہیں اور جو جتھے بنا کر اور اپنے اپنے گروہ کو اکسا اکسا کر گرفتار کروا رہے ہیں ۔ ۳۰ جون تک مہلت دیتا ہوں کہ وہ لکھنؤ کی جتھہ بندی اور فساد کو روک دیں "

" یہ رہنما ہوشیار ہو جائیں اور ہر شخص جو چور ہو اپنی داڑھی میں خلال کر لے ۔ ۳۰ جون کے بعد دو ہزار خاکساروں کے متعلق احکام نکلیں گے ۔ ہندوستان کے آٹھ سو جانبازوں کے متعلق ، جنہوں نے قوم کو غلبہ کی منزل تک پہنچانے کے لئے سر دھڑ کی بازی لگا دینے کا عہد کیا ہے ، نہ معلوم کیا خطرناک احکام ان رہنماؤں

کے متعلق نکلیں۔ ہر شخص کو خوب معلوم ہے کہ خاکسار تحریک کا چودھواں نکتہ کیا ہے
اس نکتہ کے بعد کسی فتنہ پرداز اور غدار میں یہ جرأت نہ ہونی چاہیئے کہ خاکسار
تحریک کے ہوتے ہوئے قوم کے اندر ایسی عظیم الشان برائیاں کر سکے۔ یہ پندرہ
دن مہلت کے اس لئے دیتا ہوں کہ ان رہنماؤں کو اپنی درستی کا موقع مل سکے۔
اور انتقام کی خطرناک صورت واقع نہ ہو۔ ۳۰ جون کے بعد جو واقعات رونما
ہوں گے۔ ادارہ علیہ ان سے بری الذمہ ہوگا۔"

ہندوستان کے آٹھ سو جانباز ابھی سے کمریں کس لیں اور ہوشیار رہو جائیں
ممکن ہے سب کو لکھنؤ پہنچنا پڑے۔ احکام ۷ جولائی کے "الاصلاح" میں نافذ
ہوں گے۔ ناظم اکبر صوبجات ثلاثہ وحیدالدین حیدر بیرسٹر تعلقہ دار گوریا کو حکم دیا جاتا
ہے کہ کامل غور و خوض کے بعد اطلاع دے کہ دونوں طرف سے شیعہ سنی فسادات
کے ذمہ دار کون ہیں؟

۱۲ جون ۱۹۳۹ء — ادارہ علیہ ہندیہ اچھرہ لاہور

۲۰ جون کو مرکز سے دوسرا اعلان جاری ہوا جو حسب ذیل ہے:۔

"دونوں طرف کے رہنماؤں کو پیغام پہنچا دیا جائے کہ وہ فساد کو روک دیں ورنہ
ان کی جان خطرے میں ہے۔ جونہی دونوں طرف سے رُکنے لگیں تو فساد خود بخود ختم ہو
جائے گا۔ فساد بند ہو جانے کے بعد دونوں طرف کی آرزوں کو پورا کرنے کی سعی کی
جائیگی۔ آٹھ سو جانبازوں کو لکھنؤ پہنچنے کا حکم ملنے والا ہے کہ وہ سب پورے طور پر
تیار ہو جائیں۔ اگر فساد رُک گیا یا فسادی رہنماؤں کو کیفر کردار تک پہنچا دیا گیا تو قوم میں

بے پناہ طاقت پیدا ہو جائے گی۔ ناظم اکبر صوبجات ثلاثہ مناسب اشخاص سے مل کر اطلاعات دیتا جائے کہ دونوں طرف کے رہنماؤں کا منشاء کیا ہے؟"

۲۰ رجون۔

"ادارہ علیہ ہندیہ"

ادارہ علیہ کے ان اعلانات نے کافی اثر پیدا کیا۔ ناظم اکبراد رنواب نوازش علی خان سالارادارہ مرکزی کے حوصلہ افزا خطوط ادارہ علیہ میں پہنچے۔ معلوم ہوا کہ شیعہ اصحاب جلد ہی مصالحت کا ہاتھ بڑھانے والے ہیں۔ ان حوصلہ افزا رپورٹوں کی بنا پر ۳۰ رجون کی مہلت بیں ۷ رجولائی تک توسیع کر دی گئی۔ ناظم اکبر کی مساعی پوری کامیابی سے جاری رہیں۔ آخر ۳۰ رجون کو شیعہ ہائی کمانڈ کی طرف سے حسب ذیل خط ادارہ علیہ کے نام موصول ہوا۔

"اخبار "حق" مورخہ ۲۷ رجون کی اشاعت میں خاکسار جماعت کے ناظم اکبر یو۔ پی، سی۔ پی و بنگال، کی اپیل تصفیہ مدح صحابہ و تبرا کے سلسلہ میں شائع ہوئی ہے جس میں ہر دو فریقین سے اصلاح کی خواہش کا اظہار کرتے ہوئے اتحادِ عمل کی دعوت دی گئی ہے۔

جہاں تک اس مسئلہ میں شیعوں کا تعلق ہے ہم یقین دلاتے ہیں کہ وہ من حیث الجماعت وانفراداً اس تصفیے کو باعزت طور پر طے کرنے کیلئے ہر وقت تیار رہیں چنانچہ اب تک جس فرد یا جماعت نے اس کارِ خیر میں شیعوں سے اتحادِ عمل چاہا۔ اس کو قبول کیا گیا۔ بنا بریں بانیٔ تحریک خاکسار کی خواہش پر ہم صلح اور امن کے احترام کا ثبوت دینے کیلئے تیار ہیں۔ ہماری دلی تمنا ہے کہ اتحاد بین المسلمین کی خوشگوار فضا جلد از جلد پیدا ہو سکے۔ اور ایک دوسرے کی مذہبی و معاشرتی تقریبوں میں سکون قلب کے ساتھ شرکت کی جائے۔ ہم اپنی صلح پسندی اور رواداری کا ثبوت دیتے ہوئے گرفتاریوں کی تعداد میں سینکڑوں کی بجائے ایک ہفتہ میں نمایاں کمی کرنے کیلئے تیار ہیں۔

(دستخط) احسان علی خاں آف مالیر کوٹلہ - محمد سعادت علی خان آف کمالیہ

سید سردار حسین شاہ آف رجوعہ

ناظم اکبر صوبجات متحدہ نے ادارہ علیہ کے حضور میں گذارش کی کہ مہلت کی میعاد میں مزید توسیع فرمائی جائے۔ اتنے بڑے کام کیلئے ایک ہفتہ کی توسیع بہت کم ہے۔۔ ادارہ علیہ نے تمام صورتِ حالات کا جائزہ لیتے ہوئے مہلت میں ۲۱ جولائی تک اضافہ کر دیا۔ اور سمجھوتہ کی مساعی کو تیز تر کر دینے کی ہدایات جاری کر دی گئیں۔ اس دوران میں اخبارات میں یہ خبر شائع ہوئی کہ شیعوں کے سیاسی مرکز ایران میں شاہِ ایران حضرت رضا شاہ پہلوی سے جب ایک نامہ نگار نے لکھنؤ کے شیعہ سُنی مسئلے کے سلسلہ میں انٹرویو کیا۔ تو شاہِ ایران غصّہ سے تمتما اُٹھے۔ چائے کا پیالہ ان کے ہاتھ سے چھوٹ گیا۔ اور انہوں نے جوش غضب میں کہا کہ اگر اِن کے بس کی بات ہو تو ایسے تمام فتنہ پرور شیعہ رہنماؤں کو تہ تیغ کر دیں۔ اسی قسم کا اعلان سُنیوں کے سیاسی مرکز ترکی سے بھی غازی عصمت انونو صدر اعظم نے سُنی فسادی رہنماؤں کے متعلق جاری کیا۔

قائد تحریک نے شیعہ ہائی کمانڈ سے اپیل کی۔ کہ چونکہ سُنیوں کی جانب سے کوئی ایجی ٹیشن جاری نہیں اور نہ ہی کسی قسم کا اشتعال پیدا کیا جا رہا ہے۔ اس لئے صلح کیلئے سازگار فضا پیدا کرنے کیلئے ضروری ہے کہ گرفتاریوں کی روزانہ تعداد صرف پانچ کر دی جائے۔ شیعہ ہائی کمانڈ نے اگرچہ گرفتاریوں کی تعداد میں کافی کمی کر دی لیکن اس تجویز کو لبیک نہ کہا اور ادارہ علیہ سے ایک خط کے ذریعے اس امر کی ضمانت طلب کی کہ اگر تبرا ایجی ٹیشن بند کر دیا جائے تو کیا خاکسار تحریک اپنی امکانی سعی اس امر پر مرکوز کرے گی کہ مدح صحابہؓ کا جلوس آئندہ سال نہ نکلے۔" اس کے جواب میں ۱۶ جولائی کو قائد تحریک نے کوئٹہ سے حسب ذیل تار نواب احسان علی خاں قائد شیعہ ہائی کمانڈ کو ارسال کیا:۔ "تبرا ایجی ٹیشن کو قطعی طور پر بند کر دیا جائے۔ اس کے بعد ادارہ علیہ ذمہ لیتا ہے۔ کہ سنہ ۱۹۴۰ء کے مدح صحابہ کے جلوس کو حتی الامکان واقع نہ ہونے دے" ادارہ علیہ نے دوسرے الفاظ میں شیعوں کی کڑی شرط تسلیم کر لی۔ لیکن فوراً ہی بعد حالات نے ثابت کر دیا کہ شیعہ ہائی کمانڈ ایک فرضی

اور بے حقیقت گروہ ہے۔ جو قطعاً اس قابل نہیں کہ اس ایجی ٹیشن کو جو اب ان کے ہاتھوں سے نکل کر ہندوستان گیر ہو چکی ہے، بند کروا سکے۔ ناظمِ اکبر کی اطلاع پہنچی کہ حکومت سمجھوتہ کی ایک اور کوشش کر رہی ہے اور عمدہ نتائج کی امید ہے۔

۱۷ر جولائی کو ناظمِ اکبر کا ادارہ علیہ میں خط پہنچا کہ تبرا ایجی ٹیشن کو بند کرنے کے لئے ضروری ہو گیا ہے کہ تبرا کے جتھے خاکسار تحریک کی بے پناہ سعی سے ہر شہر اور قصبہ سے جانے سے روک دیئے جائیں۔

۳۰ر جولائی کو ناظمِ اکبر کا یو۔پی سے تار موصول ہوا جس میں ادارہ علیہ کو اطلاع دی گئی تھی کہ صلح کی گفت و شنید منقطع ہو چکی ہے۔ اس تار نے تمام امیدوں پر پانی پھیر دیا اور بالآخر مرکز نے یہی فیصلہ کیا۔ کہ خون کا کھیل کھیلے بغیر فیصلہ ناممکن ہے۔ یو۔پی۔ پنجاب اور سرحد کے دو ہزار خاکساروں کی تیاری کے احکام بالترتیب ناظمِ اکبر (یو۔پی) میاں احمد شاہ اور محترم بشیر احمد صدیقی کے نام جاری ہو گئے۔ پنجاب اور سرحد میں ہر سالار کو خاکساروں کی مدد سے ۴ اگست سے ۱۱ اگست تک شیعوں کے جتھے بزور روکنے کا حکم ہوا۔ نواب غلام مصطفیٰ خان بھرگری امیرِ خاص جانبازانِ ہند کو حکم ملا کہ ۸ اگست تک لکھنؤ پہنچیں اور جانبازانِ ہند کی کمان اپنے ہاتھ میں لے لیں۔ جانبازوں کو اپنے مستقل پتے ادارہ علیہ میں بھیجنے اور تیار رہنے کے حکم جاری ہوئے۔

ان احکام نے ملک کے طول و عرض میں لامتناہی سنسنی پیدا کر دی۔ قائدِ تحریک کا اعلان گو نجا کہ "نفس پرستی اور حرص و ہوا کے ماحول میں صلح و آشتی کے عنوان انسانی خون سے ہی لکھے جا سکتے ہیں۔ امید اور ارمان، حسرت اور بزدلی، رحمت اور رافت کے پانیوں سے لکھے نہ جا سکیں گے۔ خاکسار سپاہی جب تک اپنی جان کو عذاب میں ڈال کر رحمتِ خدا کو آسمانوں سے نہ کھینچ لائے گا۔ اس ناگوار اور ناخوشگوار دنیا میں کسی فتح و ظفر کا حقدار نہ ہو سکیگا۔ خاکسار کے لئے ضروری ہے کہ کشتوں کے پشتے لگا کر ایوانِ عظمت

کی تعمیر کرے اور پھر کسی سے امید وار اجر نہ ہو۔"

۱۱ اگست کے "الاصلاح" میں ایک بیان کے دوران میں واضح کر دیا گیا کہ تبرّا اور مدحِ صحابہؓ دونوں خود غرض اور نفس پرست اصحاب کے بُت ہیں۔ جس اسلام میں کافر دل کے بُتوں کو بھی گالی دینے کا حکم نہیں۔ اُس سے دونوں فریق اپنی اپنی حمایت میں کوئی سند قیامت تک پیش نہ کر سکیں گے۔ یہ شیطان کے کارندے زبان کی تلوار سے سینکڑوں محشر پیدا کر رہے ہیں اور چاہتے ہیں کہ آپس میں خوب سر پھٹول ہو، تلواریں چلیں، بچے یتیم ہوں، سہاگنوں کا سہاگ لُٹے اور اسلام کے باغ کی رہی سہی لہلہاہٹ بھی فنا ہو جائے۔

صحابہ کرام کے باعث اسلام روئے زمین پر سیلاب کی طرح پھیلا۔ اُن کی بدولت اس نے سمندروں کی وسعت اور پہاڑوں کا وقار حاصل کیا۔ ان کے کارناموں کو سُن کر سارا یورپ انگشت بدنداں ہے۔ اور احترام میں سروقد کھڑا ہو جاتا ہے۔ ان کے لئے مدح کا حق لیکر ان کے خلاف تبرّا کروانا کتنا بُرا سودا ہے۔ مدح صحابہؓ کا تحفہ محض مسلمانوں میں پھوٹ ڈالنے کے لئے دیا گیا ہے۔ بعینہٖ اسی طرح شیعوں کو بھی معلوم ہو کہ کسی مہذب حکومت کا تبرّا کی اجازت دے دینا اُس کے ماتھے پر پسینہ لانے کا باعث ہوگا۔"

## شیخ الازہر کی اپیل

۱۳ جولائی کے اخبارات میں جامعہ ازہر (مصر) کے شیخ اکبر مصطفیٰ المراغی کی مسلمانان ہند کے نام درد بھری اپیل شائع ہوئی۔ محترم شیخ اکبر نے فرمایا:۔

"دنیا بھر کے مسلمان ایک ہی قوم اور ایک ہی ملت ہیں۔ قرآن حکیم نے ان کو بھائی بھائی قرار دیا ہے ...... دشمنوں نے بارہا ہمارے گھر میں آگ لگا کر اسے ہوا دینے کی کوشش کی ہے۔ مسلمانانِ ہند کو پچھلے تجربوں سے فائدہ اُٹھانا چاہیئے ........ ہندوستان سے جو دردناک خبریں پہنچی ہیں۔ اُن سے مجھے قلبی صدمہ اور روحانی تکلیف ہوئی۔ میں ہندوستان کے شیعہ اور سُنی بھائیوں کو بلا کسی امتیاز کے نصیحت کرتا ہوں کہ

آپس میں رواداری سے رہیں اور ایک دوسرے سے نیک سلوک کریں۔ دنیا میں ہر اختلاف کا حل تلاش کیا جا سکتا ہے۔ نرمی، عقل اور حواس سے، دشمنی، خصومت اور مار پیٹ سے نہیں۔"

# یو۔پی گورنمنٹ کی فرعونی روش

سرزمین یو۔پی سے آمدہ تفصیلات کا جائزہ لیکر خاکسار اعظم نے حکومت یو۔پی کو اس کا فرض یاد دلانے کا فیصلہ کیا۔ چنانچہ ۷، اور ۱۱ اگست کو یکے بعد دیگرے دو تاریں یکے بعد دیگرے خاکسار اعظم کی طرف سے یو۔پی کے وزیر اعظم کو ارسال کیں۔ جن میں لکھنؤ کا فساد ختم کرنے کیلئے حکومت یو۔پی کو تین ہزار خاکساروں کی پیش کش کی۔ وزیر یو۔پی نے کمال فرعونیت سے ان تاروں کا جواب دینا گوارہ نہ کیا۔ آخر ناظم اکبر صوبجات ثلاثہ وحید الدین حیدر کو بذریعہ تار ہدایت کی گئی۔ کہ وزیر اعظم سے مذکورہ تاروں کا جواب حاصل کرے۔ ناظم اکبر کا تفصیلی جواب ۱۴ اگست کو موصول ہوا جس میں بتایا گیا۔ کہ حکومت یو۔پی نے امیر خاص جانباز ان ہند کی ۱۰۱ ضرب گولوں کی سلامی حکماً روک دی ہے اور وزیر اعظم نے صاف الفاظ میں کہہ دیا ہے کہ حکومت یو۔پی میں خاکساروں کی آمد کو کسی قیمت پر برداشت نہیں کریگی۔ ناظم اکبر کے اس خط میں اس یقین کا اظہار کیا گیا تھا وزارت شیعہ سنی مصالحت قطعاً نہیں چاہتی بلکہ اس جھگڑے کو جاری رکھ کر پولیٹیکل مقاصد کا حصول اس کے پیش نظر ہے۔"

اس کے بعد کی اطلاعات سے معلوم ہوا کہ وزیر اعظم نے افسران حکومت کی ایک بھری مجلس میں خاکسار اعظم کے متعلق نازیبا اور حقارت آمیز الفاظ استعمال کئے اور خاکساروں کی گرفتاری کی دھمکیاں دیں۔ دوسرے وزیر رفیع احمد قدوائی نے کہا کہ "خاکسار تحریک ایک بدگس تحریک ہے اور ناظم اکبر ایک بے اثر شخص ہے۔"

مذکورہ اطلاعات نے ادارہ علیہ میں کافی گرمی پیدا کر دی۔ اور یو۔پی گورنمنٹ پر واضح کر دیا گیا۔ کہ اگر شیعہ سُنّی مصالحت کے سلسلہ میں وزارت یو۔پی نے خاکساروں کی راہ میں کوئی رکاوٹ ڈالی تو وہ سر کیف ہو کر خون کا آخری قطرہ بہا دیں گے۔ اور اگر وزارت نے لڑائی مول لے کر شیعوں اور سُنّیوں میں سمجھوتہ نہ ہو گیا تو یہ سودا مہنگا نہیں ہوگا۔

اس دوران میں نواب غلام مصطفیٰ خان بھرگڑی، میر خاص جانباز ان سندھ اور ناظم اکبر سندھ مخدوم پیر منظور احمد شاہ پوری سرگرمی سے فریقین میں مصالحت کیلئے سرگرم رہے ادارہ علیہ میں تاروں کا سلسلہ جاری تھا۔ اور معلوم ہوتا تھا کہ لکھنؤ میں فضا کو سازگار بنانے کی حرکت زوروں پر ہے۔ ناظم اکبر سندھ کا پیغام ادارہ علیہ میں پہنچا۔ جس میں راجہ صاحب محمود آباد اور نواب نوازش علی خان قزلباش کی طرف سے قائد تحریک کو جلد از جلد لکھنؤ پہنچنے کی درخواست کی گئی تھی۔ چنانچہ ۲۲ اگست کو حسب ذیل احکام ادارہ علیہ نے ہندوستان بھر میں جاری کر دئے:۔

(۱) یو۔پی کے ایک ہزار خاکسار ۳۰ اگست کو لکھنؤ پہنچ جائیں۔
(۲) پانچ سو جانباز ۳۱ اگست تک حکماً لکھنؤ پہنچ جائیں۔
(۳) پنجاب اور سرحد سے پانچ سو خاکسار یکم ستمبر کو لکھنؤ پہنچیں۔

# خاکسار اعظم کی لکھنؤ کو روانگی

۲۲ اگست کے احکام نے دنیائے خاکسار میں کافی سرگرمی پیدا کر دی۔ پنجاب اور سرحد کے عظیم الشان معرکوں کو سَر کرنے والے، سالار خاص پنجاب میاں بشیر احمد صدیقی فوراً بستر علالت سے اٹھ کر دورہ پر روانہ ہو گئے۔ اور چند دن کے بعد انہوں نے اعلان کر دیا کہ پچیس ہزار خاکسار پندرہ دن کے اندر پنجاب سے یو۔پی پہنچنے کے لئے تیار ہیں۔

۲۴ر اگست کو خاکسار اعظم بنفس نفیس لکھنؤ روانہ ہو گئے۔ آپ کی روانگی کے بعد ۲ر ستمبر تک پوری طرح خاموشی رہی اور ادارہ علیہ میں کوئی خبر موصول نہ ہوئی۔ ۲ر نومبر کے اخبارات میں خاکسار اعظم کی گرفتاری کی خبر جلی سرخیوں کے ساتھ شائع ہوئی اور دُنیائے خاکسار میں غیظ و غضب کا ایک طوفان اُمڈ پڑا۔ ۳ر ستمبر کو سالار خاص پنجاب کو لکھنؤ محاذ کی کمان لینے کیلئے دہلی کیمپ کو روانہ کر دیا گیا۔

# قائد تحریک کے لکھنؤ پہنچنے کے بعد.....

خاکسار اعظم ۲۴ر اگست کو لاہور سے لکھنؤ روانہ ہوئے تھے۔ انہوں نے وزارت یو۔پی کے مشکوک رویہ کے پیش نظر ملیح آباد کے سٹیشن پر اُترنا مناسب سمجھا۔ ملیح آباد کے سٹیشن پر ناظم اکبر کی طرف سے موٹر کا انتظام کر دیا گیا اور آپ وہاں سے رات کے دس بجے "خاکسار منزل" لکھنؤ پہنچ گئے۔ لکھنؤ کے سٹیشن پر گولوں کی زبردست سلامی اور عظیم الشان استقبال کا انتظام تھا۔ خاکسار اعظم کے وہاں پہنچنے پر ایک عجیب سراسیمگی پھیل گئی۔ ایوانِ حکومت میں جدا کھلبلی مچی ہوئی تھی۔ سی۔آئی۔ڈی رات کے دو بجے تک تلاش میں سرگرداں رہی۔ ۲۶ر اگست کو امیر خاص جانبازانِ ہند، ناظم اکبر صوبجات ثلاثہ اور ناظم اکبر سندھ کے ذریعے وزرائے حکومت سے گفتگو شروع ہوئی۔ شام کے چھ بجے "خاکسار منزل" کے وسیع بنگلے میں خاکساروں اور پبلک کا عظیم الشان اجتماع ہوا۔ جسے خاکسار اعظم نے خطاب دیا۔ تین دن کی مسلسل کوششوں کے بعد شیعہ اصحاب تبرا ایجی ٹیشن بند کر دینے پر راضی ہو گئے۔ عوام کے نزدیک یہ خاکسار تحریک کی بہت بڑی کامیابی تھی۔ متواتر تین روز تک "خاکسار منزل" میں ملاقاتیوں کا بے پناہ ہجوم رہا۔ شیعہ اور سنی دونوں گروہوں کے مقتدر رہنما ملاقات کے لئے آتے رہے اور یہ سلسلہ رات کے دو دو بجے تک جاری رہتا۔ لکھنؤ کی بڑی بڑی قابلِ ذکر

انجمنوں اور اداروں کی طرف سے خاکسار اعظم کو دعوتیں دی گئیں۔ اندازاً تین ہزار آدمی
خاکسار اعظم کے مقصد اور گفتگو سے متاثر ہوئے۔ خاکسار تحریک کی یہ ہر دلعزیزی بڑی تنگدل
وزارت کے لئے ناخوشگوار اور ناقابل برداشت تھی۔ خود مولانا ابوالکلام آزاد نے خاکسار
اعظم کی جائے قیام پر پہلے ہی روز اُن سے ملاقات کا وعدہ کیا تھا لیکن بعد میں وعدہ
فراموشی اختیار کر لی۔ اور کہا کہ علامہ صاحب مولانا موصوف کی جائے قیام یعنی حافظ ابراہیم
(کانگرسی وزیر) کی جگہ پہ پہنچکر ملاقات کریں۔ علامہ صاحب مخصوص حالات کے ماتحت
اسے کسی طرح قبول نہیں کر سکتے تھے۔ نتیجہ یہ ہوا کہ کانگرسی تعصب کی بدولت یہ ملاقات نہ
ہو سکی۔ پنجم ستمبر تک حکم کے مطابق خاکساروں اور جانبازوں کی ہزاروں کی تعداد
لکھنؤ پہنچنے والی تھی۔ ان دستوں کو روکنے کے لئے خاکسار اعظم نے پچاس ۵۰ اخباروں
کو پریس ٹیلی گرام دئیے۔ لاہور اور دہلی کے ریڈیو سٹیشنوں کو بھی یہ اطلاع بذریعہ تار
دی کہ اب خاکساروں کے دستوں کے آنے کی ضرورت نہیں رہی۔ لیکن ایک دن میں ہی
یہ معلوم ہو گیا۔ کہ حکومت یو۔ پی نے یہ تمام تاریں کمال مکاری سے روک لیں۔ دستوں
کے پہنچنے کی آخری تاریخ پنجم ستمبر تھی۔ اس لئے لازمی ہو گیا کہ خاکسار اعظم پنجم ستمبر تک
لکھنؤ میں ٹھہریں۔ قائد تحریک کی موجودگی میں خاکسار حد درجہ پُر امن تھے اور اسی پُر امن
روش سے متاثر ہو کر لکھنؤ کے ڈسٹرکٹ مجسٹریٹ نے خاکساروں کے اُنیس ۱۹ ضبط
شدہ بیلچے واپس کر دئیے اور اپنے ایک فیصلے میں تسلیم کر لیا کہ بیلچہ دفعہ ۱۴۴ کی زد
میں نہیں آتا۔ خاکساروں کی یہ آزادی تحریک کے مخالفین پر گراں گذری۔ چنانچہ اسی
روز احراری نوجوانوں نے کئی خاکساروں پر حملے کئے۔ کار کے شیشے توڑ دئیے اور
قرآن حکیم کی دو جلدیں، جو دو خاکساروں کے گلے میں حمائل تھیں، چھین کر گندی نالی میں
پھینک دیں۔ پولیس نے چھ میں سے تین موقعوں پر ان مخالفین کو گرفتار بھی کیا لیکن
صاف معلوم ہو گیا کہ یہ سب کچھ وزارت کے اشارے اور انگیخت پر ہو رہا ہے۔

ذلیل چیتھڑوں سے شرمناک آرٹیکل خاکساروں کے خلاف لکھوائے گئے۔ اور خاکسار کو مشتعل کرنے، انہیں گرفتار کرنے اور تحریک کو کچل ڈالنے کی ہر کمینہ سازش کو بروئے کار لایا گیا۔

# قائدِ تحریک کی گرفتاری

۳۱ اگست کو ایک ہزار کے قریب خاکسار لکھنؤ پہنچ چکے تھے۔ اور بہت بڑی تعداد رستوں پر تھی۔ قائد تحریک نے ۳۱ اگست کی شام کو فیصلہ کیا۔ کہ تمام خاکسار ایک سپیشل ٹرین کے ذریعے فتح و ظفر کے پرچم اُڑاتے یو۔ پی سے روانہ ہو جائیں۔......

دوسری طرف حکومت تحریک پر ضرب کاری لگانے اور قائد تحریک کو گرفتار کرنے کے انتظامات خفیہ طور پر کر رہی تھی۔ محترم ابوالکلام آزاد جیسے ذمہ دار کانگرسی رہنما کی لکھنؤ میں موجودگی میں یہ کبھی امید نہیں ہو سکتی تھی۔ کہ وزارت خاکسار تحریک پر ہاتھ ڈالنے کا خیال تک دماغ میں لائیگی۔ لیکن وزارت کے شرمناک نامۂ اعمال نے ان امیدوں کو غلط بنا کر رکھدیا۔ رات کو دو ہزار کے قریب پولیس کے ایک جگہ جمع ہونے کی اطلاع ملی۔ اور یکم ستمبر کی صبح کو چار بجے مُنہ اندھیرے میں جبکہ خاکسار اعظم ابھی مزے کی نیند سو رہے تھے۔ رائفلوں سے مسلح ڈیڑھ ہزار پولیس نے خاکسار منزل کو (جہاں خاکسار اعظم قیام فرما تھے) محاصرہ میں لے لیا گیا۔ پہریدار خاکسار پولیس کو رات کے اندھیرے کی وجہ سے باہر سے آنے والے خاکسار دستوں پر محمول کرتے رہے۔ اور چار بجکر بیس منٹ پر خاکسار اعظم کو اس خاموشی کے ساتھ گرفتار کر لیا گیا کہ چھ بجے تک کسی کو کانوں کان خبر نہ ہوئی۔ قائد تحریک کے ساتھ نواب غلام مصطفیٰ خان بھرگری امیر خاص جانبازانِ ہند اور شاہ دین اسلم ایڈیٹر "الاصلاح" بھی حراست میں لے لئے گئے۔ وعدہ کیا گیا۔ کہ سب کو میونسپلٹی کی حدود سے باہر لے جاکر آزاد کر دیا جائیگا۔ لیکن خلافِ وعدہ

سب کو سنٹرل جیل میں پہنچا دیا گیا۔ چند منٹ بعد محمود احمد منٹو۔ ایڈوکیٹ راولپنڈی اور راجہ شیر زمان خان کو بھی وہیں پہنچا دیا گیا۔ خاکسار اعظم نے اپنے ساتھیوں کے ساتھ فجر کی نماز نہایت مسکراہٹ اور اخلاص کے ساتھ ادا کی۔ اور اس کے بعد سالار اول کیمپ اور ناظم اعلیٰ سندھ کو ہدایات دیتے رہے۔ خاکساروں کے مجرمانہ تغافل اور افسوسناک غلط فہمی میں خاکسار اعظم اور ان کی گرفتاری عسکری نقطۂ نظر سے تحریک کے نظام کی پیشانی پر ایک ایسا بدنما داغ ہے، جسے دھونے کیلئے خون کا دریا بہہ جانا چاہیے تھا۔ یہ شبخون سالارانِ کیمپ کی حمیت پر ایک ایسا تازیانہ ہے۔ جسے مستقبل میں کسی قیمت پر نظر انداز کیا جانا نہ چاہیے۔ یہ شکست اتنی بڑی کمزوری تھی۔ جس سے خاکسار اعظم آنکھیں بند نہ کر سکا۔ اور گھر کے اس پول کو ان الفاظ میں الاصلاح کے کالموں پر واشگاف کیا:۔

"نو سال کی مسلسل غلط فہمی نے کہ خاکسار پُرامن رہے اور کسی کو دُکھ نہ دے، خاکسار سپاہی کی اس حس کو کہ وہ خطرے کے وقت کیا کرے، قطعاً بے حس کر دیا ہے۔ ورنہ یہی خبر اگر کسی زندہ قوم کی فوج کو ملتی۔ تو فوراً خطرے کا بگل بجتا اور آنکھ کی جھپک میں کمانڈر ان چیف سے لیکر ادنیٰ سپاہی تک ہر شخص اپنی ڈیوٹی پر کھڑا ہو جاتا۔ آناً فاناً صدہا توپیں داغ دی جاتیں پہریدار اپنی اپنی جگہ پر کٹ کٹ کر مرتے یا پھر دشمن کو پچھاڑ دیتے۔ دستوں کے دستے اپنے گمشدہ سردار کی تلاش میں نکل کھڑے ہوتے، ہر دستے کا سالار خود بخود اپنے کمانڈر سے اشارہ پا کر چل پڑتا اور چند منٹ میں اس شبخون کا فیصلہ ہو جاتا۔"

قائد تحریک نے کیمپ کی عام خاموشی کے پیش نظر اور یہ سوچ کر کہ سالار کے
ناگہانی احکام کا دارومدار سپاہیوں کی فوری قوتِ عمل اور ہنگامی مستعدی پر ہی ہوتا ہے۔
قرار دیا کہ اب جان توڑ مقابلہ کا حکم دینا، جبکہ طوفان سر پر سے گذر چکا ہے۔ بعد از
وقت اور شکست کا پیش خیمہ ہوگا۔ چونکہ پنجم ستمبر کو اور دستے بھی پہنچنے شروع ہو گئے تھے۔
اور حکومت سے وعدہ کے مطابق کیمپ کو چھ بجے سے قبل لکھنؤ کی میونسپل حدود سے
باہر لے جانا تھا۔ اس لئے سالار اول کو حکم ہوا کہ تمام کیمپ کو سٹیشن پر منتقل کر دے۔
اور وہاں سے تمام خاکسار ایک سپیشل ٹرین کے ذریعے سیتا پور جو دفعہ ۱۴۴ کی زد سے
باہر ہے۔ پہنچ جائیں۔ قائد تحریک کے حکم کی فوری تعمیل میں کیمپ ۱۱ بجے سٹیشن پر منتقل
ہو گیا۔ اب قائد تحریک نے حکومت پر زور دیا کہ خاکساروں کو سیتا پور پہنچانے کے لئے
سپیشل ٹرین کا انتظام کرے۔ لیکن افسوس کہ خاکساروں کی امن پسندی نے حکومت کو
شرمناک طور پر دلیر بنا دیا۔ اور اس نے فیصلہ کر لیا کہ خاکساروں کو ذلت و رسوائی سے
نکالا جائے۔ چنانچہ ڈیڑھ بجے سالار اول کیمپ کو دو سالاروں کی معیت میں گرفتار کر
لیا گیا۔ اس کے بعد ایک اور دستہ کی، جو رشید انوری سالار لدھیانہ کی کمان میں تھا
گرفتاری ہوئی۔ ان تمام ذلیل حرکتوں کے باوجود حکومت خاکساروں کے بے پناہ داخلہ
کی وجہ سے کافی خوفزدہ اور مضطرب بھی تھی۔ اور ایک ہی دن میں مصالحت کی خاطر قائد
تحریک سے جیل میں پانچ کوششیں کی جا چکی تھیں۔ قائد تحریک نے صاف صاف کہہ دیا کہ
جب تک تمام پابندیاں نہ اٹھائی جائیں گی۔ وہ کسی سمجھوتہ کیلئے تیار نہیں۔

## رہائی

بالآخر سرزمینِ یو۔پی میں ہزاروں خاکساروں کی یورش، اور مستقبل کے خوفناک نتائج
سے مرعوب ہو کر حکومت نے ۳ ستمبر کی صبح کو پانچ بجے خاکسار اعظم کو غیر مشروط طور پر رہا

کر دیا گیا۔ خاکسار اعظم کے اصرار پر تمام گرفتار شدہ امرائے اور خاکسار بھی ان کے پاس پہنچا دیئے گئے اور اسی صبح کو آپ بمعہ خاکساروں کی معیت میں دہلی روانہ ہو گئے ــــ قائد تحریک اور دیگر خاکساروں کے پہنچنے پر دہلی کیمپ کی قیادت ماسٹر شیر زمان خان سالار ضلع راولپنڈی کے ہاتھ میں آئی۔ ایک عسکری عدالت کا قیام عمل میں لایا گیا۔ اور تمام سالاروں اور افسروں کی مجرمانہ غفلتوں پر عبرتناک سزاؤں کا نفاذ ہوا۔ ۴ ستمبر کو یو۔ پی سے مزید خاکساروں کی گرفتاریوں کی خبر دہلی کیمپ میں پہنچی۔ قائد تحریک نے فوراً حکومت کو بذریعہ تار انتباہ کیا۔ کہ ان خاکساروں کو فوراً رہا کر دے۔ ورنہ وہ پیدل لکھنؤ پہنچ رہے ہیں۔ تار کے پہنچتے ہی تمام گرفتار شدگان کو رہا کر دیا گیا۔ ۵ ستمبر کو امرائے ذیل پر مشتمل ایک وفد حکومت سے مصالحت کی آخری شرائط طے کرنے کیلئے لکھنؤ روانہ کر دیا گیا اور خاکسار اعظم عازم لاہور ہو گئے :۔

## اراکین وفدِ صلح

راجہ سرفراز خان۔ ایم۔ ایل۔ اے چکوال۔

عبداللہ جان بی۔ اے ایل ایل۔ بی پشاور

چوہدری نور خان رئیس اعظم۔ چکوال

ارباب شیر اکبر خان ۔ چیف آف تہکال

امیر حبیب اللہ خان ۔ رئیس اعظم تلون۔

رشید الوری ۔ لدھیانہ

۹ ستمبر کو دہلی کیمپ برخاست کر دیا گیا۔

# جعلی اور فرضی معاہدہ کی تشہیر

۴ ستمبر کے کانگرسی اخبارات میں وزارت یو۔ پی نے خاکسار اعظم کی رہائی کی فرضی شرائط

اور جعلی معافی نامہ کو جلی عنوانات سے شائع کرایا۔ اور نہایت مکاری سے یہ خیال کر لیا گیا
کہ ایسی شرمناک غلط بیانیوں کی تشہیر سے وہ اپنی شکست کا بدلہ لے سکیگی۔ ۱۵ ستمبر کو خاکسار
اعظم نے جوابی بیان "ہندوستان ٹائمز" کے نمائندے کو دیا۔ لیکن حکومت کے زور پر یو۔پی
کے اخبارات میں اس کی اشاعت نہ ہو سکی۔ پریس سے مایوس ہو کر امیر خاص جانبازان ہند
نے یہ بیان دس ہزار اشتہارات کی صورت میں شائع کیا۔ خاکسار اعظم ۱۶ ستمبر کی شام کو
لاہور پہنچ گئے اور وہاں رات کو ایک عظیم الشان جلسے میں انہوں نے پورے دو گھنٹے دھواں
دار تقریر کی اور حکومت یو۔پی کی بدقماشی کی قلعی پوری طرح کھولی۔ جلسہ کے بعد آپ نے
ایک مفصل بیان دیا، جو لاہور کے تمام اخبارات میں شائع ہوا۔ اس بیان میں حسب ذیل
اعلان موجود تھا:۔

ا:۔ میں نے قطعاً کوئی معاہدہ حکومت یو۔پی سے شیعہ سنی فساد میں ایک سال تک
مداخلت نہ کرنے یا ایک سال تک صوبہ یو۔پی میں داخل ہونے کے متعلق نہیں کیا۔ جو
معاہدہ ایسوسی ایٹڈ پریس کی معرفت اخبارات میں شائع ہوا، وہ حکومت کا خود ساختہ ہے اور
اس پر میرے دستخط قطعاً نہیں۔

(۲) چونکہ محترم راجہ سرفراز خان کے وفد سے حکومت یو۔پی نے مصالحانہ رویہ اختیار
کیا ہے اور وہ تحریک سے پابندیاں اٹھانے کو تیار ہے۔ نیز چونکہ میں نے کوئی معاہدہ
نہیں کیا اس لئے آخری فیصلے کے لئے لکھنؤ پہنچ رہا ہوں۔

قائد تحریک لکھنؤ کی روانگی کا ابھی سامان ہی کر رہے تھے کہ محترم وحید الدین حیدر
کی طرف سے حسب ذیل تار ملا۔ یہ تار حکومت یو۔پی کے ایماء سے دیا گیا تھا:۔

"حکومت یو۔پی ادارہ علیہ سے اس امر کا یقین حاصل کرنا چاہتی ہے کہ خاکسار تحریک
پُرامن رہیگی۔ اور حکومت کیلئے خطرناک نہ ہوگی۔ یہ اس لئے ہے کہ وہ ان تمام پابندیوں
کو جو تحریک پر صوبہ بھر میں عائد ہیں۔ ہٹا سکے۔ اس وقت چونکہ یو۔پی کا کوئی ناظم اعلیٰ

نہیں رہا ہیں کوئی ذمہ داری نہیں لے سکتا ۔ ازراہ نوازش بذریعہ تار ہدایات فرمائیے"

وحید الدین حیدر

محترم وحید الدین حیدر کے تار کے جواب میں ۱۲ ستمبر کو وفد صلح اور قائد تحریک کی روانگی کے متعلق محترم مذکور کو ذیل سے تاریں دی گئیں ۔

# جعلی معاہدہ کی نقل اور اُسکا انجام ناکام

بمقدمہ سرکار بہادر بنام عنایت اللہ خان وغیرہ

دفعہ ۱۰۷ فوجداری

میں یقین دلاتا ہوں کہ دفعہ ۱۰۷ کے نوٹس کی واپسی کے بعد ایک سال تک صوبہ متحدہ میں نہیں آؤں گا اور نہ خاکساروں کے جتھوں کو کسی دوسرے صوبہ سے صوبہ متحدہ میں آنے کا حکم یا اجازت دوں گا۔ صوبہ متحدہ کے خاکساروں کو ہدایت ہوگی کہ وہ لکھنؤ کے شیعہ سُنی قضیہ میں دخل نہ دیں ۔ یہ خط اطمینان کے لئے حکومت کے چیف سیکرٹری کو دیتا ہوں ۔

۲ ستمبر ۱۹۳۹ء عنایت اللہ

Attested

M. A. Jafery

Lt.-Col., I.M.S.

Superintendant,

Distt. Jail, Lucknow.

2/9/1939.

مندرجہ بالا معاہدہ کے الفاظ ہیں " بمقدمہ سرکار بنام عنایت اللہ خان وغیرہ ۔

"دفعہ ۱۰۷ ضابطہ فوجداری" اور "خاکساروں کے جتھوں" کے الفاظ اور غلط اردو سے ہی ظاہر ہے کہ کانگرس کی قانونی زبان میں یہ معاہدہ کس نے لکھا ہوگا۔ معاہدہ کا مضمون اور نام دونوں علیحدہ علیحدہ دستخطوں سے ہیں۔ اور خاکسار اعظم کے یو۔پی میں دوبارہ داخلہ نے اس معاہدہ کی حقیقت کو پوری طرح عدالت اور دنیا کے سامنے بے نقاب کر دیا۔ خاکسار اعظم کا دوبارہ داخلہ اس جعلی اور فرضی معافی نامہ کو ایک کھلا چیلنج تھا اور حکومت یو۔پی میں یہ جرأت نہ ہو سکی۔ کہ "معاہدہ شکنی کی بنا پر خاکسار اعظم پر کوئی مقدمہ چلا سکتی۔"

# خاکسار اعظم کا یو۔پی میں دوبارہ داخلہ اور گرفتاری

۱۲ ستمبر کو خاکسار اعظم اراکین وفد کی معیت میں عازم لکھنؤ ہو گئے۔ یہ وفد حسب ذیل افسران تحریک پر مشتمل تھا۔

۱۔ میاں احمد شاہ بیرسٹر ایٹ لاء
۲۔ راجہ سرفراز خان ایم۔ ایل۔ اے
۳۔ حبیب اللہ خان ایڈووکیٹ بنوں
۴۔ ارباب شبیر اکبر خان۔ چیف آف تہکال۔
۵۔ عبداللہ جان وکیل پشاور۔
۶۔ محمد اکرم خان جلبیتی رئیس ہزارہ۔
۷۔ حاجی بہادر علی خان۔

جونہی گاڑی ملیح آباد کے سٹیشن پر پہنچی مجسٹریٹ اور پولیس گرفتاری کیلئے موجود تھی۔ سب کو گاڑی سے اُتار لیا گیا۔ اور خاکسار اعظم اراکین وفد کے ساتھ گرفتار کر لئے گئے۔ یہ امر قابل ذکر ہے کہ خاکسار اعظم کی گرفتاری جعلی معاہدہ کی بنا پر نہیں بلکہ دفعہ ۱۸۸ کے ماتحت ہوئی۔ سہارنپور کے سٹیشن پر جو یو۔پی کا پہلا سٹیشن تھا۔ قائد تحریک کو گرفتار نہ

کرنا اس بات کا اعلان تھا کہ جعلی اور زعمی معاہدہ کی بدقماشیاں اپنی موت آپ مر چکی
ہیں۔ گرفتاری نے ملیح آباد کے سٹیشن پر سنسنی پھیلا دی۔ پولیس کی خواہش پر کہ سب
اگر چاہیں تو واپس جا سکتے ہیں سب نے ایسا کرنے سے انکار کر دیا۔ اور جیل جانے کو ترجیح
دی۔ سنٹرل جیل کے دروازے پر جا کر معلوم ہوا کہ خاکسار اعظم کو سنٹرل جیل میں رکھا
جائے گا اور باقی تمام اراکین وفد ڈسٹرکٹ جیل میں۔ اس ناگہانی خبر پر میاں احمد شاہ اور
پولیس میں کچھ جھڑپ ہوئی۔ لیکن الحمدللہ سب معاملہ بخیر و خوبی طے ہو گیا۔ خاکسار اعظم
ایک تنگ و تاریک کوٹھڑی میں پہنچا دیئے گئے۔ دروازہ مقفل کر دیا گیا۔ پہرے کا
انتظام نہایت سختی کے ساتھ ہوا۔ اور حکم دے دیا گیا کہ کوئی شخص خاکسار لیڈر سے
ملاقات نہ کرنے پائے۔ خاکسار اعظم بیالیس گھنٹے سے بھوکے تھے۔ آپ نے دعا مانگی
کہ "خدایا کم از کم اور چوبیس گھنٹے خوراک نہ ملے۔ تا کہ کانگرس کے سوراج کا بھانڈا ساری
دنیا کے سامنے پھوڑ سکوں" یہ دعا منظور ہوئی اور پندرہ ستمبر کو فاقہ ساٹھ گھنٹے تک
پہنچ گیا۔ میاں احمد شاہ اور ان کے ساتھیوں کے ساتھ بھی یہی سلوک روا رکھا گیا۔
۱۵ ستمبر کو شام کے چار بجے جبکہ فاقہ کو چھیاسٹھ گھنٹے گذر چکے تھے۔ قائد تحریک نے کہدیا
کہ وہ کھانے پر سب کچھ اپنی گرہ سے خرچ کریں گے۔ لکھنؤ میں ان گرفتاریوں سے
کافی ہیجان پھیل گیا۔ اگرچہ لکھنؤ میں مسلمانوں کی آبادی زیادہ تھی۔ پھر بھی لکھنوی تکلف اور
نزاکت کے باعث سپاہیانہ دم خم نکل چکے تھے۔ قرنوں کی غلط تعلیم اور غلط تخیل کے
باعث لکھنؤ کے تانگے بھی جو کسی زمانہ میں عسکری روح کی یادگار تھے۔ نابود ہو چکے تھے۔ ایسی
حالت میں یہ شدید ہیجان کسی طرح نتیجہ خیز نظر نہیں آتا تھا۔ تاہم لکھنؤ میں غم و غصہ کے
اظہار میں مکمل ہڑتال ہوئی۔ ہندوؤں نے بھی اس ہڑتال میں پورا حصہ لیا۔ ۱۵ ستمبر کو جمعہ
تھا اور لکھنؤ کی مسجدوں میں غم و غصہ کی لہریں زوروں پر تھیں۔ لکھنؤ کی ہر مجلس میں انہی
گرفتاریوں کا ذکر تھا۔ لکھنؤ کی اسّی ہزار آبادی غم کھا کر بیٹھ گئی اور اس غم نے انہیں

اور کمزور کر دیا۔ گرفتاری کے بعد خاکسار رہنماؤں نے فیصلہ کر لیا کہ مقدمہ کی کاروائی میں ڈیفنس پیش نہ کیا جائے۔ نہ حکومت سے فرداً فرداً کوئی شرائط طے کی جائیں اور اگر حکومت کی طرف سے کسی ایک کی معافی کا غلط اعلان ہو تو اس کو قطعاً باور نہ کیا جائے۔ ۱۵ ستمبر کو وحید الدین حیدر خاکسار اعظم سے جیل میں ملے، اور معلوم ہوا ان پر باقی رفقاء سے علیحدہ مقدمہ چلایا جائیگا۔ خاکسار اعظم نے وحید الدین حیدر کے ذریعے باقی رفقاء کو اس چال سے باخبر کرنا چاہا لیکن میاں احمد شاہ بیرسٹر نے اُن سے ملاقات کرنے سے انکار کر دیا۔ نتیجہ یہ ہوا کہ خاکسار اعظم اور ان کے رفقاء چار دن تک ایک دوسرے سے علیحدہ رہے۔ ۱۶ ستمبر کو خاکسار اعظم اور ان کے رفقاء پر علیحدہ علیحدہ مقدمے سنٹرل جیل اور ڈسٹرکٹ جیل میں بالترتیب شروع ہوئے۔

## بے پناہ اضطراب میں ادارہ علیّہ ہندیہ کا اعلان

۴ ستمبر ۱۹۳۹ء کو خاکسار اعظم اور ان کے رفقاء کی گرفتاری ایک بجلی تھی جس کی لہروں نے ہندوستان کے گوشے گوشے میں جوشِ انتقام کی آگ بھڑکا دی۔ جعلی معاہدہ کی تشہیر کے بعد خاکسار اعظم کے بیان نے حکومتِ یو۔پی کی سیہ کاری کو پہلے ہی دُنیا کے سامنے بے نقاب کر دیا تھا۔ اب یو۔پی میں خاکسار اعظم کا داخلہ اور گرفتاری ایک ایٹم بم تھا جس نے حکومت کے بچے کھچے وقار کے پرخچے اڑا کر رکھ دئیے۔ بُزدل اور لاالٰی حکومت میں اتنا حوصلہ قطعاً نہ تھا کہ جعلی معاہدہ توڑنے کی بناء پر علامہ صاحب پر کوئی مقدمہ چلاتی۔ مذکورہ معاہدہ اگر ٹھیک ہوتا تو علامہ صاحب کو یو۔پی کے حدود میں داخل ہوتے ہی ہاپوڑ میں گرفتار کر لیا جاتا اور اسی کی بناء پر مقدمہ چلایا جاتا۔ لیکن علامہ صاحب کو سہارنپور میں گرفتار نہ کرنا اور پھر زیر دفعہ ۱۸۸ مقدمہ چلانا اس شکست کا کھلا اعتراف تھا۔ کہ شرمناک اور فرضی معاہدہ کا عدالت کی میز پر آنا وزیر اعظم کی بدتماشی کا پول کھول دیتا۔

خاکسار اعظم کی گرفتاری نے دنیائے خاکسار کو غیظ و غضب کے جنون میں آتش زیر پا
کر دیا۔ نو سال تک خدمت خلق میں اپنی جان ہلاک کر دینے والے خاموش اور پرامن
خاکسار، اور صدیوں کے سوئے ہوئے مسلمان نے کروٹ لی۔ ملک کے طول و عرض
میں انتقام کی چنگاریاں بھڑک اٹھیں اور ۱۹ ستمبر کی شام کو ادارہ علیہ کا حسب ذیل
حکم فضاؤں میں گونجا:۔

"چونکہ یو۔پی کی کانگرسی حکومت نے اپنی انتہائی حماقت سے خاکسار اعظم پر
ہاتھ ڈال کر قوم کے اس عزیز سردار کو سزائے قید دے دی ہے اور اس طرح ہندوستان
کے نو کروڑ مسلمانوں اور کئی کروڑ غیر مسلموں کے دل مجروح کر دئیے ہیں۔ چنانچہ قائد اعظم جن
کی لیاقت اور فضل مسلمہ ہے آج جیل کی دردناک مصیبتوں میں ہے۔ اس عزیز سردار کے
کپڑے اتار کر تلاشی لی گئی۔ تین سو روپے جو اس شاہ بے تاج کی جیب میں تھے ضبط
کر لئے۔ ان کو "سی" کلاس میں چھیاسٹھ گھنٹے تک بھوکا رکھا۔ ان سے چارپائی بستر
پانی چھین کر تنہائی کی منحوس کوٹھڑی میں بند کر دیا۔ ان کو ننگی زمین پہ سلایا گیا۔ ان سے
جیل کے ادنیٰ ادنیٰ افسروں نے بدکلامیاں کیں اور وہ شمع حریت اسپیشل جیل میں ان
تمام ذلتوں اور رسوائیوں کو قوم کی خاطر خوشی خوشی برداشت کر رہا ہے اور اعلان کرتا
ہے کہ دس برس بھی یہ ذلتیں اٹھانے کے لئے تیار رہوں، بشرطیکہ قوم بلند ہو سکے۔

اس لئے ادارہ علیہ حکم دیتا ہے کہ پنجاب، سرحد، سندھ اور یو۔پی کے پچیس [۲۵]
ہزار خاکسار فوراً تیار ہو جائیں اور لکھنؤ پہنچ کر تمام یو۔پی میں حسب الحکم پھیل جائیں اور ممبران
اسمبلی و کونسل کا، جو وزارت کے حق میں ہیں، ناطقہ بند کر دیں۔ ان کو مجبور کریں کہ وزارت
کے خلاف عدم اعتماد کا ووٹ دیں۔

خاکسار تحریک اس نازک وقت میں یہ ثابت کر دے کہ وہ ظالم وزارت کے مقابلہ
میں کس قدر طاقتور ہے۔ ادارہ علیہ اس امر کا مطالبہ وزیر اعظم سے کرتا ہے کہ شیعہ سنی

فساد ۵ ر اکتوبر تک بند ہو جائے۔ لکھنؤ کے مسلمانوں پر سے تعزیری ٹیکس اور کرفیو آرڈر ہٹا دیا جائے۔ ادارہ علیۂ ہندیہ انگریزی حکومت کو اس امر کا یقین دلاتا ہے کہ اس جنگ میں جو پنڈت پلیجہ پنت سے ہو رہی ہے۔ انگریز سے ہماری کوئی لڑائی نہیں نہ ہی کانگرس سے عام طور پر کوئی جنگ ہے۔"

"ادارہ علیۂ ہندیہ"

# علامہ مشرقی کے رفقاء کا عدالت میں بیان

۱۶ ستمبر کو ڈسٹرکٹ جیل لکھنؤ میں خاکسار اعظم کے رفقاء میاں احمد شاہ بیرسٹر وغیرہم نے جو باطل سوز بیان مجسٹریٹ کو دیا، وہ حسب ذیل ہے:۔

"ہم خاکسار ہیں اور خاکسار تحریک میں بڑے بڑے عہدوں پر مقرر ہیں۔ ہماری تحریک ایک منظم، خادم خلق، پابند قانون، غیر سیاسی، مذہبی، معاشرتی اور اصلاحی تحریک ہے، نہ صرف ہندوستان بلکہ ہندوستان سے باہر بھی پھیل چکی ہے۔ اس تحریک کی عام مقبولیت اور تخمیناً چھ سال میں محیر العقول کامیابی کی وجہ یہ ہے کہ آزادی اور غلبۂ وطن کا نصب العین پیش نظر رکھتے ہوئے نونہالان وطن کو عسکریت کی تربیت دی جاتی ہے چونکہ اس تحریک میں بلا لحاظ ملت ہر عقیدہ کا آدمی شامل ہو سکتا ہے اس لئے مسلمانوں کے علاوہ غیر مسلم بھی کثیر تعداد میں شامل ہو چکے ہیں۔ خاکسار تحریک کسی دوسری تحریک کیلئے نہ اس وقت تک سدِ راہ بنی ہے، نہ آئندہ جل کر بننا چاہتی ہے۔ کانگرس یا مسلم لیگ وغیرہ نے مادرِ وطن کی خاطر جو قربانیاں کی ہیں۔ ان کو قدر کی نگاہ سے دیکھتی ہے ہاں البتہ خاکسار تحریک اس امر کی قائل ہے کہ ہر جماعت یا تحریک کو چاہے وہ سیاسی ہو یا غیر سیاسی جب تک وہ غلبۂ وطن کیلئے نیک نیتی سے اپنے اپنے رنگ میں کام کر رہی ہو، اپنے پروگرام کو پایۂ تکمیل تک پہنچانے میں پوری پوری آزادی ہونی چاہیئے۔ ایک جماعت

دوسری جماعت کے کام میں رقیبانہ اور منتقمانہ رنگ میں مخل نہ ہو۔

ہمارا لکھنؤ میں آنا اس غرض سے تھا کہ کوشش کر کے شیعہ سنّی جھگڑے کو دور کریں، اور یو۔پی کی کانگرسی حکومت کو متوجہ کریں کہ شیعہ سنّی کا آپس میں جھگڑنا باعثِ بدامنی ہے۔ اور حکومت کا ان کے درمیان عزت کے ساتھ صلح کرانا حکومت ہی کے لئے باعث نیک نامی ہوگا ـــ ثانیاً دفعہ ۱۴۴ ضابطہ فوجداری کا پورا علم رکھتے ہوئے اس عزم سے آئے تھے کہ کانگرس کے سابقہ دعاوی کو کہ ہر شخص کو آزادیٔ خیال، آزادیٔ تقریر اور آزادیٔ عمل کا حق حاصل ہونا چاہیئے، عملی رنگ میں پرکھیں۔ ہمارا خیال تھا کہ کانگرسی وزرائے حکومت سے مل کر اُن سے بالمشافہ گفتگو میں پوچھیں کہ اب کہاں ہیں وہ اصول جن کے حصول کیلئے سال ۳۰ء و ۳۲ء میں ہم مسلمانوں، خاص کر ہم افغانوں نے اپنی انجمن "افغان جرگہ صوبہ سرحد" کے نام پر اور تم نے کانگرس کے نام سے، کانگرس کے وضع کردہ پروگرام کے مطابق انگریزوں سے برسرِ جنگ ہو کر ہر قسم کی قربانیاں کیں۔ ہم ان کو تبلاتے کہ ہم نے کس طرح دس ماہ کے عرصے میں وہ خون کی قربانیاں کیں۔ جس کا عشر عشیر بھی کانگرس اس سے قبل چھیالیس برس میں نہ کر سکی۔ ہم فخر کرتے ہیں کہ شہر پشاور کا قصہ خوانی بازار مادرِ وطن کے آزاد کرانے کے سلسلے میں ہماری خونی قربانیوں کی اس وقت تک بہ بانگِ دُہل شہادت دے رہا ہے۔

ہم خوش ہیں کہ یو۔پی میں ہمارے داخلے کو دفعہ ۱۴۴ ضابطہ فوجداری کی خلاف ورزی پر محمول کیا گیا ہم یہی تو ثابت کرنا چاہتے تھے کہ کانگرس کس طرح سابقہ تحمل، رواداری برداشت اور وسعتِ قلبی کے دلفریب دعووں کو چھوڑ کر صرف پرامن اور خادم خلق تحریکِ خاکساران پر پابندیاں عائد کر کے اپنے اصلی اور حقیقی رنگ میں نظر آنے لگی ہے۔ کانگرسی، مسلم لیگی، احراری وغیرہ پر تو کوئی پابندی نہ ہو لیکن خاکسار نہ صرف ایک شہر یا ضلع بلکہ تمام یو۔پی میں اپنے نظام کے مطابق کچھ کام نہ کرنے ورنہ سزائے قید و بند

ہوگی۔ کیا یہ صریح مداخلت فی الدین نہیں کہ خاکساروں کی نقل و حرکت ہیلچہ، نشانِ اُخوت پر پابندی لگا دی جائے۔ ہم خوش ہیں کہ ہمارے ٹرائل سے خود کانگرس کی ٹرائل ہوئی۔ دفعہ ۱۴۴ کا توڑنا ہمارا فرض تھا۔ اور ہم خوش ہیں کہ جان بوجھ کر اس کے توڑنے میں مسلمانوں پر اصلی رنگ کانگرسی ذہنیت کا پول کھول کر رکھ دیا۔ کانگرس کی متقمانہ ذہنیت کا انکشاف ہم پر ہماری گرفتاری کی پہلی شب یعنی ۱۳ ستمبر کو ہوا۔ جبکہ ڈسٹرکٹ جیل لکھنؤ میں ہمارے ساتھ "سی کلاس" کے قیدیوں سے بھی بُرا سلوک کیا گیا۔ اور ساتھ ہی عمداً ہم سب کو بھوکا رکھا گیا۔ حالانکہ ہم میں بیرسٹر۔ وکلاء، ممبران اسمبلی اور دیگر رؤسا بھی ہیں۔ سال ۱۹۳۰ء میں کانگرسی پروگرام پر عمل کرتے ہوئے جب ہم انگریزوں سے لڑے اور گرفتار ہوئے تو جو بُرا سلوک ہم سے انگریزوں نے پہلے دن کیا تھا۔ اُس سے بہت زیادہ بُرا سلوک اب یو۔پی کی کانگرسی حکومت نے ہم سے کیا۔

دستخط

(۱) میاں احمد شاہ بیرسٹر۔ بانیٔ سُرخپوش تحریک پشاور۔

(۲) حبیب اللہ خان ایڈوکیٹ سابق ڈپٹی سپیکر سرحد اسمبلی۔

(۳) راجہ سرفراز خان ایم۔ ایل اے پنجاب

(۴) حکیم محمد اکرم جلیس رئیس ہزارہ

(۵) عبداللہ جان ایڈوکیٹ پشاور

(۶) نوابزادہ ارباب شیر اکبر خان چیف آف تہکال۔

بیان کے فوراً بعد مقدمہ کا فیصلہ سُنا دیا گیا۔ ہر ایک کو دس دس روپے جرمانہ یا عدم ادائیگی کی صورت میں تا برخاست عدالت قید کا حکم ہوا۔

# خاکسار اعظم کا مقدمہ، بیان اور فیصلہ

علامہ صاحب کا مقدمہ اُسی تاریخ کو ۳ بجے سنٹرل جیل لکھنؤ میں شروع ہوا۔ آپ نے مندرجہ ذیل تحریری بیان دیا:۔

"میں لکھنؤ اس لئے آیا کہ ہر متعلقہ شخص پر ثابت ہو جائے کہ صوبہ متحدہ کی کانگرسی حکومت نے ایک جعلی اور فرضی معاہدہ کی عالمگیر اشاعت کرنے میں جس پر میرے دستخط فرض کر لئے گئے۔ سفید اور شرمناک جھوٹ بولا ہے۔ ہم اس لئے بھی آئے کیونکہ یو پی کی وزارت نے ہم سے صلح کی خواہش ظاہر کی تھی۔ ان حالات میں میں اس شرمناک مقدمہ کی کاروائی میں کوئی حصّہ لینا نہیں چاہتا"

کافی ہچکچاہٹ کے بعد بڑی بے بسی اور ضمیر کی آواز کے خلاف دبی زبان میں مجسٹریٹ نے اعلان کیا "ایک ماہ قید اور پچاس روپے جرمانے کی سزا دیتا ہوں۔ جرمانہ ادا نہ کرنے کی صورت میں ایک ہفتہ مزید قید ہو گی۔"

ساتھ ہی کہا "علامہ صاحب! اس سزا کے لئے مجبور ہوں۔ افسوس کا اظہار کرتا ہوں"

جواب میں علامہ صاحب مسکرائے اور فرمایا "کوئی مضائقہ نہیں۔ آپ کا شکریہ ادا کرتا ہوں۔"

ان الفاظ کے ساتھ یہ کھیل ختم ہوا۔ اس موقع پر خاکسار اعظم نے حسب ذیل بیان "الاصلاح" کے لئے مرحمت فرمایا:۔

"میرے تمام پروگرام میں جو میں نے پچھلے ۹ سال میں پیش کیا، قید و بند کے پروگرام کا دخل نہ تھا۔ میں نے قوم کے سامنے وہ دین اسلام پیش کیا۔ جس میں روحانیت، خدا کے سوا سب سے بے خوفی، خدا پر کامل توکل، اور اس پر سچا ایمان، جہادِ مال، ایثارِ جان، خدمتِ عباد، تمنائے موت اور جنّت کی آرزو داخل تھے۔ میں انہی ہتھیاروں سے جو زندہ اور مومن قوم کے لازوال ہتھیار ہمیشہ سے رہے ہیں۔ قوم کو پھر عروج کی آخری منزل تک پہنچانا چاہتا ہوں۔

قوم کی بے حسی نے مجھے بحکم ستمبر کو قید کرایا۔ میں رضائے خدا پر راضی ہوں اور ایک ماہ نہیں دس سال کی قید برداشت کروں گا۔ لیکن اسلام کا طے شدہ پروگرام جو قرآن حکیم میں محفوظ ہے لازوال اور ناقابلِ بدل ہے۔ اس پروگرام پر عمل کے سوا کسی قوم کی نجات کسی دوسری جگہ نہیں ہو سکتی۔ اگر قوم میں خدا پر یقین کی وہی صورت پیدا ہو گئی تو جان لو کہ عروج کی منزل پھر آ گئی۔ اس وقت خوش قسمتی سے ہم ظالم نہیں بلکہ مظلوم ہیں۔ یو۔پی کی کانگرسی حکومت نے خود ہم پر ظلم کیا۔ ہماری لڑائی کانگرس سے ہرگز نہیں۔ انگریزی حکومت سے جو اس وقت شدید مشکل میں پھنسی ہے، قطعاً نہیں۔ ہم چاہتے تھے کہ اس مشکل میں انگریز کو حتی الوسع امداد دے سکتے۔ اس وقت ہماری لڑائی یو۔پی کے وزیراعظم سے ہے اور حکومت جس وقت صلح کی آرزو کرے ہم تیار ہیں لیکن بے آبرو ہو کر رہنے سے موت اچھی ہے۔ ہم مریں گے لیکن اس مرنے میں کئی عزتیں اور آبروئیں قائم رہیں گی۔ ایک شخص یا ایک ہزار کی موت قوم کی بے عزتی کے بالمقابل کوئی شے نہیں۔"

# خاکسار تحریک محاذِ جنگ میں

(☆)

میاں احمد شاہ اور آپ کے رفقاء نے ۱۶ ستمبر کو رہا ہوتے ہی تمام صورتِ حالات کا جائزہ لیا۔ شدید ہیجان کو دیکھتے ہوئے فیصلہ ہوا کہ اب جبکہ حکومت یو۔پی نے خاکسار تحریک کو کچلنے کا ارادہ کر لیا ہے۔ بہتر یہی ہے کہ اس کے اعلانِ جنگ کو قبول کر لیا جائے۔ اور ۹ برس کے خادمِ خلق مجاہدوں کو میدانِ جنگ میں لا کر ظلم کا آخری نشان سرزمین یو۔پی

سے مٹا دیا جائے۔ چنانچہ ادارہ علیہ کا ۱۹ ستمبر کا اعلان ہندوستان کی فضاؤں میں صور اسرافیل
بن کر گونجا۔ اور یہ گردوں شگاف آواز ایک قیامت کا پیغام بن گئی۔ خاکسار سپاہی زندگی
کی بازی لگانے اور موت کا کھیل کھیلنے کیلئے دیوانہ وار کھڑا ہو گیا۔ کئی صدیوں کی مُردنی کے
بعد جوشِ جہاد کی بجلیاں دلوں میں تڑپنے لگیں۔ غیرت کے شعلے تمام جمود اور بے عملی کو تباہ
کرنے لگے۔ ولولوں کے سوئے ہوئے سمندروں میں طوفان آگیا۔ بیوہ مائیں مسرت کے
آنسوؤں میں بہادر دی نورِ چشم کے کندھے پر بیلچہ رکھنے لگیں۔ بوڑھے باپ زندگی کے آخری
سہارے کی پیشانی پر بوسے دے دے کر میدان جہاد کی جانب انہیں خوشی خوشی رخصت
کرنے لگے۔ خدا کی راہ میں لٹنے والے سہاگ کے خوش آئند تصور نے نئی نویلی سہاگنوں کے
چہرے غیرتِ ایمان سے سرخ کر دئے۔ کئی من چلے جوڑے بچوں کو خدا کے سہارے پر چھوڑ
کر کالے کوسوں کی منزلوں پر روانہ ہو گئے۔ تہاری کے بگل فاران کی چوٹیوں کا بھولا ہوا پیغام
سنا کر سب کو پابہ رکاب کرنے لگے۔ شہروں اور قصبوں سے، قریوں اور دیہات سے،
بستیوں اور گنجوں سے دیوانے سپاہی نکل نکل کر قطار در قطار یو۔پی کی طرف مارچ کرنے
لگے۔ ان بیلچہ بردوش قطاروں میں بڑے بڑے ایڈوکیٹ اور گریجوایٹ بھی تھے، بڑے
بڑے سجادہ نشین اور پیر بھی تھے۔ بڑے بڑے تاجر اور سیٹھ بھی تھے۔ کالجوں کے پروفیسر
اور اخباروں کے ایڈیٹر بھی تھے علم و فضل کے بڑے بڑے علمبردار بھی تھے۔ بڑی مقتدر
نواب زادیاں میدان میں آکر مردوں کی قرن ہا قرن کی خوابیدہ غیرت کو جگانے لگیں۔ علم و فضل
کے بدرِ منیر "مشرقی" کو مصیبت میں دیکھ کر ملت خوابیدہ بخت کا خون گرما اٹھا۔ جوشِ جنون
کی پُر کیف مستیاں اور سرفروشی کے دل نواز سرود پہاڑوں کی بلندیوں اور دریاؤں کے سینے
کو مسلنے لگے۔ جس وسیع سرزمین پر خاکسار کی ہر حرکت قانونی شکنجے میں کسی گئی تھی۔ وہاں
حرکت اور عمل کے چشمے قدم قدم پر پھوٹنے لگے۔ فدائیان مشرقی کی سرفروشیوں کو دیکھ دیکھ
کر آسمانوں سے تحسین و آفرین کے پھول برسنے لگے۔ بیچارہ پنڈت پنت وزارت عظمٰی

کی مسند چھوڑ کر پہاڑوں کی طرف بھاگ کھڑا ہوا۔ اور مسٹر رفیع احمد قدوائی ان کی جگہ براجمان ہو گئے۔ چپے چپے پہ دفعہ ۱۴۴ کی دھجیاں فضائے آسمانی میں اُڑنے لگیں قدم قدم پر "چپ دراست" کی فوجی آواز گونجنے لگی اور ہزاروں دیوانے افلاس کے عالم میں پیٹ پر پتھر باندھ باندھ کر، گھاس کھا کھا کر اور چنے چبا چبا کر گامزن ہو گئے۔ صدیوں کی بے حس مایوس، خطاکار اور عصیاں شعار قوم نے اپنی غفلتوں، سستیوں اور بے عملیوں کے گناہ دھونے کے عزم میں میدان میں نکل آئی۔ یو۔ پی کا مسلم پریس بھی کانگرسی وزارت کے ظلم کے خلاف خاکسار تحریک کی حمایت میں میدان میں آ گیا۔ حکومت نے خاکسار کے بڑھتے ہوئے قدم روکنے کیلئے تشدد اور طاقت کا بے پناہ استعمال کیا، مسلح پولیس اور فوج باہر سے منگوائی گئی۔ لیکن خاکسار کا جذبۂ سرفروشی تیز سے تیز تر ہوتا چلا گیا۔ شملہ کی چوٹیوں سے ڈاکٹر سر ضیاء الدین احمدؒ ایم اے پی ایچ ڈی۔ ایم۔ ایل۔ اے (مرکزی) وائس چانسلر مسلم یونیورسٹی علی گڑھ کا غم و غصہ میں ڈوبا ہوا اعلان گونجا۔ انہوں نے اس بیان میں خاکسار اعظم کی گرفتاری پہ پُر زور صدائے احتجاج بلند کی۔ اور ادارہ علیہ سے درخواست کی کہ صوبہ یو۔ پی کی کمان اُن کے حوالے کی جائے۔ یہ خبر پنڈت نہرو کے اخبار "نیشنل ہیرلڈ" میں شائع ہوئی اور اس نے غم و غصہ کا ایک طوفان عظیم برپا کر دیا۔ شملہ کے بلند ترین سرکاری حلقوں سے وزارت یو۔ پی کی اس مذموم روش پر لعن طعن کی گئی۔ سندھ کے مشہور رہنما حاجی سیٹھ محمد عبداللہ ہارون ایم۔ ایل۔ اے (مرکزی) نے مندرجہ ذیل بیان جاری فرمایا:۔

"کانگرس کے غیر معمولی ویٹو کے موافق یو۔ پی کے ارباب حکومت نے خاکساروں کے خلاف شمشیر آزمائی شروع کر دی ہے۔ جن اصحاب کو ان حالات کا علم ہے جن کے باعث حکومت سرحد اور خاکساروں میں تصادم ہوا۔ اور جو اصحاب اس امر سے باخبر ہیں کہ ڈاکٹر سید محمود سرحد سے لوٹتے ہوئے لاہور میں علامہ مشرقی سے ملے۔ انہیں پہلے ہی یہ توقع تھی۔ کہ کانگرس خاکساروں کا تعاون حاصل نہ کر سکنے کی صورت میں

اس عظیم الشان تنظیم پر دباؤ ڈالنے اور مغلوب کرنے کی کوشش کی گئی ہیں نے یو۔پی گورنمنٹ کے شائع کردہ پمفلٹ کا مطالعہ کیا ہے۔ اس کی نازیبا زبان دیکھ کر مجھے دلی تکلیف ہوئی۔ اس سے تعصب و عناد کی بو آتی ہے۔ نزاع کا آغاز صریحاً کانگرس کی طرف سے ہوا ورنہ ایسے وقت میں جبکہ شیعہ سنی فساد ختم ہو چکے تھے اور علامہ صاحب واپس پنجاب جانے والے تھے۔ انہیں گرفتار کرنے کا کوئی مقصد نہیں ہو سکتا تھا۔ خاکسار تحریک ایک بے ضرر تنظیم ہے۔ مگر کانگرس سے یہ توقع نہیں کی جا سکتی کہ وہ ایسی تنظیم سے رواداری کا سلوک کرے جس میں مسلمانوں کا نشان ہو۔ ایسے وقت میں جبکہ عالمگیر جنگ کے باعث ہندوستان کی تمام طاقتوں کو مقابلہ کیلئے مجتمع ہونے کی ضرورت ہے۔ ہزارہا خاکساروں کو یو۔پی میں بلا لینے کی ذمہ داری وزارت یو۔پی کے کندھوں پر ہے۔ تمام مسلمانانِ ہند کی ہمدردیاں اس آزمائش کے وقت خاکساروں کے ساتھ ہیں۔"

حکومت کا چیلنج قبول کرتے ہوئے ۱۷ ستمبر کو ہر طرف سے لکھنؤ پر یلغار کر دی گئی۔ پہلا دستہ قاضی عبدالباقی ایم اے۔ ایل ایل بی ایڈووکیٹ کی قیادت میں نکلا جس میں دو وکلاء، دو ایم اے اور ایک سول انجنیئر شامل تھے۔ چار سو کے قریب پولیس نے جب سات خاکساروں کے اس دستے کو گرفتار کرنا چاہا تو پبلک کے ہجوم میں بے پناہ جوش پیدا ہو گیا جس میں پبلک اور پولیس کی بہت بڑی تعداد زخمی ہوئی۔ اس کے ساتھ ہی مظاہروں اور ٹکراؤ کا سلسلہ تیز تر ہوتا چلا گیا۔ ۲۱ ستمبر کو میاں احمد شاہ اور ان کے ساتھی از سر نو گرفتار کر لئے گئے۔ جوش کا یہ عالم تھا۔ کہ لکھنؤ کے بڑے بڑے تاجر اور رئیس نشانِ اخوت لگا کر مارچ کرنے اور گرفتار ہونے لگے۔ ۲۲ ستمبر کو لکھنؤ مسلم لیگ نے حکومت یو۔پی اور پولیس کیخلاف حسب ذیل قرار داد پاس کی:۔

"اگرچہ مسلم لیگ اور خاکسار بادی النظر میں ایک دوسرے سے متعلق نہیں لیکن شہری آزادی کے اصولوں کو مدنظر رکھ کر جن کی حمایت میں کانگرس پہلی حکومتوں کے برتے بلے

کو سخت ناروا اور قابلِ مذمت قرار دیتی رہی ہے، یہ اجلاس اپنے پورے زور سے، نہایت سخت الفاظ میں حکومت یو۔پی کے اس رویہ کی مذمت کرتا ہے۔ جو اس نے پچھلے چند دنوں سے نہ صرف خاکساروں بلکہ عام مسلمانوں کے خلاف اختیار کیا ہے۔ کانگرس کا یہ رویہ انگریزی حکومت کے مقابلے میں (جو اس نے کانگرس کے خلاف استعمال کیا) حد درجہ ظالمانہ ہے۔"

یو۔پی گورنمنٹ نے خاکساروں کے بڑھتے ہوئے قدم روکنے کیلئے فرعونی ظلم و ستم کا بازار گرم کر دیا۔ وحشیانہ تشدد اور ہولناک بربریت کا وہ مظاہرہ کیا کہ آسمان کانپ اُٹھا۔ اہنسا کے علمبرداروں نے جیلوں کے اندر خاکساروں کو کئی کئی دن بھوکا رکھا، پولیس نے انہیں مار مار کر بے ہوش کیا۔ جیل میں تنگ و تاریک کوٹھڑیوں کے اندر تاریکی میں تپتے ہوئے نوجوان بڑی تعداد میں گھٹ گھٹ کر مرنے کیلئے ٹھونس دئیے گئے۔ آخر جب خاکسار جیوش پر پولیس کا تشدد حدود اعتدال سے تجاوز اختیار کر گیا تو حکم دے دیا گیا کہ ہر خاکسار جان پر کھیل کر تشدد کا مقابلہ کرے۔ اور حسب ضرورت بیلچے کا بھی بے خوف استعمال کرے۔ ادارہ علیہ سے حسب ذیل ہدایات جاری ہوئیں:۔

(۱) ہندوستان کے ایک ہزار جانباز اس اعلان کو دیکھتے ہی میدان میں نکل آئیں اور اپنی جانیں خاکسار تحریک کی حفاظت اور حکومت یو۔پی کو مکمل شکست دینے میں فنا کر دیں۔ حکومت کے بے پناہ تشدد کا جو اس وقت جاری ہے۔ اپنی پوری قوت سے مقابلہ کریں۔

(۲) حکومت جب تک وہ تمام پابندیاں جو ازروئے ظلم لگائی گئی ہیں دور نہ کرے، تمام مظالم کی تلافی نہ کرے۔ جنگ مسلسل جاری رہیگی۔

(۳) شیعہ سنی فساد کا ختم کر دینا آخری شرط ہے، اس کا یقین دلائے بغیر کوئی صلح پائیدار نہیں ہو سکتی۔

(۴) ہندوستان کے تمام خاکسار سپاہی اپنے خون کا آخری قطرہ اس جنگ میں خرچ کر دیں اور کسی شے سے دریغ نہ کریں۔

# ہر گوشہ سے امداد کی پیشکش

ہندوستان کے تمام شہروں، قصبوں بلکہ دیہات کے اندر خاکساروں کی حمایت اور حکومتِ یو۔پی کی مذمت میں بے پناہ جلسوں کا سلسلۂ دراز شروع ہو گیا۔ غم وغصہ کے ان ہندوستان گیر مظاہروں میں مسلمانوں کے علاوہ دیگر اقوام نے بھی کافی حصہ لیا۔ ملتان اور دیگر شہروں سے ہندو نوجوان بھی باوردی۔ بیلچہ بردوش اور نشانِ اُخوت لگا کر یو۔پی پہنچے، گرفتار ہوئے اور مسلمان بھائیوں کے ساتھ کڑی مصیبتیں مسکراہٹوں کے ساتھ برداشت کرتے رہے۔

مشہور اچھوت لیڈر مسٹر جگن ناتھ کھٹک ایڈوکیٹ وپریذیڈنٹ "صوبہ یو۔پی اچھوت مشن" نے مندرجہ ذیل خط میں ایک قابلِ تحسین پیشکش کا اظہار کیا:۔

## پیشکش:۔

محترم کا خط:۔

محترم سالارِ اول دہلی کیمپ

"کماری دیوی نندکور (دختر حکیم منشی کشن سہائے) اجازت چاہتی ہیں کہ وہ اپنی پندرہ[۱۵] بہنوں کو ساتھ لیکر لکھنؤ پہنچیں۔ اور خاکسار تحریک کا اُخوت کا نشان لگا کر اپنے آپ کو گرفتاری کیلئے پیش کریں۔ کیونکہ اچھوت اقوام کے جلسوں میں آ کر خاکساروں نے مخلصانہ خدمات سر انجام دی ہیں۔ اور یو۔پی کونسل کے اچھوت ممبر مسٹر رام سہائے اور دیگر اچھوت لیڈروں کی ارنواستی کانفرنس کے موقعہ پر جانیں بچائی ہیں۔ وہ چاہتی ہیں کہ خاکسار تحریک کے اُس احسان عظیم کا جو ہماری گردن پر ہے۔ آج حق ادا کریں۔ کیونکہ خاکسار تحریک پر



کیمبل پُور کا ایک سکھ سالار شِو دیو سنگھ سیکرٹری سکھ ینگ مین ایسوسی ایشن
جو خاکسار تحریک میں نہائیت سرگرمی سے حصہ لے رہے ہیں!

سراسر بے جا ہے۔"

(جگن ناتھ کھٹک ایڈووکیٹ)

# محترم سجادہ نشین خواس پورہ کا اعلان

محترم پیر صاحب پیر بادشاہ سجادہ نشین خواس پورہ نے اپنے ایک خط میں اعلان کیا۔ کہ وہ حکم ملتے ہی اپنے مریدوں میں سے چار ہزار مرید لے کر لکھنؤ پہنچ جائیں گے

# پریذیڈنٹ آل انڈیا راجپوت سوسائٹی کی پیشکش!

آل انڈیا راجپوت سوسائٹی کے صدر نے جے پور سے اعلان کیا کہ "محسنِ اعظم علامہ مشرقی کی گرفتاری ایک چیلنج ہے۔ میں بحیثیت پریذیڈنٹ آل انڈیا راجپوت سوسائٹی تحفظ اور ناموس اسلام کے لئے ساٹھ ہزار نوجوانوں کے ساتھ اپنے آپ کو ہر جانی و مالی قربانی کیلئے پیش کرتا ہوں۔"

# مغل شہزادہ کا گورنر یو۔پی کے نام خط

شہزادہ صادق بخت ایڈوائزری ڈائرکٹر مغل گورنمنٹ آف انڈیا نے گورنر یو۔پی کو مندرجہ ذیل خط لکھا:

"بذریعہ تحریر ہذا آپ کو دوستانہ طور پر آگاہ کیا جاتا ہے کہ لکھنؤ کی ایجی ٹیشن بند کروانے کے لئے ادارہ علیہ نے آپ کو بارہا لکھا ہے اور مصالحت کیلئے اپنا تعاون بھی پیش کیا ہے۔ لیکن آپ کی گورنمنٹ نے اس کی مخالفت کی۔ اب واحد طریقہ یہی ہے کہ ہمارے بہادر خاکسار سپاہیوں کے ساتھ مصالحت کر لیں۔......... اس وقت ہمارے ایک لاکھ چھبیس ہزار مغل جانباز بالکل تیار ہیں۔ صرف ادارہ علیہ کے حکم کے منتظر ہیں۔ ہمارے

مذہب ایسی پیش قدمی جائز نہیں ہمارے قائد اعظم علامہ عنایت اللہ خان المشرقی کو رہا کر کے ان سے مصالحت کرلیں اور ان کو عزت و احترام سے بمعہ جمعیت رخصت کریں ۔۔۔۔۔۔
۔۔۔۔۔۔ ورنہ ہم ادارہ علیہ کے حکم کے منتظر ہیں ۔ ہم نے اپنے مذہبی اصول اور روشناسی طریق کے مطابق ہر طرح آپ کو آگاہ کر دیا ہے ۔

# یو۔پی اسمبلی میں آواز

۱۰ر اکتوبر کو محترم ظہیر الحسن لاہری (مسلم لیگ) نے ان سختیوں کے بارے میں جو حکومت یو۔پی خاکساروں پر کر رہی تھی ۔ اسمبلی میں تحریک التوا پیش کی ۔ اپنی تقریر کے دوران میں محترم نے سٹیشن چار باغ کا چشم دید واقعہ بیان کیا ۔ جہاں اُن کے سامنے خاکساروں کو خاک و خون میں نہلا یا گیا تھا ۔ آپ نے فرمایا :-

" اگر بڑی حکومت نے تو کسی بڑی سے بڑی سول نافرمانی میں گاندھی کیمپ پر پابندی نہیں لگائی ۔ لیکن کانگرس خاکساروں کی وردیوں پر پابندی لگانے کا حق رکھتی ہے ۔ حکومت نے رعایا کا جائز حق چھیننے کی کوشش کی ہے ۔ حکومت کا ذاتی انتقام کی خاطر کسی جماعت پر تشدد حد درجہ قابل نفرت ہے ۔ حکومت نے خاکساروں کی امن پسندی سے ناجائز فائدہ اُٹھایا اور سارے صوبہ کیلئے امتناعی احکام جاری کر دئے ۔۔۔۔۔۔۔ میں حکومت سے جمہوریت اور انسانیت کے نام پر اپیل کرتا ہوں کہ امتناعی احکام واپس لے ۔"

مسلم لیگ پارٹی کے لیڈر محترم خلیق الزمان نے تقریر کرتے ہوئے کہا :-

مجھے سخت افسوس ہے کہ سرکاری بنچوں کی طرف سے ایسے لچر اور فرسودہ دلائل پیش کئے جا رہے ہیں اور ایسی غیر ذمہ دارانہ باتیں کہی جا رہی ہیں جن کا مقصد ہند مسلم جذبات کو کشیدہ کرنا ہے ۔ میرا خیال ہے کہ حکومت ایک ناجائز قدم

اٹھا کر اب اُس پر ناجائز اصرار کر رہی ہے۔ اگر حکومت نے اپنی پالیسی کو اس سختی کے ساتھ جاری رکھا تو ہم کُھل کر میدان میں آ جائیں گے"۔

نواب آف چھتاری نے کہا:۔

"کیا حکومت ثابت کر سکتی ہے کہ اُس کے احکام سے قبل کوئی خلاف قانون بات خاکساروں نے کی ہو۔ اگر انہوں نے شیعوں یا سُنیوں کو تشدد آمیز دھمکیاں بھی دیں تو یہ ان کے اپنے بھائیوں کا مسئلہ تھا۔ حکومت کو چاہیئے کہ موجودہ احکام جلد از جلد واپس لے"۔

مسٹر ایچ۔ پی والفورڈ نے کہا"

"کانگرس آج اُسی تشدد پر عمل کر رہی ہے جو پہلی حکومتیں کیا کرتی تھیں بلکہ ان سے بھی کہیں بڑھ چڑھ کر۔ کانگرس ان روایات کی مذمت کر چکی ہے۔ اور آج وہ اپنے عمل سے اپنی مذمت آپ کر رہی ہے"۔

## خطیبۂ ہند سیدہ سردار بیگم اختر کا جوش ایمانی

۹ اکتوبر کو ادارہ علیہ کے نام ایک خط کے دوران میں محترمہ لکھتی ہیں:۔

"............ میں نے عورتوں کی جماعت کے ساتھ دو ہفتے قبل سول نافرمانی کا اعلان کیا تھا۔ میں ادارہ علیہ سے طالب اجازت ہوں۔ براہ کرم مجھے بذریعہ "الاصلاح" احکام دیئے جائیں۔ اب میرے صبر کا پیمانہ چھلک چکا ہے۔ بلند شہر کی جیل میں خاکساروں کو مجروح اور شہید کر کے جس حیوانیت اور درندگی کا مظاہرہ کیا گیا۔ اس کو کوئی ہندوستانی برداشت نہیں کر سکتا۔ میں عورت ہوں لیکن اپنے دل میں اسلامی جوش اور اپنی رگوں میں اسلامی خون رکھتی ہوں۔ اور بحیثیت خاکسار اپنی جماعت پر بے جا ظلم و ستم نہیں دیکھ سکتی۔ براہ کرم مجھے بذریعہ "الاصلاح" یا پرائیویٹ طور پر احکام دیئے جائیں۔ میں نہایت بے چینی

کے ساتھ آپ کے جواب کی منتظر ہوں ۔"

خاکسار سیدہ سردار بیگم اختر کانپور

# میرٹھ جیل سے ہندو خاکساروں کا خط

ملتان کے دو ہندو خاکساروں مسٹر اقبال چند اور مسٹر ہیرا لال نے میرٹھ جیل سے حسب ذیل خط مخدوم میاں نور محمد کربلائی کے نام لکھا ۔ اس خط کا ماحصل جہاں ہندو دوستوں کی حوصلہ افزائی کر رہا ہے ۔ وہاں تحریک کے مخالفین کے لئے درسِ عبرت بھی ہے ۔

"ہم اپنے ایشور سے کئے ہوئے عہد کو پورا کرنے کیلئے اپنے خویش و اقارب کی مخالفتوں کی پرواہ نہ کرتے ہوئے ملتان سے لاہور پہنچے ۔ ہم کرمعزما سالار آول ریسبٹ کیمپ لاہور کی فراخدلی ۔ اخوت اور بلند نظری کے بیحد ممنون ہیں ۔ کہ انہوں نے ہمیں جیش کی کمان دے کر ہمارا بے حد سواگت اور عزت افزائی کی ۔ لاہور سے دہلی آتے ہوئے امرتسر ۔ لدھیانہ اور انبالہ کے سٹیشنوں پر خاکساروں نے ہمیں پرجوش سلامیاں دیں ۔ فوٹو اتارے اور بے حد عزت کی ۔ دہلی پہنچنے پر شاہی مسجد کے سامنے ہمیں شاندار سلامی دی گئی ۔ جس کے بعد ہمارا بانچسوؤں کا جیش دہلی سے روانہ ہو کر بلند شہر پہنچا ۔ یہاں جو کچھ ہوا ۔ اس پر زمین و آسمان دونوں گواہ ہیں ۔ ہم آجکل میرٹھ جیل میں ہیں اور حق و صداقت کی راہ میں قید ہمیں گھر کے آرام و آسائش سے ہزار گنا بہتر معلوم ہوتی ہے ۔ ہمارا دشواش ہے کہ ہم جیسے حقیروں کی جو قدر و عزت ہماری آتماؤں کو اس تحریک میں شامل کر کے ہوئی ہے ۔ وہ ہمارے وہم و گمان میں بھی نہ تھی ۔ اب ہم ایشور کے بے مزد سپاہی اور سُورمے ہیں ۔ اور اسی کی راہ میں جان دینا ہمارا اصلی دھرم ہے ۔ یہ سب آپ کی صحبت کا اثر ہے کہ آپ نے ہمیں جونوں کے جنجال سے آزاد ہونے کی صحیح اور آسان ترکیب بتا دی ہے

اور ہم اس جون میں ایشور راور دھرم ، جو سچائی ہے کی راہ میں جانیں دے کر ہمیشہ کے لئے شانتی اور مکتی حاصل کر سکتے ہیں ۔ ہماری دلی پرارتھنا ہے کہ ایشور ہم سب کی سہایتا کرے اور ہندو اور مسلمان دھرم اور دین کا مفہوم معلوم کر کے امن ، پریم اور شانتی کی زندگی بسر کریں ۔ ہماری طرف سے ہمارے والدین کو نمستے اور خاکساروں کو فوجی سلام ۔

اقبال چند ویرالال
از میرٹھ جیل

## یو۔ پی گورنمنٹ کو یو۔ پی مسلم لیگ کا الٹی میٹم

۹ ر اکتوبر کو یو۔ پی مسلم لیگ نے حکومت کو الٹی میٹم دے دیا ۔ کہ اگر ۲۰ ر اکتوبر تک خاکساروں کی پابندیاں دور نہ ہوئیں تو ۲۲ ر اکتوبر سے مسلم لیگ سول نافرمانی شروع کر دیگی

# بلند شہر کی کربلا

بلند شہر کی خونچکاں داستان کانگرسی عہد وزارت کا سیاہ ترین ورق بن کر ہمیشہ ہندوستان کی تاریخ میں موجود رہیگی ۔ یہ واقعہ روز روشن کی طرح واضح ہوتا رہے گا کہ عدم تشدد کے علمبردار حکومت کی کرسی پر بیٹھ کر ظلم اور بربریت کی کس انتہا تک جا سکتے ہیں ۔ اور جو لوگ ساری زندگی انگریزی حکومت کے ظلم کی داستان مناروں پر چڑھ چڑھ کر دہراتے رہے صوبجاتی خودمختاری کے معمولی سے اختیارات لیکر وہ سفاکی اور درندگی کے کیسے کیسے سنگدل پیکر بن گئے ۔ مہاتما جی کے وہ چیلے جو پہلے گربہ مسکین کی طرح عاجز اور بکری کے بچے سے زیادہ مسکین بن بن کر دنیا کے سامنے

آتے تھے۔ ماتھے پر تلک لگائے ہر آدمی کو ہاتھ جوڑ کر سلام کیا کرتے تھے۔ وزارت کے نشہ میں اس قدر مست ہوئے کہ گولیوں کی بوچھاڑ سے کئی زندگیوں کا سہارا اور اکثر گھروں کی رونق چھین لی۔ کئی بچے یتیم اور کئی عورتیں بیوہ ہو کر رہ گئیں۔ چمکتے سورج کی روشنی میں ثابت ہو گیا۔ کہ ان کے ہندو مسلم اتحاد کے دعووں میں کس قدر حقیقت ہے، ان کے آزادی کے نعروں میں کتنا اخلاص ہے۔ ان کی ہندوستان بھر کی نمائندگی کی بڑ کس حد تک صداقت پر مبنی ہے۔

حادثہ بلند شہر کی تفصیل یہ ہے کہ ۳ اکتوبر کو دہلی کیمپ سے پانچ صد خاکساروں کا دستہ خان اللہ داد خان کی کمان میں دہلی کیمپ سے یو۔پی کو روانہ ہوا۔ اور دریائے جمنا کو کشتیوں کے ذریعے عبور کر کے بلب گڑھ کے راستہ ضلع بلند شہر میں داخل ہو گیا۔ اس دستہ میں سرگودھا، گوجرانوالہ، کرنال، سیالکوٹ، فیروز پور، گجرات، راولپنڈی، ملتان، لاہور اور پشاور وغیرہ اضلاع کے خاکسار شامل تھے۔ ۵ اکتوبر کو جیش بلند شہر سے سات میل ادھر بمقام خورجہ ٹھہرا۔ سپرنٹنڈنٹ پولیس اور ڈسٹرکٹ مجسٹریٹ ضلع بلند شہر دونوں وہاں پہنچے اور کہا کہ چونکہ خاکسار لیڈروں اور حکومت کے درمیان مصالحت کی گفتگو جاری ہے۔ اس لیے خاکسار اس گفتگو کے انجام سے قبل خورجہ سے حرکت نہ کریں۔ خاکساروں کو اس پر آمادہ کر لیا گیا۔ ساتھ ہی سالار جیش نے ہر دو افسران حکومت پر واضح کر دیا۔ کہ خاکسار اعظم کے بغیر وہ کسی چیز کے پابند نہیں ہو سکتے۔ ۸ اگست کی صبح کو جبکہ خاکسار ابھی آرام سے سو رہے تھے۔ مسلح پولیس اور فوج کی ایک بہت بڑی جمعیت نے سب کو محاصرہ میں لے لیا۔ اور خاکساروں کو پرامن طریق پر گرفتاری دینے پر مجبور کیا۔ سالار جیش نے گرفتاریاں دینے سے صاف انکار کر دیا۔ لیکن ڈسٹرکٹ مجسٹریٹ میجر سوچا سنگھ نے انتہائی اور یقین دلاتے ہوئے کہ سب کو نہایت امن اور آرام سے دہلی پہنچا دیا جائیگا۔ سب خاکسار لاریوں میں سوار ہو گئے۔ خاکساروں کے لاریوں

میں سوار ہو جانے کے بعد ڈسٹرکٹ مجسٹریٹ نے عہد شکنی کی اور دہلی پہنچانے کی بجائے
بلند شہر کی جیل کے دروازے کے سامنے لاریاں رُکیں۔ اور خاکساروں کو بیلچے
اور جیل میں داخل ہونے کا حکم دے دیا گیا۔ خاکساروں کی کچھ تعداد اندر داخل ہو چکی تھی
لیکن باقی سب نے اس صریح عہد شکنی کے خلاف بیلچے حوالے کرنے اور جیل میں داخل
ہونے سے انکار کر دیا۔ یکایک ایک طرف سے فائرنگ شروع ہو گیا۔ آناً فاناً تقریباً
(۳۰۰) فائر ہوئے اور دیکھتے ہی دیکھتے خاکسار مجاہدوں کی لاشیں خاک و خون میں تڑپنے
لگیں۔ نتیجۃً چھ خاکسار شہید۔ بیس شدید طور پر مجروح اور اسی معمولی طور پر زخمی ہوئے
شہیدانِ ملت کے اسمائے گرامی حسب ذیل تھے :-

(۱) محمد الدین (کوٹلہ سلطان خان لائلپور) (۲) محمد بشیر بستی بلوچاں فیروزپور
(۳) غلام حسین (ضلع جہلم) (۴) الٰہی بخش (ڈیرہ اسمٰعیل خان)
(۵) حسین بخش (ضلع گجرات) (۶) محمد امین سرگودہا۔

فائرنگ کی خبر سنتے ہی ہزارہا مسلمان جیل کے دروازے پر پہنچ گئے اور لاشوں
کا مطالبہ کیا۔ شہیدوں کے جنازے سڑک پر لائے گئے۔ جن سے باقی گرفتار شدہ
خاکساروں کو بھی نمازِ جنازہ میں شامل ہونے کی اجازت مل گئی۔ پندرہ ہزار فرزندانِ تو
نماز جنازہ میں شامل ہوئے۔ جنازوں پر پھولوں کی بے پناہ بارش کی گئی۔ تمام جنازے
حکومت نے لاہور لاریوں کے ذریعے پہنچا دئیے اور وہاں سے انہیں بکسوں میں بند کر
شہداء کے اصلی مقامات پر پہنچا دیا گیا۔ ادارہ علیہ ہندیہ کے حکم پر ہندوستان کے طول و
عرض میں تحریک کے ۳۸۷۵۵ علم شہداء کے ماتم میں سرنگوں کر دئیے گئے۔

## بلند شہر فائرنگ پر یو۔ پی کونسل میں تحریک التواء

یو۔ پی کونسل میں فائرنگ کی مذمت میں مسٹر شوکت علی خان نے تحریک التواء پیش

کی۔ اس پر جو تقریریں ہوئیں۔ ان کے مختصر اقتباسات حسبِ ذیل ہیں :۔

**شوکت علی خان** :۔ "حکومت نے جو طریقہ اختیار کیا ہے، اس کا مقصد مسلمانوں کو مرعوب کرنا ہے۔ خاکساروں کا انتظام فوجی نظام ہے۔ ان کا مقصد خدمت خلق کرنا ہے۔ وہ کسی پر تشدد نہیں کرتے۔ بلند شہر کا فائرنگ ایک بہت بڑی غلطی ہے۔"

**مسٹر محمد اسحٰق** :۔ "بلند شہر کا فائرنگ ایک غیر ضروری چیز تھی اور پھر اس وقت جبکہ خاکساروں کی پشت دیوار کی جانب تھی اور پولیس اور فوج انہیں تین طرف سے گھیرے ہوئی تھی۔ میں پوچھتا ہوں کہ آیا ڈسٹرکٹ مجسٹریٹ نے ایسا کرتے ہوئے حکومت کی اجازت لی۔"

**سر جوالا پرشاد سری واستو** :۔ "میں خاکسار تحریک کے متعلق کچھ اطلاع نہیں رکھتا اور نہ کبھی بیلچہ دیکھا ہے۔ لیکن اس تحریک کی تائید اس لئے کرتا ہوں کہ گولی چلانا حکومت کی کمزوری ہے۔ سات خاکساروں کی گرفتاری کیلئے تین سو فوج کا انتظام کیا جاتا ہے۔ میں جاننا چاہتا ہوں کہ جب سے حافظ ابراہیم نے لاء اینڈ آرڈر اپنے ہاتھ میں لیا ہے۔ فائرنگ کا استعمال عام ہو گیا ہے۔"

**نواب آف چھتاری** :۔ فائرنگ کی تمام تر ذمہ داری کانگریسی حکومت پر ہے، جس نے خاکسار تحریک پر پابندی عائد کرکے ایسا موقع پیدا کر دیا۔"

**خوشی رام (کانگریسی)** "اگر خاکساروں پر پابندی نہ لگائی جائے تو کیا شہروں میں غنڈہ پن پھیلایا جائے؟"

**نواب چھتاری** :۔ "آپ پہلے اپنا غنڈہ پن درست کیجئے۔ جتنے غنڈے آپ کی کانگرس ہی میں ہیں اور کسی جماعت میں نہیں۔ (چیئرز)

## بلند شہر فائرنگ کی سرکاری تحقیقات

بلند شہر ۔ ۲۷ ۔ اکتوبر ۔ بلند شہر کی تحقیقات کے

سلسلہ میں آج مسٹر ڈی سی ہنٹر نے میجر سوچا سنگھ ڈسٹرکٹ مجسٹریٹ، مسٹر امیر الدین ڈپٹی کلکٹر اور مسٹر موتی سنگھ سرکل انسپکٹر کے بیانات قلمبند کئے۔ میجر سوچا سنگھ نے کہا:۔

"پہلا دستہ جیل کے اندر چلا گیا اور بیلچے حکام کو دے دئے گئے۔ دوسرے دستے نے جیل میں داخل ہونے سے انکار کر دیا۔ اس وقت خاکسار بے چینی کی حالت میں تھے خاکسار جس وقت چبوترے پر بیلچے مار رہے تھے۔ میں نے خاکسار لیڈر کو بلا بھیجا۔ اور مسٹر بیکٹ دوسرے پولیس افسروں کی طرف بھاگے۔ میں نہیں کہہ سکتا کہ پہلی گولی کہاں چلائی گئی۔ دوسری گولی چلنے کے بعد عام فائرنگ شروع ہوئی۔ میں جیل گیٹ میں داخل ہو گیا۔ اور جس وقت فائرنگ ختم ہوئی باہر آیا مجھے خاکساروں نے بندوقیں دیں۔ میں نہیں کہہ سکتا کہ وہ بھری ہوئی تھیں یا خالی۔ میرے پاس کوئی ہتھیار نہیں تھا۔ میں نے فائرنگ کا کوئی حکم نہیں دیا۔ اور نہ ہی کسی کو فائرنگ کا آرڈر دیتے سنا۔ میں نے کوئی آدمی ایسا نہیں دیکھا۔ جس پر خاکساروں نے حملہ کیا ہو یا زخمی کیا ہو۔ میں نے دو تین لاشیں جیل روڈ پر پڑی ہوئی دیکھیں۔

# صُلح کی پُرفریب کوشش

خاکسار تحریک کی قوت کا یو۔ پی گورنمنٹ کو پہلی دفعہ صحیح اندازہ ہوا۔ چپہ چپہ پر پھیلے ہوئے خاکساروں کو روکنا اُس کی طاقت سے باہر تھا۔ اُس نے بے پناہ ظلم اور کشت خون کا بازار گرم کر کے دیکھ لیا۔ جیلوں میں ہزاروں خاکساروں سے ذلت آمیز، ناروا اور بازاری سلوک ہو رہا تھا۔ ان مجاہدوں میں ایک بڑی تعداد اُن لوگوں کی بھی تھی۔ جو بلند حیثیتوں کے مالک تھے۔ بڑے بڑے خاندانوں سے تعلق رکھتے تھے۔ علمی قابلیت

علوم نبوت، ذاتی کیریکٹر، بلند سیاست، دنیاوی وجاہت، شجاعت، نیک عمل، پاکیزہ زندگی، ملکہ فراست اور لیاقت کی ظاہری قدر و قیمت کے اعتبار سے کانگرس کے بڑے بڑے لیڈروں کے مقابلے میں اس قدر سربلند تھے کہ سب مل کر ان میں سے ایک کی گرد کو نہیں پہنچ سکتے تھے اور کانگرس کے سب سے بڑے رہنما کی قیمت ایک عرصہ تک افریقہ میں تین سو روپیہ ماہوار رہی۔ اور وہ بھی ایک مسلمان تاجر کی معاونت سے۔ کانگرسی وزارت کا خاکسار اعظم اور ان مقدس ہستیوں کے ساتھ شرمناک سلوک کانگرس کی سیاست پر وہ کلنک کا داغ ہے، جسے سات سمندروں کے پانی بھی دھو نہیں سکتے۔ الغرض خاکسار تحریک کے پانچ مایہ ناز ضیغم جدا جدا کمروں میں بند پڑے تھے کے ساتھ اخلاقی مجرموں سے زیادہ ناروا سلوک ہو رہا تھا۔ لیکن اس کے باوجود وہ اپنے دن ہنسی خوشی گذار رہے تھے۔ ان کی گرفتاری ہندوستان کے ایک ایک گوشہ میں غم و غصہ کی آگ لگا چکی تھی۔ تمام شہر جوش اور غیرت سے جل رہے تھے۔ خدا کی راہ میں سرفراز اور سرخرو ہونے کی تیاریاں زور و شور سے ہو رہی تھیں۔ سینکڑوں دستے بگل بجاتے ہوئے یو۔پی کی سرحدوں میں داخل ہو رہے تھے۔ سرحدوں کو کیمپوں سے محصور کیا جا رہا تھا۔ خدائے جان آفریں کے سپرد اپنی جانیں کر دینے کا جذبہ صدیوں اور قرنوں کے بعد پھر جاگ اٹھا تھا۔

انسانیت اور تہذیب کے تمام اصولوں کو توڑ کر یو۔پی کی لا الٰہی حکومت پوری طرح رسوا ہو چکی تھی۔ گھبراہٹ کے عالم میں سمجھوتہ کی کوئی صورت نہ دیکھ کر مسٹر مارشل کمشنر میرٹھ ڈویژن نے ایک سب انسپکٹر محمد اسلم خان کو ادارہ علیہ میں بھیجا۔ وہاں سے مہر محمد صادق سالار ضلع لائل پور، خواجہ غلام صادق سالار ضلع لدھیانہ اور میاں محمود احمد منٹو کو صلح کی شرائط طے کرنے کے بہانے میرٹھ لایا گیا۔ انہیں خاکسار دستوں کے ملاحظہ کی اجازت نہ دی گئی۔ کمشنر موصوف نے اس وفد کے سامنے مظفر نگر کے

دستے کی بہت تعریف کی۔ یہ چار سو (۴۰۰) کا دستہ عبدالجبار وارثی کی کمان میں تھا اور ہتھیار ڈالنے سے صاف انکار کر چکا تھا۔ محترم وارثی نے ہندوستانی افواج کے "کمانڈر کو لکھا" کہ وہ صرف گورنر یو۔پی کے کہنے پر ہتھیار ڈال سکتے ہیں۔ کیونکہ انگریز سے ان کی کوئی لڑائی نہیں۔ پنجاب سے آمدہ وفد نے ۲۸ اکتوبر کو وزیر اعظم قدوائی سے ملاقات کی اور اس کے بعد انہیں دس بجے کے قریب بعض سرکاری افسروں کے ساتھ سنٹرل جیل میں خاکسار اعظم سے ملاقات کرنے کے لئے بھیجدیا گیا۔

خاکسار اعظم نے سرکاری افسران کی موجودگی میں اس وفد سے ملاقات کرنے سے انکار کر دیا۔ آخر دو بجے تنہائی میں ملاقات کا موقع دیا گیا۔ علامہ صاحب اس وقت دو خاکساروں کی شہادت کا سن کر طیش میں تھے۔ انہوں نے فرمایا کہ "اگر حکومت کے وحشیانہ مظالم سے کوئی خاکسار جاں بحق ہو گیا۔ تو حکومت کو یاد رہے کہ فی خاکسار پچاس ہزار روپیہ خون بہا وصول کئے بغیر صلح ہرگز نہ ہو سکے گی۔" آپ نے کہا کہ "جب تک مسلمانانِ یو۔پی کو کلی طور پر محفوظ کرنے اور شیعہ سنی فساد کو ہمیشہ کیلئے مٹانے کیلئے کوئی پائیدار صلح نہ ہو، اس وقت تک خاکسار سپاہی اپنی جان لڑاتا چلا جائے گا" خاکسار اعظم نے مذکورہ وفد کے ارکان کو حکم دیا۔ کہ لکھنؤ چار دن ٹھہر کر وہ فوراً لاہور روانہ ہو جائیں۔

حکومت نے پوری طرح محسوس کر لیا کہ خاکساروں کی جرأت آفریں یلغار نے اس کی تمام غلط فہمیوں کے پردے چاک کر دئیے ہیں۔ اُسے معلوم ہونے لگا کہ خاکساروں سے ٹکراؤ پیدا کر کے وہ مصیبتوں میں محصور ہو گئی ہے۔ آخر ۲۸ ستمبر کو مولانا آزاد اور وزیر اعظم قدوائی نے مسٹر منشر حسین قدوائی سیکرٹری یو۔پی مسلم لیگ کی معرفت خاکسار اعظم سے صلح کی گفتگو شروع کرنی چاہی لیکن وہ اس کے لئے قطعاً تیار نہ ہوئے مجبور ہو کر میاں احمد شاہ صاحب کی طرف رجوع کیا گیا اور ان سے وزیر اعظم کی خواہش

ملاقات کا اظہار کر دیا گیا۔ میاں صاحب کو قائد تحریک کی طرف سے سمجھوتے کے تمام اختیارات حاصل تھے۔ چنانچہ وزیر اعظم اور میاں صاحب کے درمیان پہلی ملاقات چار اکتوبر کو ہوئی جس میں محترم میاں صاحب نے حکومت کی افسوسناک پالیسی کا گلہ وزیر اعظم سے کیا۔ ۶ اکتوبر کو دوسری ملاقات بالتفصیل ہوئی۔ اور سات اکتوبر کو نواب آف چھتاری کی موجودگی میں وزیر اعظم کے مکان پر تمام دقت طلب امور کا فیصلہ ہو گیا۔ فیصلہ ہوا کہ سب سے پہلے حکومت پابندیاں اُٹھانے کا اعلان کرے۔ اس کے بعد خاکسار تحریک کی طرف سے اعلان کہ مزید دستوں کی آمد کو روک دیا جاتا ہے اور حکومت سے صلح کا اعلان کیا جاتا ہے۔ لیکن میاں احمد شاہ کی حیرت کی کوئی انتہا نہ رہی، جب اگلے دن وزیر اعظم تمام فیصلوں سے انکاری ہو گئے اور میاں صاحب کو کہا کہ کل کی طے شدہ باتیں صرف زبانی باتیں سمجھی جائیں۔ اس لئے ۸ اکتوبر کو یہ گفتگوئے مصالحت منقطع ہو گئی۔

ان حالات میں محترم مسٹر جناح نے بھی پنڈت نہرو سے دہلی کی ملاقات کے دوران میں خواہش ظاہر کی کہ وہ خاکساروں اور حکومت یو۔پی میں سمجھوتہ کرانے کیلئے تیار ہیں۔ چنانچہ اس سلسلہ میں پنڈت نہرو کی معرفت یو۔پی گورنمنٹ نے تمام کاغذات مسٹر جناح کے حوالے کر دئے۔ مسٹر جناح نے علامہ صاحب کو جیل میں دو خط بھی بھیجے۔ یہ خط ایک خاکسار لیڈر کے ذریعے پہنچے۔ اور ان میں اس خواہش کا اظہار کیا گیا تھا کہ مسٹر جناح کو تمام معاملہ وائسرائے بہادر کے سامنے پیش کرنے کا اختیار دیا جائے۔ ۸ اکتوبر کو مسٹر حبشر حسین قدوائی بیرسٹر سیکرٹری یو۔پی مسلم لیگ اور نواب محمد اسمٰعیل خان صدر یو۔پی مسلم لیگ نے علامہ صاحب سے جیل میں ملاقات کی۔ اور ان سے درخواست کی کہ وہ دہلی جا کر مسٹر جناح سے ملیں۔ اور اگر وہ ایسا کرنے کیلئے تیار ہوں تو حکومت انہیں قبل از وقت رہا کرنے کیلئے تیار ہے۔

علّامہ صاحب نے جواباً فرمایا:۔

"ہم نے اپنے دست و بازو کے زور پر ہی حکومت یو۔پی کی بے پناہ طاقت اور مظالم کا مقابلہ کیا ہے اور اب صلح بھی قوّتِ بازو پر ہی کریں گے۔ ہم مسٹر جناح کی ہمدردی کے شکر گذار ہیں۔ اُن کا فرض تھا۔ کہ لکھنؤ آ کر ہم مظلوموں سے ملتے۔ جیل میں مجھ سے ملاقات کرتے، پھر وہ ہمارے ثالث بھی بن سکتے تھے۔ حکومت نے ان کو ثالث مقرر کر کے یکطرفہ کاروائی کی ہے۔ ہم نے کبھی ان کی ثالثی منظور نہیں کی۔"

الغرض یہ تمام اصحاب ناکام ہو کر واپس چلے گئے۔ اسی شام ڈاکٹر ضیاء الدین احمدؒ علی گڑھ سے لکھنؤ پہنچے۔ آپ کی تقرری بطور ناظم اعلیٰ یو۔پی ہو چکی تھی۔ اور اس سے قبل وہ مسلم لیگ کے ایک ذمہ دار رُکن رہ چکے تھے۔ محترم ڈاکٹر صاحب نے لکھنؤ پہنچتے ہی وزیرِ اعظم سے ملاقات کی۔ اور اُس کے بعد علّامہ صاحب سے ملے۔ اور ان سے خواہش کی کہ وہ دِلی پہنچ کر مسٹر جناح سے ملیں علّامہ صاحب جانتے تھے کہ مسٹر جناح خاکسار تحریک کو اپنے ساتھ ظاہر کر کے جنگ یورپ کی اُلجھنوں میں سیاسی مفاد حاصل کرنا چاہتے ہیں اور وائسرائے پر ظاہر کر رہے ہیں کہ خاکساروں کی عظیم الشان فوجی طاقت بھی مسلم لیگ کی دست نگر ہے۔ ڈاکٹر ضیاء الدین احمدؒ نے بڑے اِصرار کے بعد علّامہ صاحب کو اس بات پر راضی کر لیا۔ کہ وہ انہیں اپنے مطالبات لکھوا دیں، اور وہ مسٹر جناح کے پاس لے جائیں۔ ۸ راکتوبر کو بلند شہر میں گولی بھی چل چکی تھی۔ اس لئے خاکسار اعظم نے باقی مطالبات کے ساتھ اس سلسلہ میں بھی اپنے مطالبات لکھوا دیئے۔ ڈاکٹر ضیاء الدین احمد ۹ر اکتوبر کو دھلی روانہ ہو گئے اور ۱۳ر اکتوبر کو واپس لکھنؤ پہنچے اور علّامہ صاحب کو جناح صاحب کا ایک خط پیش کیا جس میں ان سے دھلی پہنچ کر مُلاقات کی پُر زور دعوت تھی، اس خط کے بعد خاکسار اعظم نے حکومت یو۔پی کو لکھا کہ جب تک حکومت اس امر کا واضح اقرار نہیں کرے گی۔ کہ وہ صُلح کی خواہشمند ہے وہ اس وقت تک رہائی کے بعد

مسٹر جناح سے "ملاقات نہیں کر سکیں گے"۔ یہ انتہاء حکومت کیلئے پریشانی کا سامان تھا۔ آخر محترم ڈاکٹر کی معرفت حکومت نے اس امر کا تحریری اقرار بدیں الفاظ کیا:۔

"حکومت کا فرض ہے کہ وہ صوبہ میں امن و امان کو برقرار رکھے۔ اور اس امر کو سامنے رکھ کر وزیر اعظم اور علامہ مشرقی میں اس امر کا سمجھوتہ ہوا ہے کہ وہ دِلّی جا کر مسٹر جناح سے ملاقات کریں۔"

یو۔پی گورنمنٹ کے اس اقرار سے مسلح ہو کر ۱۲ اکتوبر کو علامہ صاحب نے جیل کو الوداع کہا۔ اور میاں احمد شاہ اور ڈاکٹر سر ضیاء الدین احمد کی معیت میں دہلی روانہ ہو گئے۔ دہلی میں ایک گھنٹہ کی ملاقات کے بعد خاکسار اعظم اور مسٹر جناح میں ذیل کے مطالبات پر اتفاق ہو گیا:۔

(۱) حکومت اس بات کا اقرار کرے کہ چونکہ شیعہ سنّی معاملہ کو اس نے اپنے ہاتھ میں لے لیا ہے۔ اس لئے جلد از جلد ایسی مفاہمت کرا دیگی جو طرفین کے نزدیک قابل تسلیم ہو۔

(۲) خاکسار تحریک پر سے تمام پابندیاں جو شیعہ سُنّی مسئلہ کے بعد سے لگائی گئی ہیں، فوراً اٹھا دی جائیں گی۔

(۳) خاکسار تحریک کے تمام قیدی رہا کر دیئے جائیں گے۔ ان کے مقدمات واپس لے لئے جائیں گے، ان پر عائد کردہ جرم کالعدم متصور ہوں گے۔ ان کے تمام مقبوضات واپس کئے جائیں گے۔ ان کو گھر تک کا کرایہ ریل دیا جائیگا۔

(۴) جن لوگوں نے ۳۱ اگست کو قرآن کریم کی توہین کی۔ ان پر قانونی گرفت کی جائے گی۔

(۵) حکومت پہلے تمام پابندیاں دور کریگی، اس کے بعد خاکسار تحریک کی طرف سے مصالحت کا اعلان ہوگا۔

(۶) حکومت کی طرف سے ان تمام امور کے متعلق ایک معاہدہ ہوگا، جس پر طرفین کے

ذمہ دار افسروں کے دستخط ہوں گے۔ اس ضمن میں ایک کمیونک بھی شائع ہوگا جس پر فریقین کی رضامندی ہوگی۔

محترم مسٹر جناح نے ان تمام مطالبات کو ہر طرح حق بجانب قرار دیا۔ اور وعدہ کیا کہ وہ ان کو منوانے کیلئے اپنا سارا زور لگا دیں گے۔ ۱۶ ر اکتوبر کو علامہ صاحب صلح کا تمام معاملہ میاں احمد شاہ اور ڈاکٹر سید ضیاء الدین کے سپرد کر کے لاہور روانہ ہو گئے۔ ۲۴ ر اکتوبر کو میاں صاحب نے علامہ صاحب کو تار دی کہ ۲۶ ر اکتوبر کو سمجھوتہ یقیناً ہو جائے گا۔ ساتھ ہی اُن سے درخواست کی گئی تھی کہ وہ فوراً دہلی پہنچیں۔

علامہ صاحب کو حکومت یو۔پی کی وعدہ شکنیوں کا پورا پورا تجربہ ہو چکا تھا۔ اس لیے روانگی سے قبل انہوں نے حسب ذیل احکام خاکساروں کے نام جاری کر دیئے۔

(۱) اگر آئندہ تین دن کے اندر اندر صلح کا مستقل اعلان نہ ہو۔ تو ہندوستان کے تمام خاکسار اپنی سرگرمیاں کئی گنا تیز کر دیں۔ اور انتہائی مقابلے کے لئے تیار ہو جائیں

(۲) صلح کی گفتگوئیں خاکساروں کی سرگرمیوں اور ولولوں میں کسی طرح حائل نہ ہوں۔ بہت ممکن ہے کہ حکومت ان گفتگوؤں کو محض اس لئے جاری رکھے تاکہ خاکسار ٹھنڈے پڑ جائیں۔

(۳) جب تک حکومت یو۔پی کو اپنی شکست کا اعتراف نہیں ہوگا۔ ہرگز صلح نہ ہو سکیگی۔ صلح کا اعلان روزانہ اخبارات میں ہوگا۔ "الاصلاح" میں صرف اپنے وقت پر ہوگا۔ صلح کے بعد تمام خاکسار اپنی سرگرمیاں بند کر دیں۔ اور اپنے ساز و سامان اور روپیہ کی واپسی کا انتظام حکومت سے خود کریں۔

(۴) اگر یو۔پی کی موجودہ کانگرسی وزارت وائسرائے بہادر کے اعلان کے سلسلہ میں مستعفی ہو گئی۔ اور اس کے بعد کوئی دوسری غیر کانگرسی یا مخلوط وزارت قائم ہوئی تو تمام خاکسار فوراً اپنی سرگرمیاں بند کر دیں۔ تاکہ نئی حکومت ہماری طرف سے صلح کے اظہار

کے بعد پابندیاں اُٹھا سکے۔ اور باقی تمام مطالبات کو خوش اسلوبی سے منظور کر سکے۔ یہ التوا کم از کم دس روز تک رہیگا اور اس کے بعد نئی حکومت نے ہمارے مطالبات تسلیم کر لئے تو صلح کا مستقل اعلان کر دیا جائیگا۔ نئی حکومت کے قیام کے دس روز بعد تک کوئی خلاف قانون اقدام خاکساروں کی طرف سے قطعاً نہ ہو۔ دس روز کے بعد اگر نئی حکومت سے صلح نہ ہو سکی تو تمام احکام منسوخ ہوں گے۔ اور جنگ بدستور جاری رہے گی۔

(۵) اگر موجودہ کانگرسی حکومت کی جگہ دوسری کانگرسی حکومت قائم ہوئی تو جنگ بدستور جاری رہیگی۔

(۶) خاکسار سپاہیوں کو چاہیئے کہ اس نازک وقت کی اہمیت کو سمجھیں اور جہاں اس قدر تکلیف برداشت کی ہے وہاں کچھ دیر اور برداشت کریں تاکہ مکمل فتح حاصل ہو سکے۔ تمام افسران علاقہ نہایت جوش و خروش سے دستے روانہ کرنے جائیں اور کسی طرف سے کوئی کمزوری محسوس نہ ہونے پائے۔

(۷) اعلان صلح کے بعد مستحق سپاہیوں میں ادارہ علیہ کی طرف سے اعزازات اور خطابات تقسیم ہوں گے۔

سپاہیو! خدا تمہارے ساتھ ہو!

---

سالار خاص ہند نے حسب ذیل اعلان جاری کیا:۔

"حکومت یو۔پی کے ساتھ جنگ بدستور جاری ہے۔ اور خاکسار مجاہدوں کے دستے مختلف اطراف سے لکھنؤ کے محاذ پر بڑھ رہے ہیں۔ اس میں شک نہیں کہ حکومت یو۔پی مخترم محمد علی جناح کی معرفت ادارہ علیہ سے گفتگوئے مصالحت کر رہی ہے۔ مگر خاکساروں کے نام جاری شدہ احکام بدستور قائم ہیں۔ کسی امیر بالا اور سپاہی کو

اپنی توجہ جنگ سے ہٹا کر صلح کی امید میں گھر بیٹھنے کی اجازت نہیں۔ اس اعلان کو پڑھتے ہی تمام افسران تحریک اور خاکسار سپاہی جن کو محاذ پر پہنچنے کے احکام مل چکے ہیں، صلح کی گفت و شنید سے بے نیاز ہو کر فوراً چل پڑیں اور متعلقہ کیمپوں سے اپنی ہدایات حاصل کریں۔

۲۱ اکتوبر ۱۹۳۹ء دستخط بشیر احمد صدیقی (سالار خاص ہند)

۲۴ اکتوبر کو ادارہ علیہ ہندیہ نے ناصلح حکومت یو۔پی سیدہ سردار بیگم اختر حیدرآبادی کو ناظم محاذ یو۔پی مقرر کیا اور حکم دیا کہ محاذ کو کامیاب کرنے کی ہر ممکن سعی کرے۔ اور اپنے نائبین کی تقرری کی سفارش کرے۔ اس تقرری کے بعد محترمہ سیدہ نے خاکسار مستورات ہند کے نام حسب ذیل حکم جاری کیا:۔

"میری غیور خاکسار بہنو! میں علیہ اسلام اور خوشنودی خدا کیلئے کھڑی ہوئی ہوں اور آپ کو متوجہ کرتی ہوں کہ یو۔پی کے بزدل افسروں نے بلند شہر میں نہتے، خادم خلق، بے گناہ خاکساروں پر گولی چلائی ہے۔ اس روح فرسا سانحہ کے بعد میں نے فیصلہ کر لیا ہے کہ خاکسار عورتوں کو بھی اس ظالم حکومت کے مقابلہ میں کھڑا ہونا چاہیئے۔ جس کی اجازت میں نے ادارہ علیہ ہندیہ سے حاصل کر لی ہے۔ جب ہم جیسی صنف نازک بلچہ بکف سنگینوں کے سایہ تلے نماز ادا کریں گی تو ہمارے غیور اور بہادر بھائی گھروں میں بیٹھنا پسند نہیں کریں گے۔ مسلم خواتین جہاں اپنے ہاتھوں میں مہندی لگا سکتی ہیں اور چوڑیاں پہن سکتی ہیں۔ وہاں قرون اولیٰ کی تلوار لیکر خون سے بھی کھیل سکتی ہیں۔ میں نے پہلا دستہ محاذ لکھنؤ کے لئے تیار کر لیا ہے اور تمام خاکسار خواتین ہند کو حکم دیتی ہوں کہ حکم دیکھتے ہی فوراً لکھنؤ پہنچ جائیں۔ خصوصاً سرحد، پنجاب، پشاور اور لاہور کی بہنیں فوراً عمل کریں۔ صوبہ یو۔پی کی سالار مستورات بیگم وحید الدین حیدر خاص طور پر یو۔پی کی مستورات کو فوراً تیار کریں ــــ ہندوستان کی مستورات

حسب ذیل پتہ پر اپنی آمد کی اطلاع دیکر روانہ ہوں۔
(بیگم وحید الدین حیدر۔ خاکسار منزل لکھنؤ)

ادارۂ علیہ کے احکام، سالار خاص ہند کے پُرجوش اعلان اور ناظم محاذ یو۔ پی کے مجاہدانہ حکم نے ایک برقی رَو بن کر دنیائے خاکسار کے خون میں ہلچل ڈال دی۔ سپاہی مرنے اور مارنے کیلئے پہلے سے زیادہ تیار ہو گئے۔ دہلی کیمپ میں اطلاعات پہنچیں کہ چوبیس اکتوبر کے تصادم میں پولیس کی بہت بڑی تعداد زخمی ہوئی اور اس کے بعد پولیس نے خاکساروں کے ساتھ تصادم سے صاف انکار کر دیا۔ اس انکار پر پولیس کے کئی آدمی جیل میں بھیج دئے گئے۔ اور پولیس کی بجائے فوج بلائی گئی۔ حکومت کی طرف سے صُلح کی جو شرائط پیش ہوئیں، خاکسار اعظم نے "سٹیٹسمین" کے نمائندہ کو ۲۹ اکتوبر کو ان کے متعلق یہ بیان دیا۔ کہ "حکومت یو۔ پی کی تمام شرائط نا قابل قبول ہیں۔ میں انہیں نظر اٹھا کر دیکھنا بھی نہیں چاہتا۔ دو ہزار کے جیش میں جو نوشا لے جا رہا ہے عزیزہ سعیدہ بانو کی قیادت میں لکھنؤ کی طرف مارچ کریگا۔ میں اور سالار خاص ہند بھی شریک ہونگے"

مذکورہ اعلان نے حکومت یو۔ پی کو ازحد مضطرب کر دیا۔ علامہ صاحب نے شرائط صلح کے سلسلے میں تین لاکھ اکانوے ہزار کا تاوانی بل بھی میاں احمد شاہ صاحب کے حوالے کر دیا۔ اور اس بات پر بھی مُصر ہو گئے کہ یو۔ پی کے چودہ فی صدی مسلمانوں کی حفاظت کا اقرار بھی حکومت سے لیں گے۔ تا کہ یو۔ پی کے غریب اور بے بس مسلمان امن و امان کی زندگی بسر کر سکیں۔ خاکساروں سے خطاب کرتے ہوئے خاکسار اعظم نے فرمایا ـــــ "ہم ہر نوع صلح کے متمنی ہیں۔ لیکن جب تک باعزت، پائیدار مسلمانوں کے حقوق کی حفاظت کرنے والی صلح نہ ہو۔ ہم آخری دم تک لڑیں گے۔"

# حکومت یو۔پی کا بُزدلانہ فرار

اور

# معرکۂ لکھنؤ کا فاتحانہ انجام

۲۸ستمبر سے ۲۸ اکتوبر تک حکومت یو۔پی صلح کی پُر فریب آرزوؤں کے ساتھ دھوکہ بازی کا ڈھونگ رچاتی رہی۔ خاکسار مجاہدوں کو بددل کرنے کا ہر حربہ استعمال کیا۔ محترم جناح صاحب کو بھی غلط طور پر استعمال کرنے کی سعی نامسعود کی۔ محترم میاں احمد شاہ سے مصالحت کے عہد و پیمان بار بار ہوئے اور بار بار ٹوٹے۔ اور خاکسار تحریک کی نوسالہ روحانیت سے لاعلمی کی بنا پر سراسر غلط اندازے لگائے کہ صُلح کے خوبصورت جال میں پھنسا کر خاکساروں کے فلک گیر عزائم عظمت آفرین ولولوں اور ہیجان خیز جوش جنوں کو ٹھنڈا کر دیا جائے گا۔ اور یو۔پی کی طرف بڑھتے ہوئے قدم رُک جائیں گے لیکن یہ تمام سیاہ کاریاں سیلاب حُریت میں تنکے ہو کر بہتی رہیں۔ پولیس تک نے لڑنے سے صاف انکار کر دیا۔ شملہ کے بلند ترین سرکاری حلقوں نے حکومت یو۔پی کی روش کی مذمت کی۔ غم و غصہ کے مظاہروں اور ہڑتالوں میں مسلمانوں کے ساتھ برادر اقوام بھی پورے جوش و خروش سے شامل ہوئیں۔ اور آخر ۳۰ اکتوبر کا وہ یوم سعید طلوع ہوا۔ جس کے چمکتے ہوئے آفتاب نے اس ظالم اور نابکار وزارت کی موت کا پیغام دُنیا کو سُنا دیا۔ قائمقام وزیر اعظم نے وزارت عظمیٰ کی کُرسی پر بیٹھ کر نشۂ پندار کی بدمستی میں نعرہ لگایا تھا کہ "خاکسار تحریک ایک بوگس تحریک ہے۔ خاکسار اعظم نے جواباً "پانیئر" میں اعلان کیا تھا کہ اگر ہمارے مطالبات تسلیم نہ کئے گئے تو ایک دُنیا دیکھ لیگی۔

کہ خاکسار تحریک بوگس ہے یا یو۔پی کی کانگرسی وزارت؟ خدائے ذوالجلال نے خاکسار اعظم کے الفاظ کی پوری لاج رکھی۔ اور ۳۰ اکتوبر کو وزارتِ یو۔پی اور جناب قدوائی کا منہ ساری دُنیا کے سامنے کالا ہوگیا۔ اس ظالم وزارت کا ۲۵ ماہ کا نامۂ اعمال پوری طرح سیاہ ہوچکا تھا۔ طاقت اور غرور کے نشے میں مست ہوکر اس وزارت نے ودیا مندر سکیم اور واردھا سکیم سکولوں میں نافذ کیں اور خدا کے سوا کسی کے آگے سر نہ جھکانے والے فرزندانِ توحید کو گاندھی مورتی کی پوجا پر مجبور کیا سکولوں کے طالب علموں کو چودہ سو برس کی نانخانہ بلیغا، عسکریت کی تاریخی عظمتوں اور بزرگانِ اسلاف کے کارناموں سے منافرت کی کھلی تعلیم دی۔ گلشنِ اسلام کی اس کشتِ نوبہار کے غنچوں کو بزدلی، نامردی اور نامرادی کے بادِ سموم سے ملیامیٹ کرنا چاہا۔ اُردو جیسی ہندوستان گیر ہردلعزیز اور ادیبانہ لطافتوں سے رنگین اور بہار آفریں زبان کو مٹا کر صدیوں کی قدیم اور فرسودہ زبان کو پھر فروغ دینا چاہا۔ اس کے وزیرِ اعظم نے نصف صدی کے پورنا سوراج، مکمل آزادی، اہنسا اور ستیہ گرہ کے بلند بانگ دعووں کا پول اس طرح کھولا۔ کہ بلند شہر کی جیل میں گولی چلا کر نہتے اور پُرامن خاکسار خاک و خون میں تڑپا ڈالے۔ اور علّامہ مشرقی اور میاں احمد شاہ جیسے شہرۂ آفاق اور عالی مرتبت بزرگوں کو جیلوں میں تین تین دن بھوکا رکھ کر انسانیت سوز اور حد درجہ شرمناک سلوک روا رکھے۔ تیس اکتوبر کو ساڑھے بارہ بجے اس نااہل وزارت کا قصّہ پاک ہوگیا اور ادارہ علیہ کا یہ اعلان پورا ہوکر رہا کہ:۔

"اگر وزارت یو۔پی نے خاکساروں کے مطالبات ٹھکرا دئے تو جان کی بازی لگا کر بھی اس کے پرخچے اڑا دئے جائیں گے"

محترم رفیع احمد قدوائی اور اُن کے ساتھیوں نے حسد اور بُغض، ظلم اور

تشدد، خون اور قتل کے ساتھ رنگین ہاتھوں سے اپنے استعفے آگے بڑھائے اور ایوانِ وزارت کی سیڑھیوں پر کھڑے ہو کر گورنر بہادر نے انہیں گھروں کو رخصت کر دیا۔

کانگرسی وزارت کی "مکمل شکست" اور خاکسار تحریک کی بے مثال فتح کو اخبار "سٹیٹسمین" کے ان الفاظ میں دیکھیے:۔

" استعفیٰ منظور ہونے کے بعد گورنمنٹ ہاؤس سے واپسی پر ایسوسی ایٹڈ پریس کے نمائندے کو بیان دیتے ہوئے قائمقام وزیر اعظم رفیع احمد قدوائی نے کہا کہ تماشا ختم ہو چکا ہے۔

" وزرائے حکومت نے استعفوں کو منظور کرنے کیلئے گورنر بہادر سے خاص درخواست کی تھی کیونکہ انہوں نے محسوس کیا کہ حفظِ امن کے مسئلے اور بالخصوص خاکساروں کے قضیے کا اس ڈانواں ڈول حالت میں مؤثر طور پر بندوبست کرنے کی طاقت نہیں رکھتے۔ ان کا خیال ہے کہ نئی حکومت کا ہی اس معاملہ کی ذمہ داری اپنے اوپر لینا مناسب ہے"۔

جریدہ "سٹیٹسمین" ۴ نومبر ۱۹۳۹ء

ناردرن انڈیا ایڈیشن۔ جلد نمبر ۵۔

# صُلح کی شرائط

" وزارت یو۔پی کی موت پر خاکسار اعظم نے ادارہ علیہ ہند سے ۲ نومبر کو بوقت آٹھ بجے شام حسب ذیل اعلان کیا:۔

"نئی حکومت سے خاکساروں کی کوئی لڑائی نہیں۔ اس لئے ۴ر نومبر سے یو۔پی میں تمام حرکت بند کر دی جائے۔ صرف خدمت خلق جاری رہے۔"

میاں احمد شاہ کو صلح کے مکمل اختیارات دے دئے گئے۔ میاں صاحب اور نئی حکومت کے درمیان چار نومبر کو چند گھنٹوں کی گفتگو کے مصالحت کے بعد حسب ذیل شرائط طے ہو گئیں:-

(۱) خاکسار تحریک پر سے وہ تمام پابندیاں جو پچھلی حکومت نے عائد کی تھیں۔ فی الفور ہٹا دی جائیں گی۔

(۲) خاکسار صرف معمولی قوانین کے پابند ہونگے جو تمام رعیت پر رائج ہیں۔

(۳) تمام خاکسار جو اس وقت زیر حراست ہیں، یا اُن کو سزا مل چکی ہے یا ان کے مقدمات زیر سماعت ہیں، رہا کر دئے جائیں گے۔ حکومت ان خاکساروں کو کافی روپیہ مہیا کرے گی تاکہ وہ اپنے گھروں تک بآسانی پہنچ سکیں۔

(۴) تمام خاکسار جو یو۔پی کے باشندے نہیں۔ صوبہ سے روانہ ہو جائیں گے۔

(۵) حکومت تشدد یا ظلم یا قتل کے ان تمام مخصوصہ حالات پر غور کرنے کے لئے تیار ہے۔ جہاں اس وجہ پر مالی معاوضہ کا دعوےٰ کیا جا سکتا ہے کہ کسی ملازم حکومت نے غیر ذمہ دارانہ یا غیر منصفانہ فعل کر کے تشدد یا ظلم یا قتل کیا ہو۔

(۶) حکومت کوئی کمیونک صلح کے متعلق جاری نہیں کریگی۔ بلکہ اس کی تکمیل ایک عہد نامہ کی صورت میں ہوگی۔ جو مرتب کیا جائے گا۔

۷ر نومبر کو یہ معاہدہ بالتفصیل ادارہ علیہ میں پہنچا۔ خاکسار اعظم نے ان شرائط پر اظہارِ اطمینان فرماتے ہوئے خاکساروں اور حکومت دونوں کا شکریہ ادا کیا۔ یہ فتح مبین اور عزت منعم بے مثال کی ایک بہت بڑی نعمت تھی۔ جس پر خاکسار اعظم بارگاہِ ایزدی میں سجدہ ریز ہو گئے۔

# ادارہ علیہ کے احکام

۷ نومبر بوقت ۹ بجے شام ادارہ علیہ نے اس فتح عظیم پر مندرجہ ذیل احکام صادر کیا:-

(۱) شرائط صلح کی دفعہ ۵ کے ماتحت حسب ذیل افراد کی ایک کمیٹی (انجمنۃ الصلح) مقرر کی جاتی ہے جو تمام قابل فیصلہ امور حکومت یو۔پی سے طے کرے:-

(۱) میاں احمد شاہ بیرسٹر رئیس چارسدہ۔

(۲) وحید الدین حیدر بیرسٹر۔ تعلقہ دار گورکھا۔

(۳) قاضی عبدالباقی ایڈوکیٹ۔

(۴) سیدہ سردار بیگم اختر

(۵) واحد حسین نجیب آباد۔

(۶) ذاکر بیگ ناظم اکبر یو۔پی

(۷) ڈاکٹر سر ضیاء الدین احمد ناظم اعلیٰ یو۔پی۔

(۸) بیگم حبیب اللہ خان۔ ایم۔ ایل۔اے

(۹) نواب عبداللہ خان

(۱۰) مرزا عمر بیگ سالار ضلع بھرائچ۔

(۲) اس کمیٹی کے ماتحت ایک سب کمیٹی خاکساروں کے ضبط شدہ اموال و مکانات وغیرہ کی واپسی کا فیصلہ حکومت سے کرائے گی۔

(۳) میاں احمد شاہ کی غیر حاضری میں وحید الدین حیدر بیرسٹر تمام امور کا آخری فیصلہ کرے گا۔

(۴) تمام دعوے جو شہداء یا زخمیوں کے وارث پیش کرنا چاہتے ہیں محترم وحیدالدین

جہد بہ ہیڈ کوارٹر خاکسار منزل لکھنؤ کے پتہ پر ۲۰ نومبر تک ارسال کئے جائیں۔
۵۔ زخمیوں اور شہداء کی ابتدائی فہرست ڈاکٹر غدر محمدؐ سالار اوّل دہلی کیمپ میاں احمد شاہ (رئیس لجنۃ الصلح) کے نام پہنچا دیں۔

سپاہیو خدا اکتہار سے ساتھ ہو

۷ نومبر بوقت ۹ بجے شب — ادارہ علیہ ہندیہ اچھرہ لاہور

# فتحمندان یو۔پی کی روانگی

یو۔ پی میں خاکسار تحریک کو بے مثال فتح حاصل ہوئی۔ اور خاکسار کی روحانیت اور وقار کا سکہ تمام ہندوستان میں جم گیا۔ ۶ نومبر کی شام کو خاکساروں کے دستے سپیشل ٹرینوں اور لاریوں کے ذریعے فتح و ظفر کے پرچم اڑاتے روانہ ہونے لگے۔ ۷ نومبر کو صبح ۹ بجے فتحمندان یو۔ پی کی پہلی سپیشل ٹرین لاہور کے سٹیشن پر پہنچی۔ لاہور کا سٹیشن تکبیر کے نعروں سے گونج اٹھا۔ ۱۱ حزب گولوں کی سلامی پلیٹ فارم پر اور ۱۱ حزب کی سٹیشن سے باہر ہوئی۔ خاکسار اعظم علامہ المشرقی سٹیشن سے باہر مجاہدین کے خیر مقدم کے لئے موجود تھے۔ آپ نے ہر خاکسار سے مصافحہ فرمایا۔ لاہور کے بازار دلہن کی طرح آراستہ تھے۔ مارچنگ کرتے ہوئے دستوں پر پھولوں کی بے پناہ بارش مکانوں کی چھتوں سے ہو رہی تھی۔

شام کے چار بجے دوسری ٹرین چار سو مجاہدین کو لیکر پہنچی۔ اور یہ سلسلہ اگلے روز بھی جاری رہا۔ لاہور ریسٹ کیمپ میں خوب چہل پہل تھی۔ جوش مسرت میں خاکسار ایک دوسرے سے بغل گیر ہو رہے تھے۔ فتح و ظفر کی مسرت چہروں کو سرخ کر رہی تھی۔ یو۔ پی پنجاب اور سرحد کے اکثر سٹیشنوں پر مجاہدین کا عدیم المثال استقبال ہوا۔ ہر شہر اور قصبہ میں جلوس نکالے گئے۔ مجاہدین قوم کے راستے میں آنکھیں بچھائی گئیں۔ ہزاروں یا غول

کی بہاریں پھول بن کر قربان ہو گئیں۔

لکھنؤ کی فتح عظیم غلامانِ ہندوستان کی تاریخ کا وہ عظمت آفرین ورق ہے، جس پر آنے والی نسلیں بجا طور پر فخر کریں گی۔

## زعمائے ملت دہلی کیمپ میں

دہلی کیمپ محاذ یو۔پی کی عسکری قوتوں کا سرچشمہ تھا۔ ڈاکٹر نذیر محمد سالارِ اول اور میاں محمد صاحب "نشان" نائب سالارِ اول کا حسنِ تدبر، اور انتظامی قابلیتیں یو۔پی کی دستوں میں مجاہدین کے منظم دستے بھیج رہی تھیں۔ محاذِ لکھنؤ کی آسمان توڑ دینے والی جانیں نے [illegible] شریعت کی حکومت کے وہ نور پاش جھنڈے کھڑے کئے، جن کی شعاعیں ایک دنیا کا دل کھینچے لگی ہیں۔ حکومت کی بے پناہ قوتوں کے ساتھ غریب دل خاکساروں کا یہ تصادم سرفروشیوں کے ایسے غیر فانی نقوش قائم کر رہا ہے، جن کی نظارگی کی خاطر اسلامی ہند کے تمام جلیل القدر زعماء دہلی کیمپ میں تشریف فرما ہوئے۔ خاکساروں کی [illegible] خدمات [illegible] نے قبول کیں، تحسین و آفرین کے پھول برسانے واپس گئے۔ کیمپ میں تشریف لانے والے چند زعماء کے اسمائے گرامی حسبِ ذیل ہیں:-

(۱) قائداعظم محترم محمد علی جناح۔

(۲) محترم شیرِ بنگال ابوالقاسم فضل حق وزیر اعظم بنگال۔

(۳) سر شاہ محمد سلیمان سابق چیف جسٹس الٰہ آباد ہائی کورٹ۔

(۴) سر عبدالقادر ممبر انڈیا کونسل۔

(۵) ڈاکٹر سر ضیاء الدین احمد ایم اے پی ایچ ڈی وائس چانسلر مسلم یونیورسٹی علی گڑھ
ایم۔ ایل اے (مرکزی)

(۶) سردار اورنگ زیب خان قائد حزب مخالف سرحد اسمبلی۔

(۷) خان بہادر سعد اللہ خان رکن ورکنگ کمیٹی آل انڈیا مسلم لیگ۔
(۸) سر کریم بھائی ابراہیم رکن ورکنگ کمیٹی آل انڈیا مسلم لیگ۔
(۹) خواجہ حسن نظامی سجادہ نشین۔ دہلی۔
(۱۰) آغا غضنفر علی ایڈووکیٹ بلند شہر۔
(۱۱) بیگم محمد علی مرحوم صدر آل انڈیا خواتین مسلم لیگ۔
(۱۲) سر عبدالرحیم صدر مرکزی اسمبلی۔

یکم نومبر ۱۹۳۹ء کو شیر بنگال مولوی ابوالقاسم فضل الحق وزیر اعظم بنگال نے سلامی لیتے ہوئے دہلی کیمپ میں خاکساروں کو حسب ذیل خطاب فرمایا :۔

"خاکسار اسلام کی عسکری زندگی کا نمونہ ہیں۔ قرون اولیٰ کی یاد دلانے والا میدان جنگ میں مصائب کاٹنے والا، اونچ نیچ برابر کرنے والا۔ جہاں بانی اور جہانگیری کے ساتھ ریاضت اور عبادت کا درس دینے والا مسلمان آج ڈیڑھ سو برس کی غلامی کے بعد پھر بیدار ہوا ہے۔ ڈیڑھ سو برس کی غفلت اور انحطاط، تنزل اور ادبار کے بعد خاکسار سپاہی کی بجلی کی چمک اور حرکت میں ہندوستان کے اندر اسلام کا شاندار مستقبل نظر آرہا ہے۔ اس کی روحانیت مجھے متاثر کئے بغیر نہیں رہ سکی۔ بہت دنوں سے آرزو تھی کہ اس خالص اسلامی جماعت کی عملی زندگی دیکھوں جو بلا معاوضہ خدمت خلق میں مصروف ہے۔ بنگال کے دروازے آپ کیلئے ہر وقت کھلے ہیں۔ بنگال کے مسلمان آپ کی ہمت اور جرأت کو حیرت اور استعجاب کی نظر سے دیکھتے ہیں۔ اگر ہر قریہ میں ایسی خدمت گذار جماعتیں پیدا کی جائیں تو بہت سی روزانہ تکالیف کا ازالہ ہو سکتا ہے۔ میں چاہتا ہوں کہ ہندوستان کے طول و عرض میں خاکسار سپاہی اسلامی زندگی کا نمونہ پیش کریں۔"

## بڑے بڑے مہاراجوں اور قابل احترام شخصیتوں کی خاکسار تحریک میں شمولیت

۱۹۳۹ء خاکسار تحریک کی سربلندی کا قابل فخر اور سنہری سال تھا۔ تحریک کے زندگی بخش اور بہار آفریں عمل اور مساوات کی لہروں نے ہزاروں انسانوں کو مسحور کر ڈالا۔ بڑی بڑی شخصیتیں جو عزیب خاکساروں کی قطاروں میں شامل ہو کر عزیب دل بن گئیں۔ ان کی مختصر سی فہرست حسب ذیل ہے:۔

مہاراجہ بجرنگ بہادر سنگھ والئے گنگول۔

راجہ سید احمد خان علوی والئے ریاست سلیم پور۔

مہاراجہ برپیندر بکرم سنگھ والئے پیائی پور (یو۔پی)

خان بہادر راجہ سعادت علی خان والئے ریاست نانپاڑہ (یو۔پی)

نواب نوازش علی خان قزلباش۔

جاگیردار اعظم محمد بخش خان آف ٹانڈو باگو۔

نواب غلام [illegible] ان بھرگری

راجہ بیراندر کانت والئے ریاست بھنگا (یو۔پی)

جاگیردار اعظم ٹھاکر محمد عمر نعقدار پڑاہا۔

حاجی محمد نواز خان چیف آف کھرڑو۔

ڈاکٹر سر ضیاء الدین احمد وائس چانسلر مسلم یونیورسٹی علی گڑھ۔

خواجہ حسن نظامی سجادہ نشین دہلی

نواب معین خان آف سرسہ

آنریبل نواب محمد ابراہیم علی خان آف کنجپورہ۔

آنریبل لفٹننٹ کرنل سر حسام الدین۔

نواب محمد سرفراز خان جنگ

نواب احمد شکوہ - یو - پی

نواب محمد سرور والیٔ پھک سٹیٹ

مخدوم پیر زادہ سید اظہر علی شاہ سجادہ نشین درگاہ حضرت باقی باللہ رح

مخدوم پیر محمد موسیٰ سفینہ گیلانی (بہاول پور)

مخدوم پیر سید مختار حسن گیلانی۔

محترم لیڈی ک فاؤلر (معتقد عیسائی)

ڈاکٹر عبد الغنی مشیر شاہی دولت افغانستان۔

محترم علامہ نجف علی اتالیق غازی امان اللہ خان امیر کابل

خطیبہ شہیرہ سیدہ سردار بیگم اختر حیدر آبادی

رئیس اعظم محترم فدا علی پشاور

محمد یوسف آفندی زنہاری سیاح بغدادی

ڈاکٹر امیر حسن صدیقی پروفیسر اسلامک ہسٹری یونیورسٹی ڈھاکہ (مشرقی پاکستان)

محترم محمد عبید اللہ درانی پرنسپل ٹیکنیکل انسٹی ٹیوٹ یونیورسٹی ندوۃ العلماء

ڈاکٹر نیاز احمد ڈی - ایس ایس سی پروفیسر یونیورسٹی علی گڑھ

محترم محمد یعقوب ایڈووکیٹ ریسرچ کالج ہلکر کالج اندور۔

محمد منظور الحق انصاری ایم اے - ایل ایل بی لشکر گوالیار

ڈاکٹر شیخ محمد عبد اللطیف ایم - بی - بی ایس پشاور

آغا غضنفر علی شاہ ایڈووکیٹ بلند شہر

محترم غلام ربانی رئیس اعظم نابھہ۔

محترم پیر بادشاہ سجادہ نشین خواص پور۔

محترم میاں نور محمد کربلائی ملتان

محترم خان علی اکبر خان رئیس کاکول

# روحانیت اور ایثار کا سنہری ورق

معرکہ لکھنؤ میں قربانی اور ایثار کے ایسے ایسے کارنامے سرانجام دئیے گئے کہ جن پر تاریخ ہمیشہ تحسین و آفرین کے پھول برساتی رہے گی۔ بھوک اور افلاس اپنی پیٹ پر پتھر باندھ باندھ کر کئی گنا زیادہ مسلح پولیس اور فوج کا مقابلہ کیا۔ جیسا جیسا کہ ایک بڑی حکومت کو شکست فاش دی۔ سالار خاص ہند کی رپورٹ سے یہ چند سنہری مثالیں پیش کرنے پر اکتفا کیا جاتا ہے۔ ایک دنیا کا سر ان سنہری کارناموں کی عظمت پر جھکا جا رہا ہے۔

سوجان پور کی ایک عفت مآب بیوہ خاتون نے اپنے پانچوں نوجوان بیٹے جو اس کی زندگی کی آخری سہارے تھے۔ برضا و رغبت لکھنؤ کے محاذ پر خوشی خوشی روانہ کئے اور خود دعائیں مانگتی رہی کہ خدایا یا تو کامیاب ہو کر لوٹیں یا تیری راہ میں شہید ہو جائیں۔

سرخرو ہو۔ ایک مجاہد محمد امین بلند شہری فائرنگ میں جام شہادت نوش کر گیا، دوسرا بھائی میرٹھ جیل میں قید تھا۔ جب شہید کی لاش یو۔پی سے بذریعہ لاری گھر پہنچی تو رات کے بارہ بج چکے تھے۔ بوڑھے باپ کو جب خبر ملی تو باہر آیا۔ اور سب سے پہلے خدائے پاک کا شکر بجا لایا۔ اور جب تدفین ہو چکی تو تیسرے اور آخری بچے کے کندھے پر بھی بیلچہ رکھا اور محاذ پر روانہ کر دیا۔

گجرات کا ایک مجاہد حکم کی تعمیل میں اپنی شادی کے اگلے ہی دن قوم کی عظمت پر قربان ہونے کیلئے چل کھڑا ہوا۔

سندھ کا ایک مقتدر جانباز جو کئی سو روپے ماہوار پر سرکاری ملازم تھا، اپنے

بیوی بچوں کو لیکر لاہور پہنچا ۔ بچوں کو وہاں چھوڑ کر اور بیوی کو ساتھ لیکر لکھنؤ روانہ ہو گیا ۔

راولپنڈی کے بہادر میاں بیوی اپنے بچوں کو خدا کے آسرے پر چھوڑ زندگی کی بازی لگانے سیدھے لکھنؤ پہنچ گئے ۔

اس قسم کے بے شمار واقعات ہیں جو بدن کے رونگٹے کھڑے کر دیتے ہیں اور خاکسار تحریک کی روحانیت اور جان بازی کی جان ہیں ۔ خاکسار کی خودداری کی آن اس حد تک آسمان پاش تھی ۔ کہ جس کے پاس خرچ ختم ہو جاتا ، وہ بھوکا اور پیاسا رہتا لیکن کسی کے آگے دست سوال دراز نہ کرتا ۔ یہاں تک کہ اپنے ہمراہیوں پر بھی اپنا حال ظاہر نہ کرتا ۔ دہلی کیمپ میں اس واقعہ نے ایک سنسنی پیدا کر دی ۔ کہ سرحد کا ایک خاکسار تین دن تک گھاس اور پتے کھاتا رہا ۔ اور کسی کو کانوں کان خبر تک نہ ہونے دی ۔ اسی طرح جگادھری کیمپ میں لدھیانہ کا ایک مجاہد چار دن متواتر فاقے سے رہا اور بالآخر بیمار ہو گیا اور بیرا ڈاکٹر سے کھلا رہے ۔ بے شمار خاکسار اپنے افلاس کے باعث سینکڑوں میل پیدل چل کر یوپی پہنچے ۔ اسلامی عظمت کردار کے آسمان پر ان چمکتے درخشندہ ستاروں پر خدائے پاک کا ہزار در ہزار سلام ہو ۔ جنہوں نے اپنے شوکت آفریں اخلاص اور ایثار سے قوم کو از سر نو زندہ کر دیا ۔

ع خدا رحمت کند ایں عاشقان پاک طینت را

---

## لکھنؤ کی فتح عظیم پر

# خاکسار اعظم کا زندگی بخش اور انقلاب انگیز اعلان

"معرکۂ لکھنؤ کا فاتحانہ انجام خاکسار تحریک کی پچھلی نو سالہ تاریخ میں ایک عظیم الشان اور قابل لحاظ سنگ نشان ہے ۔ ضرورت ہے کہ اس سنگ نشان کو جو میلوں کی دوریوں

اور پہاڑوں کی بلندیوں سے ایک مدت تک نظر آتا رہیگا۔ بلند تر کرنے کے اسباب پیدا
کئے جائیں۔ ضرورت ہے کہ ہر شخص اس سنگ نشان کو دیکھ کر اپنی راہ تلاش کرے۔ ایمان
کی بجلیاں بدنوں میں کپکپیاں پیدا کردیں۔ ذوقِ یقین اعضاء کو مستعد، ارادوں کو بلند،
اور حوصلوں کو آسمان پاش کردے۔ میں چاہتا ہوں کہ خاکسار سپاہی جس کے چھوٹے سے
ایمان اور ادنیٰ سے یقین نے ہندوستان میں مسلمان کے مستقبل کو حیرت انگیز چمک دے دی
ہے۔ اس رحمتِ خدا کے نور سے اپنے ایمان کو اور صیقل کرے۔ اس نے اگر راتوں کی
آہوں اور دعاؤں سے عرشِ عظیم کو ہلایا ہے۔ دنوں کو پیٹ پر پتھر باندھ باندھ کر اور گھاس
کھا کھا کر دنیاوی سفر کی منزلیں طے کی ہیں۔ تو خاکسار سپاہی اب کیوں نہ ایمان کی بڑی
بڑی منزلیں طے کرے۔ ایمان ایک نسبتی اور اضافی شئے ہے، ایمان کی کوئی ابتداء اور
انتہا نہیں ——— ایمان میں ازلی اور ابدی خاصیت ہے۔ ایمان ایک بحرِ بیکراں اور
پہنائے بے پایاں ہے۔ اس منزل کے مسافر کیلئے آسمان کی رفعت اور سمندر کی وسعت
کچھ شئے نہیں بڑے سے بڑا عزم اور بلند سے بلند حوصلہ جو مردِ مومن اپنے لئے تجویز کرتا
ہے۔ اسلام کے حکم، قضا و قدر کے سمندر میں ایک تل کی حیثیت رکھتا ہے۔ مردِ مومن کے
سامنے پہاڑ پانی کی طرح بہہ جاتے ہیں۔ سمندر اچھل کر خشک ہو جاتے ہیں۔ باغیوں کی
تلواریں کچی جڑ یا مٹی کی طرح کٹ جاتی ہیں۔ بظاہر بیکس اور بے بس انسان ایمان کے
ہتھیار سے مسلح ہو کر خدا کی خدائی اور زمین و آسمان کی حکومت کو اپنے قبضہ میں لے لیتا
ہے اور پھر حیران ہو جاتا ہے کہ ابھی اور بلندیاں باقی ہیں۔

میں چاہتا ہوں کہ معرکۂ لکھنؤ خاکسار سپاہی میں نیا ولولہ، نیا ذوقِ یقین، نیا ایمان
نیا اسلام پیدا کرے۔ جس ایمان اور اسلام کی بلندی پچھلے تمام ولولوں کو مات کردے۔
پچھلے تمام کرتوت، تمام عمل، پیٹ پر پتھر باندھ باندھ کر مارچ اور پھونک پھونک کر کیمپوں کے
تماشے، چھپ چھپا کر راتوں کو آہیں اور دنوں کو دشمنوں اور مخالفوں کے طعنے کچھ یاد نہ

ہیں۔ ان کی کچھ حقیقت نظر نہ آئے۔ مسلمان اور خاکسار سپاہی کے سامنے دریا کے پاٹ کی طرح ایک وسیع اور فراخ نصب العین ہے۔ اس کی منزل حدّ افق سے ہزاروں میل دور ہے وہ خوشی خوشی پھر نیا سامانِ سفر باندھ کر چلے اور خوش بخوش چلتا چلے۔ ماں جب تک یہ ذوقِ عمل مسافر میں نہ رہے۔ منزلیں کب طے ہو سکتی ہیں یہ پہاڑ کب پانی کی طرح بہ سکتے ہیں۔ ایمان کا نور دلوں میں جلا اور حوصلوں میں تہور کب پیدا کر سکتا ہے۔ شجاع اور غیور مردِ مومن کا شیوۂ عاشقی یہ ہے کہ عشق کی منزل کا سراغ نہ ملے۔ اور چل کی تڑپ بدستور باقی رہے۔ وہ اپنی منزل کی تڑپ میں تڑپ تڑپ کر مرے۔ اس کے رقصِ بسمل کا تماشا دیکھنے کیلئے ایک جہانگیر اجتماع سامنے ہو۔ عشق کے مجمر کے دہکتے ہوئے انگاروں کے سوز میں پروانوں کے پر جلیں۔ دل اچھل اچھل کر حلق کو آئیں۔ کُشتگانِ محبت کی قطاریں موسمی حشرات الارض کی طرح بکھری ہوں۔ لیکن خاکسار سپاہی کی تلوار کی دھار پر جنبش دیکھنے والے کو مست کر رہی ہو۔ اس کی زبان سے آہ نکلے بھی تو اِلّا اللّٰہ کی آہ نکلے۔ وہ اگر مرے تو پوری قوم کو زندہ کر کے مرے۔ اس کی موت کے اندر حیات کا کھلا ہوا راز موجود ہو۔ اس کی فنا میں کسی قریہ اور قوم کی آبادی کی بقا مضمر ہو۔ وہ اگر مرے تو بے نشان موت نہ مرے۔ اس کی موت سے حیات کے سمندر میں وہ عظیم الشان بھنور پیدا ہو کہ اس گرداب کی رگ رگ میں حرکت، تموّج اور زندگی اچھل اچھل کر تمام جمود اور سکوت کو فنا کر دے۔ عاشقِ جاں باختہ کے لئے روشِ عاشقی ایک ہی ہے۔ اور وہ یہ کہ شطرنج کے فرد کی طرح مر مر کر زندہ ہو اور زندہ ہو ہو کر پھر مرے۔ خاکسار سپاہی کے متعلق گمان ہو سکتا ہے کہ دو مہینے کی مسلسل معرکہ آرائی کے بعد اس کی ٹانگیں تھک گئی ہوں جسم چکنا چور ہو گیا ہو زخم لگ لگ کر اعضاء چست نہیں رہے۔ قربانی اور افلاس کے باعث رات کو کھانے کو نہیں رہا۔ گھر کا تمام اثاث البیت ختم ہو چکا ہے۔ گھر والوں کی آہیں اور کراہیں اس کے دل کو اور زخمی کر رہی ہیں۔ مگر خاکسار سپاہی کا ارادہ ہرگز نہیں تھکا، اس کے حوصلے کو ہرگز شکست

نہیں ہوئی۔ اُس کے ایمان میں کچھ کسر پیدا نہیں ہوئی۔ وہ غم کھا کھا کر نڈھال ضرور ہو چکا ہے۔ مگر غم نے ابھی تک اُس کو نہیں کھایا۔ اُس کا ایمان، امتحان و ابتلاء کی اس انگیٹھی میں جو دو ماہ تک سلگتی رہی، نئی شان سے مجلّا ہو کر نکلا ہے۔ اُس کا کھوٹ الگ ہو کر سونے کو کندن کی طرح دمک دے رہا ہے۔ اُس کا اسلام خدا سے قریب تر اسلام ہے، اُس کا ایمان قرآن سے منور ایمان ہے، اُس کا جگر ایمان کی آہنی سلاخوں سے مضبوط تر جگر ہے۔ اس کا جسم اگرچہ بظاہر کمزور جسم ہے، مگر اس جسم کے رگ و ریشہ میں خدا پر یقین کی فولاد موجود ہے، اس میں ایمان کی ربت کے سنگین ذرے ہیں، رسولؐ کی محبت کا نیا خون ہے۔ فتح و ظفر کی چلبلاہٹ کی نئی اُٹھان ہے۔ خاکسار سپاہی خدا کا سپاہی ہے اور سعی و عمل کی ہر منزل پر فتح کا اُس کے قدموں کو چومنا اٹل ہے۔"

میں چاہتا ہوں کہ اس جسمانی کمزوری کے بعد جو خاکسار سپاہی میں ہندوستان کی ایک بڑی حکومت سے جنگ کے بعد "نہیں نہیں" ایک بڑی حکومت کے مقابلہ میں بڑی فتح حاصل کرنے کے بعد پیدا ہوئی ہے۔ حرکت اور عمل کا جھٹ ایک نیا ڈوز (ڈوز) دیدوں اس "ڈوز" سے اس کی تمام انگڑائیاں اور لمبی لمبی جمائیاں ختم ہو جائیں۔ وہ جھٹ اپنے آپ کو ایک نئے اور حیرت انگیز ماحول میں دیکھے۔ نیا آسمان، نئی زمین اور نئی جنت اُس کے سامنے ہو۔ وہ اس نئے ماحول میں نیا عزم پیدا کرے۔ لگن وہی ہو، مگر اس کی جھلک نرالی ہو۔ وہ اس لگن میں پھر اُٹھے اور دُنیا کو ایک دفعہ پھر حیران کر دے۔ اس مطلب کو پورا کرنے کیلئے میں نے اندازہ کر لیا ہے کہ میرے پاس کافی مصالح موجود ہے۔ معرکۂ لکھنؤ نے ثابت کر دیا ہے کہ مسلمانوں میں بے انتہا ایثار موجود ہے! میرے پاس اس دوران میں توکل اور رضائے خدا کے ایسے ایسے نتائج پہنچے ہیں کہ ان کو خدا کے سوا کسی کا آسرا نہ تھا۔ مال، اولاد، بیوی بچے، جاہ، دُنیا اُن کے سامنے سب ہیچ تھے۔ وہ قلندروں کی طرح مست اور اولیاؤں کی طرح بے نیاز تھے۔ ان کو خدا کے سوا کچھ نظر نہیں آتا تھا۔

ایمان کے دھنی اور بے نیازی سے غنی ایسے جوانمرد پچھلے کئی ہفتوں سے میرے پاس پہنچے۔ کہ میں ان کے فقر و صبر کو دیکھ کر پسینہ ہو گیا۔ میری اپنے متعلق تمام شیخی کرکری ہو گئی۔ یہ وہ لوگ ہیں جو اگر قرونِ اولیٰ میں ہوتے تو یقیناً صفحاتِ تاریخ پر ان کے نام جلی حروف میں لکھے جاتے۔ انہوں نے اپنے بے اندازہ اور بے نہایت عمل سے میری آبرو اس بوڑھی عمر میں رکھ لی۔ دو سو برس کے گرے ہوئے اور خدا کی طرف سے دھتکارے ہوئے مسلمان کو اپنے چھوٹے سے عمل سے پھر آبرومند کر دیا۔ مایوسی اور نامرادی کے اس ظلمتان میں، جہاں نام کو روشنی تک نہ تھی۔ امید اور رحمتِ خدا کی کرن پیدا کر دی۔

"دنیا مردِ مومن کے لئے ایک مسلسل قید ہے۔ اسے قدم قدم پر دکھ اور اضطراب ہے، ایمان کی قبلہ نما تڑپ، مشکل ہے کہ اسے دم بھر کے لئے چین لینے دے۔ اس کے مر مر کر زندہ ہونے میں اور گھل گھل کر پھر ابھرنے ہی میں ایمان کا راز ہے۔ مجھے امید ہے کہ معرکہ لکھنؤ کے یہ نامور مجاہدین مجھے آئندہ پروگرام کی تکمیل میں دھوکا نہ دیں گے۔

خاکسار تحریک نو برس سے اخوت، اتحاد، خدمتِ خلق، اور رواداری کی منزل کی طرف مسلسل جاری ہے۔ ہمارا نصب العین یہ تھا۔ کہ ہم اپنی رحمت و رأفت سے تمام دنیا کو اپنی لپیٹ میں لے لیں۔ یو۔پی کی حکومت نے ہم سے ناحق تصادم پیدا کیا۔ ہم لکھنؤ سے واپس آ چکے تھے۔ ہم پر ناحق پابندیاں لگا دیں۔ قدرت کو غرور کا سر نیچا کر دکھانا تھا۔ اس لئے مٹی میں ملے ہوئے خاکسار بگولے کی طرح بلند ہو گئے اور یو۔پی کی وزارت دم بھر میں آسمان سے زمین پر گری۔ اب ہمارا پروگرام صرف وہی خدمتِ خلق، پھر وہی رواداری اور اخوت، پھر وہی مساوات اور اتحاد ہے۔ لیکن اس بلندی کے بعد جو ہمیں حاصل ہوئی ہے۔ ہم طبعاً چاہتے ہیں کہ اپنے نقطۂ نظر کو اور بلند کر دیں۔ ہم پانچ لاکھ تھے۔ اب چاہتے ہیں کہ پچاس لاکھ ہو جائیں۔ ہم معمولی خدمتیں کرتے تھے، اب چاہتے ہیں کہ یہ سوزش اور تیز ہو اور ہم مصیبتوں کے پہاڑ گرا دیا کریں۔ دکھوں کے

سمندر دم بھر میں خشک کر دیں۔ ہم اس سے پہلے محلوں اور قریوں میں اتحاد پیدا کیا
کرتے تھے۔ اب چاہتے ہیں کہ صوبوں اور ملکوں بلکہ بر اعظموں میں اتحاد پیدا کریں۔
ہم کچھ مدت ہوئی ریلوں اور لاریوں میں چھوٹے چھوٹے سفر کرتے تھے۔ اب چاہتے
ہیں کہ ہوائی جہازوں اور اڑن کھٹولوں میں بیٹھ کر خدا کے نام کو بلند کریں۔ ہم پہلے آتشبازی
کے گولوں اور مصنوعی پٹاخوں سے ہوس جنگ پوری کیا کرتے تھے۔ اب چاہتے ہیں کہ
توپوں اور بندوقوں کی دھواں دھار بارش میں اپنے ایمان کی آزمائش کریں۔ ہم کبھی جھوٹی
اور بے روح نمازیں پڑھا کرتے تھے۔ اب چاہتے ہیں کہ آستانۂ خداوندی پر وہ ٹکر ماریں
کہ عرش ہل جائیں۔ اور رحمت خدا کی موسلا دھار بارش زمین پر پھر برسے۔ الغرض لکھنؤ
کی فتح وظفر نے ہمیں اس قدر سرپھرا اور دیوانہ بنا دیا ہے۔ کہ ہم اپنی پہلی پوزیشن پر صبر ہرگز
نہیں کر سکتے۔ ہمارے لئے نیا آسمان اور نئی زمین اس آسمان اور اس زمین کے سوا بننے
چاہئیں۔ اُس آسمان و زمین پہ ہم سورج اور چاند بن کر چمکیں اور سب دھیمے دھیمے ستاروں
کی روشنیوں کو یکدم مات کر دیں۔"

# جنگِ یورپ میں پچاس ہزار خاکساروں کی پیشکش

اور

# اکثریت با خون کا نیا سیاسی فارمولا

## خاکسار اعظم کا وائسرائے بہادر کے نام تار

لکھنؤ سنٹرل جیل سے خاکسار اعظم علامہ مشرقی نے وائسرائے بہادر کو ارسال کرنے کیلئے ایک تار برائے اجازت ۲۶ ستمبر کو حکومت یو۔پی کے حوالے کیا۔ حکومت یو۔پی نے اس تار کے بھیجے جانے کی اجازت نہ دی۔ علامہ صاحب لکھنؤ کو روانگی سے قبل لاہور میں اس تار کے بھیجنے کا انتظام مکمل کر چکے تھے اور دفتر "الاصلاح" کو ہدایات دے دی گئی تھیں کہ قید کی وجہ سے اگر یہ تار وائسرائے ہند کو نہ پہنچ سکا یا اخبارات میں شائع نہ ہوا تو چار اکتوبر کو یہ تار وائسرائے بہادر کو ارسال کر دیا جائے اور ۹ اکتوبر تک اخبارات کو اشاعت کیلئے دیدیا جائے۔ ان ہدایات کے ماتحت ادارہ "الاصلاح" نے ۴ اکتوبر تک انتظار کے بعد تاریخ مذکور کو یہ تار وائسرائے ہند کے نام ارسال کر دیا۔

علامہ صاحب کے تار کا مضمون حسب ذیل تھا:۔

بنام ہز ایکسیلنسی وائسرائے۔ دہلی

"حکومت یو۔پی کے ایماء سے میری اور میرے ساتھ صدہا منتظر خاکساروں کی گرفتاری نیز حکومت کا خاکسار تحریک کو کچل ڈالنے کا ارادہ اس راہ میں مزید مانع نہ ہونے چاہئیں کہ میں جنگ یورپ کے متعلق خاکسار تحریک کے رویہ کا اعلان کر دوں۔

میرے نزدیک مصیبت کے وقت کسی دشمن کے ساتھ بھی سودا کرنا کمینہ پن اور غیر مردانہ فعل ہے۔ اسلامی اخلاق اس امر کی اجازت نہیں دیتا۔ دینِ اسلام دو غلاپن سے منع کرتا ہے۔ انگلستان اس وقت ایک ایسی مصیبت میں گرفتار ہے جس میں ان کی اپنی موت و حیات کا خطرناک سوال اور نہایت یقینی طور پر ہندوستان کا مستقبل بھی شامل ہے۔ ایسے خطرناک وقت میں بنیوں کی سودا کرنے والی ذہنیت کا اظہار مسلمان جیسی عظیم الشان قوم کے شایانِ شان ہرگز نہیں۔ اور ہم مسلمانوں کو کھلے دل سے انگلستان کی مدد کرنی چاہیے۔ ہم انگلستان کو سچے دل سے اپنا حقیقی دوست بنانا چاہتے ہیں۔ کم و بیش پچھلے دو برس کی کانگرسی وزارتوں کے تلخ تجربہ نے تمام رعیت پر ثابت کر دیا ہے کہ انگریز بطور حاکم بہت زیادہ بہتر ہے۔ مسلمان اگر قطعاً نیست و نابود ہونے سے بچنا چاہتے ہیں تو ان کو اب فیصلہ کر لینا چاہیے کہ وہ ہرگز اکثریت کے محکوم کسی قیمت پر نہ ہوں گے۔ ہمیں انگریزوں پر ثابت کر دینا چاہیے کہ ہم مسلمان ہی صحیح معنوں میں ہندوستان کے محافظ ہیں اور اس قرآنی خون کی بناء پر ہی باقی سب کو چھوڑ کر ہمارا قدرتی اور موروثی حق ہے کہ ہندوستان کی عنانِ حکومت صرف ہمارے ہاتھ میں ہو۔ دنیا کی تمام تاریخ میں خون اور حکومت ہمیشہ ساتھ ساتھ رہے ہیں۔"

مجھے یقین ہے کہ انڈین نیشنل کانگرس ہندوستان کی حفاظت کیلئے کسی جگہ بھی ایک سپاہی نہیں دے سکتی۔ اس بناء پر اس جماعت کا جو کچھ نہیں کر سکتی۔ اپنے آپ کو کچھ سمجھنا یا اپنے لئے بلند مقام اختیار کرنے کی سعی کرنا لچر اور مضحکہ انگیز ہے۔ صرف خاکسار سپاہی جس نے پچھلے نو برس سے ہندوستان بھر میں بلا لحاظ مذہب و ملت مخلصانہ اور بلے اجر خدمت خلق کی ہے۔ اس وقت خون کا کھیل کھیلنے کا دعوے کر سکتا ہے۔ یا پنجاب کا وزیر اعظم ملک کی امداد کیلئے کوئی اصلی مدد دے سکتا ہے۔ میں نے اس مسئلہ کو سوچا ہے اور تمام اصلی اغراض اور مشروط پیشکشوں پر جواب تک کی گئی ہیں۔ خوب غور کیا ہے

میں اعلان کرتا ہوں کہ آج سے تین ماہ کے اندر اندر تیس ۳۰ ہزار عمدہ طور پر خواندہ اور منظم خاکسار سپاہی برائے نام جنگی تربیت کے بعد ہندوستان کی اندرونی فوجی حفاظت کے لئے، دس ہزار خاکسار سپاہی داخلی قیام امن کے لئے بطور پولیس کے اور دس ہزار بہترین قسم کے سپاہی اپنے حلیف یعنی سلطنت ترکیہ کی امداد کے لئے، یا اگر وہ ضروری سمجھے یورپ کی سرزمین پر جنگ کے لئے ہز ایکسیلنسی وائسرائے کے سپرد کر دوں گا۔ آپ کو صرف ہمارا امتحان لینا ہے۔ کہ ہم خاکسار اپنے وطن کی حفاظت کے لئے اپنے خون کے آخری قطرے تک کیا کچھ اظہار وفا کر سکتے ہیں۔ میں چاہتا ہوں کہ اس اعلان کی زیادہ سے زیادہ اشاعت ہو کیونکہ میں اس وقت جیل میں ہوں"

عنایت اللہ خان المشرقی


علامہ مشرقی کے لختہائے جگر
چاروں ہیں رخشندہ گوہر
انور، اسلم، اکرم
اکرام اللہ خاں انور
احسان اللہ خاں اسلم مرحوم
انعام اللہ خاں اکرم
عنایت اللہ خاں اصغر

# جنگی پیشکش کے سلسلہ میں خاکسار اعظم کا تائیدی بیان

مذکورہ پیشکش کی تائید میں ۱۴ اکتوبر کو جیل سے رہا ہونے ہی علامہ مشرقی نے حسب ذیل بیان دیا:-

"میں چاہتا ہوں کہ سیاست کی موجودہ شطرنج میں جو دو کاندار ہندو اور دو کاندار انگریز میں پچھلے تیس برس سے کھیلی جا رہی ہے اور جس میں مسلمان کو ایک منشی یا پیادہ کا درجہ بھی حاصل نہیں مسلمان پھر اسی مہرے کو پکڑ لیں جس کی چال کے آگے موجودہ تمام سیاست مات ہو جائے۔ مسلمان کا خون ہندوستان کی حفاظت تیرہ سو برس سے کرتا آیا ہے اور اسی وقت سے کر رہا ہے جب سے کہ انگریزوں نے ہندوستان میں قدم رکھا ہم مسلمان اس خون کو آئندہ بھی دیں گے اور بے دریغ دیتے رہیں گے۔ لیکن اگر ہندوستان پر حکومت کرنا انگریز کے بس کا روگ نہیں رہا اور نوبت اس ملک پہنچی ہے کہ مالی باغ کو چھوڑ کر بلبلوں اور شاہبازوں کے سپرد کر دے تو ہم مسلمان فیصلہ ہوتے وقت انگریز کے سامنے دنیا کی کتاب سیاست کھول دیں گے اور بتائیں گے کہ دنیا پر حکومت کی تاریخ خون کے حروف سے لکھی ہے۔ عینکوں اور سوداگروں، پتلونوں اور دھوتیوں اجڑے ہوئے ہاتھوں سے سلاموں یا لاٹھیوں کی چوٹوں اور رچرخوں سے نہیں لکھی گئی۔ جس کا جی چاہتا ہے، پڑھ لے اور پڑھ کر فیصلہ کر دے۔

لکھنؤ ۱۴ اکتوبر ۱۹۳۹ء
بوقت ۹ بجے صبح

عنایت اللہ خان المشرقی

## اسلام سیوا سماج بمبئی کی طرف سے

# خاکسار اعظم کو اعزاز

اسلام سیوا سماج بمبئی کے متمول ارکان پر مشتمل ایک مقتدر اسلامی انجمن ہے۔ جو کئی سالوں سے مختلف زبانوں میں اشاعت قرآن کا عظیم الشان فرض سرانجام دے رہی ہے۔ اسلام سیوا سماج دنیائے اسلام کی بلند ترین شخصیتوں کو ان کی عظیم القدر اسلامی خدمات کے اعزاز میں گولڈ میڈل پیش کرتی رہی ہے۔ اس سے قبل یہ سنہری تمغے غازی مصطفیٰ کمال" اور اعلیحضرت رضا شاہ پہلوی" کو پیش کئے جا چکے تھے۔ اس سال یہ اعزاز خاکسار اعظم کے حصے میں آیا۔ اسلام سیوا سماج کے سیکرٹری نے خاکسار اعظم کی خدمت میں یہ سونے کا تمغہ پیش کرتے ہوئے ایک طویل تار ارسال کیا جس میں لکھا کہ

" الحمدللہ۔ اسلام سیوا سماج آپ کو اُن گراں قدر خدمات کے اعزاز میں جو آپ نے خاکسار تحریک کے اجراء سے آج تک اسلام کے لئے کیں سونے کا تمغہ پیش کرتی ہے یہ تمغہ ارسال کیا جا رہا ہے۔"

محترم محمد اکبر قریشی نائب مدار المنظام نے اس تمغہ کو شکریہ کے ساتھ واپس کرتے ہوئے لکھا کہ

" ادارہ علیہ نے اپنی خدمات کے عوض میں آج تک کوئی اعزاز قبول نہیں کیا۔ تاہم ادارہ علیہ اس پیشکش کو واپس کرنے کے باوجود قدر کی نگاہ سے دیکھتا ہے اور انجمن کا شکر گذار رہے"۔

# لاہور کی قیامت اور محاذِ پنجاب

(*)

سرحد اور یو۔پی کی سرزمینیں خاکساروں کے خون سے رنگی جا چکی ہیں۔ عدم تشدد کے علمبردار اپنے ارمان پورے کر چکے ہیں۔ لیکن پنجاب کا فوجی وزیر اعظم ابھی تک خاموش ہے۔ اس کی توپیں، مشین گنیں، رائفلیں اور اشک آور گیس کے بم ابھی تک خدا کے ان مخلص اور پُرامن سپاہیوں کے خلاف حرکت میں نہیں آئے ——— آخر یہ خاموشی کیوں ہے؟ کیوں نیکی کی نہر سلسبیل سے محبت اور راحت کی کشتِ نو بہار کو پھولنے اور پھلنے کا موقع دیا جا رہا ہے؟ عسکریت کے پھول ابھی تک کیوں پنجاب کی سرزمین پر مسکرا رہے ہیں؟ نیکی کا چراغ کیوں تابانیاں پیدا کر رہا ہے؟ خدمتِ خلق کی برقی شعاعیں کیوں اچھرہ سے اٹھ اٹھ کر ہندوستان میں پیار اور اخوت کا نور بکھیر رہی ہیں؟ ——— سر سکندر ابھی تک یہ کیوں برداشت کر رہا ہے؟؟؟

خاکسار! ——— تیرے سردار نے ٹھیک کہا تھا کہ تیری راہ پھولوں کی سیج نہیں۔ شیطان کی دنیا میں خدائی کے غم میں تیرا گھٹ گھٹ کر مرنا کوئی کیوں پسند کرے؟ دم توڑتے انسانوں کو تو اپنا خون دے دے کر کیوں بچا رہا ہے؟ ڈوبتوں کا سہارا کیوں بن رہا ہے؟ راوی کے سیلاب میں غرق ہو ہو کر کیوں لاکھوں کی جائیدادیں بے مزد بچا رہا ہے؟ بھڑکتی آگ کے شعلوں میں کود کر کیوں کسی کا نورِ چشم باہر نکال لاتا ہے؟ غنڈوں کے خنجر سے لہولہان ہو کر کیوں ایک ہندو بچے کو بچا رہا ہے؟ ——— جب حضرت عیسٰی علیہ السلام کی خدمتِ خلق موردِ عتاب بن گئی تھی۔ تو دنیا تیرے انداز کیوں برداشت کرے۔ مہاتما اور راشٹرپتی کے وزیروں نے جب اسے برداشت نہ کیا تو محترم سر سکندر کب اسے برداشت

کرے گا ـــــ سرسکندر کا خونی اعلان سُننے کیلئے تیار ہو جا ـــــ اور دیکھ کہ پردۂ غیب سے کیا کچھ ظہور میں آئیگا، کیسے کیسے ستم ایجاد، صبر آزما اور ہوشربا ڈرامے پنجاب کی سرزمین پر کھیلے جائیں گے۔ گولیوں کی بوچھاڑ کس بے پناہ شدّت کے ساتھ ہو گی کتنے گھر ویران ہو جائیں گے۔ کتنی ماؤں کا آنکھوں کا نور چھن جائیگا۔ کتنی عورتیں بیوہ اور کتنے بچے یتیم ہو جائیں گے۔ آہ! ملت کی کتنی قیمتی جوانیاں پنجاب کے خونی دیوتا کی نذر ہو جائیں گی؟ رُوٹھے ہوئے اس دیوتا کو خوش کرنے کیلئے لاشوں کے کتنے مقدّس اور قیمتی ہار ہوں گے جو سنگینوں کی نوک سے گوندھے جائیں گے۔

ضیغم ـــــ تیرے جوشِ جنوں کی آج آخری آزمائش ہے!

صدیق علم بردار ـــــ دیکھنا دینِ خدا کا عَلَم سرنگوں نہ ہونے پائے!

غازیانِ بدر کے نام لیواؤ ـــــ کہیں بڑھتے ہوئے قدموں میں تزلزل پیدا نہ ہو جائے وہ دیکھنا! پردۂ زرنگاری کی پُشت سے کوئی حرکت ہوئی۔ تمہیں کروڑوں انسانوں سے سنّتِ کربلا کی تجدید کیلئے منتخب کر لیا گیا۔ ہاں تمہیں مبارک ہو۔ تم پر خدا کے کروڑوں نیک بندوں اور فرشتوں کا سلام ہو۔

؎ بنا کردند خوش رسمے بخاک و خون غلطیدن
خدا رحمت کند ایں عاشقانِ پاک طینت را



# ۱۹ مارچ ۱۹۴۰ء سے پہلے ......

۶ اکتوبر ۱۹۳۹ء کو خاکسار اعظم کی جنگ یورپ کے لئے پچاس ہزار خاکساروں کی پیشکش وائسرائے بہادر کو موصول ہوئی اور اس کے دو دن بعد یعنی ۸ اکتوبر کو روزنامہ "پانیئر" نے حسب ذیل خبر شائع کی :-

"حکومت ہند اس معاملہ پر غور کر رہی ہے۔ کہ کسی طرح خاکسار سپاہی کو اس ٹیریٹوریل فوج میں شامل کر لیا جائے جو عنقریب ہندوستان میں مرتب کی جائیگی۔ حکومت ہند اس تجویز کے حق میں نظر نہیں آتی کہ خاکسار تحریک کو کچل دیا جائے۔ برخلاف اس کے معلوم ہوا ہے کہ حکومت ہند ان تحریکوں کی نیم عسکری خاصیت کو تسلیم کرتی ہے۔ حکومت ہند اس نقطۂ نظر کی جانب مائل نظر آتی ہے۔ کہ ان کی عسکری خواہشات پورا کرنے کا بہترین طریقہ یہ ہے کہ ان کے سپاہیوں کو فوج میں شامل ہونے کا جائز حق دیا جائے۔"

لیکن اس خبر کی اشاعت کے اگلے ہی دن بعض اخبارات میں وزیر اعظم کا یہ اعلان غم و غصہ میں شائع ہوا کہ پنجاب میں خاکساروں کے لئے کوئی گنجائش نہیں کہ انہیں ٹیریٹوریل فوج میں بھرتی کیا جائے۔ سر سکندر کی اس رقابت اور مخالفت نے آہستہ آہستہ عملی رنگ پیدا کرنا شروع کیا۔ پنجاب اسمبلی کے سرمائی اجلاس میں وزیر اعظم پر خاکسار تحریک کے سلسلہ میں سوالات کی بوچھاڑ ہوئی اور حکومت کے جوابات سے صاف معلوم ہونے لگا کہ تحریک کی مخالفت کی بنیادیں رکھی جا رہی ہیں۔ اور یقیناً یہ کسی آنے والے خوفناک طوفان کا پیش خیمہ بن جائیں گی۔

دسمبر ۱۹۳۹ء میں حکومت پنجاب کے چیف سیکرٹری کی طرف سے ایک خفیہ سرکلر جاری کیا گیا جس میں سرکاری ملازمین کی خاکسار تحریک میں شمولیت ممنوع قرار دے دی گئی۔ یہ سرکلر نفر بیاً ہر دفتر میں پہنچا اور ملازمین حکومت کو مجبور کیا گیا کہ اس پر دستخط کریں۔ اس

ستم ظریفی کے ساتھ ہی سی۔ آئی۔ ڈی کو تحریک کے خلاف سرگرم عمل کر دیا گیا۔ اور محکمہ کی طرف سے تین خفیہ سرکلر پولیس کے دفاتر۔ چوکیوں اور تھانوں میں پھیلا دئے گئے۔ کہ خاکساروں کی سرگرمیوں کو ختم کرنے کی ہر ممکن سعی کی جائے۔ ہندوؤں اور سکھوں کے وفود کو وزیر اعظم کی طرف سے ترغیب دی گئی۔ کہ خاکسار تحریک کے نمونے پر جماعتیں قائم کریں۔ اُسی طریق پر "تین مطالبات" پیش کریں۔ اس کے سوا اور طریقہ خاکسار تحریک کو کچلنے کا نہیں۔ جب ہندوؤں اور سکھوں میں ایسی جماعتیں کثرت سے پیدا ہوگئیں۔ خاکسار تحریک سے خود بخود نپٹ لیا جائے گا۔

وزیر اعظم پنجاب کی دلی دشمنی اور نامخلصانہ برتاؤ کا بلا واسطہ ثبوت یہ بھی ملا کہ فروری ۱۹۴۲ء میں ریاست بہاولپور میں خاکساروں پر تشدد کا استعمال اور کچھ گرفتاریاں بھی ہوئیں۔ علامہ صاحب نے محبت کے جوش میں آدمی بھیجکر وزیر اعظم سر سکندر سے مدد مانگی۔ محترم سر سکندر نے ظاہرا طور پر اظہار ہمدردی کرتے ہوئے ایک سر بمہر لفافہ حکام ریاست کے نام دیا۔ خدا کا کرنا کیا ہوا کہ ریاست سے خود بخود باعزت مصالحت کے امکان پیدا ہو گئے اور مذکورہ لفافہ کے استعمال کی ضرورت پیش نہ آئی۔ جب لفافہ کھول کر دیکھا گیا تو قائد تحریک نے خدا کا شکر ادا کیا کہ کہیں اُسے استعمال نہ کیا گیا۔ اسی زمانہ میں قائد تحریک کے ساتھ وزیر اعظم کی جو ملاقات ایوان اسمبلی میں ہوئی اُس سے صاف مترشح ہوتا تھا۔ کہ خاکسار تحریک کا وجود اب وزیر اعظم پنجاب کیلئے ناقابل برداشت ہو رہا ہے۔

۲۲ فروری ۱۹۴۰ء کو "محمدی پریس" پر، جہاں خاکسار تحریک کا اخبار "الاصلاح" چھپتا تھا۔ پولیس نے چھاپہ مارا اور قائد تحریک کے پمفلٹ "اکثریت یا خون" کے تمام نسخے ضبط کر لئے۔ مذکورہ پمفلٹ میں قائد تحریک کی حکومت کو جنگ یورپ کے سلسلہ میں پچاس ہزار خاکساروں کی پیشکش کا ذکر تھا۔

۲۶ فروری تک قائد تحریک نے سر سکندر کو سمجھانے اور راہِ راست پر لانے کے

کئی طریقے اختیار کئے۔ وائسرائے بہادر، وزیر اعظم بنگال، گورنر پنجاب، مسٹر جناح، سر شاہ سلیمان، ڈاکٹر سر ضیاء الدین احمد اور کئی دیگر سربرآوردہ اشخاص کو مداخلت کے لئے تیار کیں اور آخر براہ راست وائسرائے بہادر سے ملاقات کا فیصلہ کر لیا۔ ۲۷ فروری کو وائسرائے بہادر کو تار دیا اور ۲۸ فروری کو دھلی پہنچ گئے۔ قائد تحریک ابھی مشکل دہلی پہنچے تھے۔ کہ ریڈیو کے ذریعے یہ خبر اُڑی کہ خاکسار تحریک پر عام پابندی لگا دی گئی۔ بیلچہ اور سپاہیانہ قواعد ممنوع قرار دے دیئے گئے۔

# حکومت پنجاب کا اعلان

احکام مطبوعہ گورنمنٹ گزٹ۔ ۲۸ فروری ۱۹۴۰ء

نمبر ۲۲۱۵۔ بی۔ ڈی۔ ایس۔ بی ــــ ان اختیارات کی رُو سے جو قواعد تحفظ ہند کے قاعدہ نمبر ۵۸ کی دفعہ نمبر ۸ کے ماتحت حاصل ہیں۔ حاکم پنجاب اس امر کی ہدایت دینے پر خوش ہیں۔ کہ صوبہ پنجاب کی حدود کے اندر کوئی شخص فوجی طریقہ کی کسی ورزش، حرکت، ارتقاء یا قواعد میں اسلحہ کے ساتھ یا بغیر اسلحہ یا ان اشیاء کے ساتھ جو بطور اسلحہ استعمال ہونے کے قابل ہیں، حصہ نہ لے سکیگا۔

۲۔ اس حکم کے کسی حصے کا اطلاق افواج سلطنت کے کسی رکن یا مدرسہ یا کالج کی حدود کے اندر کسی قواعد پر جو اس کا معمولی نصاب ہوں یا اس جماعت پر جسے عُرف عام میں بوائے سکاوٹ ایسوسی ایشن (شاخ پنجاب) کہا جاتا ہے یا گرل گائڈ ایسوسی ایشن (شاخ پنجاب) کے نام سے موسوم کیا جاتا ہے۔ یا کسی ضلع کی حدود کے اندر ہر اس تنظیم پر جس کو ڈسٹرکٹ مجسٹریٹ نے تحریری حکم سے مستثنےٰ کیا ہو۔ نہ ہو گا۔"

قائد تحریک نے حکومت کے اس اعلان پر فرمایا:۔

"سر سکندر کی طرف سے خاکسار تحریک کی موت کا یہ فرمانِ خسروی، اگر اس کا اطلاق

خاکسار تحریک پر ہو سکتا ہے۔ ہماری طرف سے انتہائی طور پر خوش آئند ہے۔ خاکسار تحریک کو دس برس کی جانکاہ اور زہرہ گداز تکلیف کے بعد اگر بالآخر مرنا ہی ہے۔ تو خاکسار سپاہی توپ سے کٹ کٹ کر کیوں نہ مریں۔ تاکہ وہ جسم بھی باقی نہ رہیں۔ جنہوں نے ہر نوع اور بالآخر موت کو قبول کرنا ہے۔"

خاکسار اعظم نے دہلی پہنچ کر تمام سرکردہ مسلم زعماء سے ملاقاتیں کیں۔ محترم مسٹر جناح نے عند الملاقات فرمایا۔ "مجھے یہ آرزو ہے کہ سر سکندر میرے ہوتے۔ اگر وہ میرے ہوتے تو میں انہیں حکم دیتا۔ آپ وائسرائے سے ملیں۔"

۲۹ فروری کو خاکسار اعظم نے وائسرائے ہند کے پرائیویٹ سیکرٹری سے ملاقات کی۔ وہ انتہائی عزت افزائی کے ساتھ پیش آئے اور وعدہ کیا کہ وہ تمام اہم نوٹ ہز ایکسیلینسی کے پیش کر دیں گے۔ اسی اثناء میں خبریں پہنچیں کہ قائد تحریک کی جائیداد اور روپیہ کی ضبطی کے کاغذات تیار ہو رہے ہیں۔ خاکسار اعظم نے مسکراتے ہوئے ان خبروں کو سنا اور ایک عجیب متانت کے ساتھ فرمایا کہ "سب کچھ خدا کی راہ میں لٹا چکا ہوں، تھوڑا بہت جو باقی ہے اسے لٹانا کیا مشکل رہ گیا۔"

"ز بادہ ہائے صبوحی بدامنِ عصمت — چہ داغِ شرم کہ بنہاد و دریغ از تو"

۷ مارچ کو سر سکندر دہلی آئے۔ سر ظفر اللہ خان کے بنگلے پر ارباب شیر اکبر خان، بشیر احمد صدیقی، ڈاکٹر ناجی بہادر اور نواب آف کنجپورہ نے ان سے ملاقات کی۔ انہیں تصادم کے خطرناک نتائج سے آگاہ کیا۔ یہاں تک کہا کہ قیامت کے دن تمہارا دامن اور ہمارا ہاتھ ہوگا لیکن افسوس کہ سر سکندر نے ایک نہ مانی اور طاقت اور غرور کے نشے میں صاف جواب دے دیا کہ "جو کچھ ہو گا قیامت کے دن دیکھ لیا جائے گا۔"

# ۱۹ مارچ سنہ ۱۹۴۰ء کی قیامت

۱۹ مارچ سنہ ۱۹۴۰ء کا آفتاب عالمتاب دنیائے خاکسار کیلئے قتل و خون، بےبسی اور ظلم، آہوں اور کراہوں کے ہزاروں قیامت خیز پیغام لئے طلوع ہوتا ہے۔ اس کی نور پاش کرنوں کے جلو میں سینکڑوں گھروں کی بربادی کا ہوش ربا اعلان ہے۔ بوڑھا مشرق ہلاکت خیزیوں کے اس آنے والے طوفان کو روکنے کیلئے دہلی کے بازار طاہی دوڑا پھر رہا ہے۔ ایک ایک دروازہ کو کھٹکھٹا رہا ہے کہ شاید مسلمان کے خون سے بہنے والا دریا، جس کے ایک قطرہ سے ہی خدائے پاک کا عرش عظیم زلزلے میں آجاتا ہے۔ کسی صورت رک جائے۔ بڑے بڑے خان بہادروں کو اسلام کی دہائی دے کر کہہ رہا ہے کہ سرکاری تقرب کے زور پر پنجاب کے ابن زیاد کو رام کریں۔ امید لگائے بیٹھا ہے کہ شاید دس برس کی زہرہ گداز خدمت خلق پتھر دلوں کو آج موم کر دے۔ شاید کہ اسلام اور انسانیت کے نام کی دہائی سے خونی ڈبونا کا بڑھتا ہوا ہاتھ رک جائے۔ شاید کہ اجڑنے والی بہاساں فریں کھیتیاں آتش انتقام کے شعلوں سے بچ جائیں۔

لیکن افسوس! ———— کہ یہ امید پوری ہوتی نظر نہیں آتی۔ تقدیر کے اٹل فیصلے بدلنے کے لئے تیار نہیں۔ پنجاب کا نمائندہ سر سکندر، شاہی مسجد کے دروازہ پر مسکرا کر خاکساروں کی سلامی قبول کرنے والا سر سکندر، پشاور، چکوال اور لائل پور کے کھلے اجتماعات میں خاکساروں کو اپنے حسن نیت کا یقین دلانے والا سر سکندر ——— آہ! مسلمانوں کے ووٹوں کی بھیک مانگ کر وزارت عظمیٰ کی مسند پر بیٹھنے والا سر سکندر، ——— آج نیکیوں کی مسکراتی ہوئی فصل نو بہار کو بھسم کرنے کا عزم صمیم کر چکا ہے۔ اس کی شکن آلود پیشانی ان خونریز ارادوں کی غمازی کر رہی ہے، جنہوں نے تیرہ سو برس پہلے ریگ عراق کو لالہ زار بنا یا تھا۔ دیکھئے وزیروں کے

ایک اجلاس میں وہ بڑبڑا رہا ہے :-

"یہ ناقابل برداشت ہے کہ مشرقی پچاس ہزار سپاہیوں کی پیشکش حکومت ہند کو کرے اور ہماری مشین گنوں میں حرکت پیدا نہ ہو ——— ہم خاکساروں کو مٹا کر رکھ دینگے۔"

۱۷ مارچ ۱۹۴۰ء کو لاہور میں خاکسار افسروں کی ایک مجلس مشاورت صورت حالات پر غور کرنے کیلئے ہوئی اور اس کے خاتمہ پر محمد شریف خان نائب حاکم اعلیٰ خاص پنجاب قائد تحریک سے احکام حاصل کرنے کیلئے دہلی روانہ ہو گئے۔ اور فیصلہ ہوا کہ محترم مذکور کی واپسی تک تمام اقدامات ملتوی کر دئے جائیں۔ محمد شریف خان مذکور کی غیر حاضری میں محاذ کی کمان کسی نہ کسی طرح خوشحال خان جدون کے ہاتھ میں آ گئی۔ محترم جدون کو تحریک میں کوئی ذمہ دارانہ پوزیشن حاصل نہ تھی اور تحریک کے ذمہ دار افسران کے لاہور میں موجود ہوتے ہوئے انہیں یہ ذمہ داری شریف خان سے ذاتی تعلقات کی بناء پر حاصل ہوئی یا کسی اور ذریعے سے بہر صورت حیران کن ضرور ہے۔

خاکسار تحریک کا عسکری لیکن پُرامن نظام مذہب کے لازوال احکام و فرامین کی تعمیل تھا۔ خاکسار سپاہی حکومت کی پابندیوں کو مداخلت فی الدین سمجھ رہا تھا۔ اس کے جذبات میں ایک ہیجان فطرتی طور پر پیدا ہو رہا تھا۔ خوشحال خان کی غضبناک تقریروں نے اس ہیجان کو شعلوں کی طرح بھڑکا دیا۔ ضبط اور استقلال کے دامن ہاتھ سے چھوٹنے لگے۔ اور غیرت کی بجلیاں مجاہدوں کے دلوں میں کوندنے لگیں۔ قائد تحریک کی ہدایات اور شریف خان کی واپسی کا انتظار کئے بغیر تین سو تیرہ دیوانے سرفروشانہ نکل کھڑے ہوئے اور انہوں نے شاہی مسجد لاہور کی جانب نماز ظہر کی ادائیگی کے لئے کفن بدوش مارچ کر دیا۔ ہیرا منڈی کے قریب پولیس نے اس جلوس کو روکا۔ خاکساروں کا صبر کا پیمانہ لبریز ہو چکا تھا۔ اتمام حجت ہو چکی تھی۔ وہ بھی کفن باندھ کر نکلے تھے۔ تلخ اور ترش گفتگو سے بڑھتی ہوئی نوبت لاٹھی چارج اور بالآخر فائرنگ تک پہنچی اور خاکساروں کی لاشیں سر بازار تڑپنے لگیں۔ دوسری طرف سے مسٹر بیٹی ڈپٹی سپرنٹنڈنٹ

پولیس بھی خاکساروں کے بیلچوں کا شکار ہوئے۔ مسٹر گینسفورڈ سپرنٹنڈنٹ پولیس اور مسٹر بوبرن ڈسٹرکٹ مجسٹریٹ بھی زخمی ہوئے۔ فائرنگ تیز تر ہوتی گئی اور پچاس کے قریب خاکسار سنسناتی ہوئی گولیوں کا شکار ہوئے۔ سسکتی ہوئی لاشوں کو پولیس کے سپاہیوں نے سنگینوں کی نوک سے ختم کر دیا اور اس کے ساتھ ہی دنیائے خاکسار پر ظلم وستم کی ایک قیامت ٹوٹ پڑی۔ جس بے دردی سے پولیس نے خاکساروں کو ذبح کیا۔ اس کا خیال ہی جسم میں لرزہ پیدا کر دیتا ہے۔ خاکساروں کو گرفتار کر کے چار منزلہ مکانوں سے نیچے پھینکا جاتا اور نیچے سنگینوں کی نوک پر انہیں دبوچا جاتا تھا۔ الغرض لاہور میں اس موقعے پر پولیس کی ستم شعاریاں بے نظیر تاریخ کے صفحات بمشکل پیش کر سکیں گے گلشن خاکساریت کے مسکراتے اور مہکتے ہوئے پھول دست جفا شعار نے مسل کر رکھ دئیے۔ ولایت حسینؒ اور ضیغم جیسے مایۂ ناز مجاہدین اسلام فائرنگ کی سنسناتی ہوئی گولیوں کا شکار ہو کر رہ گئے۔




خاکسار تحریک کو فنا کرنے کی ناپاک خواہش کے پیشِ نظر پنجاب پولیس نے ۱۹ مارچ سنہ ۱۹۴۰ء کو لاہور میں خاکساروں پر وحشیانہ فائرنگ کی۔ جس کے نتیجے کے طور پر منصور ضیغم ایم۔ اے کے علاوہ پچاس کے قریب خاکسار شہید ہوئے۔

# پنجاب اسمبلی میں محترم ڈاکٹر خالد لطیف گابا کا بیان

لاہور کی فائرنگ کے متعلق پنجاب اسمبلی کے اجلاس میں تقریر کرتے ہوئے شہرۂ آفاق نومسلم ڈاکٹر کے۔ ایل۔ گابا نے فرمایا:۔

"تھانہ ٹبی کے قریب تصادم ایک تھپٹر کا نتیجہ تھا جو بلا وجہ ایک خاکسار سالار جیش کو رسید کیا گیا۔ وہاں پولیس نے لاٹھی چارج بھی کیا جس کے جواب میں خاکسار مدافعانہ کاروائی پر مجبور ہو گئے۔ اس تصادم میں جہاں پولیس افسران کو چوٹیں آئیں وہاں خاکسار بھی بُری طرح زخمی ہوئے۔ پولیس نے اس پر غیض و غضب میں آ کر فائرنگ کا حکم دے دیا۔ ایک عینی اور معتبر شہادت سے پتہ چلتا ہے کہ شاہد وہ مجمع کے قریب جب جائے وقوع پر گیا تو فائرنگ اس وقت تک ہو رہا تھا۔ یہ شاہد جس کا تعلق اخبار "رسول ملٹری گزٹ" سے ہے، عینی شہادت کی بناء پر کہتا ہے۔ کہ ہیرا منڈی کے اطراف و جوانب خون لالہ زار بنے ہوئے تھے۔ یہ خون صرف اس جگہ نہ تھا۔ جہاں پولیس کھڑی ہوئی تھی، بلکہ ملحقہ گلیوں میں بھی نظر آرہا تھا۔ اور گندی نالیوں میں بھی بہتا دیکھا گیا۔ لہٰذا ظاہر ہے کہ جب خاکسار گولیوں سے بچنے کیلئے ہٹتے ہٹتے گلیوں میں پہنچے۔ تو ان کا تعاقب کیا گیا اور بندوقیں اور رائفلیں برابر آگ اور بارود اگلتی رہیں۔"

"میں اور میاں عبد العزیز (ایم۔ ایل اے) جائے وقوع پر پہنچے۔ بہت سے مقامات پر ہم نے گولیوں کے نشانات دیکھے۔ حد یہ تھی کہ مکانوں کی درمیانی اور بالائی منزلوں پر بھی گولیوں کے نشانات موجود تھے۔ جو ہم نے اپنی آنکھوں سے دیکھے۔ ایک مکان کی نچلی منزل پر گولیوں کے نشان تھے۔ اور ایک گھر میں پانچ نشان پائے گئے۔ وزیر اعظم کو اس بات کا جواب دینا چاہیئے اور وضاحت کرنی چاہیئے کہ بالآخر گولیوں کے یہ نشانات مکانوں کے اندر کس طرح پہنچے۔ لیکن عینی شاہد نے مجھے

بتایا کہ اس نے خود گولی چلتی دیکھی۔ اور پولیس نے خاکساروں کو مکانوں سے نکال نکال کر نشانہ بازی کی ہیں اور میاں عبدالعزیز نے گولیوں کے نشانات اپنی آنکھوں سے دیکھے ہیں اور فوٹو بھی اُتروائے ہیں۔ جو اس وقت میرے پاس ہیں۔ گورنمنٹ کی طرف سے جو اعلان کیا گیا ہے۔ اس میں نہیں بتایا گیا کہ مرنے والے کس قدر تھے۔ اور زخمیوں کی تعداد کس قدر تھی۔ غیر سرکاری بیان سے کہ ظاہر شدہ تعداد سے بہت زیادہ خاکسار جان سے مارے گئے۔ سر سکندر حیات اعتراض کر کے مجھے یہ کہنے پر مجبور کر رہے ہیں۔ کہ گولی چلانے کے احکام حد درجہ سنگدلانہ ذہنیت کے ترجمان تھے۔ راتوں رات لاشوں کو لاریوں میں لاد کر غائب کر دیا گیا تاکہ اس امر کی شہادت باقی نہ رہے۔ کہ کس قدر آدمی ہلاک ہوئے۔ اس وقت کسی افسر پر فائرنگ کی ذمہ داری عائد کرنا مشکل ہے۔ کیا وزیر اعظم صاحب بتلائیں گے کہ انہوں نے یہ حکم نہیں دیا تھا۔ کہ اگر خاکسار منتشر نہ ہوں تو ان پر فائرنگ کی جائے۔ اگر فی الواقعہ ان کا یہ حکم تھا تو جرأت سے کام لیکر وہ اسے تسلیم کیوں نہیں کر لیتے کیا انہوں نے ایسا حکم نہیں دیا۔ کیا یہ حقیقت نہیں کہ فائرنگ وزیر اعظم کے حکم سے ہوئی۔ کیا یہ غلط ہے کہ وزیر اعظم چاہتے تھے۔ کہ خاکسار تحریک کا خاتمہ کر دیا جائے خواہ انہیں ایسا کرنے کے لئے تحریک کے ہر ممبر کو گولی سے ہلاک کیوں نہ کرنا پڑے۔

# منٹو پارک کا جشن اور ہمدردانہ سازشیں

۲۱ مارچ کو آل انڈیا مسلم لیگ کا "سالانہ جشن" لاہور میں شروع ہونا تھا۔ کئی ماہ کی تیاریوں کے بعد منٹو پارک کے میدان میں ایک عظیم الشان پنڈال تیار ہوا۔ مسلم لیگ کے رضاکار وں منتخبین اور ایکین کونسل کے لئے حسب امتیاز خیموں کی قطاریں پنڈال کے گرداگرد پھیلی ہوئی تھیں۔ مسٹر جناح لاہور کی فائرنگ کے دو دن بعد یعنی ۲۱ مارچ کی صبح کو ۹ بجے بذریعہ سپیشل ٹرین لاہور پہنچتے ہیں۔ حکومت پنجاب کے تشدد کا کلہاڑا دنیائے خاکسار پر تیزی کے ساتھ چل رہا ہے۔ لاہور میں ایک قیامت برپا ہے، دفعہ ۱۴۴ کے نفاذ کے باوجود پچاس ہزار کا مجمع مختلف قسم کے جذبات سینے میں لئے صدر مسلم لیگ کا استقبال کرتا ہے، دس کروڑ مسلمانوں کے واحد نمائندہ لیڈر کا جلوس ان بازاروں سے گذرتا ہے جہاں خاکساران اسلام کی خون افشانی کے نشان ابھی تر و تازہ تھے۔ جہاں عصر حاضر کا مقدس ترین قافلہ سنسناتی ہوئی گولیوں کا شکار ہو کر رہ گیا اور جہاں مسلم لیگی ہائی کمانڈ کے رکن رکین اور پنجاب کے مسلمان وزیراعظم نے تڑپتی ہوئی لاشوں کے ساتھ اپنی اسلام دوستی کا بے مثال اور لازوال نقش قائم کرنے میں کوئی کسر اٹھا نہ رکھی۔

۲۲ مارچ کو لیگ کا کھلا اجلاس شروع ہونا تھا۔ مسٹر جناح بڑے شاہانہ کر و فر سے ننگی تلواروں کے سائے میں پنڈال میں داخل ہوتے ہیں۔ لاہور کے مسلمان غم و غصہ کے اظہار میں اجلاس کا بائیکاٹ کرتے ہیں۔ اور پنڈال میں مسٹر جناح کے داخلہ پر وہ پچاس ہزار کی تعداد میں باہر ہی کھڑے ہو کر "خاکسار زندہ باد"۔ "سر سکندر کو لیگ سے نکال دو" کے پرجوش نعروں سے مسٹر جناح کا خیر مقدم کرتے ہیں۔ ایک طرف بینڈ مسرت کے نغمے بکھیر رہا ہے۔ دوسری جانب ہزار ہا انسانوں کا اجتماع غم و غصہ کے اظہار میں "سر سکندر مردہ باد" "علامہ مشرقی زندہ باد" کے فلک بوس نعروں سے پنڈال کے دروازہ پر زلزلہ پیدا کر رہا ہے۔

نواب سر شاہنواز خان آف ممدوٹ (مرحوم) اپنا خطبۂ استقبالیہ شروع کرتے ہیں۔ جونہی شاہی مسجد لاہور کی تعمیر کے سلسلہ میں سر سکندر کا نام ان کی زبان پر آتا ہے، پنڈال میں ایک طوفان برپا ہو جاتا ہے۔ "غدار سکندر مردہ باد" کے نعروں سے کان پڑی آواز سنائی نہیں دیتی۔ مسٹر جناح کرسی صدارت سے بار بار خاموشی کا اشارہ کرتے ہیں لیکن دس منٹ تک یہ طوفان کسی طرح نہیں تھمتا۔ اور اجلاس کی کارروائی رک جاتی ہے۔ عوام کا غم و غصہ اور جوش و خروش قابل دید ہے۔ پہلی نشست کے برخاست ہونے پر حاضرین اجلاس کی نظر پنڈال سے باہر نکلتے ہوئے مسلم وزرائے پنجاب پر پڑ جاتی ہے۔ پنڈال کی بڑی سڑک پر ان کو محاصرہ میں لے لیا جاتا ہے۔ غصہ کا یہ عالم ہے کہ ہر طرف سے ان کے منہ پر پھٹکی پھٹکی جاتی ہے۔ "وزارت پنجاب برباد" "پنجاب کے یزید مردہ باد" کے فلک شگاف نعروں سے کان پڑی آواز سنائی نہیں دیتی۔ وزراء کے چہرے خوف و ہراس میں زرد ہو جاتے ہیں قتل عظیم کی ندامت اور پشیمانی میں ان کی نگاہیں اوپر نہیں اٹھ سکتیں۔ لیگ کے رضاکار انہیں بمشکل ان کی موٹروں تک پہنچانے میں کامیاب ہوتے ہیں۔ جوشیلے ہجوم کا بے پناہ ریلا وہاں بھی ان کا پیچھا نہیں چھوڑتا۔ موٹر کاروں کے شیشے تک توڑ دیئے جاتے ہیں۔ انتہائی ذلت اور رسوائی کے بعد انہیں خدا خدا کر کے اس مصیبت عظمیٰ سے نجات حاصل ہوتی ہے۔ اگلی شام کو مجلس مضامین کے اجلاس میں وزیر اعظم سر سکندر سے یہی سلوک ہوتا ہے۔ کئی ہزار کا مجمع سر سکندر کو گھیر لیتا ہے۔ اور "مردہ باد" اور "برباد" کے فلک بوس نعرے ایک ہنگامۂ عظیم پیدا کر دیتے ہیں۔ مسٹر جناح کے حکم پر مولوی ظفر علی خان، سردار اورنگزیب خان اور نواب بہادر یار جنگ باری باری باہر آ کر عوام کو امن و سکون کی تلقین کرتے لیکن پر جوش ہجوم پرکاہ کے برابر وقعت نہیں دیتا۔ آخر مسٹر جناح خود باہر آتے ہیں۔ اور ہجوم کو یقین دلاتے ہیں کہ شہیدوں کے خون کا پورا بدلہ لیا جائے گا۔ اور سب کو منتشر ہونے کی اپیل کرتے ہیں۔ بمشکل ہجوم رخصت ہوتا ہے۔ لاہور کا یہ اجلاس آخر

تک ہنگامہ خیز رہا۔ اجلاس کی آخری رات نواب بہادر یار جنگ سٹیج پر آتے ہیں۔ اندر ہی اندر جو سازش تین دن سے خاکسار تحریک کو ملیا میٹ کرنے کیلئے جاری تھی۔ اس میں بہترین ایکٹر کا پارٹ وہی ادا کر سکتے تھے۔ کیونکہ انہیں خاکسار تحریک سے کچھ تعلق بھی تھا۔ اور غلط فہمیوں کا جال بچھانا اُن کے ذریعے آسان تھا۔ سٹیج پر آتے ہی وہ زور فصاحت اور اپنے مخصوص انداز سے حاضرین کو مسحور کرنے کی کوشش کرتے ہیں۔ پُر جوش فرزندانِ توحید کو یقین دلاتے ہیں کہ "یاد رکھو۔ تمہارے بھائی شہید ہوئے اور "قائد اعظم کے بیٹے" "قائد اعظم سے زیادہ شہیدوں کا غم اور کسی کو نہیں۔" اس کے بعد کمال مکاری سے اپنے آپ کو خاکساران سرحد و پنجاب کا حاکم اعلیٰ ظاہر کرتے ہوئے حکم دیتے ہیں کہ تمام خاکسار پُرامن طریق سے گھروں کو لوٹ جائیں۔ مسلم لیگ اس حادثہ الیم کے متعلق خاطر خواہ فیصلہ کرے گی۔ تین ہزار کے قریب خاکسار سفید لباس میں لیگ کے اس [illegible] اجلاس میں موجود تھے۔ بیچارے تحریک کو طوفان سے بچانے کا عزم اور جنوں لیکر آئے تھے، دس برس افسروں کا حکم ماننا ہی سیکھا تھا۔ نواب بہادر یار جنگ کے خاکسار ہونے کا بھی علم تھا لیکن چونکہ اندرونی اور بڑی سازش سے لاعلم تھے۔ اس لئے نواب محترم کے الفاظ پر اعتبار کر لیا غلطی سے یقین کر لیا کہ شاید اس نازک وقت میں ان کو حاکم اعلیٰ پنجاب بنا دیا گیا ہو۔ ہاں اطاعت امیر کے پتلوں نے حکم پر سر تسلیم خم کر دیا۔ دلوں میں جو طوفان لے کر آئے تھے۔ وہ پُر فریب حکم کی غلط تعمیل کی نذر ہو گیا۔ سب نے سمجھا کہ شاید اسی میں کوئی بہتری ہو گی۔ رات کی خاموشی میں گھروں کو رخصت ہو گئے۔ اور اندازہ لگا لیا کہ نواب بہادر یار جنگ کی مداخلت سے یہ خونیں منظر کسی اطمینان بخش منزل پر ختم ہو جائیں گے اپنے سچے سرداروں کی گرفتاریوں کے بعد خاکسار سپاہی کو تمام سہارے ٹوٹتے ہوئے نظر آ رہے تھے۔ "سیاست" کی ان ہمدردانہ صداؤں کو اخلاص پر مبنی سمجھ لیا۔ وہ نہیں جانتے تھے کہ سر سکندر کی کوٹھی پر مسٹر جناح کے اعزاز میں دی گئی پارٹی میں دلوں

کی نعشوں کو کس طریق پر ہلایا گیا تھا۔ خاکسار اعظم سے تحریک کو ان کی نظر بندی ہیں بہادر یار جنگ کے ذریعے چھیننے کے کیا کیا منصوبے طے ہوئے تھے۔ لیگ کے انتہا پسند عنصر کی پیش کردہ قرارداد کو فیل کرنے کے لئے اراکین کونسل سے کیا کیا ساز باز کی گئی تھی۔ آخر کھلے اجلاس میں ایک قرارداد کرسی صدارت کی طرف سے پیش ہوئی۔ اس قرارداد میں حسب ذیل مطالبات کئے گئے :-

(۱) غیر جانبدار اور آزاد جوڈیشل ٹریبونل کے ذریعے گولی چلنے کے حادثہ کی تحقیقات کی جائے۔

(۲) جس قدر جلد ممکن ہو خاکسار تحریک کو خلاف قانون کئے جانے کا حکم واپس لیا جائے۔

اس قرارداد کو پیش کرتے ہوئے مسٹر جناح نے اعلان کیا کہ وہ اس وقت تک لاہور سے نہیں جائیں گے۔ جب تک خاکساروں اور حکومت پنجاب میں اس قضیئہ کا خاطر خواہ فیصلہ نہ ہو جائے۔ یہ اجلاس ۲۴ مارچ کی رات کو ساڑھے بارہ بجے پُر جوش نعروں اور تالیوں کے شور میں ختم ہو گیا۔ مسٹر جناح دو دن اور لاہور میں پارٹیاں کھاتے رہے اور ڈاکٹر خالد لطیف گابا اور بعض دیگر مخلص رفقاؤں کی انتہائی درخواستوں کے باوجود کہ خدا کے لئے ان روح فرسا خونی مناظر کو جو سر سکندر نے پنجاب میں پیدا کر رکھے ہیں ختم کر کے جائیے۔ قطعاً پرواہ نہ کی اور نشۂ پندار کی بلندی میں اپنے تمام وعدوں پر جو ایک لاکھ فرزندانِ توحید کے سامنے کھلے اجلاس میں کئے تھے پانی پھیر دیا اور حکومت کے مقابلہ میں ہزاروں خاکساروں کے جذبۂ جہاد اور جوشِ حریت کو اپنے میٹھے میٹھے الفاظ سے دریا غرق کر کے ۲۷ مارچ کو بڑے کروفر کے ساتھ لاہور سے رخصت ہو گئے۔

---

# افسرانِ تحریک کی گرفتاریاں

۱۹ر مارچ کے حادثۂ الیمہ کے ساتھ ہی خاکساروں اور افسرانِ تحریک کی بے پناہ گرفتاریوں کا سلسلۂ دراز شروع ہو گیا تھا۔ چند ہفتوں کے اندر اندر ہزاروں خاکسار اور سالار جیلوں کی تنگ و تار یک کوٹھڑیوں میں پابندِ سلاسل کر دیئے گئے۔ صرف نواب بہادر یار جنگ کو حسبِ منشاء تحریک کے خلاف استعمال کرنے کیلئے باہر رکھا گیا۔

# دھلی میں خاکسار اعظم حضرت علّامہ المشرقی کی گرفتاری

۱۹ر مارچ کو چار بجے کے قریب لاہور میں خاکساروں کے قتلِ عام کی خبر قائدِ تحریک کو دھلی میں ملی۔ دس برس کی خونِ جگر دے دے کر پالی ہوئی کشتِ نو بہار پر لرزہ فگن بجلیوں کا کوند کوند کر گرنا دِل کو خون کر گیا۔ نگاہیں بار بار آسمان کی جانب اُٹھتی تھیں، سوچتے تھے کہ یہ سب کچھ کیوں ہوا؟ رات کے ۹½ بجے تک سینکڑوں ہمدردانِ تحریک اظہارِ ہمدردی کے درد میں آنسو بہاتے رہے۔ ڈاکٹر سر ضیاء الدین احمد اور نواب بہادر یار جنگ نے بھی مُلاقات کی۔ ۱۰ بجے کے قریب چھ افسرانِ پولیس ایک سو مسلح پولیس کی معیت میں آئے۔ اور باب عالی کو محاصرہ میں لے لیا۔ علّامۂ محترم باب عالی میں ہی قیام فرما تھے۔ خاکسار پہریدار کی اطلاع پر پندرہ منٹ بعد آپ نے افسرانِ پولیس کو اندر طلب فرمایا اور خندہ پیشانی سے انہیں ملے۔ حکومتِ ہند کے ہوم ممبر کا دستخط شدہ وارنٹِ گرفتاری آپ کو دکھایا گیا۔ نصف گھنٹہ بعد علّامہ صاحب باہر برآمد ہوئے اور خاکساروں کی آخری سلامی قبول کرتے ہوئے ان افسران کے ساتھ روانہ ہو گئے۔

# گاندھی جی کی اندرونی آواز

لاہور کی اس لرزہ فگن قیامت پر اہنسا کے علمبردار گاندھی جی نے جن خیالات کا اظہار فرمایا۔ وہ اس قابل ہیں کہ انہیں خاکسار تحریک کی تاریخ میں جلی حروف سے لکھا جائے۔ اور خاکسار تحریک کے متعلق گاندھی جی کے خیالات اور احساسات سے دنیائے خاکسار اندھیرے میں نہ رہے۔ لاہور کی فائرنگ کے فوراً بعد آپ نے اپنے اخبار "ہریجن" میں ایک مضمون بعنوان "سب کی آزمائش" لکھا جس میں خاکسار تحریک کی طرف اشارہ کرتے ہوئے آپ فرماتے ہیں کہ

"یہ ایک مخصوص فوجی جماعت ہے جس کے وجود و عمل کو امن عامہ کو نقصان پہنچائے بغیر کوئی حکومت برداشت نہیں کر سکتی"

# علی گڑھ کی فرضی کانفرنس

۲۱ر اپریل کے اینگلو انڈین اور ہندو پریس نے خاکسار تحریک کے متعلق اپنی دیرینہ کرمفرمائی کا سلسلہ جاری رکھتے ہوئے خاکساروں کی علی گڑھ میں ایک فرضی کانفرنس کی فرضی کارروائی اخبارات میں شائع کی۔ اور اُس میں دشمنان تحریک کے ایماء پر یہ ظاہر کیا گیا کہ اگر پندرہ اپریل تک پابندیاں نہ اُٹھیں۔ تو خاکسار تمام ہندوستان میں خلاف قانون سرگرمیاں شروع کر دیں گے۔ مدار النظام ہند نے فوراً ایک تردیدی بیان برائے اشاعت اخبارات کو ارسال کیا۔ لیکن افسوس کہ بعض اخبارات نے تو اسے سرے سے شائع ہی نہ کیا اور بعض نے شائع بھی کیا تو بری طرح توڑ مروڑ کر۔ بیان مندرجہ ذیل تھا:۔



۶ رمئی ۱۹۳۹ء کو مشہور ہندو لیڈر مہاتما گاندھی نے خاکسار سپاہیوں کی تنظیم اور بیلچہ کا معائنہ فرمایا۔ اس معائنہ کا اس قدر اثر ہوا کہ آپ نے فوراً سرحدی گاندھی کو خاص ہدایتیں دیں۔ جس کا نتیجہ صرف ایک ماہ چار دن بعد اکوڑہ (سرحد) میں سرخپوشوں کے ہاتھوں ساٹھ خاکساروں کے سخت زخمی اور قتل کی شکل میں رونما ہوا۔ پھر یو۔ پی کے وزیر اعظم کو چھ لاکھ ہندوؤں کے فوجی کیمپ کا حکم اور سیوا سمتی کے لئے نو ہزار سات سو روپے کی گرانٹ انگریزی خزانے سے دلوانے کی تلقین کی لیکن خاکساروں کی اس قسم کی فوجی تنظیم کے جرم میں انکے جلادِ اعظم سر سکندر حیات خاں کو لاہور کے قتلِ عام پر مبارکبادی کا پیغام، ہر ممکن امداد کا وعدہ، اور تحریک کو ہمیشہ کیلئے ختم کر دینے کا مشورہ دیا۔ اسی پر بس نہیں کیا بلکہ تحریک کو خطرناک ثابت کرنے کیلئے "ہریجن" میں دل کھولکر مخالفت کی۔ مگر راشٹریہ سیوک سنگ جیسی مفسد جماعت کو منظم کرنے کیلئے ٹھوس مدد دی۔ اس کے علاوہ آزاد ہند فوج کو مضبوط کرنے کے لئے لاکھوں روپے کی امداد اور ان کے لیڈروں کی رہائی کیلئے ان کے مقدمات کی پیروی۔ چیمور اور آشٹی کے باغی اسیروں کی رہائی کے لئے جان تک کی بازی —— لیکن بیگناہ خاکسار قیدیوں کی رہائی میں خفیہ رکاوٹ ——

اے مسلمان! آنکھیں کھول۔ مخالف مکمل تیاری کر چکا ہے

لیکن تو ..........

"میں بحیثیت مدار المہام حیدر آباد اعلان کرتا ہوں کہ خلاف ورزی قانون کے متعلق جو افواہیں اخبارات میں گرم کی جا رہی ہیں۔ وہ سراسر غلط ہیں۔ مسٹر جناح حکومت پنجاب سے گفت وشنید کر رہے ہیں۔ اور ان کی گفتگو کا نتیجہ برآمد ہونے سے پہلے کوئی کاروائی قبل از وقت ہو گی۔"

## تحقیقاتی کمیٹی کا تقرر

ہزاروں تڑپتے دلوں کو غلط فہمی میں مبتلا کرنے کیلئے حکومت پنجاب نے سرکاری طور پر ایک تحقیقاتی کمیٹی کے تقرر کا اعلان کیا۔ پنجاب ہائی کورٹ کے چیف جسٹس سر ڈگلس ینگ اور الہ آباد ہائیکورٹ کے جسٹس مسٹر نعمت اللہ مذکورہ کمیٹی کے ارکان تھے ظاہر ہے کہ اس وقت جبکہ خاکسار تحریک کے تمام ذمہ دار رہبر دار جیلوں میں بند تھے۔ قائد تحریک ہزاروں میل دور ویلور کے قلعہ میں نظر بند کر دئے گئے تھے۔ خاکساروں اور ان کے ہمدردوں کی بے پناہ طور پر گرفتاریاں عمل میں آ چکی تھیں تمام ہندوستان اور بالخصوص پنجاب کی سرزمین پر خدا کے عزیز و برتر کے سوا دنیا ئے خاکسار کا کوئی سہارا باقی نہ رہا تھا۔ ان صبر آزما حالات میں ایسی کمیٹی سے کسی قسم کے اطمینان بخش نتائج کی امید عبث تھی۔ پنجاب پولیس نے اپنے رسوائے عالم مظالم سے ہر طرف خوف وہراس کی لہریں پیدا کر دی تھیں۔ خاکساروں کے حق میں کسی شاہد کا عدالت میں آنا پنجاب پولیس کے ہوشربا تشدد کو دعوت دینا تھا۔ اور مثالیں موجود ہیں کہ جوش اخوت اور صداقت کی بنا پر جو گواہ آئے ان میں سے اکثر کو قید و بند کے تلخ گھونٹ نوش جان کرنے پڑے۔ الغرض جہاں حکومت اپنے آپ کو حق بجانب ثابت کرنے کے لئے تمام سرکاری اور غیر سرکاری ذرائع کا بے دریغ استعمال کر رہی تھی۔ وہاں جائز اور ناجائز طریقوں سے خاکساروں پر تمام راہیں مسدود کر دی گئی تھیں۔

تحقیقاتی کمیٹی اور عوام کے درمیان پولیس نے جو بربریت اور تشدد کی دیواریں حائل کر دی تھیں ان کی موجودگی میں ایسی کمیٹی کا تقرر ایک فریب عظیم ہی کہلا سکتا ہے۔ جس کا مقصد اس کے سوا اور کچھ نہ تھا۔ کہ خاکساروں کے جوشِ حریت و انتقام کو ٹھنڈا کیا جائے اور مسلم ہندوستان میں ہیجان و اضطراب اور غیض و غضب کی جو بجلیاں دوڑ گئی ہیں۔ انہیں خوش فہمی اور خود فریبی میں بدل دیا جائے۔

# غازی احسان اللہ خان اسلم کی رہ گذارِ شہادت

۳۱ مئی ۱۹۴۷ء دنیائے خاکسار کیلئے ایک قیامت آفرین دن تھا۔ ۱۹ مارچ سے صبر آزما، ہوشربا اور روح فرسا مظالم کی داستان دلفگار شروع ہوئی تھی۔ لیکن خاکسار اعظم کے مایۂ ناز فرزند جلیل کی دلخراش اور جگر پاش وفات حسرت آیات نے صبر کے پیمانوں کو لبریز کر دیا۔ جوان سال اسلم خاکسار اعظم کا وہ جلیل القدر فرزند تھا جسے قسام ازل نے سرداری کی بے پناہ صلاحیتوں سے چھوٹی سی عمر میں ہی سرفراز کر دیا تھا۔ وہ اس طفولیت میں ہی ایک پختہ کار جرنیل نظر آتا تھا۔ اور لاہور کے بچوں کے کیمپ میں اس نادر الوجود ننھے شہید نے جو پارٹ ادا کیا اُس سے دنیائے خاکسار کے بڑے بڑے سالار حیران ہو کر رہ گئے تھے۔

۱۹۴۳ء کے "الاصلاح" میں ڈاکٹر حاجی اسلم چشتی کی ایک نظم اسی ننھے جرنیل کی شان میں شائع ہوئی تھی۔ جس کا مقطع یہ تھا:۔

اسلم! تو بن کر ....... دارا سکندر

چھا جا جہاں پہ ....... ہندوستاں پہ

سردار بن جا!

سالار بن جا!

## شہید بیکسی کی موت

۳۱ مئی کی صبح کو غازی اسلم شہید کی موت نے تمام لاہور کے امن و سکون میں اک آگ لگا دی۔ شہید غازی ابھی زندگی کی پندرہ بہاریں دیکھنا پائے تھے۔ کہ اس کھلتے ہوئے پھول




فصلِ گُل تربت پہ تیری پھول برسایا کرے ؟
جھومتی کعبے سے رحمت کی ہوا آیا کرے

کو پوری بربریت کے ساتھ شاخِ زندگی سے توڑ دیا گیا۔ خاکسارِ اعظم سینکڑوں میل دُور ڈیلور میں نظر بند تھے۔ شہید بیکسی آخری ہچکیوں میں شہرہ آفاق باپ کی زیارت نہ کرسکا۔ والدہ شفیقہ کی شفقت پہلے ہی داغِ مفارقت دے چکی تھی۔ بڑا بھائی الگ جیل میں جا چکا تھا۔ بیسویں صدی کے عظیم المرتبت قائد کے جلیل القدر فرزند نے ۳۱ مئی کی صبح کو ایسی بیکسی کے عالم میں جان دی۔ کہ آسمان تک خون کے آنسو بہانے پر مجبور ہو گیا۔ ۱۹ مارچ کی شام کو پولیس کی لاٹھیوں سے وہ کافی مضروب کیا جا چکا تھا۔ اشک آور گیس کے بم جوان کے مکان پر چھوڑے گئے تھے اُس کے پھیپھڑوں کو کافی نقصان پہنچا گئے تھے۔ مظلوم اسلم اسی دن بسترِ مرگ پر لیٹ جاتا ہے۔ بزرگ باپ اور عزیز بھائی کی گرفتاریوں کے بعد گھر کی رونق پہلے ہی اُجڑ چکی تھی۔ گھر میں کوئی نہ تھا جو بیکس کی تیمار داری اور علاج پر توجہ دے سکے۔ زندگی کی تلخیاں، دماغی پریشانیاں، گھر کی بربادی شفیق باپ کی مفارقت، پھیپھڑوں کے درد! ــــــــ آہ ساری دُنیا کے دُکھ، ننھے جرنیل کی اُٹھتی جوانی پر پہاڑ بن کر ٹوٹ پڑے۔ آہستہ آہستہ جسم گھلنے لگا اور "ٹائیفائڈ" زندگی کا آخری روگ اور موت کا آخری پیغام بن کر مسلط ہو گیا

بھرتے بھرتے عمر کا پیمانہ آخر بھر گیا
رہ گیا افسوس باقی مرنے والا مر گیا!

دن تیزی کے ساتھ گذرتے گئے۔ اور بالآخر ۳۱ مئی کی صبح اس مردِ غازی کیلئے موت کا پیام بن کر آگئی۔ طلوعِ آفتاب کے ساتھ شہید بیکسی نے آخری ہچکی لی اور پنجاب پولیس کے ظلم کا شاہکار اپنے انجام اور تکمیل کو پہنچ گیا۔

آہ! انسانیت کے محسن جلیل مشرقی کے شہید اسلم کو غسل تک دینے کو سارے اچھرہ میں کوئی تیار نہیں ہوتا۔ ملاوت کیلئے حفاظ نہیں ملتے۔ آہ مربیانِ اچھرہ! تمہارے ارمان آج پورے ہوئے۔ مشرقی کی خانہ ویرانی پر تمہارے گھروں میں گھی کے چراغ

واقعی اسلامی اُخوت کی سنہری اور لازوال مثال ہے۔ آخر لاہور سے ایک مولوی بلایا جاتا ہے۔ اور چار بجے کے قریب غسل کا انتظام ہوتا ہے۔ غسل کے موقعہ پر چوہدری محمد صادق، ڈاکٹر نامی کے والد بزرگوار، محمد سرور خان سرحدی اور مولوی صاحب کے سوا اور کوئی نہ تھا

آہ! نازش اسلام مشرقی کے گلشن پر ظلم وستم کی بجلیوں کا کوندکوند کر گرنا اور خانہ ویرانی کی رُوح فرسا داستانیں اچھرہ کے ریشائیل اور شیطان سیرت منافقوں کو اتنا بھی متاثر نہ کر سکیں کہ اور کچھ نہ سہی کم از کم جھوٹے مُنہ آ کر وہ تعزیت کے چند رسمی الفاظ ہی ادا کر جاتے۔ وہ زیر لب مسکرا مسکرا کر مشرقی کے مکان کے آگے سے گذر جایا کرتے اور ان مصیبتوں پر اپنی مجلسوں میں قہقہے لگاتے ــــ کیا قرنِ اوّل کے منافقین مکہ کا دستورِ حیات یہی نہ تھا؟ منافقینِ اچھرہ اس دستورِ حیات کی پیروی کرنے میں ہر لحاظ سے دو قدم آگے ہی نظر آئے ــــ پانچ بجے کے قریب صرف دس آدمیوں کی مختصر جمعیت آنسوؤں کے سیلاب میں جنازہ اُٹھا کر لاہور کی جانب روانہ ہوتی ہے۔ جس گھر سے تین نفوس پہلے جا چکے تھے۔ وہاں ایک اور کم کر دیا جاتا ہے! اور صرف دو ننھے ننھے بچے اور دو ننھی بچیاں اس گھر میں باقی رہ جاتی ہیں۔ اُجڑے گھر میں مشرقی کے ننھے ننھے نونہالوں کے سر پر یا تو خدا کا غیر مرئی ہاتھ تھا یا پھر اندوہ وملال کی ڈراونی صورتیں۔ خدا ہی جانتا ہے کہ ان کی تین سال کی زندگی کس طرح بسر ہو سکی۔ آہ بیکسی! ــــ تین سال کی حسرت بھری یاد سے ہی کلیجہ شق ہو جاتا ہے۔ ستمِ نیلی فام کے ستائے کیا کچھ نہ ہوا۔ شہید بیکسی کی شہادت کی خبر جنگل کی آگ کی طرح لاہور اور مضافات میں پھیل گئی۔ ہزاروں فرزندانِ توحید نمازِ جنازہ میں شرکت کیلئے بیقرار ہوئے چار بجے تھے۔ آناً فاناً سنہری مسجد کے پاس نصف لاکھ کے قریب مسلمان جمع ہو گئے۔ سالار محاذ مولوی عبدالجبار المسلم نے سب کو ایک عسکری جیش کی صورت دی۔ پانچسو کے قریب مسلمان خاکی پوش تھے۔ ان سب کو جلوس کے آگے رکھا گیا چار علم بردار تھے۔ اور تین کے قریب خاکسار با بیلچہ اور سیاہ وردی شامل جلوس ہو گئے۔

عورتوں کو جلوس کے آخر میں رکھا گیا۔ ان کے برقعوں پر نشانِ اُخوت نمایاں تھے۔ جب یہ جلوس یونیورسٹی گراؤنڈ کے قریب لٹن روڈ پر پہنچا تو جنازہ بھی اچھرہ سے پہنچ گیا۔ سب نے باری باری قطاروں میں یونیورسٹی گراؤنڈ میں شہید کا منہ دیکھا۔ نماز جنازہ کے بعد شہید کے اعزاز میں ۱۱ ضرب گولوں کی سلامی ہوئی اور اس کے بعد فوجی احترام کے ساتھ جنازہ اُٹھایا گیا۔ کفن کے ساتھ تحریک کا ہلالی پرچم لپیٹا گیا۔ جس سے مرحوم کا عسکری امتیاز نمایاں تھا۔ جلوس کے آگے آگے مارچنگ ہو رہی تھی۔ آخری سلامی کے بعد جواں سال اسلم کی لاش شہداء کے قبرستان میں شفیق ماں کے پہلو میں دفن کر دی گئی۔ سورج اس نظارہ کی تاب نہ لا سکا اور اُفقِ مغرب میں اُس نے اپنا منہ چھپا لیا۔ شہید ملت کی یاد ایک تربت کی صورت میں رہ گئی ؎

فصلِ گل تربت پہ تیری پھول برسایا کرے
جھومتی کعبے سے رحمت کی ہوا آیا کرے

اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ ؀

## میرٹھ کا اجتماع

خاکسار اگر چاہتے تو یو۔ پی کی طرح پنجاب کے مسئلہ کو بھی اپنے قوتِ بازو کے زور پر سلجھا سکتے تھے۔ سر سکندر کو بتایا جا سکتا تھا۔ کہ ۱۹ مارچ کے انسانیت سوز مظالم اور بربریت کے مقابلہ میں غیرتِ ایمانی کیا کچھ کر سکتی ہے۔ لیکن مسٹر جناح اور مسلم لیگ کی ظاہری طور پر ہمدردانہ روش نے خاکساروں کو مجبور کر دیا کہ وہ سب کچھ مسٹر جناح کے حوالے کر دیں۔ انہوں نے نتائج سے قطع نظر کر کے مسٹر جناح پر اعتماد کر لیا۔ حالات نے ثابت کر دیا کہ اس اعتماد کا انتہائی طور پر ناجائز اور افسوسناک فائدہ اٹھایا گیا۔ یہ اعتماد خاکساروں کے لیے زہرِ قاتل ثابت ہوا۔ اور محترم جناح نے سر سکندر سے اپنی محبت بھری چشمک جاری رکھی۔ خاکسار

تحریک کے تمام مخلص سردار جیلوں میں بند تھے لیکن افسرانِ تحریک کا ایک حصّہ ، جن کو حکومت استعمال میں لانا چاہتی تھی ۔ عمداً آزاد رکھا گیا تھا ۔

۳۰ راپریل کو نواب بہادر یار جنگ کی اپیل پر افسرانِ تحریک کا ایک اجتماع میرٹھ میں بُلایا گیا ۔ اس اجتماع نے ثابت کر دیا کہ حکومت اور سر سکندر کی سازش میں کس طرح مسلم لیگ کے صدر ۔ دکن کے نواب ، بلند شہر کے ایڈوکیٹ اور میرٹھ کے پروفیسر برابر شریک تھے ۔ تحریک کی مظلومی اور غریب الدّیار قائد تحریک کی نظر بندی کا فائدہ اُٹھا کر تحریک کی بیخ و بنیاد اکھاڑنے کی شرمناک سازش ہوئی ۔ تحریک کی رُوح یعنی امارت پر کاری ضرب لگانے کا پروگرام نواب بہادر یار جنگ نے وضع کیا ۔ لیکن سرحد کے دو غیور خاکساروں نے ان ارادوں کو پروان چڑھنے سے قبل ہی بزور ختم کر دیا ۔ نواب اسمٰعیل خان صدر یو۔پی مسلم لیگ کے دولتکدہ پر اس اجتماع کا مقصد اس کے سوا کچھ نہ تھا کہ قائد تحریک کی نظر بندی میں نواب بہادر یار جنگ کو تحریک کا امیر بنا کر اسے مسلم لیگ کے کرسی نشین خان بہادروں اور نوابوں کے قدموں پر ڈال دیا جائے اور عظمتِ اسلام کا یہ برقی چراغ ہمیشہ کے لئے گُل ہو کر رہ جائے ۔

میرٹھ کے اجتماع ، سر سکندر کی دعوت مسٹر جناح کے ۲۸ رجون کے اعلان ، اور بلند شہر کے ایڈوکیٹ کے منافقانہ بیان نے ثابت کر دیا کہ لاہور کا ریزولیشن اور ہمدردی کے زبانی دعوے ایک میٹھا زہر تھے اور اگر تحریک کی دس برس کی روحانیت آڑے نہ آتی تو دشمن اپنی سازش میں کامیاب ہو چکا تھا ۔ اسلامی عظمت کے آخری نشان کو ملیا میٹ کرنے کیلئے علی بابا اور اس کے چالیس چور انگریز کے اشارے پر وہ خطرناک بیج بو چکے تھے کہ اگر تعمیر کا سیمنٹ جگروں کے خون اور آنسوؤں کے زار و قطار پانی سے گوندھا گیا نہ ہوتا تو اس بُرج مشیدہ کی بنیادیں چند مہینوں میں کھوکھلی ہو کر رہ جاتیں ۔ ہاں یہ سازش اکوڑہ کے خون آشام ڈرامے ، بلند شہر کی بربریت اور لاہور کی قیامت سے

زیادہ ہلاکت خیز تھی۔ تاریخ کا مؤرخ حبیب محبت، پھر ہمدردی، پھر منافقت اور بالآخر لرزہ فگن ظلم کی رنگینیوں کو دیکھیگا۔ تو اس کی عقابی نگاہیں پردۂ زنگاری کے معشوق کی ہلاکت خیز چشم ناز سے بے نیازی کا پہلو اختیار نہیں کریں گی۔ اور دُنیا صاف صاف دیکھ لے گی۔ کہ ہمدردی اور دوستی کے پردوں میں کیسے کیسے ہوشربا ڈرامے کھیلے جا سکتے ہیں۔

# مدار النظام کا پہلا خط مسٹر جناح کے نام

مائی ڈیر مسٹر جناح!

حکومت پنجاب سے خاکساروں کے متعلق آپ جو گفت و شنید کر رہے ہیں۔ اس کے نتائج کا میں بڑی بے صبری سے منتظر ہوں۔ اُمید ہے کہ آپ کی گفتگو کا نتیجہ خاکساروں کے حق میں ہوگا۔ دیر ہو جانے کی صورت میں خاکساروں کا نوجوان طبقہ ڈائرکٹ ایکشن پر مُصر ہے۔ اس سے میری پوزیشن ایک حد تک مشکل ہو جاتی ہے۔ حقیقت یہ ہے کہ اس وقت خاکسار تحریک ایک ایسے دور سے گذر رہی ہے۔ جو بے حد توجہ کا مستحق ہے۔ اسلامی وحدت کے مخالف بڑی شدت سے حکومت پنجاب کی حمایت کر رہے ہیں۔ قومیت متحدہ کا پیغامبر مسٹر گاندھی اپنے اصلی خط و خال میں دُنیا پر ظاہر ہو چکا ہے۔ "ہریجن" میں ایک مقالہ سپرد قلم کرتے ہوئے یہ ہندو رہنما حکومت پنجاب کو مشورہ دیتا ہے کہ خاکساروں سے پابندیاں نہ ہٹائی جائیں۔ امید ہے کہ آپ کی نظر سے یہ مضمون ضرور گذرا ہوگا۔

ہمیں اب اچھی طرح معلوم ہو رہا ہے۔ کہ جبکہ آل انڈیا مسلم لیگ آپ کی قیادت میں خاکساروں پر سے پابندیاں اٹھانے کی سعی کر رہی ہے۔ ہندو کانگرس اس سعیٔ بلیغ کے خلاف لیگ سے الجھنا چاہتی ہے۔ چند روز ہوئے کہ ایک گمراہ کُن خبر تمام اخبارات میں شائع ہوئی کہ خاکساروں نے آخری اور حتمی گفتگو کے لئے میاں احمد شاہ، نواب بہادر یار جنگ اور ڈاکٹر سر ضیاء الدین احمدؒ کو مقرر کر دیا ہے۔ اور اگر پندرہ اپریل تک فیصلہ نہ ہوا تو براہِ راست

کاروائی شروع کر دی جائیگی۔ میں نے اس بیان کی تردید کر دی ہے۔
اللہ تعالیٰ سے دست بدعا ہوں کہ وہ آپ کی مساعی جمیلہ کو کامیاب کرے۔

آپ کا مخلص

(دستخط) مدار المہام ہند

# مسٹر جناح کو تار

۱۹۔ اپریل کو حسب ذیل تار مدار المہام ہند کی طرف سے مسٹر جناح کو ارسال کیا گیا "میں آپ کی گفتگو کے نتائج کا انتظار کر رہا ہوں۔ اگر ضرورت ہو تو میاں احمد شاہ اور نواب بہادر یار جنگ کو بھیجدوں "

# مسٹر جناح کی کرم فرمائیاں

لاہور کا ریزولیوشن کاغذی طور پر پاس کر دینے کے بعد مسٹر جناح سب عرض اشتغول کو ٹھکرا کر اپنے وعدہ کے خلاف لاہور سے رخصت ہو گئے۔ سر سکندر کی پارٹیاں کھا کر اور گرم گرم ہاتھ ملا کر "ظالم وزیر اعظم" سے پیمان وفا استوار کر گئے۔ ثابت کر گئے کہ قوم کے قائد اعظم کے دل میں شہیدوں، زخمیوں، بیواؤں اور یتیموں کی آہوں اور نالوں کا کس قدر غم ہونا چاہیے۔ ایک ماہ سے زیادہ عرصہ تک مسٹر جناح کے اخلاص پر اعتماد کیا گیا۔ اور جب معلوم ہوا کہ یہاں تو معاملہ ہی الگ ہے ہماری جان جا رہی ہے اور ان کی ادا ٹھہری۔ صبر کا پیمانہ لبریز ہو جانے پر میاں احمد شاہ بیرسٹر بمبئی روانہ ہو گئے اور آپ نے ۲۹۔ اپریل کو مسٹر جناح سے ملاقات کی۔ مسٹر جناح سے سوال کیا کہ "آپ نے اپنے وعدوں کو کس حد تک عملی جامہ پہنایا"۔ مسٹر جناح کوئی تسلی بخش جواب نہ دے سکے۔ اور لاجواب ہو کر فرمایا "بہتر ہوگا کہ خاکسار تحریک مسلم لیگ کے جھنڈے تلے آجائے"۔ سرحد کا جہاندیدہ بیرسٹر سب

کچھ بھانپ گیا۔ نگاہوں کے سامنے سے اعتماد کے تمام نقاب اٹھ گئے۔ آہستہ سے دل میں کہا کہ

ع من در چہ خیالم و فلک در چہ خیال

اور ساتھ ہی بکمال خندہ پیشانی اس ضرب کاری کا جواب دیتے ہوئے تیر نشانے کی طرف چھوڑ دیا۔ "مسٹر جناح میں آپ کو خاکسار تحریک میں شمولیت کی جوابی دعوت پیش کرتا ہوں آپ کے لئے یہی بہتر ہو گا۔" ایک شکست خوردہ مسکراہٹ کے سوا مسٹر جناح اس دعوت کا کوئی جواب نہ دے سکا۔ انہوں نے واضح طور پر ثابت کر دیا کہ وہ خاکساروں کے لئے کچھ بھی نہ کر سکیں گے۔ بلکہ اگر موقع ملا تو اپنے پرعظمت مستقبل کی تعمیر کا سنگ بنیاد انہی شہیدوں کی ہڈیوں اور خون پر رکھنے کی کوشش کریں گے۔

۵ مئی کو میاں صاحب نے لاہور میں سر سکندر وزیراعظم پنجاب سے ملاقات کی اور ان سے پوچھا کہ آخر اس کشیدگی کا باعث کیا ہے۔ جبکہ خاکسار نہ تو سول نافرمانی اور نہ ہی بغاوت کے حامی ہیں۔ نہ حکومت کے نظام میں کوئی رکاوٹ ڈالنا چاہتے ہیں بلکہ اس بات کے لئے بھی تیار ہیں کہ حکومت کی طرف باعزت تعاون کا ہاتھ بڑھا سکیں سر سکندر کی ہٹ دھرمی سے کوئی مفید نتیجہ برآمد نہ ہو سکا۔ اور میاں صاحب مسلم لیگ کے صدر اور اس کی ورکنگ کمیٹی کے رکن ہر دو کی بارگاہ سے بے نیل و مرام واپس لوٹے۔

محترم میاں صاحب کی پیش کردہ شرائط حسب ذیل تھیں:۔

(۱) قائد تحریک جناب علامہ مشرقی کو جلد رہا کیا جائے۔

(۲) تمام پابندیاں تحریک پر سے اٹھائی جائیں۔

(۳) شہداء کے ورثاء کو معاوضہ دیا جائے۔

(۴) گرفتار شدگان کو رہا کیا جائے۔

(۵) ضبط شدہ منقولہ و غیر منقولہ جائیداد واپس کی جائے۔

وزیراعظم پنجاب نے ان تمام شرائط کو رد کرتے ہوئے اپنی شرائط پیش کیں جن کا مطلب یہ تھا کہ پابندی نہیں اٹھائی جائیگی۔ مقدمات واپس نہیں لئے جائیں گے۔ علامہ صاحب کی رہائی حکومت پنجاب کے اختیار میں نہیں صرف خلاف قانون ہونے کی پابندی کا آرڈر واپس لے لیا جائیگا۔ اس سلسلے میں محترم میاں احمد شاہ صاحب نے حسب ذیل خط وزیراعظم پنجاب کو لکھا :-

## میاں احمد شاہ کا خط بنام وزیراعظم پنجاب

(نقول خط بنام پرائیویٹ سیکرٹری گورنر پنجاب۔ وائسرائے ہند و ہوم ممبر حکومت ہند)

جناب عالی! آپ کی حکومت کے حکم امتناعی کی وجہ سے جو تنازعہ خاکساروں اور حکومت پنجاب کے درمیان رونما ہو گیا ہے۔ اس کی بابت گفت و شنید کے دوران میں آپ نے حسن اخلاق کا ثبوت دیا۔ اس کے لئے آپ کا ممنون ہوں لیکن ساتھ ہی مجھے اس بات کا رنج ہے۔ کہ میں آپ کو باعزت مفاہمت کے لئے تیار نہ کر سکا۔ بمبئی سے لاہور روانہ ہونے وقت مجھے اعتماد کلی تھا کہ صلح کے لئے میری مساعی جمیلہ عروس کامیابی سے ضرور ہمکنار ہوں گی۔ کیونکہ میرے خیال میں خاکساروں کا معاملہ اتنا سہل اور آسان تھا کہ بہت ہی تھوڑے وقفے میں مفاہمت ہو سکتی تھی۔ اس گفتگو کے دوران میں میں نے آپ کو پے در پے یقین دلایا تھا۔ کہ ۱۹ مارچ کی بدبخت فائرنگ کے باوجود خاکسار حکومت برطانیہ کے ساتھ موجودہ وقت کے جنگی حالات کے پیش نظر فوجی بھرتی میں مدد دے کر علامہ صاحب کی تجویز کے مطابق اشتراک عمل کیلئے تیار ہیں۔ میں نے آپ سے کہا تھا کہ کوئی نہ کوئی حل ایسا تلاش کر لینا چاہیے۔ جس سے خاکسار تحریک برباد ہونے سے بچ جائے۔ اس میں آپ نے یہ شرائط پیش کی تھیں :-

(۱) خاکسار تحریک اپنا عمل صرف سوشل کاموں تک محدود رکھے۔

(۲) خاکسار تحریک کسی ذمہ دار خاکسار لیڈر کے ماتحت کام کرے۔

(۳) خاکسار تحریک قانون کا احترام کرتے ہوئے امن عامہ میں حائل نہ ہو۔

پہلی اور تیسری شرط کے متعلق آپ نے کہا تھا کہ یہ دونوں چیزیں تحریک کے نظام میں اب بھی بدرجہ اُتم موجود ہیں۔ دوسری شرط کے متعلق میں نے کہا تھا کہ ذاتیات سے قطع نظر پالیسی اصل چیز ہے۔ اور میں نے آپ کو یقین دلایا تھا کہ اس میں کوئی خامی نہ ہوگی۔ اس گفتگو کے زیر اثر میں نے حقیقی صلح و امن کی خاطر مندرجہ ذیل نکات آپ کے سامنے رکھے تھے۔

(۱) علامہ مشرقی کو فوراً آزاد کر دیا جائے۔

(۲) گرفتار شدہ خاکساروں، اور اُن خاکساروں کو جن کے مقدمات کی سماعت جاری ہے۔ رہا کر دئیے جائیں۔

(۳) خاکسار شہداء کے پس ماندگان کو معاوضہ دیا جائے۔

(۴) تمام امتناعی احکامات واپس لے لئے جائیں اور تحریک کو حسب دستور جاری رہنے دیا جائے۔

مجھے افسوس ہے کہ آپ نے یہ نکات منظور نہ فرمائے۔ میں نے یہ حوالہ بھی دیا تھا کہ حکومت یو۔پی نے کس سیر چشمی سے آدھ گھنٹے کے اندر اندر میرے سمجھانے کے مطابق خاکساروں سے مفاہمت کر لی تھی۔ میں نے آپ کو مکرر یقین دلایا تھا کہ خاکسار اس تنازعہ کو قطعی طور پر دفن کرنے کے لئے تیار ہیں۔ میں نے کہہ دیا تھا کہ صلح کے لئے آئندہ جب کبھی حکومت تیار ہو امیری خدمات حاضر رہیں گی۔ لاہور سے واپسی پر میں نے تمام معاملات ذمہ دار افسران تحریک کے حوالے کر دئیے تھے۔ ان حالات کے ماتحت رنج و افسوس کے ساتھ وہ اس نتیجہ پر پہنچے کہ حکومت اور خاکساروں کا موجودہ تنازعہ ختم نہیں ہو سکتا۔

آپ کا خیر اندیش :- میاں احمد شاہ

# مسجدوں کا محاذ

صُلح کے تمام امکانات سے وزیرِ اعظم پنجاب کے رویہ نے خاکساروں کو قطعاً مایوس کر دیا۔ اُنہوں نے تنگ آکر سالارِ محاذ کے حکم پر اپنی جدوجہد جاری کر دی۔ مسجدوں میں پناہ گزین خاکساروں نے مسجدوں سے مظاہرے شروع کر دئے۔ کھانے کا تمام سامان مسلمان پبلک مسجدوں میں پہنچاتی رہی۔ آخر حکومت نے مسجدوں پر سخت پہرہ لگا دیا خار دار جنگلے بھی لگے۔ ملحقہ مکانوں کی چھتوں پر بھی پولیس کا قبضہ ہو گیا۔ اور مسجد میں داخل ہونے والے ہر شخص کی تلاشی لی جانے لگی۔ اہالیانِ لاہور کے ایمان نے جوش مارا۔ اور مرد و مستورات نے کھانے کا سامان اندر پہنچانے کی ہر ممکن کوشش کی۔ محترمہ باجی رشیدہ لطیف بیگم نے اعلان کیا کہ دیکھوں مجھے اندر کھانا لے جانے سے کون روک سکتا ہے؟ خاکساروں کی یہ حالت برادر اقوام کے افراد بھی برداشت نہ کر سکے۔ چنانچہ اکثر ہندوؤں نے کھانے کا سامان مکانوں کی چھتوں سے مساجد میں پھینکا۔ حکومت کی اس بربریت پر تمام ملک میں ہیجان پیدا ہو گیا۔ وزارت کے خلاف تمام ملک میں جلسے ہوئے۔ اور جلوس نکالے گئے۔ کمسن بچوں نے لاہور کے بازاروں میں وزیر اعظم سر سکندر کا جنازہ نکالا۔ پبلک کی حکومت کے خلاف بڑھتی ہوئی نفرت اور خاکسار تحریک کے حق میں بے پناہ مظاہرے دیکھ کر حکومت پنجاب مساجد کا محاصرہ اٹھانے پر مجبور ہو گئی۔

حکومت کے اس اعلان پر پنجاب کے مقتدر اصحاب کے مشورہ کے پیش نظر سالارِ محاذ نے تین دن کیلئے تمام مظاہرے اور سرگرمیاں بند کر دیں۔ ۷ مئی سے ۱۲ مئی تک مکمل امن اور سکوت رہا۔ اور اس عرصہ میں خیال تھا۔ کہ حکومت پنجاب سے صُلح ہو جائیگی۔ اور آخر جب سمجھوتہ نہ ہو سکا تو ۱۳ مئی کو تمام مظاہرے پھر پوری سرگرمی سے شروع ہو گئے۔

# مسٹر جناح کا اخباری بیان

۲۸ جون ۱۹۴۰ء کو مسٹر جناح نے حسب ذیل بیان پریس کے حوالے کیا :-

(ترجمہ) "مجھے پنجاب گورنمنٹ اور خاکساروں میں صلح کرانے کے بارے میں بہت سے خطوط موصول ہوئے۔ اس کے علاوہ بہت سے لوگوں نے بمبئی سے شملہ جاتے ہوئے مجھ پر زور دیا کہ میں اس معاملہ میں دخل اندازی کروں۔ مسلمانوں اور خاکساروں میں عام طور پر یہ خیال پایا جاتا ہے کہ مسلم لیگ اس بارے میں کچھ نہیں کر رہی رہی۔ میں پھر اس بات کو دہراتا ہوں کہ آل انڈیا مسلم لیگ، مسلمانوں کی جہاں کہیں بھی وہ ہوں، ہر طرح سے اُن کی مدد کرنے اور اُن کیلئے انصاف کرنے کو تیار ہے۔ میں نے عموماً ذاتی طور پر خاکساروں سے کبھی اپنی ہمدردی کو نہیں چھپایا اور اگر خاکسار مشورہ کر کے مجھے اختیارات دے دیں تو میں موجودہ قضیہ کا باعزت حل ڈھونڈنے کی ہر ممکن کوشش کروں گا۔"

مسٹر جناح کے مذکورہ بیان کے جواب میں مدار النظام ہند نے حسب ذیل تار محترم مسٹر جناح کو ارسال کی :-

(ترجمہ)

"آپ کے تازہ بیان کے بارے میں میں خاکساروں کے موجودہ سب سے بڑے افسر کی حیثیت سے وزارت پنجاب کے ساتھ باعزت صلح کے لئے آپ کو اختیار دیتا ہوں جس میں مندرجہ ذیل امور شامل ہوں گے :-

۲۸ فروری کی پابندی ہٹا دی جائے۔ علامہ مشرقی اور دوسرے خاکساروں کو رہا کر دیا جائے۔ ہلاک شدگان کے ورثاء کو خون بہا دیا جائے۔ جرمانے واپس کر دئے جائیں۔ جو جائیدادیں وغیرہ ضبط کر لی گئی ہیں۔ واگذار کر دی جائیں۔"

(دستخط) مدار النظام

مسٹر جناح کی طرف سے جوابی تار حسب ذیل تھا:۔

(ترجمہ) "میں خاکساروں کی مدد کرنے کیلئے تیار ہوں۔ بشرطیکہ وہ گفتگوئے صلح کے دوران میں قانون کی خلاف ورزی ترک کر دیں۔ اور اگر ڈاکٹر اسمٰعیل کی ہدایت پہ خاکساروں نے عمل کیا۔ تو اس بات میں کوئی شک نہیں کہ ان کو خاکساروں کی طرف سے صلح کرنے کا حق ہے۔"

جناح۔

مسٹر جناح کا یہ تار موصول ہوتے ہی مدار النظام نے انہیں حسب ذیل تار ارسال کیا اور ساتھ ہی پنجاب میں خاکساروں کی تمام سرگرمیاں بند کر دینے کے احکام نافذ کئے:۔

(ترجمہ) مائی ڈیر مسٹر جناح۔

آپ نے صلح کے لئے جو گفتگو شروع کر دی ہے۔ اس کی کوششوں میں آسانی پیدا کرنے کیلئے میں نے ۲۷ جولائی تک پنجاب میں خاکساروں کو قانون کی خلاف ورزی ترک کرنے کا حکم دے دیا ہے۔ سالار خاص ہند کو ہدایت کر دی کہ وہ خاکساروں کے اقدام کو فوراً بند کر دے۔"

(دستخط) مدار النظام ہند

۲۵ جولائی تک مسٹر جناح کی طرف سے مکمل خاموشی رہی۔ مدار النظام نے بڑے انتظار کے بعد مجبوراً انہیں حسب ذیل خط لکھا۔

(ترجمہ) میرے پیارے جناح!

"آپ کو اس بات کا علم ہوگا کہ آپ کی باعزت صلح کی کوشش کو، جس کی آپ نے رضاکارانہ طور پر پیشکش کی تھی۔ کامیاب بنانے کیلئے صوبہ پنجاب میں تمام سرگرمیاں ۲۷ جولائی کی رات کے بارہ بجے تک ملتوی کر دینے کے احکام خاکساروں کے نام صادر کر دئے گئے تھے۔

خاکساروں نے اپنی سرگرمیاں نہ صرف شارع عام اور مسجدوں بلکہ جیل خانوں میں بھی روک دی ہیں۔ آپ اندازہ لگا سکتے ہیں کہ ہمارے احساسات ان لوگوں کے بارے

میں کیا ہوں گے جو جیل خانوں میں پڑے سڑ رہے ہیں۔ مجھے معتبر ذرائع سے خبر ملی ہے۔
کہ خاکساروں پر وحشیانہ اور ظالمانہ جور و ستم منتقمانہ طور پر ڈھائے جا رہے ہیں۔ ہم کس
طرح آرام لے سکتے ہیں جبکہ دیر کرنا اُن شخصیتوں کے ساتھ دھوکا کرنا ہوگا۔ جو اس
وقت مصیبتوں کی آماجگاہ بنے ہوئے ہیں۔ قدرتی طور پر میں یہ دریافت کرنا چاہتا ہوں
کہ آپ اس بارے میں کیا کر رہے ہیں۔ آپ ہمارے تفکرات کا اندازہ لگا سکتے ہیں۔
ہم ۲۷ر جولائی کے رات کے بارہ بجے تک انتظار کر سکتے ہیں۔ اور اس کے بعد ہم کسی طرح
انتظار نہیں کریں گے۔ میں دعا کرتا ہوں کہ آپ کی کوششیں کامیاب ہوں۔ آپ مجھے اپنی
گفتگوئے صلح کی رفتار سے مطلع کریں کہ صلح کی بات چیت کس مرحلہ پر ہے۔

آپکا مخلص :- مدار النظام

۱۶ر جولائی کو مسٹر جناح کا حسب ذیل خط جواب میں موصول ہوا :-

(ترجمہ) ماؤنٹ پلیزنٹ روڈ، مالابار ہل بمبئی۔

۱۱ر جولائی ۱۹۴۰ء

مدار النظام صاحب !

"مجھے آپ کا جولائی والا تار ملا۔ جس میں آپ نے پنجاب میں خاکساروں کی
سرگرمیاں ۲۷ر جولائی تک بند کر دینے کی اطلاع دی ہے۔ میں حتی الوسع جس قدر جلد ممکن
ہو سکیگا آپ سے اس بارے میں خط و کتابت کروں گا۔"

دستخط ایم۔ اے۔ جناح

## مدار النظام کا جوابی خط

مائی ڈیر مسٹر جناح

مجھے آپ کی ۱۱ر جولائی والی چٹھی ملی۔ آپ کی کوششوں کا شکریہ ادا کرتا ہوں۔ اور
دعا کرتا ہوں کہ خاکساروں اور پنجاب گورنمنٹ میں صلح کرانے میں آپ کامیاب ہوں۔"

آپ کے جواب کا جلد از جلد منتظر ہوں۔"

آپکا مخلص (دستخط) مدار النظام

# میاں احمد شاہ کا اخباری بیان

"مجھے خاکسار تحریک کے موجودہ افسر اعلیٰ کی طرف سے احکام موصول ہوئے ہیں۔ کہ چونکہ اس وقت تک مسٹر جناح کی طرف سے صلح کی کوششوں کے نتائج کی اطلاع نہیں ملی۔ اس واسطے انہوں نے ۱۰ اگست تک خاکساروں کی سرگرمیوں کی التوا کی توسیع کا حکم دیا ہے۔ سالار خاص ہند کو حکم دیا جاتا ہے۔ کہ فوراً خاکساروں کے اقدامات کو رد کرنے کے انتظامات کریں۔"

# مسٹر جناح کا مایوس کن خط

ماؤنٹ پلیزنٹ روڈ۔ مالابار ہل بمبئی

۲۶ رجولائی ۱۹۴۰ء

جناب محترم!

آپ کے ساتھ خط و کتابت کے نتیجہ کے طور پر میں نے ہز ایکسیلنسی والسرائے بہادر کی توجہ پنجاب میں خاکسار سوال پر مبذول کرائی تھی۔ مجھے ۲۴ رجولائی کی لکھی ہوئی چٹھی والسرائے بہادر کی طرف سے موصول ہوئی۔ جس کی نقل ارسال کی جاتی ہے۔ مجھے سر سکندر کی شائع شدہ نقل شرائط ابھی تک موصول نہیں ہوئی۔ جس کے ماتحت وہ خاکسار تحریک پر سے پابندیاں اٹھانے کے لئے تیار ہیں۔ آپ کو مطلع کرتا ہوں کہ آپ اُن سے خط و کتابت کر کے معلوم کر لیں کہ وہ شرائط کیا ہیں؟

(دستخط) ایم۔ اے جناح

مذکورہ الفاظ کے ساتھ مسٹر جناح کے ان خوبصورت اور دلفریب دعووں پر سے پوری طرح پردہ اٹھ گیا جو منٹو پارک میں چند ماہ قبل لاکھوں فرزندان توحید کے سامنے سٹیج پر کھڑے ہو کر کئے تھے۔ ساری دنیا کو معلوم ہو گیا کہ مسلمانوں کے کرسی نشین قائد اعظم کو اپنے الفاظ کی کس قدر لاج ہے۔

اچھا —— قائد اعظم، تم پر خدا کا سلام ہو۔ تم نے سر سکندر کے عزائم کی تکمیل خاکسار دشمنی کے رنگ میں کی اور معشوق ہرجائی کو خوش کر دیا۔ خاکسار کا سہارا خدا اور صرف خدا کی ذات ہے۔ اگر تم تحریک کی مدد نہ کر سکتے تھے تو کم از کم قائد تحریک کی نظر بندی اور مصیبتوں میں اس کی خون جگر دے دے کر سینچی ہوئی گشتِ نو بہار کے لئے ذلت کا سامان تو پیدا نہ کرتے! —— تیرے الفاظ کی لاج رکھنے کے لئے ہزاروں سرفروشانِ اسلام کا خون بہتے بہتے رک گیا۔ اس خون کی روانی ہزاروں سکندروں کے شرمناک عزائم کو خس و خاشاک کی طرح بہا دیتی۔ اچھا ہوتا کہ تو بھی اس رک جانے والے خون کی لاج رکھ لیتا۔ سر سکندر تیرا تھا۔ تیری مجلس عاملہ کا معزز رکن تھا۔ تو اگر چاہتا تو سب کچھ ہو سکتا تھا لیکن افسوس کہ تو نے ..........................

اچھا معزز اور محترم قائد اعظم ——— شاد رہ اور آباد!

محترم مسٹر جناح کے مایوس کن جواب کے بعد ۲۹ جولائی کو حسب ذیل "لجنۃ الصلح" کی تشکیل کی گئی:۔

(۱) صاحب السیادۃ میاں احمد شاہ بیرسٹر

(۲) نواب عبد اللہ خان کسمنڈوی

(۳) صاحب السیادۃ وحید الدین حیدر بیرسٹر

(۴) نواب بہادر یار جنگ۔

(۵) ڈاکٹر سر ضیاء الدین احمد

رئیس وفد محترم میاں احمدؒ شاہ صاحب نے مسٹر موڈی چیف سیکرٹری حکومت یوپی کی دعوت پر ۷؍ اگست کو ملاقات کی۔ چونکہ سرگرمیوں کے التواء کی آخری تاریخ ۱۰؍ اگست تھی۔ خاکسار دھڑا دھڑ لاہور پہنچ رہے تھے۔ حکومت مقابلہ کی تیاریوں میں پوری سرگرمی سے مصروف تھی۔ تمام ہندوستان میں ہیجان واضطراب کی لہریں دوڑ رہی تھیں۔ سرفروش مجاہدوں کے چہرے خوشی سے سُرخ ہو رہے تھے۔ کہ ۱۰؍ اگست کے بعد اپنی جانیں خدائے جان آفریں کے سپرد کر کے اپنے فرض سے سبکدوش ہو جائیں گے۔ ہندو پریس حکومت کو اُبھارنے میں پوری قوت سے زہر اُگل رہا تھا۔ عین اس موقعہ پر التواء کی تاریخ میں ۲۵؍ اگست تک میاں احمد شاہ کی درخواست پر توسیع کر دی گئی۔ مسٹر موڈی کی کوششوں سے حکومت ہند نے میاں احمد شاہ کو قائد تحریک کے ساتھ ملاقات کی اجازت دیدی۔ محترم میاں صاحب حیدر آباد دکن سے ہوتے ہوئے ۱۵؍ اگست کو ویلور پہنچ گئے اور قائد تحریک کے ساتھ تین دن ملاقات جاری رہی۔ قائد تحریک نے فرمایا کہ اس نازک موقع پر حکومت کو پریشان کرنا مناسب نہیں۔ حکومت کی پابندیوں کو عارضی طور پر تسلیم کر لینا ہی بہتر ہوگا۔ میاں صاحب کو صُلحنامہ کے پورے اختیارات دے دئیے گئے۔

ویلور سے واپسی پر میاں صاحب نے ۲۱؍ اگست کو دوبارہ چیف سیکرٹری یوپی گورنمنٹ سے ملاقات کی۔ چند گھنٹوں کی بحث کے بعد جو تصفیہ ہوا۔ اس کی شرائط ذیل کا اعلان میاں صاحب کی جانب سے ہو گیا:۔

(۱) خاکسار حکومت برطانیہ کی عائد کردہ پابندیوں کا احترام کریں گے۔ جس صوبہ کی حکومت پابندیاں لگائیگی، وہاں پریڈ نہیں کریں گے۔

(۲) خاکساروں کے ہفتہ وار اور روزانہ اجتماعات میں مسجد کو ایک قطار میں اکٹھے جانے میں کوئی روکاوٹ پیدا نہ ہوگی۔ لیکن ایسی صورت نہ ہو جس سے ملٹری ڈسپلن معلوم

ہو۔ اسی طرح وہ خدمتِ خلق اور اپنا روزانہ پروگرام انہی پابندیوں کے ماتحت جاری رکھ سکیں گے۔

(۳) بیلچہ رکھ سکیں گے لیکن اُس سے پریڈ نہ کر سکیں گے۔

(۴) وردی میں قدرے تبدیلی کردی جائے۔ (کندھوں کے فلیپ اور جیبوں کے نشان اُڑا دیے جائیں تاکہ فوجی وردی کی نوعیت نہ رہے۔)

(۵) ادارہ علیہ کے حکم پر کیمپ ہو سکیں گے لیکن مندرجہ بالا پابندیوں کا خیال رکھا جائیگا۔

# حکومت پنجاب سے گفتگوئے مصالحت

۲۲ اگست کو وزیر اعظم پنجاب اور میاں احمد شاہ میں پنجاب کے تصفیہ کے متعلق نامہ و پیام ہوا۔ ۲۵ اگست کو میاں صاحب شملہ روانہ ہو گئے۔ ۲۷ اگست کو وزیر اعظم پنجاب سے ملاقات ہوئی۔ چونکہ وزیر اعظم کو بمبئی پہنچنا تھا۔ اس لئے خاطر خواہ فیصلہ آئندہ ملاقات پر ملتوی ہوا۔

# وزیر اعظم بنگال کے نام خط

ان معاملات سے فراغت پا کر صاحب السیادۃ میاں احمد شاہ صاحب نے نئے آرڈیننس کے متعلق حسب ذیل خط وزیر اعظم بنگال کو لکھا:۔

(ترجمہ)

محترمی! میں یہ کہنے کی اجازت چاہتا ہوں کہ خاکسار تحریک سوشل، غیر فرقہ وارانہ مذہبی اور غیر سیاسی تحریک ہے۔ اس کا مقصد ہندی مسلمانوں کی پُر امن اور بے عزر تنظیم ہے۔ گذشتہ دس سال کی قلیل مدت میں اس تحریک نے لاکھوں کا سوشل خدمات بلا لحاظ مذہب و ملت سر انجام دی ہیں۔ تحریک کی ان بے مزد اور بے غرضانہ خدمات کا ادنیٰ اسا کرشمہ تحریک کی

ہندوستان گیر ہردلعزیزی کی صورت میں نمودار ہو رہا ہے۔

بدقسمتی سے کچھ خودغرض دشمن اس تحریک کو پھلتا اور پھولتا دیکھ کر حسد اور خودغرضی سے جل اُٹھے ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ بعض اوقات ہمیں تلخ اور شدید مخالفت کا سامنا کرنا پڑا۔ صوبہ بنگال میں ہمارے خاکسار ہمیشہ امن اور ضبط سے کام لیتے رہے اور حکومت کی ہر اپیل پر انہوں نے دست اتحاد بڑھایا اور حکومت کی عملی امداد کے لیے مستعد رہے۔

مرکزی حکومت کے شملہ سے شائع شدہ اعلان سے جو پابندی رضاکارانہ جماعتوں پر لگی، خاکسار تحریک ان پابندیوں سے قطعاً مبرّا ہے۔ کیونکہ یہ ایک مذہبی غیر فرقہ وارانہ اور غیر سیاسی جماعت ہے اور اس کا فوجی ہونا اور پابندیوں کی زد میں آنے کا سوال سرے سے پیدا ہی نہیں ہوتا۔ پھر میں نہیں سمجھ سکتا کہ یہ پابندی کیسی؟ اگر بفرض محال تسلیم بھی کر لیا جائے تو پھر اس تحریک میں اتنی نرمی اور لچک ہے کہ مرکزی حکومت کے پابندی کے اعلان کے ایوان میں چھوڑے ہوئے چھوٹے چھوٹے روزنوں سے بآسانی اور بخوبی گذر سکتی ہے۔ اس لیے میں آپ سے مؤدبانہ گذارش کروں گا کہ آپ خاکساروں کی روایتی شرافت اور امن پسندی کے پیش نظر اپنی طاقت سے کام لیں جو اس اعلان کی رُو سے صوبائی حکومتوں کو تفویض کی گئی ہے۔ کہ "اگر وہ چاہے تو کسی بھی تحریک یا تنظیم کو صوبائی حکومت مستثنیٰ قرار دے سکتی ہے۔"

مجھے بنگال میں رہتے ہوئے چھ ماہ ہو گئے ہیں اور اس دوران قیام میں جب کبھی حکومت نے امداد کی اپیل کی، میں نے پُرجوش طور پر دست تعاون بڑھانے میں اوّلیت کا فخر حاصل کیا۔ اس لئے میں آپ سے پُرزور اپیل کرتا ہوں کہ آپ اس معاملہ میں حکومت یو۔پی کی پیروی کریں۔ اور مجھے اُمید ہے کہ جب تک خاکسار اپنا روایتی پُرامن رویہ نہ چھوڑے گا۔ آپ کی حکومت بھی اپنے پُرانے رویہ کو فراموش نہیں کریگی۔ اور حکومت ہند کے اعلان سے ہمیں مستثنیٰ قرار دے دیا جائیگا۔

آپکا صادق:۔ میاں احمد شاہ

بیرسٹرایٹ لاء۔ حاکم اعلیٰ صوبہ بنگال

# لکھنؤ میں افسران تحریک کا فقید المثال اجتماع

صاحب السیادۃ مدار النظام بہادر کی طلبی پر ڈبلیوئے خاکسار کے تمام ذمہ دار افسران ۲۶ گھنٹہ کے نوٹس پر یکم اور دو ستمبر ۱۹۴۰ء کو لکھنؤ میں جمع ہو گئے۔ ہر ایک نے باری باری اپنی کارکردگی کی رپورٹ ادارہ علیہ کے اس اہم اجلاس میں پیش کی۔ اس کے بعد میاں احمد شاہ بیرسٹر نے صلح کی گفت و شنید کے تمام کوائف و حالات اجلاس کے سامنے رکھے میاں صاحب کے حسن تدبر پر سب افسروں نے کلی اعتماد کا اظہار کیا۔ اور میاں صاحب کو حکومت سے مصالحت کے تمام اختیارات دے دیئے گئے۔ اور ساتھ ہی حکم دے دیا گیا کہ صلح کی شرائط میں علامہ صاحب اور دیگر خاکسار قیدیوں کی بغیر شرط رہائی اور ضبط شدہ منقولہ وغیر منقولہ مال کی واپسی لازمی جزو ہونے چاہئیں۔ اگر حکومت نے ان مطالبات کو تسلیم کر لیا تو ہم تعاون کے لئے تیار۔ ورنہ محاذ از سر نو شروع کر دیا جائے گا۔ سالار خاص ہند کو محاذ کی تیاری کے احکام بھی دے دئیے گئے۔

# دھلی میں افسرانِ تحریک کی کانفرنس

ماہِ اکتوبر و نومبر ۱۹۴۰ء دُنیائے خاکسار کیلئے انتہائی طور پر صبر آزما دور تھا۔ واجب الاحترام امیر کی مسلسل علالت اور غیر معیّن نظر بندی نے دُنیائے خاکسار میں ہیجان عظیم برپا کر رکھا تھا۔ مجاہدوں کے صبر و ضبط کے پیمانے لبریز ہو کر چھلکنے کو تھے۔ حکومت کا یہ خیال کہ قائدِ تحریک کی غیر حاضری میں یہ تنظیم خود بخود منتشر اور پامال ہو جائیگی۔ قطعی طور پر غلط ثابت ہوا۔ برخلاف اس کے قید و بند کے مصائب و آلام اور حوادث کی آندھیاں خاکسار تحریک کے لئے مفید ثابت ہوئیں۔ انہوں نے ہر خاکسار کو اپنے امیر کا والہانہ طور پر فدائی بنا دیا۔ اور دُنیائے خاکسار انہیں صحیح معنوں میں اپنا روحانی باپ۔ امیر الملّت اور امام المسلمین تصور کرنے لگی۔ خاکساروں کا اضطراب حد سے بڑھ گیا تھا اور اپنے امیر کی رہائی کے لئے وہ ہر قسم کی آئینی اور قانونی حدود و قیود توڑنے کے لئے بے تاب ہوئے جا رہے تھے۔ ایسے عالم میں حکومت کے شکوک کو عملاً رفع کرنے کیلئے تحریک کی کمان ڈاکٹر محمد اسمٰعیل نامی بہادرؔ سے لے کر قاضی عبدالباقی ایم۔ اے۔ ایل ایل۔ بی ایڈوکیٹ کے حوالے کر دی گئی۔ نئے مدار النظام نے کمان ہاتھ میں لیتے ہی افسرانِ تحریک کی ایک ہندوستان گیر مجلس مشاورت یکم جنوری ۱۹۴۱ء کو دھلی میں طلب کی۔ اس عظیم الشان اجتماع میں ہندوستان کے طول و عرض سے کم و بیش ڈیڑھ سو ذمہ دار افسران نے شمولیت کی۔ مجلس مشاورت سے قبل سب کو سر بازار "سید ھا صف" کر کے مدار النظام نے آغا غضنفر علی شاہ ایڈوکیٹ کو بلا استفسارِ حالات حکم دیا کہ تم بلا چون و چرا میاں احمد شاہ سے معافی مانگو اگر تم کو اصولِ تحریک کا پاس و لحاظ ہے۔ اس نادر شاہی فرمان اور اندازِ تحاطب میں وہ مقناطیسی قوت تھی کہ بلند شہر کا خود سر ایڈوکیٹ جس نے بہانگِ دہل کہا تھا کہ "ہم نظام کو نہیں مانتے۔ کون آتی ہے"۔ حکم سنتے ہی بادیدہ تر معافی کا خواستگار ہوا۔ اور برلب سڑک مجمع عام میں میاں صاحب کے قدموں کو پکڑ لیا۔

اس اجلاس میں تحریک کے حسب ذیل افسران اعلیٰ بھی شامل تھے:-

۱- میاں احمد شاہ بیرسٹر- حاکم اعلیٰ بنگال-

۲- ارباب شبیر اکبر خان- چیف آف تہکال- حاکم اعلیٰ سرحد

۳- میر علی احمد خان- رئیس اعظم- حاکم اعلیٰ سندھ

۴- محمد شریف خان- حاکم اعلیٰ پنجاب و دھلی-

۵- حکیم محمد اکرم جلیس- سابق حاکم اعلیٰ سندھ

۶- ملک فدا محمد خان سابق حاکم اعلیٰ بنگال-

۷- مولوی اہل اللہ خان ندوی- حاکم اعلیٰ وسط ہند

۸- رئیس اعظم حاجی سبحان اللہ- حاکم اعلیٰ یو-پی شرقی

۹- ڈاکٹر قیوم پاشا " " " غربی

۱۰- سیدہ سردار بیگم اختر- حاکم اعلیٰ میسور و مدراس

۱۱- صاحب السیادۃ ڈاکٹر محمد اسمٰعیل نامی سابق مدار النظام ہند

۱۲- حاجی ڈاکٹر محمد اسلم چشتی- ناظم اعلیٰ دہلی

۱۳- محمد ابراہیم شرار- ناظم اعلیٰ سی-پی و برار-

۱۴- صاحب السیادۃ شہزادہ خلیق حاکم اعلیٰ دہلی و اجمیر

۱۵- محمد مسکین ناظم اعلیٰ بلوچستان-

۱۶- مطیع اللہ خان یوسفی ناظم اعلیٰ وسطی ہند

۱۷- الٰہی بخش خان نائب حاکم اعلیٰ پشاور

۱۸- شاہدین اسلم سابق مدار النظام

۱۹- عبدالحکیم انجم- رنگون-

۲۰- میر حضرت شاہ پلیڈر کیمبل پور- (۲۱) مولوی علی احمد جان-

محترم میاں احمد شاہ بیرسٹر حاکم اعلیٰ بنگال و رئیس لجنۃ الصلح نے مذاکرات صلح کی روئیداد پیش کی۔ آپ کے بعد ڈاکٹر اسلم چشتی اور رہبر حضرت شاہ پلیڈر نے اطاعت امیر اور تحریک کے آہنی نظام پر پُرجوش خطابات دئیے۔ اپنے محبوب امیر کی مفارقت میں دُنیا ئے خاکسار کے قلوب مجروح ہو رہے تھے۔ اس لئے سول نافرمانی اور ہجرت کی تجاویز نہایت جوش و خروش کے ساتھ پیش ہوئیں۔ صاحب السیادۃ مدار النظام نے غیض و غضب میں ڈوبی ہوئی ہر آواز کو صبر و سکون کے ساتھ سُنا اور آخر میں فرمایا کہ صُلح کی کوششیں ہنوز جاری ہیں اور قطعی مایوس کُن صُورت ابھی پیدا نہیں ہوئی۔ اس لئے سب اپنے اپنے حلقہ میں امن قائم رکھیں۔ دوسری نشست میں ادارہ علیہ کے دفاتر کو اچھرہ میں منتقل کرنے اور "الاصلاح" کے اجراء کا فیصلہ ہوا۔

# لائل پور کا کیمپ

کامل دس ماہ کے جمود و سکوت حکومت کی پابندیوں اور سختیوں کے بعد سرزمین پنجاب میں زندگی کی پہلی کروٹ لائل پور نے لی۔ اور ۲۶ فروری ۱۹۴۱ء کو ایک عظیم الشان مجموعہ کیمپ عید باغ میں ہوا۔ محترم قاضی عبد الباقی مدار النظام ہند اور شیخ محمد عظیم نائب مدار النظام نے بھی شرکت کی۔ کیمپ کی قیادت خواجہ محمد افضل ایڈووکیٹ سالار اول کے ہاتھ میں تھی۔ خاکسار پرچم ۳۸ فٹ کی بلندی پر لہرا رہا تھا جس کے گرد دو توپیں سلامی کے گولے داغنے کیلئے رکھی تھیں۔ سالار اول نے متعدد سلامیاں بیلچوں، گولوں اور بینڈ کے ساتھ اُتاریں۔ پرچم کی سلامی پانچ ضرب، شہدائے لاہور کی سلامی گیارہ ضرب، شاہان اسلام کی سلامی ۵ ضرب گولوں کے ساتھ اُتاری گئیں۔ پابندیوں کے ماتحت یہ پہلا کیمپ تھا جس کے بعد تمام ہندوستان میں ماہوار کیمپوں کے احکام مرکز سے جاری کر دئیے گئے۔

# ۱۹ مارچ کی یاد

لاہور کے حادثۂ فاجعہ کے ایک سال بعد ۱۹ مارچ ۱۹۴۱ء کو شہدائے ملت کی یاد میں ملک کے طول وعرض میں عظیم الشان کیمپ ہوئے۔ دنیائے خاکسار نے اپنے عزیز ترین شہداء کی یاد کو والہانہ عقیدت اور محبت کے ساتھ منایا۔ لوگوں کے ساتھ اس متاعِ عزیز پر سیلامیاں پیش ہوئیں۔ پُرجوش خطابات دئیے گئے۔ سرفروشیوں اور جاں سپاریوں کی اس یاد نے زندگی کا نیا خون ہر جگہ دوڑا دیا۔ اور نئے جذبہ جہد کے ساتھ خاکسار پھر سینہ تان کر زندگی کی منزلوں پر آگے بڑھنے لگا۔

# صاحب السجادہ میاں احمد شاہ کی حکومت ہند سے خط وکتابت

۱۵ مارچ کو محترم میاں احمد شاہ صاحب نے خاکسار تحریک کی پالیسی اس خیال سے اپنی نگرانی میں لی تاکہ حکومت پر کچھ اثر ہو۔ اور قائد تحریک اور خاکساروں کی رہائی میں آسانیاں پیدا ہوں۔ سر سکندر حیات کی طرف سے کہا جاتا تھا کہ اگر میاں صاحب تمام ذمہ داری اپنے کندھوں پر لے لیں تو حکومت اور خاکساروں کے تعلقات اچھے ہو جائیں گے۔

۱۷ مارچ کو محترم میاں صاحب نے وائسرائے بہادر کے پرائیویٹ سیکرٹری کے نام حسب ذیل خط لکھا:-

علیحدہ

۱۷ مارچ ۱۹۴۱ء

میں یہ خط آپ کی خدمت میں بھیج رہا ہوں۔ تاکہ مناسب وقت پر اسے وائسرائے بہادر کے حضور میں پیش کر سکیں۔ میں نے خاکسار تحریک کی پالیسی کی نگرانی اس غرض سے اپنے ہاتھ میں لی ہے۔ کہ جو شبہات حکومت کے دل میں خاکسار

تحریک کے متعلق ہیں - وہ دور ہو جائیں - میں نے جو بیان پریس کو دیا اس کی نقل بھی ساتھ ہی ارسال کر رہا ہوں - اس بیان میں میں نے اپنے نقطۂ نگاہ کی وضاحت کی ہے - اس سے پیشتر بھی حکومت اور خاکساروں کو نزدیک لانے کی کوشش کی گئی تھی - لیکن بدقسمتی سے حکومت کی جانب سے بداعتمادی بدستور قائم رہی - جس کے نتیجہ کے طور پر تعاون کی ہر پیشکش کو شک و شبہ کی نظر سے دیکھا گیا - حکومت یو۔پی نے خاکسار تحریک کے متعلق جو معاملات میری وساطت سے طے ہوئے تھے - خاکسار اب تک ان پر سختی کے ساتھ قائم ہیں - مجھے قوی امید ہے کہ تحریک کی پالیسی کی نگرانی میرے ہاتھ میں رہنے سے حکومت اور خاکساروں میں دوستانہ تعلقات قائم ہو جائیں گے - بلاشبہ حکومت کی طرف سے دوستانہ اقدام سے یہ کام آسان تر ہو سکتا ہے - پنجاب کے تنازعہ کے متعلق جو خط میں نے وزیر اعظم پنجاب کو لکھا - اس کی نقل بھی ہمراہ ارسال کر رہا ہوں -

خیر اندیش :-

میاں احمد شاہ

# وزیر اعظم پنجاب کے نام خط

علی گڑھ

۱۷ مارچ ۱۹۴۱ء

میں اپنے اس بیان کی نقل ارسال کرتا ہوں - جو میں نے ابھی ابھی بغرض اشاعت پریس کو بھیجا ہے - اس سے آپ کو معلوم ہو جائے گا - کہ تحریک کی پالیسی میں نے اپنے ہاتھ میں لے لی ہے - مجھے یاد ہے کہ جب مئی ۱۹۴۰ء کو بمبئی میں مسٹر جناح سے ملاقات کر کے واپسی پر آپ سے ملا تو آپ نے اس بات پر زور دیا تھا کہ میں دلیری سے کام لوں اور تحریک کی پالیسی اپنے ہاتھ میں لوں - آپ نے رائے دی تھی کہ صرف اسی

ذریعے سے حکومت ہند اور حکومت پنجاب مطمئن ہو سکتی ہیں۔ مجھے یقین ہے کہ اب آپ میرے ساتھ تعاون کرتے ہوئے علامہ محترم اور دوسرے خاکساروں کی رہائی میں مدد فرمائیں گے اور مجھے امید ہے کہ مستقبل میں کوئی قابلِ شکایت بات پیدا نہ ہوگی۔

خیر اندیش

میاں احمد شاہ

۲۴ مارچ کو محترم میاں صاحب نے حکومت ہند کے ہوم ڈیپارٹمنٹ کے سیکرٹری سے ملاقات کی اور انہوں نے میاں صاحب کو یقین دلایا کہ وہ ان کے خیالات کو حکومت ہند کے سامنے رکھ دیں گے۔ ۲۷ مارچ کو لاہور میں وزیر اعظم پنجاب سے ملاقات ہوئی۔ لیکن افسوس کہ وزیر اعظم نے کوئی تسلی بخش جواب نہ دیا۔ قائد تحریک کی علالت کی تشویشناک خبریں پہنچیں۔ میاں صاحب نے بذریعہ تار حکومت ہند سے ملاقات کی اجازت طلب کی۔ لیکن حکومت ہند نے یہ کہکر انکار کر دیا کہ علامہ صاحب خطرناک طور پر بیمار نہیں۔

۱۵ اپریل کو میاں صاحب نے حکومت ہند کو ہوم ڈیپارٹمنٹ کے ایڈیشنل سیکرٹری کی معرفت حسب ذیل خط لکھا۔

چارسدہ پشاور

۱۵ اپریل ۱۹۴۱ء

محترم سر رچرڈ ٹاٹنہم!

میرے ۱۷ مارچ ۱۹۴۱ء کے خط بنام ہز ایکسیلنسی وائسرائے بہادر اور میری آپ سے گفتگو مورخہ ۲۴ مارچ کے سلسلہ میں میں پھر نیک نیتی سے تجویز پیش کروں گا۔ کہ حکومت ہند دلیرانہ قدم اٹھا کر علامہ صاحب کو خرابی صحت کی بنا پر رہا کر دے۔ اور اس طرح خاکساروں کو اپنے اعتماد میں لے کر ان کی پریشانی کو دور کرے۔ جو وہ اپنے قائد کی علالت کی وجہ سے محسوس کر رہے ہیں۔

لاہور میں ۱۹ مارچ کو جو کچھ ہوا۔ اس میں ہر دو فریق کو نقصان اٹھانا پڑا۔ اگرچہ خاکساروں کو حکومتِ ہند کی نسبت زیادہ جانی و مالی نقصان اٹھانا پڑا۔ لیکن اس کے یہ معنی نہیں کہ باہمی کشیدگی قائم رہے۔ بعض اوقات بہت عزیز دوست بھی آپس میں جھگڑتے ہیں۔ لیکن آخرکار ان کے اختلافات رفع کیے جاتے ہیں اور ایک مرتبہ پھر دوستانہ تعلقات قائم کیے جاتے ہیں۔ میں فریقین کے خیرخواہ ہونے کی صورت میں حکومت پر اس بات کا زور ڈالنا چاہتا ہوں کہ چونکہ علامہ محترم کی صحت دن بدن خراب ہوتی جا رہی ہے۔ اس لئے حکومتِ ہند کو چاہیئے کہ بہت جلد ان کو رہا کر دے۔ میں افسوس کرتا ہوں کہ وائسرائے بہادر نے مجھے علامہ محترم سے ملاقات کرنے کی اجازت نہ دی۔ تاکہ میں ان کی بیمار پرسی کر کے خاکساروں کی بیقراری کو کم کر دیتا۔

۲۴ مارچ کو دوران گفتگو میں میں نے یہ بات واضح کر دی تھی۔ کہ علامہ محترم کی جانب سے میں ہر قسم کا اطمینان دلانے کو تیار ہوں۔ چنانچہ میں اب بھی اس بات پر قائم ہوں۔ آخر میں میں اس بات کو واضح کر دینا چاہتا ہوں کہ اگر خاکسار تحریک کے پُرامن رویہ کے باوجود حکومت نے علامہ صاحب کو رہا نہ کیا اور بالخصوص ایسے وقت میں کہ ان کی صحت دن بدن خراب ہو رہی ہے۔ تو میں تحریک کی پالیسی کی نگرانی محترم مدار النظام کو واپس کر دونگا اور تمام ذمہ داری ان پر چھوڑ دوں گا۔ البتہ خاکساروں اور حکومت کے مابین دوستانہ تعلقات قائم کرنے کے سلسلہ میں میری خدمات ہر وقت حاضر ہیں۔ مجھے امید ہے کہ آپ ازراہِ کرم اس خط کو حکومت تک پہنچا دیں گے۔ اور مجھے حکومت کے نقطۂ نظر سے آگاہ کریں گے۔ تاکہ میں اپنے مستقبل کے متعلق فیصلہ کر سکوں۔

آپ کا خیر اندیش

میاں احمد شاہ

# وزیر اعظم پنجاب کو دوبارہ خط

چارسدہ پشاور
۱۵ اپریل ۱۹۴۱ء

محترم سر سکندر حیات خان!

مجھے معلوم ہوا ہے کہ محترم علامہ مشرقی کی صحت دن بدن خراب ہو رہی ہے۔ اب جبکہ خاکسار تحریک پُرامن طور پر کام کر رہی ہے۔ اور نیز علامہ محترم کی صحت بھی خراب ہو رہی ہے۔ میں علامہ محترم کی رہائی کے سلسلہ میں آپ کے تعاون کا متمنی ہوں۔ مجھے یقین ہے کہ علامہ مشرقی کی رہائی خاکسار تحریک میں اچھا اثر پیدا کرے گی۔ ۲۷ مارچ ۱۹۴۱ء کو جب میں آپ سے لاہور میں ملا۔ تو آپ نے تحریک کی موجودہ پالیسی اور رویہ پہ اطمینان کا اظہار فرمایا تھا اور دوران گفتگو میں میں نے اس بات کا بھی ذکر کیا تھا۔ کہ اگر تحریک کی موجودہ پُرامن اور اطمینان بخش پالیسی کے باوجود حکومت کو ترغیب دے کر میں علامہ محترم کو رہا کرانے میں کامیاب نہ ہو سکا تو تحریک کی نگرانی مجھے مجبوراً ادارۃ النظام کے سپرد کرنی پڑے گی۔ اور آئندہ تمام ذمہ داری انہی کے ہاتھ میں ہوگی۔ میں نے حکومت ہند سے بھی اپیل کی ہے کہ وہ حضرت علامہ محترم کی رہائی کے مسئلہ پر ہمدردانہ غور کرے۔ امید ہے آپ اس معاملہ میں میری امداد فرمائیں گے۔ فرصت اولین میں جواب سے ممنون فرمائیں۔

آپ کا خیراندیش
میاں احمد شاہ

# حکومت ہند کا جواب

حکومت ہند نے میاں صاحب کے خط کا جو جواب دیا وہ حسب ذیل ہے:-

ہوم ڈیپارٹمنٹ - نیو دہلی

۲۲۔ اپریل

ڈیر میاں صاحب!

آپ کے خط مورخہ ۱۵ اپریل ۱۹۴۱ء کے جواب میں عرض ہے کہ وہ افواہیں بے بنیاد ہیں۔ جن کی بناء پر کہا جاتا ہے۔ کہ علامہ عنایت اللہ خان المشرقی خطرناک طور پر بیمار ہیں۔ برعکس اس کے جو اطلاعات ابھی موصول ہوئیں اُن سے پایا جاتا ہے کہ علامہ محترم کی صحت تسلی بخش ہے اور اُن کے وزن میں کوئی نمایاں فرق واقع نہیں ہوا۔ لہٰذا خرابیٔ صحت کی بناء پر ان کی رہائی کا سوال پیدا ہی نہیں ہوتا۔

آپ کا صادق

رچرڈ ٹاٹنہم

ایڈیشنل سیکرٹری

# میاں صاحب کا بیان

کیا اچھا ہوتا کہ اگر حکومت ہند فراخدلی سے کام لیکر قائد تحریک علامہ مشرقی کو بیماری کے بنا پر رہا کر کے خاکساروں کے دِل اپنی مٹھی میں لے لیتی۔ اور وہ بھی ایسے وقت پر جبکہ حکومت کو ہر قسم کی مدد کی ضرورت ہے۔ میری رائے میں حکومت نے ایک اچھا موقع ہاتھ سے کھو دیا ہے۔ حکومت خرابیٔ صحت کی بنا پر اُن قیدیوں کو رہا کر چکی ہے جو جنگ کے خلاف جد و جہد کر رہے ہیں۔ ہو سکتا ہے کہ جناب علامہ صاحب خطرناک طور پر بیمار نہ ہوں لیکن وہ بیمار تو ضرور ہیں۔ اور اگر کچھ دیر کے لئے یہ بھی مان لیا جائے کہ وہ بیمار ہی نہیں تو پھر بھی انہیں رہا کرنے میں حکومت کو کونسی دِقت ہے۔ جبکہ ہم اس بات کا یقین دِلا چکے ہیں کہ تحریک پابندِ قانون رہیگی۔ میں نے حکومت اور خاکساروں میں سمجھوتہ کرانے

کے لئے انتہائی کوشش کی لیکن افسوس کہ میری کوششیں بار آور ثابت نہ ہوئیں۔ لہذا تحریک کی مرکزیت کو قوی تر بنانے کی خاطر میں تحریک کی پالیسی کی نگرانی کو صاحب البا دۂ مدار النظام کو واپس کرتا ہوں اور آئندہ بحیثیت ایک خاکسار کے ان کے ماتحت کام کروں گا۔

۲۰ مئی ۱۹۴۱ء

احمد شاہ خاکسار

# "یوم مشرقی"

قائد تحریک حضرت علامہ محترم کی صحت کی خرابی کی تشویشناک خبریں تمام ہندوستان میں پھیل رہی تھیں۔ دُنیائے خاکسار کا غم و غصہ اعتدال کی حدود کو توڑ رہا تھا۔ آخر ۲ ر مئی کو مرکز کی طرف سے "یوم مشرقی" منانے کے احکام جاری ہوئے۔ اس دن کے منظم مظاہرے قابل دید تھے۔ ہندوستان کے تمام بڑے بڑے اداروں نے مقامی طور پر جلسوں۔ جلوسوں اور مظاہروں میں شرکت کی۔ پُر زور احتجاجات کی پُرجوش صدائیں سارے ہندوستان میں گونجیں۔ جلسوں میں حکومت کے خلاف انتہائی غیض و غضب کا اظہار کیا گیا۔ کئی جگہوں پر خاکساروں نے اس دن روزہ رکھا۔ ہر جلسہ میں علامہ صاحب کی رہائی کا پُرزور مطالبہ کیا گیا۔ یوم مشرقی کے مظاہروں نے پوری قوت کے ساتھ واضح کر دیا۔ کہ اپنے محبوب سردار کی مفارقت میں دُنیائے خاکسار کے دِل کس خذنگ زخمی ہو چکے ہیں۔ اور اگر فولادی نظام کی زنجیروں نے انہیں جکڑا نہ ہوتا تو یہ ہیجان و اضطراب کن ہندوستان گیر ہنگاموں کی بنا رہن سکتا تھا۔ لیکن ہر خاکسار پابند نظام رہا۔ اور تمام جوش و خروش کے باوجود ایسی ایک حرکت سارے ہندوستان میں نہ ہوئی جو امن عامہ کے منافی ہوتی۔

# جُرم بے گناہی کی سزا

خاکسار اعظم نے صلح و امن کے پورے احترام کے ساتھ قوم کو عظمت اور جلال کا

بھولا ہوا سبق یاد دلایا تھا۔ پھر زندگی کے آخری سانس پر آبِ حیات کا لبریز جام پیش کیا تھا۔ جو قوم شعر و شاعری، مرثیہ خوانی، جلسوں اور نعروں سے اپنی تقدیر کو بدلنا چاہتی تھی۔ پھر اُسے قرنِ اول کا حیات بخش سبق دے کر عمل کی سکون سوز بجلیاں چاروں طرف دوڑا دی تھیں۔ اپنوں نے جو سلوک اس تقدس مآب ہستی کے ساتھ کیا۔ اور اُس کے ساتھ ساتھ حکومت اُس کی راہ میں جو تلخیاں قدم قدم پر پیدا کرتی رہی۔ یہ سب تاریخ تہذیبِ انسانیت کا سیاہ ترین ورق ہے۔ بدر و حنین اور کربلا کا سچا اور دُکھ دینے والا اسلام قوم کے سامنے پیش کرنے کا جُرم اس خوفناک قابلِ تعزیر قرار دیا گیا۔ کہ اُسے ملحد اور زندیق قرار دیا گیا۔ کُفر کے فتوے سرِ بازار چسپاں کئے گئے۔ لعنت کی بارشیں منبر اور رسید انوں میں برسائی گئیں۔ حکومت کی خُفیہ پولیس اُس کی ایک ایک حرکت کا جائزہ لینے میں مصروف رہی لاہور میں خاکساروں کا قتلِ عام کر کے خدا کے پُرامن اور بے گناہ سپاہیوں پر بیڑیوں اور ہتھکڑیوں کی جھنکار میں اپنی دھاک بٹھانی چاہی۔ اگرچہ خاکساروں نے دس برس میں ایک ایسی سوز حرکت نہ کی تھی۔ کسی فردِ واحد کو ادنیٰ نقصان اس وسیع سرزمین پر نہیں پہنچایا تھا۔ اس کے باوجود خاکساروں پر جس تشدد کی آزمائش ہوئی۔ وہ حد درجہ رُوح فرسا تھا۔ محاذِ لاہور تک خاکسار تحریک کا ریکارڈ اس حقیقت کا ایک درخشندہ ریکارڈ تھا کہ ایک لمحہ کے لئے بھی اس کے سامنے قانونِ وقت سے تصادم کا خیال نہ آیا۔ سرزمینِ وطن اس عرصہ میں کن کن ہنگاموں سے دوچار ہوئی! امنِ عامہ کو چیلنج کرنے والی کتنی تحریکیں پلیٹ فارم سے بلند ہوئیں۔ کتنے بڑے بڑے انقلابی مظاہرے ہوئے۔ لیکن پولیس اور پلیٹ فارم ثابت نہیں کر سکتے کہ خادمِ خلق خاکسار تحریک نے عملاً تو درکنار اشارتاً بھی کسی ہنگامی پروگرام میں حصہ لیا ہو۔ خاکسار اپنے ٹھوس نظام کی چٹان پر پوری امن پسندی کے ساتھ جما رہا۔ اصلاحِ نفس اور خدمتِ خلق کے سوا کوئی تیسرا پروگرام ہی اس کے پاس نہ تھا۔ معترض کہیگا کہ پھر تحریک عسکری نظام کی علمبردار کیوں بنی۔ اسے اختیار کرتے اور

برقرار رکھنے پر مصر کیوں ہوئی؟ اس کا جواب خاکسار سے بہتر قرآن عزیز کی زبان دے گی۔ قرنِ اوّل کی تاریخ کا ایک ایک صفحہ اس کا جواب بن کر سامنے آ جائے گا۔ قانونِ فطرت کی ایک ایک سطر دینی تنظیم کا بلند بانگ اعلان کرتی نظر آتی ہے۔ ابتدا سے انتہا تک اُس کی تمام صداؤں میں یہی حقائق رقصاں نظر آئیں گے۔ رحمۃ للعالمین اور اُن کے رفقائے جلیل زندگی کے آخری سانس تک انہی شعلوں سے کھیلتے دیکھے گئے۔ اسلام جب تک حیاتِ اجتماعی کا جامع پروگرام بن کر دُنیا پر مسلط رہا عسکریت کو اُس سے علیحدہ نہ کیا جا سکا۔ مُلّائی تاویلات کے گھٹا ٹوپ اندھیروں میں خاکسار آج بھی اسی آسمانی ہدایت کی مشعل کے ساتھ منزلِ حیات پر گامزن نظر آئے گا۔ اُسے یقین ہو چکا ہے کہ عسکریت کے بغیر وہ خدائی معنوں میں مسلمان نہیں رہ سکتا۔ ہاں یہ نعرہ وقتی اور ہوائی دنہیں۔ بلکہ مشعلِ فطرت کی ضوفشاں کرنوں کے نذر پر ہر ایوانِ قیصریت کے اندھیروں میں بلند کیا جا چکا ہے۔

دوسری طرف ملکہ وکٹوریہ کے زمانہ سے تمام تاجدارانِ برطانیہ اس مقدس اعلان کو دہراتے چلے آ رہے تھے کہ "کسی شخص کو مذہبی بناء پر نہ تو تنگ کیا جائے گا اور نہ اس کے مذہبی معاملات میں مداخلت کی جائے گی۔" شاہی فرامین میں یہ فقرے بار بار لائے گئے تھے۔ کہ "ہم اپنے تمام حکام ماتحت کو نہایت سختی کے ساتھ انتباہ کرتے ہیں کہ وہ ہماری پیاری اور عزیز رعایا کے مذہبی معاملات میں مداخلت سے مجتنب رہیں ورنہ ہماری سخت ناراضگی کا باعث ہوگا۔"

ہندوستانیوں کی طرف اشارہ کرتے ہوئے صاف الفاظ میں فرمایا گیا تھا کہ

"اُن کا اطمینان ہمارے لئے سچی عید اور ان کی خوشنودی ہمارا بہترین انعام ہوگی۔"

دُنیائے خاکسار ہر لمحہ یہ ثابت کرنے کیلئے تیار ہے۔ کہ اُس کی ہر ادا، ہر حرکت، ہر

اشارہ اور ہر قدم قانونِ قرآن کا تابع رہا۔ اُس کا عمل قرنِ اوّل کے سچے اور جہانگیر اسلام کا عمل تھا اور یہ ایک ناقابلِ انکار حقیقت تھی کہ ۲۸ فروری ۱۹۴۰ء کو حکومت پنجاب کا اعلان قرآن پاک کے عسکری نظام میں صریح مداخلت کے مترادف تھا۔ اس کے باوجود قائد تحریک نے صلح کی خاطر دن رات ایک کر دیا۔ یہ تگ ودو ابھی جاری تھی کہ امیر موصوف کی عدم موجودگی میں ۱۹ مارچ کا حادثۂ فاجعہ رونما ہوا۔ جس نے ایک دنیا میں ماتم کی صفیں بچھا دیں۔ خاکسار تحریک پر ظلم وستم کی بجلیاں کوندکوند کر گریں۔ لیکن قصور کس کا تھا؟ — یہ ظاہر کرنے کے لئے تحقیقاتی کمیٹی کی رپورٹ کو آج تک منظرِ عام پر لانے کی جرأت حکومت پنجاب میں نہ ہو سکی۔

ان حالات کے باوجود ۱۹ مارچ کے بعد سرزمین پنجاب دن کی روشنی اور رات کی تاریکیوں میں جس زہرہ گداز صورتِ حالات سے دوچار رہی اس کی یاد ہی کلیجوں کو چھلنی کرنے کیلئے کافی ہے۔ کس طرح قائد تحریک کو سینکڑوں میل دُور بیٹھے ہوئے بلا جرم گرفتار کیا۔ کس تیزی کے ساتھ جیل خانے آباد ہوئے؟ اخبارات کس طرح ماتمی سُرخیوں اور سیاہ حاشیوں کے ساتھ پبلک کے سامنے آئے؟ کس طرح سُہاگ لٹے اور معصوم لال شفقتِ پدری سے ہمیشہ کے لئے محروم کر دیئے گئے۔ کس سنگدلی کے ساتھ ماؤں کی آنکھوں کا نور اور دلوں کا سرور چھین لیا گیا۔ کس طرح خدا کی زمین اور خدا کے گھر خدا کے خاکسار بندوں پر تنگ کر دیئے گئے۔ مسلسل ایک سال تک قہر وغضب کی بجلیاں دُنیائے خاکسار کی لہلہاتی ہوئی کھیتیوں پر کوندکوند کر گریں۔ دیکھتے ہی دیکھتے تُند آندھیوں اور حوادث کی بجلیوں نے گلشن شاداب میں حسرت ناک ویرانیاں پیدا کر دیں۔ انتقام اور منافرت کے ان انگاروں کے بالمقابل جو مدت تک دہکتے رہے۔ مظلوم خاکسار کا جواب صبر وضبط کی ہلکی سی مسکراہٹ کے سوا اور کچھ نہ تھا۔

کسی حکومت کے بلند بانگ دعوے حقائق کو چھپا نہیں سکتے۔ حکومت کے حسن سلوک

نے اُس کے دعووں کا قائل کرنے میں کوئی کسر نہ چھوڑی ۔ حکومت کی بارگاہِ ناز سے جس لطف و کرم، پیار و محبت، ناز و ادا اور رنگین معشوقانہ غمزوں کا مظاہرہ ہوا ۔ دُنیائے خاکسار کا سرِ نیاز اُس کے سامنے خم ہو کر رہ گیا ہے ۔ شہیدوں کا خون انہی نوازشات کی سُرخی ہے ۔ بیواؤں کی آہوں اور یتیموں کے نالوں میں شاید اسی کے گُن گائے جاتے رہے ۔ سکوتِ نیم شبی میں حیراں لبیب ماؤں کے بَین شاید اسی پر صلوات بھیج رہے ہیں ۔ وقت آئے گا جبکہ برطانیہ عظمیٰ کی تاریخ لکھی جائے گی اس وقت الطاف خسروانہ کی اس فہرست کو ہم مؤرخ کے سامنے رکھیں گے تاکہ وہ اس کا اندراج تاریخ کے صفحات پر سنہری حروف میں کر دے ۔ اور برطانیہ کی آنے والی نسلیں "پیار و محبت" کی ان انوکھی داستانوں سے محروم نہ رہ جائیں ۔ ہمیں گلہ ہے اور ہمیشہ گلہ رہیگا کہ حکومت نے صاف اور روا ضح حقائق کو تنگ نظری اور دوسروں کی عینک سے دیکھنے کی کوشش کی ۔ ایک شرمناک الزام خاکسار تحریک کے خلاف ثابت نہ کیا جا سکا ۔ پردۂ زنگاری میں جلوہ افروز معشوق اور اُس کے اشاروں پر حکومت کا رقص اب حقیقت مستور نہیں رہی ۔ لیکن واضح رہے کہ خاکسار تحریک کو دُنیا سے ملیامیٹ کرنے کے ناپاک خواب کبھی شرمندۂ تعبیر نہ ہو سکے ۔ ایسے ارادوں کو ہمیشہ صحرائے نامرادی میں تشنۂ تکمیل رہنا پڑا ۔ خاکسار تحریک کو مٹانا دراصل دُنیا سے نیکی ۔ اخلاق ۔ ہمدردی ۔ خدمتِ خلق اور آئینِ فطرت کے آخری نشان کو دُنیا سے مٹانا ہے ۔ خاکسار تحریک کو مٹانے والے دُنیا کی آنکھوں کے سامنے موت کے فولادی شکنجہ کا شکار ہو کر رہ گئے ۔ مسرّت کے نغمے بکھیرتی ہوئی شہنائیاں جگر پاش نالوں میں بدل گئیں اور دُنیا کے سامنے یہ حقیقت اظہر من الشمس ہو گئی کہ

؎ نورِ خدا ہے کفر کی حرکت پہ خندہ زن
پھونکوں سے یہ چراغ بجھایا نہ جائے گا ۔

# ۶ جون ۱۹۴۱ء

## مساجد میں داخلہ

حکومت کی منتقمانہ روش کی موجودگی میں تحریک کے سفینہ کو ساحلِ مراد تک لے جانے اور امیرِ محترم اور خاکسار قیدیوں کی رہائی کا مسئلہ زیرِ غور لانے کیلئے نئے مدار المہام مولوی اہل اللہ خان ندوی کے حکم پر پشاور میں یکم اور دو جون ۱۹۴۱ء کو افسرانِ تحریک کی ایک ہندوستان گیر مجلس مشاورت بلائی گئی۔ ۲ مئی اور ۲۳ مئی کے بعد حرکت کے نمبر سے قدم کا فیصلہ ہو گیا۔ کہ خاکساروں کی معینہ تعداد معینہ اوقات میں دہلی۔ لاہور۔ پشاور۔ حیدرآباد (سندھ) کی طرف کامل پُرامن طریقوں سے کوچ کرے اور ۱۶ جون کو متذکرہ مراکز کی مساجد میں داخل ہو جائے اور معینہ عرصہ تک جس کا فیصلہ وقت آنے پر ادارہ علیہ کرے گا۔ کامل ضبط اور نظام کے ساتھ وہاں قیام کرے۔ شاید کہ اللہ کے گھر میں خاکسار سپاہی کا قیام خشک چنے کھا کھا کر پنجوقتہ نمازوں میں خشوع اور خضوع سے دعائیں اور راتوں کی فریادیں عرشِ اعظم کو ہلا ڈالیں اور رحمتِ خداوندی کی موسلادھار بارش پھر برسنے لگے اور قوم کا زوال اقبال سے بدل جائے۔ حرکت کے نمبر ستہ قدم کے پروگرام کے سلسلے میں ادارہ علیہ کے احکام حسب ذیل تھے:۔

(۱) حرکت کے نمبر سے قدم کا پروگرام تمام و کمال پُرامن اور خاموش طریقہ پر اختتام پذیر ہو۔

(۲) ۱۶ جون کو بروز جمعہ نمازِ جمعہ سے قبل خاکسار باوردی اور باطلچہ مساجد میں داخل ہوں۔

(۳) قیام اور رہائش کا طریقہ معتکفین کا سا ہوگا۔ دورانِ قیام میں قرآن کا ترجمہ اور مواعظِ حسنہ کا سلسلہ جاری رکھا جائے۔

(۴) مصلّین مسجد کی زیادہ سے زیادہ خدمت میں دریغ نہ کیا جائے۔

(۵) غذا حتی الامکان خشک مثلاً نخود بریاں اور ستو ہو۔

(۶) سالارِ مسجد کی اطاعت اور تنظیم شدید پابندی سے کی جائے۔

(۷) مسجد کے اندر عدم تنظیم کے ذمہ دار خاکسار کا اخراج فوراً عمل میں آئے۔

(۸) تمام ہندوستان میں معینہ مراکز کی طرف ایک معینہ تعداد میں کامل امن اور احترام قانون کے ساتھ ہجرت کی جائے۔

ادارہ علیہ ہندیہ

ادارہ علیہ ہندیہ کے اس حکم پر ابھی پوری طرح عمل شروع نہیں ہوا تھا کہ پانچ جون کی رات کو ۸ بجے کے قریب خاکسار تحریک طول و عرض ہند میں خلاف قانون قرار دے دی گئی۔ ریڈیو پر حکومت کی طرف سے ایک طویل اعلان اس کی وضاحت میں کیا گیا اور کئی ایک الزام تحریک اور قائد تحریک پر عائد کر دئے گئے۔ حکومت نے اپنے اعلان میں کہا کہ "مساجد میں خاکساروں کا داخلہ حکومت کے خلاف ایک منتظم سازش کے سلسلہ میں ہے۔ اور حکومت نہیں چاہتی کہ ۱۹ مارچ سنہ ۱۹۴۰ء کی خون فشاں داستانیں پھر دہرائی جائیں"۔ قائد تحریک پر الزام لگاتے ہوئے اسی اعلان میں کہا کہ "حکومت کے پاس ثبوت موجود ہے کہ علامہ مشرقی جیل میں خفیہ ذرائع سے بیرونی دنیا کے ساتھ خط و کتابت کر رہے ہیں اور وہ اس قابل نہیں رہے کہ کسی امن پسند تحریک کی رہنمائی کر سکیں"۔

خاکسار اعظم کو اپنی نظربندی کے عالم میں ان شرمناک الزامات کا جواب دینے کا موقع نہ دیا گیا۔ حکومت کو چیلنج کیا گیا کہ اگر اس کے دعوے میں رتی بھر صداقت بھی موجود ہے تو ان خطوط کی بناء پر علامہ مشرقی پر مقدمہ چلائے اور خطوط کو عدالت کی میز پر لائے۔ لیکن مکار حکومت میں یہ ہمت اور جرأت نہ ہو سکی۔ ۱۹ مارچ سنہ ۱۹۴۰ء کی بربریت کو پورے زور و شور سے دہرایا گیا۔ کئی دن گرفتاریوں کا بے پناہ سلسلہ تمام ہندوستان میں جاری رہا۔ تحریک کو از سر نو تمام صوبوں میں خلاف قانون قرار دے دیا گیا اور تمام افسران تحریک

گرفتار کر لئے گئے۔ تحریک کو کچلنے کے لئے حکومت کا یہ دوسرا متشددانہ وار تھا جس کو دنیائے خاکسار نے اپنے امیر کی گھر بندی کے باوجود انتہائی صبر و ضبط اور پامردی کے ساتھ برداشت کیا۔ اور اپنی لازوال زندگی کا غیر فانی نقش پھر دنیا کے سامنے رکھ دیا۔

## مدار النظام کا وائسرائے بہادر کو تار

۶ جون کو مدار النظام ہند نے وائسرائے بہادر کو حسب ذیل تار دیا:۔

"حکومت کے اعلان نے جس میں خاکسار تحریک کو خلاف قانون قرار دے دیا گیا ہے مجھے حیرت میں ڈال دیا ہے۔ حکومت نے ان احکام کے مفہوم کو غلط سمجھا ہے جو "الاصلاح" میں خاکساروں کو مساجد میں جمع ہونے کے متعلق دئے گئے۔ اور جن کا اشارہ حکومت کے اعلان میں کیا گیا ہے۔ ان کا مقصد قانون کی خلاف ورزی ہرگز نہ تھا۔ خاکساروں کو پرامن رہنے کے صاف اور غیر مبہم احکام دئے گئے تھے۔ مساجد میں جمع ہونے کا مقصد صرف خاکسار تبلیغ اور خاموش عبادت تھی۔ میں حکومت کو پرامن رہنے کا یقین دلاتا ہوں۔ جیسا کہ ہم گذشتہ ایک سال سے پرامن رہے ہیں۔ اپنی نیک نیتی کے ثبوت میں میں خاکساروں کو حکم دیتا ہوں کہ وہ مساجد میں جمع نہ ہوں اور جو خاکسار جمع ہو چکے ہیں۔ وہ خاموشی کے ساتھ واپس آجائیں۔

اس یقین دلانے کے بعد میں امید کرتا ہوں کہ حکومت اپنا اعلان واپس لے لیگی اور گرفتار شدہ خاکساروں کو رہا کر دے گی۔ ایک مفصل بیان جس میں خاکساروں کے رویہ اور مقصد کی تشریح کی جائیگی۔ عنقریب شائع کروں گا۔" (اہل اللہ خان ندوی)

## مدار النظام ہند کا اخباری بیان اور خاکساروں کے نام احکام

"میں نے حکومت ہند کے اعلان کو جس میں خاکسار تحریک کو خلاف قانون قرار دیا گیا

تعجب کے ساتھ پڑھا۔ اس کے بعد لاہور میں خاکساروں کی جو گرفتاریاں ہوئیں انہوں نے تو مجھے حیران کر دیا۔ اگست ۱۹۴۰ء کے خاتمے پر میاں احمد شاہ نے حکومت کو یقین دلایا تھا کہ خاکسار حکومت کی عائد کردہ پابندیوں کو قبول کریں گے۔ اس وقت سے اب تک کوئی مثال نہیں دی جا سکتی جس میں خاکساروں نے نہایت دیانتداری کے ساتھ تمام شرائط پر عمل نہ کیا ہو۔ اس کے برخلاف ایسی بہت سی مثالیں موجود ہیں جن میں پولیس کے افسروں نے خاکساروں کے عمل میں خواہ مخواہ مداخلت کی۔ ہم نے جو معاہدہ کیا اس پر اب تک مردانہ وار قائم ہیں۔"

اس میں کوئی شک نہیں کہ علامہ محترم کی اسیری سے خاکساروں میں عام بے چینی پھیلی ہوئی ہے اور جوں جوں مدتِ اسیری بڑھتی جاتی ہے، یہ بے چینی بھی بڑھتی جاتی ہے۔ خاکساروں کے مطالبات پر مطلق توجہ نہ کرنا اور میاں احمد شاہ کو علامہ محترم سے ملاقات کی اجازت نہ دینا، اس رویہ سے یقیناً خاکساروں کی دلجمعی نہیں ہو سکتی۔ ہم اس بات کا اعتراف کرتے ہیں کہ خاکساروں نے اب تک پُرامن طریق سے احتجاج کیا ہے اور اعلان کرتے ہیں کہ جب تک علامہ محترم رہا نہ ہو جائیں آئندہ اس سے بھی زیادہ تیز اور پُرامن احتجاج کریں گے۔

مساجد میں اجتماع اس پُرامن حرکت کا ایک قدم ہے۔ تحریک کے متعلق کچھ بھی غلط بیانی کیوں نہ کی جائیں۔ حقیقت یہ ہے کہ اپنے عمل، عقیدہ اور مقصد میں یہ تحریک خالص مذہبی ہے مجھے یقین ہے کہ ایک بار دس منٹوں کا اعتکاف کیا خاکسار کی روحانی اصلاح کے لئے اور کیا جماعت کی تبلیغ کے لئے نہایت ضروری ہے۔ میں یہ نہیں سمجھ سکا کہ کوئی شخص اس قدر پُرامن اور بے ضرر حرکت پر اعتراض کس طرح کر سکتا ہے۔ "الاصلاح" کے احکام کی تہ میں ایک سیدھا سادھا مقصد تھا۔ حکومت کو پشاور کے اجتماع کے متعلق غلط خبریں دی گئی ہیں۔ ان کا مقصد قانون کی خلاف ورزی کے لئے تیاری کرنا ہرگز نہ تھا۔ ایسا اقدام نہ تو قابل تعریف ہے اور نہ ممکن العمل!

اگر حکومت اب بھی اس بات پر مُصر ہے کہ اصلاح کے احکام کا جو مطلب وہ سمجھتی ہے اور پشاور کے اجتماع کا جو منشاء اُسے سمجھایا گیا ہے، وہی صحیح ہے تو میں اپنی نیک نیتی کے ثبوت میں یہ حکم دیتا ہوں کہ خاکسار مساجد میں جمع نہ ہوں۔ مجھے امید ہے کہ میرے اس اقدام کے جواب میں حکومت خود اپنا اعلان واپس لے لیگی۔ اور ان خاکساروں کو جو گرفتار کئے گئے ہیں، رہا کردیگی۔

مَیں نے اس مضمون کی تاریں مرکزی اور صوبائی حکومتوں کو بھی دی ہیں۔ ان تاروں اور بیان کے بعد چونکہ حکومت ہمارے اس اقدام کے معنی غلط سمجھی ہے اس لئے مَیں بناء بر مصالحت خاکساروں کو حکم دیتا ہوں کہ :-

(۱) جن صوبجات میں تحریک خلاف قانون نہیں۔ وہاں اپنا پُر امن عمل جاری رکھیں اور قانون وقت کی پابندی کریں۔

(۲) خاکسار مساجد میں جمع نہ ہوں اور جو ہو گئے ہیں، پُرامن طریقہ سے واپس ہو جائیں

(۳) ان صوبجات میں جہاں خاکسار تحریک خلاف قانون قرار دی گئی ہے۔ خاکسار اپنی وردی اور بیلچہ استعمال نہ کریں مگر اپنی پُرامن تبلیغ جاری رکھیں۔ اور علامہ محترم کی رہائی کے لئے برابر احتجاج کریں۔

ان احکام کے بعد مَیں یقین کرتا ہوں کہ گورنمنٹ تنگ دلی کو چھوڑ کر :-

(۱) اپنے احکام تحریک کو خلاف قانون کرنے کے واپس لے لیگی۔

(۲) گرفتار شدہ خاکساروں کو رہا کر دے گی۔

(۳) سب سے مقدم یہ کہ علامہ محترم کو رہا کر دے گی۔ اور اس طرح اُس بات کو ہی ختم کر دے گی جو تمام بے چینی کا باعث ہے۔

خاکسارو! اُس نقصان کی جو تمہیں خواہ مخواہ پہنچا ہے۔ خدا احسن تلافی کرے۔

اہل اللہ خان قدوسی مدار النظام

۶ر جون ۱۹۴۱ء

# مرکزی اسمبلی میں خاکسار اعظم کی رہائی کی آواز

خاکسار اعظم علامہ مشرقی کی رہائی کی قرارداد مرکزی اسمبلی میں محترم محمد احمد کاظمی ایڈووکیٹ نے پیش کی۔ یوروپین گروپ اس موقع پر غیر جانبدار رہا۔ اور باقی پارٹیوں کی مجموعی تائید سے مرکزی اسمبلی میں یہ قرارداد منظور ہوگئی۔ یہ امر قابلِ ذکر ہے کہ محترم قائداعظم اور نوابزادہ لیاقت علی اس روز عمداً اسمبلی کے اجلاس سے غیر حاضر رہے ــ مرکزی اسمبلی کی اس متفقہ سفارش پر بھی حکومت ہند نے اپنے کان بند رکھے اور یہ قرارداد اسمبلی کی روئیداد کی فائل کی زینت بن کر رہ گئی۔

خاکسار اعظم نے حکومت ہند کی سنگدلی اور ہٹ دھرمی کو دیکھا اور آخر اپنے عزمِ صمیم کے ساتھ اپنی جان کی بازی لگادی۔

# خاکسار اعظم کا طویل اور مسلسل روزہ

اور

# ملک میں بے پناہ ہیجان و اضطراب

۱۹ نومبر ۱۹۴۱ء کو مشہور کانگرسی رہنما پٹا بھائی سیتا رامیہ کے اس اخباری انکشاف نے کہ خاکسار اعظم ۱۶ اکتوبر سے روزہ سے ہیں اور ان کے وزن میں تشویش انگیز کمی واقع ہو چکی ہے تمام ملک اور بالخصوص دنیائے خاکسار کے صبر و ضبط کا پیمانہ لبریز کر دیا۔ محترم پٹا بھائی ویلور کی جیل سے ابھی ابھی باہر آئے تھے اور چشم دید حالات انہوں نے حوالہ اشاعت کئے۔ وہ صدر رہ صبر آزما تھے۔ حکومت پوری مکاری سے ایک ماہ تک ملک کو بے خبر رکھنے کی کوشش کرتی رہی لیکن جب پردہ فاش ہو گیا تو ہیجان و اضطراب کے شعلے ہر طرف بھڑک اُٹھے مرکزی اسمبلی میں تحریک التواء پیش ہوئی۔ مولانا احمد سعید ناظم جمعیۃ العلمائے ہند اور مفتی کفایت اللہ صاحب صدر جمعیۃ العلمائے ہند نے اپنے مبینہ اختلافات کے باوجود و السرائے بہادر کو تاریں دیں۔ ہزار ہا جلسوں میں پبلک نے اپنی ناقابل برداشت تشویش کا ہندوستان گیر مظاہرہ کیا۔ مرکزی حکومت کے دفاتر میں احتجاجی برقیوں کی ایچھاڑ ہونے لگی۔ خاکسار دیوانگی کے عالم میں آستانہ خداوندی پر سجدہ ریز ہو گیا۔ آنسوؤں اور آہوں میں اس نے خدائے ذوالجلال کی بارگاہ اجلال میں اپنے محبوب امیر کی بیش بہا زندگی کی بھیک مانگی۔ گردش روزگار کے ستائے ہوئے شکستہ دل مجاہد کی دعائیں عرش اعظم سے ٹکرانے لگیں۔ خاکسار اعظم کے متعلق تشویش انگیز اور لرزہ افگن خبریں ایک دنیا کے خرمن امن و سکون پر بجلی بن کر گریں۔ اور غلام قوم کے پُرجوش دلوں میں جذبات کے طوفان پیدا کر دئیے۔ مسلم لیگ اور دیگر بہت سے آل انڈیا اداروں نے



رہے ہیں اور ہیں فرعون میری گھات میں اب تک
مگر کیا غم کہ میری آستیں میں ہے یدِ بیضا

اپنے اجلاس ہائے خصوصی میں خاکسار اعظم کی رہائی کا پُر زور مطالبہ کیا۔ اور ساتھ ہی ان کی خرابی صحت پر گہری تشویش کا اظہار کیا گیا۔ حیدر آباد دکن کی سب سے بڑی اور نمائندہ جماعت مجلس اتحاد المسلمین نے نواب بہادر یار جنگ کی صدارت میں خاکسار اعظم کی رہائی کی قرارداد پاس کی اور نظام دکن نے مداخلت کی درخواست کی۔ کئی خاکساروں نے اپنے محبوب امیر کی محبت اور عقیدت کے جنون نے روزے رکھ لئے اور زندگی اور موت کی بازی لگا دی۔ چنانچہ ڈیرہ اسمٰعیل خان کے ایک فدائی امیر سالار اسی ضمن میں متواتر روزے رکھتے ہوئے اپنی جان جان آفریں کے سپرد کر دی۔

مشرقی کے کروڑوں عقیدت مندوں کی امیدوں کی کشتی ڈگمگانے لگی۔ دلوں سے بےتابانہ دعاؤں کا سلسلہ اٹھ اٹھ کر عرش اعظم تک پکار کرنے لگا۔ کہ خدائے لایزال و ذوالجلال مشرقی کی قیمتی زندگی کو بچا۔ وہ زندگی جو دنیا بھر کے خزانوں سے بڑھ کر بیش بہا ہے۔ اگر تیری راہ میں قربان ہوگئی تو قوم کے عروج و اقبال کی امیدوں کا سلسلہ ٹوٹ جائے گا۔ جس دیوانے نے تیری راہ میں دنیا بھر کی دولتیں لٹا دیں اُسے زندگی اور موت کے اس جہاد عظیم سے بچانا تیرا ہی کام ہے۔ عرش اعظم ان لرزہ فگن دعاؤں سے کانپ اٹھا فرشتوں کو حکم ملا کہ جاؤ اور دنیا کی سب سے زیادہ مغرور اور متکبر حکومت کے دل میں تزلزل پیدا کر دو کہ وہ مصالحت کا دروازہ کھٹکھٹائے اور مشرقی کو ملت کے جسم میں زندگی کا خون دوڑانے کے لئے آزاد کر دے۔

۱۸ جنوری ۱۹۴۲ء وہ روز سعید تھا جبکہ خاکسار اعظم کی رہائی اور حکومت ہند کے ساتھ معاہدہ کی خبر سارے جہان میں گونجی اور کروڑوں دلوں پر یاس و قنوط کی چھائی ہوئی پژمردگی کو مسرت اور انبساط کی کشت نو بہار میں بدل گئی۔

خداوند کارساز! تیری شان بے نیازی پر کروڑوں سلام تیرے الطاف و اکرام کے بادل جب برسنے پر آتے ہیں تو امیدوں کی ہزاروں سوکھی ہوئی کھیتیوں کو چشم زدن میں نہال کر جاتے ہیں۔

# خاکسارِ اعظم سے حکومتِ ہند کا افسوسناک سلوک

اور

# رہائی کے بعد خاکسارِ اعظم کا بیان

ویلور جیل میں حکومتِ ہند کے افسوسناک سلوک سے متعلق خاکسارِ اعظم حضرت علامہ مشرقی نے حسبِ ذیل بیان شائع کرایا:-

"روزے کے اُنیسویں (۱۹) دن تک حکومتِ ہند نے کسی کو خبر نہ ہونے دی کہ مجھے مسلسل روزہ ہے۔ اور اس وقت بھی یہ خبر پبلک کو ان ممتاز کانگرسی نظربندوں سے ملی جو اتفاقاً رہا ہو گئے تھے اور میری حالت سے سخت متاثر تھے۔ اس کے بعد گیارہ (۱۱) دن تک اور حکومت نے اخبارات میں حکماً کچھ شائع نہ ہونے دیا۔ حتیٰ کہ مرکزی اسمبلی میں راز فاش ہو گیا اور حکومت کے بس کی بات نہ رہی۔ پھر بتیسویں (۳۲) روز مجھے دردناک ایذائیں دی گئیں۔ اور خان بہادر الٰہ بخش، سر عبداللہ ہارون اور سر ضیاء الدین احمد وغیرہم سے کئی درخواستی تاریں دلوائی گئیں کہ میں روزہ چھوڑ دوں۔ لیکن قرآن حکیم کے جن لازوال اصولوں کو برقرار رکھنے اور عمر تبدیلیوں کی رہائی کے لئے میں نے اپنی جان پر کھیلنا شروع کیا تھا۔ ان کو تسلیم کرنے کا ان تاروں میں ذکر تک نہ تھا۔ پچاسویں (۵۰) روز جب میری حالت نہایت نازک ہو گئی۔ مجھے اسٹریچر پر ویلور سے مدراس لا کر ایک مرطوب، اندھیری کوٹھڑی میں ڈال دیا تاکہ خوف کھا کر روزہ چھوڑ دوں یا جلدی مروں۔ یہاں دو (۲) دن کے اندر سخت کھانسی لگی اور پھیپھڑے زخمی ہونے لگے۔ اکاون (۵۱) دن کے بعد یعنی ۵ دسمبر ۱۹۴۱ء کو حکومتِ ہند نے پہلی دفعہ لکھا کہ "**خاکسار تحریک کو قطعاً بند کر دو۔ ورنہ رہائی کی کوئی صورت نہیں**"۔ میں نے ۶ دسمبر کو جواب دیا کہ

ہے " خاکسار تحریک میری جائیداد نہیں کہ اس سے جو چاہوں کروں۔ نہ یہ بند ہو سکتی ہے " باسٹھ ۶۲ دن کے بعد یعنی ۵ دسمبر کو حکومت نے میاں احمد شاہ کو مدراس بھیجا اور ۱۹ دسمبر ۱۹۴۱ء کو ایک مفصل اعلان حکومت کو دے کر کہا کہ " اگر اس اعلان کو تسلیم کرتے ہو۔ تو روزہ چھوڑ دوں گا "

اس اعلان میں مختصراً یہ تھا :۔

(۱) میں نے روزہ قرآن حکیم کے اصولوں مثلاً اخوت۔ نماز۔ خدمت خلق۔ نیک عمل نیز عمر قیدیوں کی رہائی کی حمایت میں شروع کیا تھا۔

(۲) خاکسار تحریک کو ہرگز بند نہیں کیا جا سکتا۔

(۳) سپاہیانہ قواعد ہمارا حق ہے۔ لیکن خاکسار دوران جنگ تک ڈرل نہ کرے۔ تو مضائقہ نہیں۔

(۴) رہائی کے بعد منتخب خاکساروں سے مشورہ کرکے میں آئندہ پروگرام بناؤں گا۔

(۵) اس مشورے کے بعد تحریری فیصلہ حکومت سے ہمارے آئندہ تعلقات کے بارے میں ہوگا۔

(۶) حکومت ہند تمام قیدیوں کو اس فیصلہ کے بعد چھوڑ دے۔

(۷) جب تک فیصلہ نہیں ہو جاتا خاکسار چپ چاپ رہیں۔

(۸) میں روزہ اس وقت چھوڑوں گا جب حکومت ان شرائط کو تسلیم کرنے پر راضی ہو جائے گی۔

اسّی دن کے بعد خدا خدا کرکے حکومت نے اس اعلان کو تسلیم کیا۔ اور میں نے دودھ کا پہلا قطرہ پیا۔ پھر پندرہ ۱۵ دن اس پر اور بحث ہوتی رہی۔ الغرض پچانوے ۹۵ دن بعد ۱۶ جنوری کو نہایت بے حیائی سے یہ شرط لگائی گئی۔ کہ تا فیصلہ میں مدراس میں رہوں اور دودھ کا پینے کے لئے کہہ دیا گیا کہ منتخب خاکساروں کے مشورہ سے جو فیصلہ حکومت ہند سے کرنا ہے۔ وہ

ایک ماہ کے اندر اندر ہو جائے۔ چونکہ روزہ چھوڑ چکا تھا اس لئے شرط کو ماننا پڑا۔ اور ۱۹ جنوری کو میری رہائی ہوئی۔

حسب شرط میں نے ۱۲ فروری کو مشورہ کے بعد تسلیم شدہ اعلان کے ایک ایک حرف کو مد نظر رکھ کر حکومت کے سامنے اپنے آئندہ تعلقات کے متعلق وہ معاہدہ پیش کر دیا جس کا اس اعلان میں وعدہ تھا اور خیال تھا کہ ایک ہفتہ کے اندر اندر یعنی ۱۹ فروری تک پابندیاں اٹھ جائیں گی۔ ہفتہ کے بعد جواب آیا کہ **"تم تو چارٹر مانگتے ہو ہمیں تم سے کوئی معاہدہ کرنا ہی نہیں۔"**

۱۷ مارچ تک جواب حاصل کرنے کیلئے میں نے تقریباً ۱۵ ریمائنڈر تار کے ذریعے بھیجے۔ حکومت ایک مہینہ اور بیس دن اور چپ رہی۔ اور ۲۵ اپریل کو دو اچھے لفظ لکھ کر کہ "حکومت خوش ہے کہ خاکساروں کا قائد پروگرام کو بے ضرر بنانے کی کوشش کر رہا ہے" مجھے تسلی دی۔ ساتھ ہی لکھا کہ آخری ہدایات جو تم خاکساروں کو دینے والے ہو۔ اس کی ایک نقل بھیجدو اور ہم فوراً فیصلہ کئے دیتے ہیں۔" میں نے ہدایات روانہ کر دیں۔ حکومتِ ہند بیس دن تک اور مزے کی نیند لیتی رہی۔ پندرہ مئی کو حیرت انگیز جواب دیا کہ تمہارا ۲۸ اپریل کا ڈاک میں ڈالا ہوا خط ہمیں ۱۱ مئی کو ملا۔ اس لئے ہمیں دیر ہو گئی ہے۔ اب ہم جلدی فیصلہ کریں گے۔" چودہ مئی کو اس خط سے ایک دن پہلے ڈاکٹر سر ضیاء الدین احمد نے لکھا کہ "حکومت ہند تو تمہاری عاشق ہے اور چاہتی ہے کہ خاکسار ہندوستان کے ڈیفنس میں عام حصہ لیں" گویا یہ سب بڑی بدمعاشی تھی کہ معاملے کو اور لمبا کیا جائے۔ ڈاکٹر موصوف نے یہ بھی لکھا کہ "وردیاں بھی تم اپنی رکھو اور جیسا تم چاہو ڈیفنس کرو۔" یہ خط مجھے ۱۸ مئی کو ملا۔ اسی دن میں نے حکومت ہند سے ہزار ہزار شکریہ کے بعد پوچھا "کیا ضیاء الدین کی یہ کہانی سچ ہے؟ آپ ہمارے چاہنے والے کب سے ٹھہرے؟!" ۱۶ مئی کو یعنی اس خط کے پہنچنے سے دو دن پہلے حکومت ہند کو الٹی میٹم دے چکا تھا کہ "اگر ۲۲ مئی

تک فیصلہ نہ ہوا تو میں سمجھوں گا کہ گفتگو بند ہو گئی۔ اور خاکسار اپنے پروگرام پر عمل شروع کر دیں گے۔" سر ضیاء الدین نے میرے اس الٹی میٹم کو بھی بیکار کر دیا۔ کیونکہ مجھے مجبوراً حکومت کی عاشق مزاجی کی داد دینی پڑی۔ اس اثناء میں دس ریمائنڈر اور بھیجے گئے لیکن آج تک نہ فیصلہ ہے، نہ جواب خط! نہ کوئے یار سے پیغام۔ بلکہ حکومت سر ضیاء الدین کے خط کو بھی ہضم کر گئی۔ المختصر حکومت ہند نے رہائی کی تمام شرائط کی شرمناک خلاف ورزی کی ہے۔ اس کے جوابات طفل تسلیاں ہیں۔ اس کے پیغامات دوستی کی فریب دہ خواہشیں ہیں۔ فیصلے میں دیر کرنے کے عذرات لنگ ہیں۔ ایک ماہ کا تحریری وعدہ کر کے چھ ماہ تک ٹال مٹول کرنا شرمناک ہے۔ اعلان کو تسلیم کر کے بیہودہ دھمکیاں دینا پوری بد عہدی ہے۔ خاکسار تحریک کی بنیاد مذہب خدا پر ہے۔ اس کے احکام خدا کے حکم ہیں۔ خدا کے حکموں کو ماننے کے لئے کسی دنیاوی چارٹر کی ضرورت نہیں۔ خاکسار تحریک کا چارٹر قرآن ہے۔ جو شے حکومت ہند کو بری لگتی ہے (یعنی ڈرل) وہ میں نے خود عارضی طور پر بند کر دی ہے۔ اب نماز اور خدمت خلق کے لئے کسی اجازت کی ضرورت ہرگز نہیں۔ اب صلح اور صفائی کے تمام بابڑ بیل کر کے میں خاکساروں کو حکم دیتا ہوں کہ وہ کسی حکومت کے ادنیٰ سے خوف کے بغیر جدید پروگرام پر بے دھڑک کھلا اور بے پناہ عمل شروع کر دیں۔ اور یقین کریں کہ خاکسار تحریک کے نئے پروگرام پر کوئی طاقت پابندی نہیں لگا سکتی۔"

عنایت اللہ خان المشرقی

بحیثیت ادارہ علیہ ہندیہ

## شرائطِ صلح

حسب فیصلہ ۲ ار فروری کو منتخب خاکساروں کے مشورہ سے خاکسار اعظم نے حکومت ہند کو جو شرائط پیش کیں وہ حسب ذیل تھیں :-

(۱) خاکسار تحریک آئندہ اس وقت تک قانون شکنی نہیں کرے گی۔ جب تک کہ متنازعہ فیہ امر پر جماعت کے تسلیم شدہ قائد اور حکومت ہند۔ صوبائی حکومتوں یا ریاستوں کے درمیان گفت و شنید جو شخصی طور پر یا کسی نائب کے ذریعے کی جائیگی قطعی طور پر ناکام نہ ہو جائے اور جب تک کہ امر متنازعہ فیہ خود جماعت کے بقاء کے متعلق اہم نوعیت نہ رکھتا ہو۔

(۲) حکومت ہند اور صوبائی حکومتیں اور ان کے ساتھ دیسی ریاستیں بھی اُس وقت تک خاکسار تحریک کی کسی قسم کی معمولی یا غیر معمولی سرگرمیوں پر کوئی قانونی پابندی نافذ نہیں کرینگی جب تک کہ اُس کے اور جماعت کے تسلیم شدہ قائد کے مابین پوری طرح بحث نہ ہو جائے۔

(۳) خاکسار تحریک دوران جنگ تک ہندوستان کی مؤثر مدافعت کو مدنظر رکھ کر کسی ایسی عارضی اور معقول پابندی کو تسلیم کرنے پر آمادہ ہے جس کا حکومت ہند اور جماعت کے تسلیم شدہ قائد کے درمیان فیصلہ ہو چکا ہو۔

(۴) حکومت ہند خاکسار تحریک کے اس دعوے کو تسلیم کرتی ہے کہ وہ عملی اُخوت نیک عمل۔ عام رواداری۔ بلا لحاظ مذہب و ملت خدمت خلق، سپاہیانہ زندگی، قیام نماز، جسمانی صحت وغیرہ کے مذہبی اصولوں پر قائم ہے جو قرآن حکیم اور دوسری مذہبی کتابوں میں درج ہیں۔

حکومت ہند اس امر کو بھی تسلیم کرتی ہے۔ کہ مذہبی کتابوں میں جو احکام کسی قوم کے اخلاق کو بلند درجہ تک پہنچانے کیلئے موجود ہیں۔ ان پر عمل کرنا اس مذہب کے پیروؤں کے لئے ناگزیر ہے۔

(۵) دوران جنگ میں وردیوں، بیلچوں اور نشانوں کا مظاہرہ ہر قطع کی ڈرل اور مارچ خواہ وہ عام رستوں پر ہو یا مخصوص مقامات پر التوائے جنگ تک، بند رہیں گے۔ لیکن اپنے پاس وردیوں، بیلچوں یا نشانوں کا رکھنا یا خالص خدمت خلق مثلاً آتشزدگی۔ سیلاب وغیرہ کے موقعوں پر بیلچوں کا استعمال یا عام خاکی کپڑوں کا پہننا جو فوجی قسم کے نہ ہوں، جرم تصور

نہ ہوگا۔ خاکسار دوران جنگ میں کسی قسم کا نشان جس پر کوئی لفظ نہ لکھے ہوں۔ اپنے جسم پر لگا سکتے ہیں۔

(۶) عام تربیت، قیام نظام اور جسمانی ورزش کے اجراء کو مدنظر رکھ کر خاکسار تحریک دوران جنگ تک اپنے وقتی یا سالانہ کیمپ عام مقامات سے کافی فاصلہ پر کر سکتی ہے بشرطیکہ کیمپ کی حدود کے باہر بیلچوں کے ساتھ یا بغیر بیلچوں کے کوئی مارچ یا ڈرل وغیرہ نہ ہو۔

(۷) اس سمجھوتے کے نافذ ہوتے ہی حکومت ہند تمام صوبوں اور دیسی ریاستوں سے خاکسار تحریک پر عائد شدہ پابندی اٹھا لیگی۔

(۸) دوران جنگ میں خاکسار تحریک اپنی آئندہ سرگرمیاں صرف خدمت خلق، قیام نماز ہفتہ وار اجتماعات، ہر قسم کے کھیلوں، مذہبی تقاریر (تبلیغ) نیز معاشرتی تقاریب تک محدود کرلیگی، ہر قسم کی خدمت خلق جس کی ضرورت ناگہاں حادثات یا فوری واقعات سے پیدا ہو اس پروگرام میں شامل ہے۔ یہ سرگرمیاں دوران جنگ میں حسب معمول سابقہ پروگرام کے مطابق بلا وردی ہوں گی۔

(۹) دوران جنگ کے وقفے میں نماز، خدمت خلق، ورزش وغیرہ کے پروگرام کی ہیئت کو زور دار اور اس مخصوص نقطۂ نظر سے کیا جائے گا۔ کہ خاکسار تحریک کو قرآنی احکام کے ماتحت زیادہ مضبوطی کے ساتھ ایک معاشرتی اور مذہبی اخوت میں بدل دیا جائے۔

(۱۰) اس عہد نامہ پر دستخط ہوتے ہی حکومت تمام سزایاب یا غیر سزایاب خاکساروں نیز ان خاکسار قیدیوں کو غیر مشروط طور پر رہا کردیگی جو ۱۹ مارچ ۱۹۴۰ء سے اب تک گرفتار رہے۔ خواہ ان کی گرفتاری کا باعث کچھ بھی ہو۔ ساتھ ہی تمام جائیدادیں، رقوم یا کسی اور نوعیت کے مقبوضات جنہیں ضبط کر لیا گیا ہو۔ یا روک دیا گیا ہو۔ یا خزانوں میں وصول کر لیا ہو۔ واپس کر دئے جائیں گے۔ یا موزوں طریقہ پر اس نقصان کی تلافی کردی جائے گی۔ ان پندرہ قیدیوں کو جنہیں حبس دوام کی سزا دی گئی ہے حکومت ہند

کی طرف سے خاص رعایت کے اظہار کے طور پر رہا کر دیا جائے گا۔ تاکہ باہمی رواداری اور اعتماد کی فضا پیدا ہو۔

(۱۱) اس عہدنامہ پر دستخط ہوتے ہی خاکسار تحریک کے وہ تمام اراکین جنہیں ۸ فروری ۱۹۴۳ء کے بعد ڈیفنس آف انڈیا ایکٹ یا رول کے ماتحت گرفتار کیا گیا۔ اور نظر بند کر دیا گیا۔ رہا کر دیئے جائیں گے اور جن اشخاص کو ابھی گرفتار نہیں کیا گیا۔ ان کے تمام وارنٹ منسوخ تصور ہوں گے۔



# خاکسار تحریک

## ہندوستان کی آزادی اور اتحاد کے لیے ایک پلیٹ فارم

# خاکسار اعظم کا سر کرپس کو تار

۲۳ مارچ سنہ ۱۹۴۲ء کو مشہور انگریز شاطر سر سٹیفورڈ کرپس کو ایک سکیم دے کر سرکاری طور پر ہندوستان بھیجا گیا تا کہ ہندوستانی سیاست کا کھوکھلا پن ساری دُنیا پر ثابت کر کے چالیس کروڑ انسانوں کو آزادی کے "قطعی طور پر نااہل قرار دے دیا جائے۔ سر کرپس نے ملک کے کم و بیش اسّی نمائندوں کو دعوت ملاقات دی۔ اور اپنی سکیم سب کے سامنے رکھی۔ لیکن وہ کسی ایک قابل ذکر پارٹی کا تعاون صحیح معنوں میں حاصل نہ کر سکے۔" ان دنوں خاکسار اعظم جیل سے رہائی کے بعد ابھی حلقۂ مدراس میں ہی نظر بند تھے لیکن اسی نظر بندی کے عالم میں آپ نے اپنے فرض کا احساس کیا اور ۳۲۷ الفاظ کے حسب ذیل تار سے تلخ حقائق کی ایک جیتی جاگتی تصویر برطانیہ کے اس مایۂ ناز سیاستدان کے سامنے رکھ دی۔ تار کا مضمون حسب ذیل تھا۔

"برطانوی حکومت نے آپ کو اس آخری وقت پر اپنی گذشتہ فروگذاشتوں کی تلافی کرنے، ہندوستان کو دوست بنانے اور اس کا تعاون حاصل کرنے کے لئے روانہ کیا ہے۔ میں آپ کے سامنے خاکساروں پر حکومت کے بے مثال مظالم پیش کرتا ہوں۔ اور اس کی تلافی کا مطالبہ کرتا ہوں۔ میرا جرم یہ تھا کہ ۲۰ اکتوبر ۱۹۳۹ء کو جب ملک کی تمام سیاسی جماعتیں بلا استثناء مخاصمانہ روش اختیار کئے ہوئے تھیں۔ میں نے وائسرائے کو ہندوستان کی مدافعت کے لئے پچاس ہزار خاکسار سپاہیوں کی پیشکش آخری قطرۂ خون بہانے تک کی۔ اور ایک پمفلٹ بھی شائع کیا۔ جس کے ذریعہ ہر شخص کو برطانیہ کی مکمل امداد کرنے کی ترغیب دی۔ نتیجہ یہ ہوا کہ اس پمفلٹ کو ضبط کر لیا گیا اور مجھے جیل میں بند کر دیا گیا۔ جماعت کو خلاف قانون قرار دے دیا گیا۔ دو ہزار خاکسار گرفتار کر لئے گئے۔ چالیس کو بے دریغ قتل کیا گیا۔ میرے پردہ دار مکان پر تین دفعہ دھاوا بولا گیا

میرے بڑے لڑکے کو گرفتار کر لیا گیا۔ عورتوں اور بچوں کو بے کس چھوڑ دیا گیا۔ تیرہ[۱۳] سال کے دوسرے لڑکے کو قتل کر دیا گیا۔ میری کئی لاکھ کی ذاتی رقم تمام کی تمام ضبط کر لی گئی۔ میرے خاندان کے بارہ[۱۲] افراد کو بھوکوں مارا گیا۔ میری لڑکی کا جہیز تک روک لیا گیا۔ خود مجھ سے ایک ہزار روپیہ بطور جیل کے ذاتی اخراجات کے جبراً وصول کیا گیا۔ میرے روزے کے دوران میں کوٹھے لگانے کی دھمکی دی گئی۔ کمرہ میں مقفل کر دیا گیا۔ طرح طرح کی اذیتیں دی گئیں ـــ قید تنہائی میں رکھا گیا۔ میرے بیوی بچوں۔ بھائی اور دوستوں کو ملاقات کی اجازت قطعاً روک دی گئی۔ حتیٰ کہ بائیس[۲۲] مہینوں تک بلا مقدمہ چلائے نظر بند رکھنے کے بعد میں نے بستر مرگ پر اسی[۸۰] دن تک روزہ رکھنے کے بعد رہائی حاصل کی۔ اور اب بھی جب تک سمجھوتہ نہ ہو۔ مجھے مدراس میں رہنے کا پابند کیا گیا ہے۔ جب آپ کے آدمی میری حیثیت کے آدمیوں سے یہ مظالم روا رکھتے ہیں تو کیا آپ کسی تعاون یا دوستی کی توقع کر سکتے ہیں؟ ـــ اب بھی میں نے حسب اقرار ۱۲ فروری کو نہایت صلح آمیز شرائط روانہ کی ہیں لیکن جواب میں تہدید آمیز ٹال مٹول ہو رہی ہے۔ خاکسار تحریک کے معاملہ کی وضاحت حسب ذیل مراسلوں سے ہوتی ہے:-

یکم اپریل ۱۹۴۰ء دس صفحے۔ ۱۸ مئی دو صفحے معہ ملفوظات۔ چوبیس مئی تار بنام وائسرائے ـ ۲۳ جون تین صفحے، ۲۳ اگست چھ صفحے بنام وائسرائے۔ ۷ دسمبر چھ صفحے بنام وائسرائے ۱۴ مئی ۱۹۴۱ء پانچ صفحے۔ ۲۲ جولائی انیس[۱۹] صفحے۔ بارہ فروری ۱۹۴۲ء تین صفحے، ۱۲ مارچ چار صفحے۔

اس شدید تلخی کو جو تمام ہندوستان میں پھیلی ہوئی ہے۔ پابندیوں کا فوراً اٹھایا جانا اور قیدیوں کی رہائی سب سے ضروری ہے۔ یہ بھی نہایت ضروری ہے کہ خاکسار تحریک کی سیاسی اہمیت کو ہندوستان کے آئندہ دستور اساسی میں کافی طور پر تسلیم کیا جائے۔ غیر مشروط اور عملی وفاداری کا اظہار کرنے کی جو خوفناک قیمت مجھے ادا کرنی پڑی۔ اس کے پیش نظر اب میں کانگریس، مسلم لیگ اور ہندو مہاسبھا کے ساتھ شامل ہو کر ہندوستان کی مکمل آزادی

کا پُر زور مطالبہ کرتا ہوں۔

عنایت اللہ خان المشرقی

## سیاسی رہنماؤں کو خاکسار اعظم کی اتحاد کی پیشکش اور اپیل

۱۰ اپریل کو تمام پارٹیوں نے سرکرپس کی تجاویز کو رد کر دیا۔ اور ۱۵ اپریل کو علامہ صاحب نے کانگرس مسلم لیگ اور ہندو مہاسبھا کے پریذیڈنٹوں اور پنڈت جواہر لعل نہرو کو تاریں دیں اور مندرجہ ذیل الفاظ میں اپنی خدمات کی پیشکش کی :۔

"میں چھ ماہ کے اندر اندر برطانوی حکومت سے آزادی حاصل کرنے کی ذمہ داری لیتا ہوں۔ بشرطیکہ کانگرس مسلم لیگ اور ہندو مہاسبھا متحدہ مطالبہ پیش کریں۔ اور سول آبادی کی حفاظت کے لئے غیر فرقہ وارانہ طور پر پارٹیاں منظم کریں۔ میں سوشل سروس کے لئے پانچ لاکھ خاکساروں کی پیشکش کرتا ہوں۔"

۲۱ اپریل کو محترم راجگوپال آچاریہ نے مندرجہ ذیل چٹھی علامہ مشرقی کی خدمت میں لکھی :۔

ڈیر علامہ صاحب!

"میری خواہش تھی کہ میں آپ سے آج تو مجھے ضرور ملنا۔ تاکہ آپکی خیر و عافیت معلوم کرسکتا۔ سعید احمد نے مہربانی فرما کر آپکو اس کی اطلاع بھی دیدی تھی۔ لیکن دوسرے لمحے میں اس نتیجے پر پہنچا کہ موجودہ صورت حالات میں میری اور آپ کی ملاقات بہت سے لوگوں کیلئے اضطراب کا باعث ہوگی اور اس سے بہت سی غلط فہمیوں کا احتمال ہے۔ لہذا میں اس چٹھی کے ذریعے آپ سے معافی چاہتا ہوں کہ میں آپ سے مسٹر احمد سعید کے ذریعے طے شدہ وقت پر ملاقات نہیں کر سکونگا۔"

آپ کا مخلص : سی راجگوپال آچاریہ

۲۲ر اپریل کو علامہ صاحب کی طرف سے مذکورہ خط کا حسب ذیل جواب وزیراعظم مدراس کو دے دیا گیا:۔

"علامہ صاحب کی طرف سے مجھے یہ کہنے کی ہدایت ہوئی ہے کہ آپ کی چٹھی انہیں آج صبح مل گئی۔ اور انہیں افسوس ہے کہ آپ ان سے ملاقات نہ کر سکے۔ انہوں نے فرمایا ہے کہ مسٹر سبھا جی نے انہیں آپ کی چٹھی ملنے کے بعد بتلایا کہ آپ ان سے موجودہ تعطل کے سلسلہ میں گفتگو کرنا چاہتے ہیں۔ اور اگر ممکن ہو تو ان کی وساطت سے اس کا حل ڈھونڈنا چاہتے ہیں۔

علامہ صاحب نے فرمایا ہے کہ اگر ان کو آپ اپنی تجاویز کی تفاصیل سے آگاہ کریں تو وہ آپ کو بتلا سکتے ہیں۔ کہ وہ آپ کیلئے صحیح طور پر کیا کر سکتے ہیں۔ اور یہ کہ وہ موجودہ تعطل کو جتنی جلدی ممکن ہو دور کرنے کیلئے مضطرب ہیں۔"

اس پیغام کے پہنچنے پر سابق وزیراعظم مدراس مسٹر راجگوپال آچاریہ نے اسی دن مندرجہ ذیل پیغام علامہ صاحب کو ارسال کیا:۔

"ڈیر علامہ صاحب!

آپ نے جو کچھ فرمایا ہے میں اس کے لئے تہ دل سے شکر گذار ہوں۔ میری رائے ہے کہ آپ مولانا ابوالکلام آزاد سے ایک طویل گفتگو بالمشافہ کریں۔ اور ساتھ ہی آپ قائداعظم مسٹر جناح پر اپنے ذاتی رسوخ سے اثر ڈالیں کہ وہ قومی حکومت کا ڈر اپنے دل سے نکال کر ایک فوری متحدہ حکومت کا مطالبہ کریں۔ اس کے ذریعے ہم اتحاد اور آزادی کے زینہ تک پہنچ جائیں گے۔ اگر ور کچھ نہیں ہو سکتا تو آپ مسٹر جناح سے مل کر کہیں کہ وہ کانگرس سے مل کر قومی حکومت کی بنیاد رکھنے کے لئے کم از کم سمجھوتہ کریں۔ میں جانتا ہوں کہ آپ اس کام کو آسانی کے ساتھ کر سکتے ہیں۔"

سی۔ار۔راجگوپال آچاریہ

۲۰ر اپریل ۱۹۴۲ء کو خاکسار اعظم علامہ مشرقی نے مندرجہ ذیل تار مولانا ابوالکلام آزاد صدر انڈین نیشنل کانگرس اور قائداعظم مسٹر جناح صدر آل انڈیا مسلم لیگ کو ارسال کئے:۔

مولانا ابو الکلام آزاد - الہ آباد

" سابق وزیر اعظم مدراس نے اپنے ۲۲ اپریل کے پیغام میں یہ خواہش ظاہر کی ہے کہ میں آپ سے ایک طویل ملاقات کروں اور ساتھ ہی قائداعظم مسٹر جناح کو مائل کروں کہ وہ قومی حکومت کی تعمیر کے سلسلے میں کوئی متحدہ مطالبہ پیش کریں۔ ایڈیٹر سری نواسن کی بھی یہی خواہش ہے کہ میں کانگرس اور مسلم لیگ کے درمیان مداخلت کروں۔ کیا آپ مل سکتے ہیں ؟"

دوسرا تار:-

قائداعظم مسٹر جناح بمبئی

" سابق وزیر اعظم بنگال سی۔ راجگوپال آچاریہ اور ایڈیٹر سری نواسن نے ۲۲ اپریل کے پیغام میں خواہش ظاہر کی ہے کہ میں کانگرس اور مسلم لیگ کے درمیان مصالحت کراؤں۔ تاکہ متحدہ قومی حکومت کا مطالبہ کیا جا سکے۔ وقت نازک ہے۔ کیا آپ میری مداخلت منظور کرتے ہیں ؟"

مولانا آزاد اور مسٹر جناح ہر دو رہنماؤں نے علامہ صاحب کی تاروں کو خوش آمدید کہا۔ ۳۰ اپریل کو سی۔ راجگوپال آچاریہ کانگرس ورکنگ کمیٹی سے مستعفی ہو گئے۔ مدراس کے سٹیشن پر پانچسو خاکساروں کے ایک چاق و چوبند دستہ نے انہیں پُرجوش سلامی پیش کی۔ علامہ مشرقی نے اس جرأت پر حسب ذیل مبارکباد کا تار ارسال کیا:-

" ہندوستان کی نجات کے سلسلے میں آپ نے جو جرأت آموز قدم اٹھایا ہے۔ اس کے لئے مبارکباد ............... خاکسار تحریک موجودہ انتہائی طور پر نازک دور میں آپ کے ساتھ ہے "

۵ مئی ۱۹۴۲ء کو علامہ مشرقی نے مسٹر جناح کو اپنی ۲۸ اپریل کی تار کی یاد دہانی کراتے ہوئے حسب ذیل تار دیا:-

" میری ۲۸ اپریل والی تار کا جواب نہیں ملا۔ کیا آپ قومی حکومت کے متحدہ مطالبہ

کے متعلق اپنی کم از کم شرائط بیش کر سکتے ہیں۔ کیا آپ راجگوپال آچاریہ کے ساتھ خاکسار تحریک کے تعاون کو پسند کرتے ہیں؟"

۱۱ مئی کو مسٹر جناح نے علامہ مشرقی کی تاروں کا حسب ذیل جواب دیا اور دونوں تاروں کو اخبارات میں بھی شائع کروایا:۔

"آپ کی ۵۔ مئی کی تار موصول ہوئی۔ میری اپیل خاکساروں سے یہ ہے کہ اس نازک موقع پر لیگ کی پالیسی کا ساتھ دیکر اس کی تائید کریں۔ متحدہ مطالبہ کے متعلق جیسا کہ خواہش کی گئی ہے۔ خط و کتابت کے ذریعہ بحث کرنا درست نہیں۔"

ایم اے۔ جناح

۱۲ مئی کو علامہ مشرقی نے حسب ذیل تاریں روانہ کیں:۔

قائداعظم جناح۔ نئی دھلی

آپ کی ۱۱ مئی والی تار موصول ہوئی۔ میں آپ کو مسلم لیگ کی ہر کوشش کے بارے میں جو ہندوستان کی مکمل آزادی۔ ہندو مسلم اتحاد۔ متحدہ مطالبات یا مصیبت زدوں اور پناہ گزینوں کی متحدہ غیر سرکاری حفاظت کے سلسلے میں ہو۔ خاکسار تحریک کی غیر مشروط تائید کا یقین دلاتا ہوں۔ متحدہ مطالبات کی شرائط پر بحث کرنے کیلئے نئی دھلی میں ملاقات کی تاریخ مقرر کیجئے۔

عنایت اللہ خان۔

ابوالکلام آزاد۔ الہ آباد

میری ۲۷۔۲۸ تاریخ والی تار کا جواب نہیں ملا۔ قائداعظم کے کھلی والے جواب کے پیش نظر میں اس بات کیلئے تیار ہوں کہ مسٹر جناح سے متحدہ مطالبہ کی شرائط زبانی طور پر طے کر دوں۔ بشرطیکہ آپ مجھے بتلائیں کہ آپ کی کم از کم بنیادی شرائط جن سے صلح کی گنجائش نکل سکے کیا ہیں؟ آپ کی دونوں طرف سے پانچ پانچ نمائندے بھیجنے کی تجویز ناقابل انتظام ہے اور امید نہیں کہ وہ کسی نتیجہ پر پہنچ سکے۔ عنایت اللہ خان۔

۱۶ مئی ۱۹۴۲ء کو مولانا آزاد نے علامہ مشرقی کی تار کا حسب ذیل جواب دیا:۔

"آپ کی ۱۲ مئی کی تار موصول ہوئی۔ از راہ کرم میرے الہ آباد والے بیان کا مطالعہ کریں ایسے کام کو سرانجام دینے کیلئے کوئی دوسرا طریقہ نہیں ہو سکتا۔"

ابوالکلام آزاد

۱۷ مئی ۱۹۴۲ء کو مسٹر سی۔ راجگوپال آچاریہ کے نام علامہ مشرقی کا پیغام حسب ذیل تھا:۔

"مجھے یہ معلوم کر کے دکھ ہوا ہے کہ اکا دکا اشخاص آپ کی تقریروں میں شور مچاتے ہیں — مدراس کے خاکساروں کے سالار کو ہدایت کر رہا ہوں تاکہ وہ ان تقریروں کے دوران میں جو آپ مدراس میں کریں۔ امن بحال رکھنے کے لئے اپنی خدمات پیش کرے۔ اگر مدراس سے باہر آپ کو اپنے دورے میں کسی قسم کی خدمت درکار ہو۔ تو میں انتظام کر سکتا ہوں کہ دس خاکسار آپ کے ساتھ دورہ کریں۔ اور وہ اس بات کا انتظام کریں گے کہ کسی مقام پر مداخلت نہ ہو۔"

وزیر اعظم مدراس نے اسی روز حسب ذیل جواب علامہ صاحب کی خدمت میں ارسال کیا:۔

"میں آپ کے اظہار رنج اور امداد کی پیشکش کا بے حد مشکور ہوں۔ لیکن یہ بالکل غیر ضروری ہے۔ اگر مقامی مسلمان ان جلسوں میں زیادہ دلچسپی لیں تو مجھے مسرت ہو گی۔ اپنے وقت پر یہ بھی ہو جائیگا۔ رہا شخصی امداد کا تعلق جیسی کہ آپ نے پیش کی ہے تو یہ بالکل غیر ضروری ہے۔ البتہ اگر آپ کے دو دستے بطور جزو میرے ساتھ دورہ کرنا چاہتے ہیں۔ تو نہایت خوشی سے کر سکتے ہیں۔"

۱۸ مئی ۱۹۴۲ء کو علامہ مشرقی نے متعدد صوبائی اور ضلعوار اشتراکی کانفرنسوں کے نام جو ناگپور۔ چتوڑ۔ مدن پلی وغیرہ میں منعقد ہونے والی تھیں اور جن میں علامہ صاحب کو شرکت کی پرزور دعوتیں دی گئی تھیں حسب ذیل جنرل سیکرٹری کا پیغام ارسال کیا:۔

پیغام:۔

"چند قرنوں کے بعد پھر جھگڑا اٹھا ہے کہ ہندوستان کا مالک کون ہوگا۔ یہ جھگڑا ہم پر

قابو پانے کے لئے ہے کیونکہ کمزور اور آپس میں پھٹے ہوئے ہیں۔ جو طاقت بھی جیتے گی ہمیں متحد اور طاقتور نہیں کریگی۔ اس لئے اگر نیت یہ ہے کہ آقاؤں کی غلامی نہ ہو تو نجات کی واحد صورت یہ ہے کہ ہم خود متحد ہو جائیں۔"

"ہمیں اجازت نہیں، نہیں حقیقت یہ ہے کہ ہم اس قابل ہی نہیں کہ کسی متشدد طاقت کے خلاف ہتھیار اٹھا سکیں۔ پرانی اور نئی دونوں متشدد طاقتیں ہمارے خلاف ایک سی ہیں۔ اور ہم کسی شمار میں ہی نہیں آتے۔ زیادہ سے زیادہ یہ کر سکتے ہیں کہ ٹکر ٹکر پڑے دیکھیں کہ جیسا کچھ بھی ہو ہمارے آقاؤں میں تبدیلی ہو۔ الی بہ قسمت حالات اور اس ماحول میں کہ ہمارے لئے کچھ کام کرنے کو نہیں۔ طاقت حاصل کرنے کا حکمی اور یقینی علاج میں نے تجویز کیا ہے۔

اولاً۔ گذشتہ ایک سو سال میں یہی نادر موقع آیا ہے کہ "ملکی سیاست" یا "سیاسی مفاد" کی کوئی اہمیت باقی نہیں رہی۔ کیونکہ ابھی تو وقت کسی کو معلوم ہی نہیں کہ ہندوستان پر کس طاقت کا غلبہ ہوگا۔ اسی بنا پر ہندوستان کی تمام سیاسی پارٹیاں متفق ہو سکتی ہیں۔

ثانیاً۔ جو واحد کام اس وقت ہم مفید طور پر کر سکتے ہیں۔ یہ ہے کہ اپنے آپ کو دونوں متشدد طاقتوں یعنی انگریز اور جاپان دونوں سے بچائیں۔ اس لئے ملک کی تمام جماعتیں بلا لحاظ مذہب و ملت خدمت خلق کرنے سے مل سکتی ہیں۔ کیونکہ ہم اور تو میں کسی مذہب اور ملت کا لحاظ نہیں کیا کرتیں۔ یہ نادر موقع پھر کبھی نہیں ملیگا۔ کیمیا جادو کی طرح اولاً ہم میں مشترک خطرے کا احساس پیدا ہوگا، پھر یکے بعد دیگرے تعاون کا جذبہ، انسانی برادری اور مذہب کا سچا احساس پیدا ہوں گے پھر بتدریج سے مرحلے پر اطاعت امیر، نظم و نسق کا احساس، خطرے کا مقابلہ کرنے کی ہمت، سپاہیانہ خاصیتیں اور فوجی قوتیں نمودار ہوں گی۔ آخر کار حب وطن، قوت اور آزادی حاصل ہوگی۔ ایک ایسی قوم کے لئے جو آزاد اقوام کی خصوصیات سے اس درجہ محروم ہو۔ اس ہنگامہ خیز زمانہ میں متذکرہ بالا پروگرام سے زیادہ مفید اور قابل عمل کوئی پروگرام میرے وہم و گمان میں نہیں آسکتا۔"

۲۷ مئی کو علامہ محترم نے مہاتما گاندھی اور پنڈت جواہر لعل نہرو کو حسب ذیل مضمون کے تار ارسال کئے۔

مہاتما گاندھی۔ واردھا

"اس نازک موقع پر آپ کی دور اندیشی سے اپیل کرتا ہوں کہ کانگرس اور لیگ کے سمجھوتہ کے فوائد پر غور کریں۔ مولانا ابو الکلام آزاد دونوں طرف سے نمائندوں کو منتخب کرنے پر رضا مند ہیں۔ انہیں شخصی طور پر مسٹر جناح سے مدراس میں ملاقات کرنی چاہیئے۔ میرے ۱۱ مئی کے تار اور پرانی تنبیہوں کو یاد رکھیں جو آپ کو دی گئی تھیں اور جن کی آپ نے پرواہ نہ کی تھی۔ وقت بیش قیمت ہے۔ مولانا کو رضا مند کریں۔" عنایت اللہ خان

# ادارۂ علیہ کے احکام

۱۸ جون ۱۹۴۱ء کی شام کو ادارہ علیہ نے حسب ذیل احکام خاکساران ہند کے نام جاری کئے:۔

"ادارہ علیہ حکم دیتا ہے کہ ان احکام کے پہنچتے ہی تمام حاکمان اعلیٰ اور افسران بالا حتیٰ کہ سالاران محلہ اور خاکسار تک سب اپنی انتہائی قوت اس بات پر صرف کر دیں کہ وہ لاکھوں بلکہ کروڑوں خطوط اور تاریں کانگرسی، مسلم لیگی، ہندو سبھائی بلکہ خاکساروں کی طرف سے قائد اعظم مسٹر جناح۔ مولوی ابو الکلام آزاد بلکہ پنڈت جواہر لعل نہرو اور مہاتما گاندھی کے نام روانہ کرائیں کہ کانگرس اور مسلم لیگ کے مابین قائد خاکسار تحریک کی تجویز کے مطابق سمجھوتہ ہو جائے۔ صدر کانگرس محترم ابو الکلام آزاد نے ابھی ابھی کہا ہے۔ کہ کانگرس کو پانچ کی بجائے صرف ایک نمائندہ بھیجنے پر کوئی اعتراض نہیں۔ چنانچہ اب اگر دونوں طرف سے ایک ایک نمائندہ گفتگو کرے تو مصالحت کی آسان صورت نکل سکتی ہے۔ ایسے حالات میں خاکساروں کا لاکھوں اور کروڑوں کی تعداد میں ان قائدوں کو خط لکھنا اور تاریں بھجوانا نہایت عمدہ نتائج

پیدا کرے گا۔ اور خاکساروں کا یہ ہندو مسلم اتحاد کا کارنامہ ہندوستان کی تاریخ میں زریں حروف سے لکھا جائیگا۔ بلکہ ہندوستان کو مکمل آزادی دلانے واسطے صرف خاکسار ہی سمجھے جائیں گے۔ اس بناء پر ادارہ علیہ حکم دیتا ہے کہ لاکھوں خاکسار فوراً اس کام پر لگ جائیں اور ہندوستان کی تمام سیاست کو چند دنوں کے اندر اندر بدل دیں۔

اخبارات کی یہ خبر قطعاً بے بنیاد ہے کہ خاکسار تحریک کا قائد کانگرس یا کسی اور جماعت میں شامل ہونے والا ہے یا کسی شخص سے متاثر ہوا ہے۔ خاکسار صرف خدا کا ہے اور بے ہمہ اور با ہمہ ہے۔ وہ سب کی خدمت کرنے کو تیار رہتے بشرطیکہ وہ خدمت کسی نیک اور مقید وطن مقصد کے لئے ہو۔

قائد تحریک کا یہ اعلان کہ وہ کانگرس مسلم لیگ اور ہندو مہا سبھا کے ساتھ شامل ہو کر ہندوستان کی مکمل آزادی کا پُرزور مطالبہ کرتا ہے۔ خاکسار تحریک کی بنیادی حیثیت کو ہرگز نہیں بدلتا۔ خاکسار تحریک اب بھی غیر فرقہ وارانہ اور غیر مذہبی تحریک ہے۔ کسی خاکسار کو ہندوستان کی گندی اور فرقہ وارانہ سیاست سے کوئی سروکار نہیں۔ اور نہ وہ اس امر کا مجاز ہے کہ وہ قائد تحریک کے مذکورہ بالا اعلان کو غلط سمجھ کر مروجہ سیاست میں حصہ لے۔"

مجریہ ۱۶ جون ۱۹۴۲ء
بوقت ۶ بجے شام

عنایت اللہ خان المشرقی
بحیثیت ادارہ علیہ ہندیہ

# عسکری نماز کا جدید پروگرام

اور

## ادارہ علیّہ کے احکام

مدراس - ۶ جون ۱۹۴۲ء - ادارہ علیّہ نے ہندوستان بھر کے حاکمان اعلیٰ، صوبہ جات و ریاستہائے ہند و جمیع سالاران مراکز و خاکساران و معاونین کے نام ایک حکمنامہ جاری کیا - جس میں عسکری نماز کے پروگرام کو پورے ولولے اور جوش و خروش سے قرن اوّل کے انداز میں ادا کرنے کا اعلان ہوا - حکم ہوا کہ اب جبکہ ڈرل قانوناً بند کر دی گئی ہے - قدرتی موقع پیدا ہو گیا ہے کہ نماز کو کئی سو برس کے بعد اُسی چستی، اُسی بے پناہ نظم و نسق، اُسی ضبط نفس اور حضوری قلب، اُسی خدا ترسی اور دلی ولولے، اُسی اطاعت امیر اور اتحاد اُمت کے ساتھ پھر قائم کیا جائے جیسا کہ قرون اولیٰ میں تھی - طول و عرض ہند کے تمام خاکسار اور سالار روزانہ پندرہ منٹ پوری چستی اور مکمل نظام سے خدا کے آگے سپاہیانہ سجدے سر راہ کر کے ہندوستان کی کایا پلٹ دیں - خاکسار اور غیر خاکسار سب کو اپنی سچی بندگی کے ذریعہ خدا کا بندہ بنا دیں - امام کے الفاظ پر وہ عسکری ولولہ اور سپاہیانہ جوش قائم کریں کہ تمام جماعتیں کبریائی اور جنگی رنگ میں رنگی جائیں - نماز کی تمام خدائی فوج اللہ اکبر کی آواز پر تختے کی طرح اُٹھے اور تختے کی طرح گرے - خدائے کائنات کے آگے یکدم سجدہ کرے - یکدم اور دھماکے سے ہاتھ باندھے - یکدم اور دھماکے سے ماتھا رگڑے - امام آگے ہیبت کھڑا ہو - خدا کے حضور میں جو زبان سے نکلے اُس کے حاکمانہ وقار اور آسمانی جلال کو پیش نظر رکھ کر نکلے - خدائے پاک کی عظمت اور خوف سے ماتھوں پر پسینے ہوں - درگاہ کبریا میں پہنچتے ہی ہونٹوں پر پپڑیاں

جم جائیں ، ہزارہا مسلم وغیر مسلم اس نظارے کو انگلیاں منہ میں رکھ رکھ کر دیکھیں ۔ جیسا کہ قرونِ اولیٰ کے کافر دیکھا کرتے تھے ۔

ادارہ علیہ ہندیہ نے اپنے اعلان میں واضح کر دیا کہ نماز کے اس قیام میں ذاتی عقائد کا پورا احترام کیا جائے ۔ ہمیں نماز کے متعلق کسی مخصوص گروہ کے عقائد سے بحث نہیں ۔ نہ اس سے بحث ہے کہ امام کس گروہ کا ہے ۔ لیکن نماز کے اس کیف میں سب کچھ حضوریٔ دل کے ساتھ ادا ہو ۔ اس نماز میں روح ہو ۔ صفیں بالکل سیدھی ہوں ۔ نمازی الکساہٹ سے کھڑے نہ ہوں ۔

# خاکسارِ اعظم کی مدراس سے رہائی

اور

## تحریک کا دورِ جدید

۱۲ دسمبر ۱۹۴۳ء کو خاکسارِ اعظم کی نظربندی کے احکام واپس لے لئے گئے۔ آپ یکم جنوری ۱۹۴۴ء کو مدراس سے روانہ ہوئے اور ۳ جنوری کو رات کے دس بجے بمبئی ایکسپریس کے ذریعے لاہور پہنچ گئے۔ تین سال کی مفارقت کے بعد دنیائے خاکسار اور خاکسارِ اعظم کا وصال سعید بختی اور خوش قسمتی کا وہ قیمتی اور سنہری دن تھا جو بارگاہِ ایزدی میں کروڑوں سجدوں اور دعاؤں کے بعد پیدا ہوا۔ ہر سٹیشن پر خاکساروں نے اپنے محبوب امیر کو اخلاص بھری سلامیاں پیش کیں۔ لاہور پہنچنے کے پروگرام سے پبلک لاعلمی میں تھی۔ لیکن لاہور پہنچنے سے چند گھنٹے قبل دہلی سے تار پہنچا کہ وہ بمبئی ایکسپریس پر تشریف لا رہے ہیں۔ اس مختصر وقفہ اور بارش کے باوجود سارا لاہور سٹیشن کی طرف اُمڈ پڑا۔ پلیٹ فارم اور تمام راستے مشتاقانِ دید سے پٹے پڑے تھے۔ دو ہزار کے قریب خاکسار بھی پنجاب کے مختلف حصوں سے اپنے محبوب سردار کی راہ میں آنکھیں بچھانے کیلئے پہنچ چکے تھے۔ سٹیشن سے باہر ہر طرف خاکسار جیوش کے سرخ جھنڈے فضا میں لہرا رہے تھے۔ مغرب کی نماز تمام خاکساروں نے مین گیٹ کے سامنے عسکری انداز میں پورے دھڑلے اور جنون میں ادا کی۔ یہ منظر حد درجہ قابلِ دید تھا جبکہ ہزاروں خاکسار بارش کے پانی میں کھڑے تشکر اور جوشِ عقیدت کے جذبات سے معمور دلوں کے ساتھ خدائے دوجہان کے آگے اپنی جبینیں جھکا رہے تھے۔ لاکھوں انسان اس دلکش منظر کو حیرانگی کے عالم میں دیکھ رہے تھے۔ آج کئی لاکھ دیوانوں کا

محبوب سردار تین سال کی صبر آزما مفارقت کے بعد امیدوں کی سوکھتی ہوئی کھیتیوں کو نہال کرنے آرہا تھا۔ ایک دنیا کی اس کی چھینی ہوئی عزیز ترین دولت آج پھر واپس مل رہی تھی۔ جس خاکساری کی راہ میں دنیا کے عزیز ترین رشتوں کو قربان کیا گیا تھا۔ ہزاروں دوستیوں اور محبت کے قیمتی دھاگے توڑ کر رکھ دئیے تھے اسی کے ساقی دلنواز کا عظیم حیات میں آنے کا چرچا دلوں میں بے پناہ فرحت و انبساط کی نہر سلسبیل دوڑا رہا تھا۔ چہروں پر مسرتوں کی چمک اپنا نور بکھیر رہی تھی۔ سرزمین لاہور تین سال کی خون افشانیوں، تڑپتی ہوئی لاشوں، سنسناتی ہوئی گولیوں، ہتھکڑیوں اور بیڑیوں کے زہرہ گداز نظاروں پر خون کے ہزاروں آنسو بہانے کے بعد خوشی کے آنسوؤں کی جھلک دکھا رہی تھی۔ خزاں دیدہ گلشن کا باغبان اجڑی ہوئی بہاروں میں آج پھر داخل ہو رہا تھا۔ ظلم اور بربریت کی تند آندھیوں، حوادث کی بجلیوں اور ناامیدی کے گھٹا ٹوپ اندھیروں کے بعد صداقت اور حریت کا آفتاب آج پھر مطلع پنجاب پر طلوع ہونے والا تھا۔ ٹرین کئی گھنٹے لیٹ تھی۔ اور جونہی وہ پلیٹ فارم پر پہنچی۔ مسرت بھرے نعروں سے سٹیشن کی فضائیں گونج اٹھیں۔ گولوں کے پھٹنے سے سارا سٹیشن لرز اٹھا۔ اور بینڈ باجہ مدتوں کے بچھڑے ہوئے زعیم کے خیر مقدم میں حیات افروز اور دلپذیر نغمے بکھیرنے لگا۔ ہندوستان کا مصطفیٰ کمال ایک تھرڈ کلاس کے ڈبے کے پائیدان پر مسکراتا ہوا نمودار ہوتا ہے۔ اور ہزاروں انسان پھولوں کے ڈھیر لیکر اس مرکز مہرووفا کی جانب ٹوٹ پڑتے ہیں۔ چہرے پر غصے کا رنگ نمودار ہو جاتا ہے "میں ابھی اس قابل نہیں کہ تمہارے ہار پہن سکوں۔ ہار پہننے کا دن وہ روز سعید ہوگا۔ جب قوم کی ڈوبتی ہوئی نیا کو ساحل مراد تک کھینچ لاؤں گا۔ ہاروں کو لیکر پیچھے ہٹ جاؤ۔" جس پلیٹ فارم نے ہزاروں نابکار، مکار، کرسی نشین اور پیشہ ور لیڈروں کو اس جگہ سپیشل سیلونوں اور فرسٹ کلاس کے ریزرو ڈبوں سے اترنے اور آرام طلب قوم کو ہاروں کی صورت میں باغوں کی بہاریں ان پر قربان کرتے دیکھا تھا۔ اِس غصہ بھری آواز پر سناٹے میں آگیا۔

تمام ہار توڑ توڑ کر پھینک دیئے جاتے ہیں۔ اور بوڑھا مشرقی علامہ لبش ایک گھنٹہ کی تگ و دو کے بعد طوفانِ عظیم سے نکل کر سٹیشن کے باہر آتا ہے۔ اکاون ضرب گولوں کی سلامی خاکساروں کی طرف سے ہوتی ہے۔ اور ایک لاکھ سے زیادہ انسان اس کا قیمتی پیغام سننے کے لئے گوش بر آواز ہو جاتے ہیں۔ فضا میں آواز گونجتی ہے "آؤ! سب سے پہلے اس یادگار موقع پر خدا کی بارگاہِ اجلالی میں مل کر دعا کریں" سب ہاتھ یکدم دعا کے لئے بلند ہو جاتے ہیں۔ اخلاص اور درد میں ڈوبی ہوئی آواز دعا کے لئے بلند ہوتی ہے۔ "اے ہندو اور مسلم کے خدا! سکھ اور عیسائی کے خدا! اچھوت اور پارسی کے خدا! امیر اور غریب کے خدا! عالم اور جاہل کے خدا! اپنی رحمتوں کے صدقے میں ہمارے قریب ہو کر ہماری دعاؤں کو سن لے۔ اور مصیبت زدہ ہندوستان کی مصیبتوں کو ختم کر دے"۔

اس کے بعد جو حیات بخش خطاب دیا، اس کا ملخص حسبِ ذیل ہے:۔

"مسلم و غیر مسلم بھائیو! ہندوستان کی گندی سیاست سے جس کا مقصد ہندو اور مسلمان کو آپس میں لڑانا ہے۔ ہم ہمیشہ الگ رہے اور الگ رہنا چاہتے ہیں۔ غلام اور کمزور قوموں کے لئے اس سے زیادہ اور کوئی خطرناک ہتھیار نہیں کہ بے پناہ نیکیاں کریں۔ حکومتوں نے ہمیشہ نیکیوں سے خوف کھایا ہے۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام نیکی کے جرم میں صلیب پر لٹکائے گئے۔ ایڈیسن نے دوربین ایجاد کی۔ جو آسمانوں سے براہ راست ایک نیکی تھی اور سٹیفن سن نے ریل تیار کی جو انسانی تاریخ کی بہت بڑی نعمت تھی۔ لیکن یہ سب قابلِ قدر انسان عتاب کا شکار ہوئے۔ حکومت نے ہم پر جو مظالم ڈھائے ہم انہیں بھلا دینا چاہتے ہیں۔ دنیا کی سب سے بڑی حکومت کو جس کی سلطنت پر سورج غروب نہیں ہوتا شرم آنی چاہیئے کہ اس نے دس برس کے بچے (خاکسار تحریک) کے ساتھ خوفناک کھیل کھیلنا شروع کر دیا۔ ابھی ہماری عمر ہی کیا تھی۔ کہ ہم اس تشدد اور بربریت کا جواب مردانہ وار دے سکتے۔ حکومت اگر واقعی ہمدردانہ آزمائی کی خواہشمند تھی۔ تو ہمیں کچھ جوان ہونے کا موقع اور مہلت دے دی ہوتی۔ یہ سب کچھ اتنی بڑی

حکومت کے شایانِ شان ہرگز نہ تھا۔ یہ سب شیطانی جھوٹ ہے کہ ہمارے پاس خفیہ ذرائع
بھی تھے۔ ہم نے نمازیں پڑھیں۔ خدمت خلق کی بیلچے اٹھائے۔ پریڈ کی۔ اور یہ سب کچھ کھلے میدانوں
میں ہوا۔ میں نے اپنی شہرۂ آفاق کتاب تذکرہ کو بھی چھپا کر نہ رکھا۔ چرچل۔ ہٹلر۔ مسولینی۔ ٹوجو۔
شائن۔ روزویلٹ، سب کو اس کی جلدیں بھیجیں۔ وائسرائے بہادر لکھتے ہیں کہ علامہ صاحب
ہم سے تعاون کرنے کو تیار رہیں لیکن ان کا دل ہمارے ساتھ کیوں نہیں ملتا؟ میں کہتا ہوں
کہ محبت کی رسمیں ابھی ادا نہیں ہوئیں۔ نکاح ابھی پڑھا نہیں گیا۔ دل پہلے ہی کیسے مل جائے (قہقہہ)
تقریر بلاؤ سے زیادہ لذیذ ہوتی ہے اور آپ مجھ سے بہت کچھ سننے کے متوقع ہوں گے
لیکن افسوس ہے کہ میں ان چیزوں سے کوئی دلچسپی نہیں رکھتا۔ میں نے ستر سٹیشنوں پر راستے میں
تقریریں کی ہیں۔ مدراس کے طویل سفر اور تین سال کی روح فرسا اور صبر آزما مصیبتوں کے بعد
میرا جسم تھکان سے چکنا چور ہوا جا رہا ہے۔ اس لئے رخصت ہوتا ہوں اور اپیل کرتا ہوں کہ
بروز جمعہ شاہی مسجد میں میرے خیالات سننے کیلئے لاکھوں کی تعداد میں آئیے۔"

---

# علامہ مشرقی کا اعلان ہندوستان کے خاکساروں کے نام

## ۱۵ جون ۱۹۴۳ء سے ۱۵ جولائی ۱۹۴۳ء تک

## ایک لاکھ تاریں دس لاکھ خط اور دس ہزار ریزولیشن مسٹر جناح اور وائسرائے کے نام

لاہور۔ ۵ جون ۱۹۴۳ء۔ خاکسار اعظم علامہ مشرقی نے حسب ذیل بیان پریس کے حوالے کیا:۔

"معلوم ہوتا ہے کہ حکومت ہند مہاتما گاندھی کی اس خستہ حالت میں اس سے کوئی سروکار رکھنا نہیں چاہتی۔ ندور آور کیلئے یہ رویہ ممکن ہے کہ درست سمجھا جائے لیکن حکومت ہندوستان کے آزادی کے وعدے کو محض اس بنا پر پس پشت ڈالنے میں حق بجانب نہیں ہو سکتی۔ مہاتما کے ذمے بعض جرم عائد ہیں۔ ایک شخص کے جرموں کے بدلے میں تمام ہندوستان کو سزا نہیں دی جا سکتی۔ حقیقت یہ ہے کہ مہاتما گاندھی کے جرم تو ۸ اگست کے بہت پہلے کی کہانی سے متعلق ہیں اور ان کا واسطہ کسی طرح بھی پچھلے ۲۲ مارچ کی کہانی سے نہیں۔ جبکہ کرپس پہنچا تھا۔ ہندوستان کی آزادی کا مسئلہ مسٹر گاندھی یا کانگرس یا مسلم لیگ یا ان سب کو ملا کر جو شے پیدا ہوتی ہے اس سے بھی اہم تر ہے:

اگر انگریزوں کی یہی مرضی ہے تو ممکن ہے کہ بیر یگاڑد کی طرح مہاتما گاندھی کو بھی پھانسی دے دی جائے۔ لیکن مہاتما کے ساتھ ہندوستان کی آزادی کے مسئلہ کو پھانسی نہیں دی جا سکتی یہ مسئلہ بہرصورت باقی رہیگا۔ انگریزوں کی پوری فتح بلکہ نازی ازم کی پوری تباہی بھی اس واقع الامر کو بدل نہیں سکتی کہ جنگ کے فوراً بعد ہندوستان کی مکمل آزادی دینے کا باوثوق عہد کیا گیا ہے۔ اور مہاتما خواہ وہ ایک بڑا رشی ہو یا مجرم۔ اتفاق سے واحد شخص ہے جو قائداعظم جناح سے

بعینہٖ وہی شرائط طے کر سکتا ہے۔ جو انگریزی حکومت حاصل کرتی ہے کہ آزادی سے پہلے طے ہو جائیں۔ اس بناء پر جو رکاوٹ حکومت اس معاملے میں ڈال رہی ہے، نامعقول ہے۔ قائداعظم جناح نے اپنی کرسیٔ صدارت سے فرطِ جوش سے خلقت کے ہجوم سے متاثر ہو کر تجویز پھینکا دی کہ مہاتما گاندھی انہیں خط لکھے لیکن یہ نہ دیکھا کہ حکومت اپنی موجودہ ذہنیت میں انہیں بھی نیچا دکھا کر رہے گی۔ موصوف کو حالات کا احتیاط سے مطالعہ کرنا چاہیے تھا خواہ ان کو مدد کا وعدہ بھی دیا گیا تھا۔ موصوف اب بُری طرح چڑھ کر گر رہے ہیں۔ لیکن تمام معاملے کا بوجھ انہی کی گردن پر ہے اور مہاتما نے خوب چال چلی ہے۔ قائداعظم کا اب یہ بیان کہ مسٹر گاندھی انہیں فلاں فلاں طریقے سے خط لکھیں اور معاً پاکستان کا ایک سادہ چیک کاٹ دیں ناقابلِ تسلیم بلکہ ناممکن ہے۔ ان کا یہ کہنا کہ مسٹر گاندھی پہلے ۸ اگست کے جرموں سے توبہ کریں۔ غیر متعلق ہے۔ نہیں بلکہ نازیبا ہے۔ قائداعظم کو بقول ایمری عظیم فرقہ کے رہنما ہونے کی حیثیت میں ان وزارتوں کی چمک سے دھوکا نہیں کھانا چاہیے۔ جو اس وقت برسات کے موسم میں اُس کے سامنے کلاہ باراں کی طرح اگ رہی ہیں لیکن کھلے موسم میں وہ اسی تیزی سے فنا ہو جائیں گی حقیقت میں ڈر تو یہ ہے کہ یہ وزارتیں اس دوران میں کہیں پاکستان کا تخیل ہی نہ مٹا دیں۔ اور اس کے ساتھ آزادیٔ ہند کا وعدہ بھی مٹ جائے۔ جس کو امریکہ سخت ناپسند کرتا ہے ............

اس وضاحت کے بعد میں تمام ہندوستان کے خاکساروں کو حکم دیتا ہوں۔ کہ وہ مسلمانوں اور ہندوؤں میں بہترین فضا پیدا کرنے کیلئے اپنی تمام قوتیں خرچ کر ڈالیں تاکہ گاندھی جناح ملاقات انتہائی طور پر ضروری ہو جائے۔ وہ انتہائی کامل تنظیم کے ساتھ مسٹر جناح اور وائسرائے بہادر کے نام ہزارہا تاریں۔ لاکھوں پُرزور خطوط اور ہزارہا تحریریں بھجواتے جائیں۔ اس عمل کیلئے میں خاکسار سپاہی کو چار جون سے ۸ جولائی تک مہلت دیتا ہوں اور یقین کرتا ہوں کہ وہ کامل اتحادِ عمل کے ساتھ جان توڑ کوشش کریگا۔ اور ہندو مسلم اتحاد بلکہ آزادیٔ ہندوستان کی اس نازک منزل سے کامیاب ہو کر گذریگا۔ مزید احکام بعد میں نافذ ہوں گے۔

عنایت اللہ خان المشرقی بحیثیت ادارۂ علیہ

# مسٹر جناح پر حملہ اور خاکسار تحریک

۲۶ جولائی ۱۹۴۳ء کو رفیق صابر کا محترم مسٹر جناح پر حملہ ہندوستان کی سیاسی تاریخ کے اہم ترین واقعات میں سے ہے۔ اس حملہ کا خاکسار تحریک سے کیا تعلق تھا؟ عدالت کے فیصلہ نے اس قسم کے تمام پردوں کو چاک کر کے رکھ دیا۔ لیکن وہ "ازلی بدبخت" جن کا مقدس فرض ہی ابتداء سے یہ رہا۔ کہ خاکسار تحریک کو کسی سازش کے چکر میں لا کر ملیا میٹ کیا جائے۔ اس موقع پر بھی اپنے فرض کی ادائیگی میں خاموش نہیں رہے۔ خود مسٹر جناح نے شرمناک جھوٹ بولنے سے فرق نہ کیا اور مسلمانان ہند کو خاکسار تحریک سے بدظن کرنے اور منافرت کے شعلے بھڑکانے کی خاطر پوری غیر ذمہ داری سے اپنے ابتدائی بیان میں یہ لفظ ادا کئے کہ

"مجھے افسوس ہے کہ ملزم خاکسار تھا اور یہ حملہ ایک منظم سازش کا نتیجہ تھا۔"

مسٹر جناح نے اس جھوٹے دعوے کو سچا ثابت کرنے کیلئے پورا زور لگا دیا۔ اپنے ملازموں سے ایسے بیانات دلانے کی کوشش کی۔ جو الزام کو صحیح ثابت کر دیں۔ لیکن جسٹس بلگیڈن کے فیصلہ کے ان الفاظ نے محترم مسٹر جناح اور اُن جیسے خاکسار تحریک کے سینکڑوں دشمنوں کی امیدوں کا خون کر دیا کہ

"ملزم کا خاکسار تحریک سے کوئی تعلق ثابت نہیں ہو سکا۔ اور نہ ہی خاکسار لیڈر یا منشور کسی طرح قابل اعتراض قرار دیا جا سکتا ہے۔"

عدالت کے یہ الفاظ اعلان کر رہے ہیں۔ کہ خاکسار تحریک کے ان بہتان طرازوں میں ادنیٰ سی غیرت بھی باقی ہوتی تو وہ چلو بھر پانی میں ڈوب مرتے۔ حقیقت یہ ہے کہ رفیق صابر لاہور کا ایک جوشیلا نوجوان تھا جس کا سینہ اپنی قوم اور ملک کے درد سے ہمیشہ لبریز رہا۔ بچپن سے ہی یہ نوجوان سیاسی تحریکات میں حصہ لیتا رہا۔ بارہا قید و بند کی صعوبتیں اس نے برداشت کیں

تحریک کشمیر اور تحریک شہید گنج کے موقعوں پر سرفروبانی اور حمیت کی سٹیج پر وہ پیش پیش رہا۔ اُسے مولانا ظفر علی خان کے خاص شاگردوں میں شامل ہونے کی عزت بھی حاصل رہی۔ مسٹر جناح پر حملہ کے زمانہ میں وہ مزنگ (لاہور) کی مسلم لیگ نیشنل گارڈ کا سالار تھا۔

بہرحال یہ نوجوان ۱۶ جولائی کو بمبئی پہنچتا ہے۔ اور وکٹوریا ٹرمینس کے سٹیشن پر گاڑی سے اُتر کر ایک ٹرام میں سوار ہوتا ہے۔ گوڈیا سٹریٹ میں حاجی اسمٰعیل حاجی حبیب ٹرسٹ کے مسافر خانہ میں قیام پذیر ہو جاتا ہے۔ یہ واضح رہے کہ رفیق صابر کا اصلی نام محمد صادق تھا۔ صابر اُس کا تخلص تھا اور "رفیق" کا خطاب مولانا ظفر علی خان نے تحریک شہید گنج کے زمانے میں اپنے دیگر شاگردوں (رفیق الاسعید انور۔ رفیق شورش کاشمیری) کی طرح دیا تھا۔ "رفیق" دراصل کمیونسٹ پارٹی کے مشہور لفظ "کامریڈ" کا براہ راست اردو ترجمہ تھا۔ آہستہ آہستہ رفیق محمد صادق صابر کا نام رفیق صابر بن کر رہ گیا۔ اور مسٹر جناح کے بیان کے جواب میں خاکسار اعظم کے بیان کے ان الفاظ کو جھٹلایا نہیں جا سکتا کہ خاکساران لاہور کی فہرست میں محمد رفیق غوری کے سوا کوئی محمد رفیق موجود نہیں۔ (اخبارات میں اس حملہ آور نوجوان کا نام ابتداء میں محمد رفیق ہی شائع ہوا تھا۔)

رفیق صابر ۱۳ جولائی تک اسی مسافر خانے میں قیام کرتا ہے۔ ۱۳ جولائی کے بعد اسے اس مسافر خانہ میں حسب دستور رہنے کی اجازت نہیں دی جاتی۔ آخر بڑی مشکل سے اسے خاکسار کے ہفتہ وار اخبار "سلطان" کے دفتر میں رہنے کیلئے جگہ مل جاتی ہے۔ رفیق صابر کا کوئی تعلق خاکسار تحریک سے قطعاً نہ تھا۔ "سلطان" کے ایڈیٹر جیلانی چاندپوری نے محض جذبۂ خدمت خلق کے ماتحت ہی اپنے دفتر میں اُسے جگہ دی تھی۔ وہ سارا دن ملازمت وغیرہ کی تلاش کے سلسلہ میں غائب رہتا ہے۔ تا آنکہ ۲۳ جولائی کو محترم مسٹر جناح اپنے دورہ سے واپس بمبئی پہنچ جاتے ہیں۔ ۲۶ جولائی کو وہ مالابار ہل پر مسٹر جناح کی کوٹھی میں داخل ہوتا ہے۔ وہاں وہ جناح صاحب کے پرائیویٹ سیکرٹری کے کمرہ میں پہنچتا ہے اور مسٹر جناح سے ایک اہم

اور ضروری معاملہ میں ملاقات کی خواہش ظاہر کرتا ہے۔ سیکرٹری کے کہنے پر وہ ایک کاغذ
پر اردو میں یوں لکھ دیتا ہے :۔

محترم جناح صاحب!
السلام علیکم۔ میں سینکڑوں دشواریوں سے بمبئی پہنچا ہوں۔ ایک ضروری کام کے
سلسلہ میں ملاقات کا شرف بخشئے۔ رفیق صابر مزنگوی

اتفاق دیکھئے کہ اسی اثناء میں مسٹر جناح ایک فائل کی تلاش میں اسی کمرہ میں تشریف
لے آتے ہیں اور سیکرٹری سے رفیق صابر کے متعلق پوچھتے ہیں اور بعد میں فرماتے ہیں کہ آپ
جو کچھ کہنا چاہتے ہیں ایک کاغذ پر لکھ دیجئے۔ میں اس پر اچھی طرح غور کروں گا۔ لیکن رفیق صابر
فوری ملاقات پر اصرار کرتا ہے۔ اور کہتا ہے کہ اگر آپ بھی ہمارا دکھ سننے کے لئے تیار نہیں
تو اور کون سنے گا۔ اگر آپ ہمارے قائد ہیں تو آپ کو میری دردبھری داستان سننا پڑیگی"
مسٹر جناح گرم ہو جاتے ہیں اور انتہائی طور پر سخت اور ناخوشگوار الفاظ میں اسے باہر نکل جانے
کا حکم دیتے ہیں۔ رفیق صابر باہر نکلنے سے انکار کرتا ہے اور بات بڑھ جاتی ہے۔ اسے
زبردستی نکالنے کی کوشش کی جاتی ہے۔ اور اس گرما گرمی کا نتیجہ مسٹر جناح پر حملہ کی صورت
میں تیار ہوتا ہے۔ رفیق صابر کو پکڑ لیا جاتا ہے۔ اور مکوں۔ گھونسوں اور بوٹوں کی نوک
سے اس کی پوری طرح مہمان نوازی کی جاتی ہے۔ مسٹر جناح۔ ان کا سیکرٹری، ان کا
ڈرائیور اور چوکیدار اپنی کوٹھی پر ایک نووارد اور پردیسی نوجوان (جس کی ساری زندگی
قوم کے غم میں جیلوں اور ہتھکڑیوں کا شکار رہی تھی) کی عزت افزائی میں اپنا یورپین اخلاق
پوری طرح استعمال کرتے ہیں اور لاہور کے مشہور خادم قوم کو اس کی اسلام دوستی کا رہا سہا
انعام اس کی نوجوانی کے عالم میں ہی ادا کرتے ہیں۔ یعنی پولیس کو ٹیلیفون کیا جاتا ہے۔ پولیس کے
آنے پر رفیق صابر کو حوالہ پولیس کردیا جاتا ہے۔ اور پولیس زیر دفعہ ۳۰۷ اقدام قتل میں اس
کے خلاف مقدمہ درج رجسٹر کرلیتی ہے۔ حملہ کے فوراً بعد حکومت کی تمام مشینری حرکت میں

آتی ہے۔ ریڈیو کاسٹنگ سٹیشن، سرکاری پریس اور مسلم لیگی اخبارات سب مل کر اس حملہ کی خبر کو خاکسار تحریک کی منظم سازش کے نام پر نشر کرتے ہیں۔ جہاں لاہور کا غریب الوطن نوجوان جو خدا جانتا ہے کہ قائد اعظم کے حضور میں قومی درد کی کونسی داستان پیش کرنے کے ارمان لے کر گیا تھا ایک دنیا کی منافرت کے شعلوں کا شکار بن جاتا ہے۔ وہاں انسانیت کے محسن جلیل خاکسار اعظم علامہ مشرقی کو اپنی سازش میں لپیٹنے کی مساعی بھی پورا کام کرتی ہیں۔ جہاں مسٹر جناح کو حصول ہمدردی کے تمام ذرائع اپنی کوٹھی پر ہی یہ آسانی حاصل ہو رہے تھے۔ وہاں رفیق صابر کو غریب الوطنی اور مظلومی نے اس ہوشربا عالم میں ادنیٰ سی جائز امداد بھی کسی طرف سے ملنی ناممکن تھی۔ مسٹر فرنانڈیس نفنشہ نویس۔ مسٹر جناح کے سیکرٹری سید احمد سید یعقوب، ان کا دربان شاہ محمد، ان کا شوفر عبد الغنی، ڈاکٹر مسینا اور آخر میں خود مسٹر جناح عدالت میں باری باری اپنے بیانات دیتے ہیں۔ اور ان کے بعد گواہان استغاثہ کے طور پر اسمٰعیل داد امیاں (ایک چاقو تیز کرنے والا) نور محمد علی بھائی مینیجر مسافر خانہ، ولیم جارج کلبرن انسپکٹر انچارج پولیس سٹیشن گام دیوی، جیلانی چاندپوری، اڈیٹر سلطان اے۔ کے شیخ (انسپکٹر محکمہ جرائم۔ خان صاحب عبد العزیز ڈپٹی سپرنٹنڈنٹ پولیس (محکمہ جرائم پنجاب) پیش ہوتے ہیں۔

گواہان استغاثہ کے بعد رفیق صابر ایک طویل بیان عدالت میں دیتا ہے۔ اس میں بتاتا ہے کہ ۱۹۳۵ء سے اس کا تعلق مسٹر جناح سے چلا آرہا ہے۔ "میں نے اس عرصہ میں بارہا مسٹر جناح کو خط لکھے کہ پنجاب مسلم لیگ کو خود غرض اور شکاری لیڈروں سے پاک کیا جائے۔" پھر وہ بیان کرتا ہے کہ کس طرح لیگ کے اجلاس لاہور کے انتظامات کرتے ہوئے پولیس نے اسے گرفتار کیا اور پھر چھوڑ دیا اور پھر کس طرح ۱۹۴۲ء میں ڈیفنس ایکٹ کے ماتحت دو ماہ نظر بند رکھا۔ پھر وہ یو۔پی، سی۔پی اور بنگال میں اپنی تجارتی سرگرمی اور خدمت قوم کا ذکر کرتا ہے جس کے دوران میں وہ قوم کی غربت سے از حد متاثر ہوا۔ اور یہی درد بھری کہانی مسٹر جناح کی خدمت میں پیش کرنے کیلئے وہ بمبئی پہنچا اور مسٹر جناح کی کوٹھی پر نہ صرف اسے مار مار کر

ادھر موڑ دیا گیا، لیکن اُلٹا اس مقدمہ میں بھی بچالیا گیا۔

آخر میں وہ ہز لارڈشپ اور ارکین جیوری پر واضح کرتا ہے کہ مسٹر جناح ایک بڑے لیڈر اور با اثر بیرسٹر ہیں اور عدالت کے سامنے اپنے مقدمہ کو زیادہ سے زیادہ مضبوط بنا کر پیش کر سکتے ہیں۔ وہ بتاتا ہے کہ اگر مسٹر جناح کو قتل کرنا چاہتا تو اس کے لئے اسے بہترین موقعے حاصل تھے۔ انہیں قتل کرنے کیلئے کوٹھی پر جانے کی ضرورت ہی نہ تھی۔ انہیں ریل کے سفر، جلوس یا ہجوم میں آسانی کے ساتھ قتل کیا جا سکتا تھا۔"

ملزم کے بیان کے بعد ہز لارڈشپ جیوری کو مخاطب کرتے ہیں اور ان کی رائے حاصل کرنے کے بعد مندرجہ ذیل الفاظ کے مخاطب سے ملزم کا فیصلہ سنا دیتے ہیں:۔

"رفیق صابر! تمہارا مقدمہ معمولی نہیں۔ میں تمہارے حق میں یہ فرض کر لینے کو تیار ہوں کہ تم نے یہ حرکت ایک ایسی نیت سے کی جو ایک حد تک احترام کے قابل ہے۔ میں نہیں سمجھتا کہ تم مسٹر جناح کے خلاف کسی ذاتی عناد سے مشتعل ہوئے۔ تم خواہ کتنے ہی گمراہ کیوں نہ ہوتے لیکن مجھے یقین ہے کہ تم اپنے ملک کو مسرور اور خوشحال دیکھنا چاہتے تھے اور تمہارا خیال تھا کہ مسٹر جناح اس راہ میں ایک روڑا ہیں۔ یہ کہہ کر میں نے تمہارے حق میں وہ سب کچھ کہہ دیا جو تمہاری حمایت میں کہا جا سکتا ہے۔ لیکن جو ملک سیاسی یا کسی اور غرض سے قتل و خونریزی کو روا رکھتا ہے وہ کبھی مسرور و خوشحال نہیں رہ سکتا۔ سیاسی خونریزی کو روا رکھنے کا ایک ہی نتیجہ ہوتا ہے اور وہ یہ کہ جائز و مناسب حکومت کی جگہ غنڈہ راج لے لیتا ہے۔ یہی جرمنی میں ہوا جس کے باعث موجودہ جنگ چھڑی۔ تم اور تمہارے جیسے گمراہ لوگوں کو یہ حقیقت سزا دے کر اور سزا کی مثال پیش کر کے سکھلائی جاتی ہے۔ میرا خیال ہے کہ تم کو کم سے کم سزا جو دے سکتا ہوں وہ پانچ سال قید بامشقت کی ہے۔

رفیق صابر اس سزا کا استقبال مسکرا کر کرتا ہے۔ وہ ہز لارڈشپ کے آگے تعظیماً جھکتا ہے اور پولیس اُسے کڑی نگرانی میں جیل خانے کی طرف لے جاتی ہے۔

# مسلم لیگ کی قرارداد مقاطعہ

۱۵ نومبر ۱۹۴۲ء کو آل انڈیا مسلم لیگ کونسل کے اجلاس دہلی میں خاکساروں کے بائیکاٹ کی قرارداد مسٹر جناح کے اشارے پر پیش ہوئی۔ مسٹر جناح خود سٹیج پر آئے اور خاکساروں کے خلاف ایک غصہ اور جذبات سے بھری ہوئی تقریر کرتے ہوئے یہ الزام عائد کیا۔ کہ چونکہ خاکساروں نے سیاست میں حصہ لینا شروع کر دیا ہے اور خاکسار تحریک ایک مذہبی تحریک نہیں رہی اس لئے مسلم لیگ کا کوئی رکن خاکسار تحریک کا ممبر نہیں رہ سکتا۔ یہ قرارداد کثرت رائے سے پاس ہو گئی۔ خاکسار کی گاندھی جناح سمجھوتے کی کوشش ہی وہ جرم عظیم ثابت ہوئی جس نے لیگ کی جبین ناز پہ شکن ڈال دیئے۔

ع اس خطا پہ مجھے مارا کہ خطا کار نہ تھا

سنجیدہ مزاج مسلم حلقوں میں اس قرارداد کا خیر مقدم انتہائی غم و غصہ کے ساتھ کیا گیا۔ "زمیندار" اور دوسرے مسلم اخبارات نے اس قرارداد کی مذمت میں پرزور افتتاحی مقالے لکھے۔ اور اسے مسلمانان ہند کے لئے ایک نقصان عظیم قرار دیا۔ خاکساروں جیسے انتہائی طور پر باعمل نظام کا بائیکاٹ اسلام کی روح اخوت اور سیزدہ صد سالہ مقدس روایات کی ایک شرمناک توہین تھا۔ جسے انگریز اور جناح کے انگریز پرست حواریوں کے سوا کوئی مخلص اور ایماندار مسلمان برداشت کرنے کیلئے تیار نہ تھا۔ خاکسار تحریک اس قرارداد کے بعد کافی مضبوط ہو گئی اور وہ تمام لوگ جو بعض مفادات کی بناء پر لیگ کے ساتھ ساتھ خاکسار تحریک سے بھی چمٹے ہوئے تھے اور مصیبت کے دور میں اپنی غداری کا ثبوت دے چکے تھے۔ اب اصولاً الگ ہونے پر مجبور ہو گئے اور خاکسار تحریک میں دورنگی پالیسی کے علمبرداروں کا وجود ختم ہو گیا۔ خاکسار اعظم نے خوب کہا تھا کہ "مسٹر جناح ہمارے شکریہ کے مستحق

ہیں۔ مگر اس قرارداد کو پاس کر کے انہوں نے خاکسار تحریک کو مضبوط کر دیا۔ کوئی سچا اور کھرا خاکسار زندگی کے آخری سانس تک تحریک سے الگ نہیں ہو سکتا۔ رہے منافق تو لیگ کی قرارداد نے انہیں تحریک سے الگ کرنے میں ہماری پوری مدد کی۔"

# بائیکاٹ کے ریزولیشن پر روزنامہ زمیندار کا تبصرہ

"آل انڈیا مسلم لیگ کونسل نے اپنے اجلاس میں ایک قرارداد پاس کی ہے۔ جس کا مفہوم یہ ہے کہ "خاکسار تحریک چونکہ مذہبی و اصلاحی تحریک نہیں رہی۔ وہ اپنے عمل و قول کے اعتبار سے ایک ایسی سیاسی جماعت بن چکی ہے جس کی سرگرمیاں مسلم لیگ کے خلاف ہیں لہٰذا کسی مسلم لیگی کو اس جماعت سے تعلق نہ رکھنا چاہیئے۔" یہ فیصلہ خلاف توقع نہیں۔ بعض مسلم لیگیوں نے خاکساروں کے خلاف جو ہنگامہ برپا کر رکھا تھا۔ اس کا نتیجہ یہی ہونا چاہیئے تھا۔ لیکن ہم اس تلخ ترین حقیقت کو چھپا نہیں سکتے کہ مسلم لیگ کا فیصلہ نہ صرف منطقی طور پر غلط ہے۔ بلکہ مسلمانوں کی سب سے بڑی جماعت کی شان اور مفاد ملی کے بھی مطابق نہیں اور سب سے زیادہ افسوسناک بات یہ ہے کہ اس قرارداد کا کوئی اثر بھی نہیں ہوگا۔ کیونکہ لیگ کی قرارداد صرف انہی حضرات پر اثر انداز ہو سکتی ہے جو اس کے دائرۂ رکنیت میں موجود ہیں۔ اور جو شخص اپنے سیاسی عقائد کا رشتہ صرف مسلم لیگ سے وابستہ کر چکا ہے وہ خاکسار تحریک میں قرارداد کی منظوری سے پہلے بھی شامل نہ تھا اس لئے یہ قرارداد اثر و نتیجہ کے اعتبار سے بالکل ناکارہ ثابت ہوگی اور اس سے مسلم لیگ کے ہمہ گیر مقاصد کو فائدہ کی بجائے نقصان پہنچیگا۔ اس وقت ہندوستان میں دو سیاسی جماعتیں ہیں۔ ایک کانگرس۔ دوسری مسلم لیگ اور

ہندوستان کی ہر قوم اور ہر جماعت سیاسی لحاظ سے دونوں میں سے ایک کے ساتھ وابستہ ہے۔ اب غور کیجئے کہ خاکساروں کو جب ٹھوکریں مار کر مسلم لیگ کے دائرے سے اٹھایا جارہا ہے تو وہ جائیں گے کہاں؟ سیاسی ضرورتیں اور مجبوریاں انہیں کس راہ پر ڈالیں گی؟ یہ تو ظاہر ہے کہ جب مسلم لیگ اپنی طرف سے خاکساروں کو مایوس کر چکی ہے اور ان کے خلاف انتقام وقصاص کا جذبہ مشتعل کر رہی ہے تو انہیں بھی مجبوراً وہی راہ اختیار کرنی پڑیگی جس پر مسلم لیگ کے مخالفین گامزن ہیں۔ اگر خدانخواستہ یہی صورت حال پیدا ہوگئی تو اڑھائی لاکھ خاکساروں اور ان کے ساڑھے سات لاکھ معاونین، یعنی کل دس لاکھ مسلمانوں کو کانگرس کے حلقے میں پھینک دینے کی ذمہ واری کس پر عائد ہوگی؟ کیا اس غلط کاری کیلئے مسلم لیگ ذمہ دار نہ ہوگی۔ جو خاکساروں پر اپنے دروازے بند کر چکی ہے۔ اور انہیں دھکیل دھکیل کر اسلامی مرکزیت سے کوسوں دور ہٹا رہی ہے۔ ہم نہیں چاہتے کہ خاکسار بھی جوابی غلطی سے کام لیں۔ اور جوش انتقال میں کوئی ایسی حرکت کر بیٹھیں جو اسلامی وحدت اور اصول مرکزیت کے خلاف ہو۔ لیکن مسلم لیگ نے تو انہیں مخالفین کی جھونپڑی میں پناہ لینے پر مجبور کر ہی دیا ہے۔ یہ غلط کاری فوری تلافی کی مستحق ہے بلکہ زمانے پر تو یہ ثابت کرنے کی ضرورت ہے۔ کہ ہندوستان کا ایک مسلمان بھی مسلم لیگ کی قیادت سے منکر نہیں۔ لہذا اسلامی ہند کی نمائندگی صرف مسلم لیگ کو ہی حاصل ہے۔ لیکن بدقسمتی سے مسلم لیگ خود ہی اپنی نمائندگی کا دائرہ محدود کر رہی ہے۔ چنانچہ دس لاکھ خاکساروں اور معاونین کو مسلم لیگ سے دور پھینکا گیا ہے۔ اور عین ممکن ہے۔ کہ ان دس لاکھ مسلمانوں سے بیس چالیس لاکھ فرزندان توحید کو حقیقی ہمدردی ہو۔ لہذا مسلم لیگ نے

چالیس پچاس لاکھ عقیدت کیشوں کو اپنے حلقۂ ارادت سے خود ہی نکال دیا
اس اعتبار سے مسلم لیگ اپنی شان نمائندگی میں بیسواں حصہ کم کر دینے کی
مرتکب ہوئی۔ اگر اس قسم کی تخفیف کا سلسلہ زیادہ سے زیادہ وسیع کیا گیا تو
مسلم لیگ کی شانِ نمائندگی کا کیا حشر ہوگا؟

مذکورہ حقائق کے پیش نظر خاکساروں کا مقاطعہ ایک خوفناک غلطی
ہے۔ جس کی تلافی فوراً ہونی چاہیئے۔ ورنہ مسلم لیگ اپنی راہ میں خود ہی کانٹے
بونے کی مرتکب ہوگی۔

میں اگر سوختہ ساماں ہوں تو یہ روزِ سیاہ
خود دکھایا ہے میرے گھر کے چراغاں نے مجھے

(افتتاحیہ "زمیندار" ۱۷ نومبر ۱۹۴۳ء)

"آسمان کی طرف تک کر خاکسار سپاہی اٹھا اور اس نے فیصلہ کر لیا کہ اگر اور کچھ نہیں کر سکتا تو کلکتہ سے لاہور تک دو ہزار میل کی زمین اپنے پاؤں سے روند کر ثابت کر دے کہ یہ زمین خدا والوں کی ہو کر رہیگی۔ شیطان والوں کی اس زمین پر حکومت کی میعاد ختم ہو چکی۔ نیکی نے دیکھ لو کیا زندگی پیدا کر دی تھی۔ لیکن نیکی پر رکاوٹ نے وہ زندگی در زندگی پیدا کر دی۔ کہ رستم اور افراسیاب کے افسانے اس کے آگے مات ہو کر رہ گئے۔"

"خاکسارِ اعظم"

# "بنگال کا قحط"

## خاکسار تحریک کے سنہری اور عظمت آفرین کارنامے

بنگال کا قحط تاریخ انسانی کا ایک حد درجہ دردانگیز حادثہ ہے جو تاریخ میں ہلاکت اور بربادی کا سیاہ ترین ورق بن کر موجود رہے گا۔ ابتلاء قحط کی بجلیاں اس بدنصیب سرزمین پر کوند کوند کر گریں۔ اور دیکھتے ہی دیکھتے مسرتوں اور مسکراہٹوں کی خوبصورت جنت چیخوں اور کراہوں کا دوزخ بن گئی جس کے فلک بوس شعلوں میں ہزاروں دلہنوں کے سہاگ لٹ گئے۔ ہزاروں دوشیزگان کی عصمت نانِ شعیر کے ایک ایک ٹکڑے پر بکنے لگی۔ معصوم بچے حرماں نصیب ماؤں کے سامنے بلک بلک کر دم توڑنے لگے۔ بنگال کی بہاریں دیکھتے ہی دیکھتے خزاں کی نذر ہونے لگیں۔ ہزاروں عصمتوں کا خون ہو کر رہ گیا۔ لاکھوں گھروں میں موت کی ویرانیوں نے ڈیرے ڈال دیئے۔ جہاں ہن برستا تھا وہاں کتے سربازار انسانی لاشوں کو نوچ رہے تھے۔ جہاں جشنِ مسرت کے نغموں کی عید تھی وہاں فلک شگاف نالوں اور پکاروں سے آسمان کا سینہ شق ہونے لگا۔ جہاں فرحت و انبساط کی گنگا موجیں مارتی تھی۔ وہاں جگر پاش بین دلوں کو چھلنی کرنے لگے۔ بنگال اپنے ہزاروں جگر گوشے روزانہ قحط کے دیوتا کی بھینٹ چڑھا رہا تھا۔ اس کے آسمانِ حیات کے ستارے بڑی تیزی کے ساتھ غائب ہونے لگے۔ اور موت کی بے پناہ تاریکیوں نے اس بہار آفرین سرزمین کی تسخیر برق رفتاری کے ساتھ شروع کر دی۔ سرکاری حکیموں کی تمام دوائیاں اور نسخے اس صبر آزما اور ہوشربا بیماری میں ناکام ثابت ہو گئے۔ غلہ جو بنگال کو بچانے کیلئے بھیجا جا رہا تھا۔ بھڑکتے دوزخ میں پانی کے چند چھینٹوں کی وقعت رکھتا تھا۔

اس ہوشربا قیامت میں، بنگال کا صدر اعظم وزارت عظمیٰ کے تازہ ترین نشے میں مست ہو کر قہقہے لگا رہا ہے، اس کے وزیروں کی قسمت جاگ اٹھی، پنجاب کی آٹھ سو روپے من کی گندم بھر بازار ایک سو بیس ۱۲۰ روپے من بکنے لگی۔ سیاسی لیڈر مخملیں صوفوں پر بیٹھے بیٹھے چندوں کی اپیلیں کر رہے ہیں۔ مہاتما اور اس کے رفقاء، پونا اور احمد نگر کے قلعوں میں بند ہیں۔ مسلمانوں کا قائد اعظم کراچی کے جشن عظیم میں مست ہے، اونٹوں کی قطاروں میں جلوس نکل رہے ہیں۔ نیم برہنہ سبز پوش دختران ملت کی نیشنل گارڈ "گارڈ آف آنر" پیش کر رہی ہے۔ کیا "روم جل رہا ہے اور نیرو بانسری بجا رہا ہے" کی سنہری مثال آج پوری طرح صادق نہیں آتی ہے؟ ہندو مہاسبھا کا متعصب اور ایک جذنک بے غیرت صدر آرام کرسی پر پڑا "ہندو دھرم خطرے میں ہے کی دہائی دے رہا ہے"۔ پکار رہا ہے کہ خاکسار دم توڑتے ہوئے ہندؤں کو موت کے منہ سے بچا کر ان کا "دھرم بھرشٹ" کر رہے ہیں۔ الغرض سیاست کی مکاریاں اور بدکرداریاں مسلح ہو کر میدان میں آگئی ہیں۔ "سیاسی نفع بازی" کا مسئلہ سب کے سامنے ہے۔ کوئی خدا کا سچا بندہ، کوئی واحد نمائندگی کا دعویدار، کوئی ہندو دھرم کا سچا محافظ، کوئی شہنشاہ پاکستان، کوئی دوٹوں کا سچا حقدار آج گھر سے نکل کر اس طوفان قیامت میں نہیں آتا، قحط کے شعلے آسمانوں تک بلند ہو رہے ہیں اور بنگال کا سرمایہ حیات دھڑا دھڑ اس کی نذر ہو رہا ہے۔

آخر اس ہنگامۂ محشر میں ایک رحمت بھری آواز گونجتی ہے۔ اچھرہ کی بارگاہ قلندری سے جو تاریخ انسانیت میں خدمت خلق کا رحمت آفریں سرچشمہ ہے، یہ صدا صور اسرافیل بن کر گونجتی ہے۔ "پانچ سو خاکسار کلکتہ پہنچنے کے لئے فوراً تیار ہو جائیں۔ چھ لاکھ انسانوں کو موت کے منہ سے نکالنا ہے۔" حکومت بنگال سے معاہدہ طے ہوتا ہے اور آناً فاناً پانچ سو خاکسار "یا نارُ کونی بَرداً" کا ابراہیمی نعرہ لگاتے ہوئے سنت خلیل بن کر فرعون کے بھڑکائے ہوئے شعلوں میں کود پڑتے ہیں۔

# بنگال میں خاکساروں کا داخلہ اور خدمتِ خلق کا درخشندہ ریکارڈ

بنگال کی لرزہ خیز مصیبتوں کو ختم کرنے کیلئے کروڑوں روپیہ اور لاکھوں ٹن غلہ اکٹھا ہوا تھا۔ اس روپیہ کا بڑا حصہ چندہ باز لیڈرشپ اور غلہ کی فراہمی کرنے والے وزیروں اور ایجنسیوں کی نفع اندوزی کی نذر ہو گیا۔ سیاسی گروہ ایک دوسرے کے خلاف الزام تراشی میں مصروف ہو گئے۔ بڑے بڑے ذمہ دار لوگ اخباری بیانات میں دست و گریبان ہونے لگے۔ ایک دوسرے کے خلاف دھواں دھار تقریروں کا بے نتیجہ سلسلہ شروع ہو گیا۔ ایجنسیوں نے پوری تیزی سے اپنے ہاتھ رنگنے شروع کر دئے اور دوسری طرف حضرتِ ملک الموت کے ایجنٹوں نے اپنا پارٹ پورے زور و شور سے شروع کر دیا ــــ ان یاس انگیز حالات میں امید کا ایک ہی ذریعہ باقی رہ گیا۔ اور وہ یہ کہ قحط زدہ علاقوں کے مصیبت زدگان کو باہر کے صوبوں میں منتقل کیا جائے۔ اور اس کے لئے کچھ لوگ ایثار اور قربانی سے کام لیکر مایوس اور انسانیت سے بیزار بنگالیوں کو اپنا مہمان بنائیں۔ اسی قابلِ تحسین نظریہ کے ماتحت خاکسار اعظم تمام بار گراں اٹھانے کے لئے تیار ہو گئے اور انہوں نے صدر اعظم بنگال کو اپنے پروگرام سے مطلع کیا۔ لیکن نیکی کی اس عظیم الشان پیشکش کو قبول کرنے میں کافی تخل اور تاخیر سے کام لیا گیا۔ کم و بیش دو ماہ تک افسرانِ تحریک کے پُر زور مطالبہ اور بڑے بڑے رہنماؤں کی سرگرم تائید کے باوجود حکومت اس مہتم بالشان خدمتِ خلق کی اجازت دینے سے انکار کرتی رہی۔ اس عرصہ میں ہزار در ہزار بنگالی یا تو بھوک سے ہلاک ہو گئے یا جسمانی اور روحانی طور پر بالکل تباہ ہو گئے۔ آخر ۵ نومبر کو مایوسی کے عالم میں حکومت بنگال اجازت دینے پر مجبور ہو گئی۔ اس تاریخ کو محترم حاکم اعلیٰ بنگال اور وزیراعظم سر ناظم الدین میں ایک تحریری معاہدہ مندرجہ ذیل شرائط پر طے ہو گیا:۔

(۱) مصیبت زدگان حکومت بنگال کی امانت ہوں گے۔

(۲) ان کے ساتھ مشفقانہ برتاؤ کیا جائے گا۔

(۳) ان کیلئے کرایہ کے علاوہ پانچ روپے فی نفر حکومت بنگال دے گی۔

(۴) حکومت کی طرف سے خاکساروں کی واپسی کا کرایہ بھی ملیگا۔

# خاکسار اعظم حضرت علامہ مشرقی کا بیان

لاہور۔ ۹ نومبر۔ چھ لاکھ فاقہ زدگان کو بنگال سے بچا کر مختلف خاکسار مراکز میں تقسیم کرنے کے متعلق علامہ مشرقی نے اخبارات کو حسب ذیل بیان بغرض اشاعت دیا:۔

"دس روز قبل میں نے اعلان کیا تھا کہ کم وبیش پانچ سو مناسب اور تجربہ کار خاکسار ۱۵ نومبر تک کلکتہ پہنچ جائیں اور تمام صوبہ بنگال سے تین ہزار سے پانچ ہزار تک فاقہ کش بنگالیوں کو روزانہ جمع کر کے ہندوستان کے مختلف خاکسار مراکز کی طرف بھیجتے چلے جائیں میں نے اعلان کیا تھا۔ کہ ۱۰ نومبر کو میں ان سالاروں کے روانہ ہونے کا حکم دوں گا۔ اس اثناء میں حکومت بنگال نے خاکسار تحریک کو تحریری اجازت نہایت عمدہ شرائط پر اس امر کی دے دی کہ وہ اپنی حفاظت میں فاقہ کشوں کو خاکساروں تک پہنچا دے۔ اس بناء پر تمام صوبائی حاکمان اعلیٰ، ناظمان اعلیٰ، نائب حاکمان اعلیٰ اور سالاران ضلع کو حکم دیتا ہوں کہ مناسب اشخاص کو پندرہ نومبر تک کلکتہ پہنچا دیں۔ وزیر اعظم بنگال نے واپسی کے کرایہ ریل کی منظوری ہر اس خاکسار کو جو فاقہ زدگان کو لینے جائے گا دیدی ہے۔ اور غالب امکان ہے کہ جانے کا کرایہ بھی حکومت دے۔ خورد و نوش کے متعلق بھی یہ امید ہے کہ سستے داموں حکومت بنگال سے ہی فیصلہ ہو جائے گا۔ اور امید ہے کہ خاکساروں کو جو بنگال میں پہنچیں گے اس سے زیادہ سستے داموں پر اشیاء بنگال میں ملیں گی جو ان کو اس وقت اپنے وطن میں مل رہی ہیں۔

ادارہ علیہ نے بعض خاکساروں کو براہ راست حکم دیا ہے کہ وہ کلکتہ پہنچ جائیں۔ ناظم اعلیٰ مجاہدین ہند نے بھی الگ حکمنامے جاری کئے ہیں۔ اس بارے میں خاکسار کی حکم عدولی کو سخت

ترین قصور سمجھا جائے گا۔ مجھے یقین ہے کہ ہر خاکسار تحریک کی عزت کی خاطر ہر ممکن قربانی کریگا۔

عنایت اللہ خان المشرقی

بحیثیت ادارہ علیہ ہندیہ

اس حکم نامہ کو سنتے ہی سینکڑوں خاکسار اپنی ملازمت، اپنی تعلیم، اپنا کاروبار الغرض سب کچھ چھوڑ کر ایسے وقت پر عازم کلکتہ ہو گئے۔ جبکہ کلکتہ جاپانی بمباروں کا نشانہ بنا ہوا تھا اور بھوک اور ننگ نے چاروں طرف چھاؤنیاں ڈال رکھی تھیں۔ خاکساروں نے پوری طرح حالات اور اندرونی کیفیات کا اندازہ لگا کر کلکتہ کی محمد علی پارک میں اپنا مرکزی کیمپ قائم کر دیا اور بجلی کی سی سرعت کے ساتھ بنگال کے تباہ شدہ علاقوں میں پھیل گئے۔ ڈھاکہ، مرشد آباد، میمن سنگھ، چاند پور، کشن گنج اور [illegible] ہاٹ میں مرکزی کیمپ کی شاخیں مصیبت زدگان کو اکٹھا کرنے کیلئے قائم کر دی گئیں۔ خاکساروں کو عزت و ناموس کی بربادی اور ہلاکت کے ایسے ایسے لرزہ خیز حالات سے دوچار ہونا پڑا، جن کے ہوتے ہوئے ہندوستان تو کیا، دنیا کی کوئی بڑی سے بڑی جماعت ایک دن وہاں ٹھہرنے کا حوصلہ نہ کر سکتی۔ خاکسار اپنی عملی جدوجہد میں پوری سرگرمی سے جان لڑانے لگا۔ اور ۱۷ ر نومبر کو خدا کا نام لیکر پہلا جتھا کانپور کو اور اس کے بعد مصیبت زدگان کے جتھے علی الترتیب (۱) علی گڑھ (۲) منظفر نگر (۳) مہنہ سوجا (پنجاب) (۴) کانپور (۵) آگرہ (۶) لاہور (۷) گوجرانوالہ (۸) گجرات (۹) بھوپال (۱۰) اندور (۱۱) سہارنپور (۱۲) انبالہ (۱۳) میاں چنوں (پنجاب) (۱۴) دہلی (۱۵) فیروزپور (۱۶) ملتان (۱۷) خانیوال (۱۸) متھرا (۱۹) اجمیر شریف (۲۰) ریاست بھوپال (۲۱) حیدرآباد (سندھ) (۲۲) چنیوٹ (پنجاب) (۲۳) فیروزپور (۲۴) لائلپور (۲۵) ٹوبہ ٹیک سنگھ (۲۶) بمبئی (۲۷) لکھنؤ (۲۸) لدھیانہ (۲۹) منظفر نگر (۳۰) لاہور (۳۱) جالندھر (۳۲) کراچی (۳۳) بنگلور۔ (۳۴) مدراس

پہنچنے لگے۔

خاکسار کی اس عدیم النظیر جدوجہد کی راہ میں بڑی بڑی روکاوٹیں اور دشواریاں حائل
کرنے کی کوشش کی گئی۔ پریس والوں کے ساتھ سازش کی گئی کہ وہ امداد کا ہاتھ کھینچ کر غلط
پروپیگنڈہ شروع کریں۔ ہندو مہا سبھا کے صدر نے اپنی ذمہ داریوں سے بے نیاز ہو کر
انتہائی طور پر مکروہ، زہر آلود اور متعصبانہ پروپیگنڈہ شروع کر دیا۔ لیکن یہ تمام موانعات
خاکساروں کے طوفانی عزائم کے سامنے پانی ہو کر بہ گئے۔ ڈاکٹر شیاما پرشاد مکرجی کے غلط
پروپیگنڈے کا منہ توڑ جواب خاکسار سالار نیابت امرناتھ جوشی نے دیا۔ خدمت خلق کے
سنہری ریکارڈ پوری عزت سے تکمیل کو پہنچ رہے تھے۔ خاکساروں کے اس جان توڑ اور
مہتم بالشان کارنامہ سے ملک کے طول و عرض سے تحسین و آفرین کے پھول برسائے جا
رہے تھے جبکہ یکایک ۲۵ر دسمبر کی شام کو آٹھ بجے حکومت بنگال کا حکم پہنچا کہ آج سے
ایک بھی مصیبت زدہ بنگال سے باہر نہ جائے۔ اس حکم نے سب کو حیران و پریشان کر دیا۔
حکم ملا کہ مصیبت زدگان کو ان کی قسمت پر چھوڑ کر چلے آؤ اور جو کیمپ میں ہیں انہیں حکومت کے
حوالے کر دو۔ خاکساروں کو ان احکام کی تعمیل کرنی پڑی۔ اور جب حکومت کی لاریاں مصیبت
زدگان کو لے جانے کیلئے آئیں تو انہوں نے فلک شگاف چیخوں سے آسمان سر پر اٹھا لیا۔
وہ دھاڑیں مار مار کر رو رہے تھے اور خاکساروں سے چمٹ رہے تھے کہ انہیں ظالموں کے
حوالے نہ کیا جائے۔ اس وقت طاقت کا استعمال کیا گیا۔ اور گرفتاری کی دھمکی دی گئی۔ الغرض
تمام مصیبت زدگان کو بزور ان کے علاقوں میں مرنے کیلئے واپس بھیج دیا گیا۔ خاکسار اعظم
نے حکومت بنگال کو پے در پے تاروں کے ذریعے تحریری معاہدہ یاد دلایا۔ انسانیت
کے نام کا واسطہ دیا۔ خدا کے نام پر اپیلیں کیں لیکن حکومت کے پتھر سے زیادہ سخت دل پر
کوئی اثر نہ ہوا اور خاکساروں کو بنگال چھوڑنے کے لئے تین دن کا الٹی میٹم دے دیا گیا
خاکساروں کا کرایہ اور وہ تمام روپیہ جو ان بنگالیوں پر انہوں نے اپنی گرہ سے خرچ کیا
تھا۔ تحریری معاہدہ کے باوجود ادا کرنے سے صاف انکار کر دیا گیا۔ اب خاکساروں کے

خاکسار کی اس عدیم النظیر جدوجہد کی راہ میں بڑی بڑی روکاوٹیں اور دشواریاں حائل کرنے کی کوشش کی گئی۔ پریس والوں کے ساتھ سازش کی گئی کہ وہ امداد کا ہاتھ کھینچ کر غلط پروپیگنڈہ شروع کریں۔ ہندو مہاسبھا کے صدر نے اپنی ذمہ داریوں سے بے نیاز ہو کر انتہائی طور پر مکروہ، زہرآلود اور متعصبانہ پروپیگنڈہ شروع کر دیا۔ لیکن یہ تمام موانعات خاکساروں کے طوفانی عزائم کے سامنے پانی ہو کر بہ گئے۔ ڈاکٹر شیاما پرشاد مکرجی کے غلط پروپیگنڈے کا منہ توڑ جواب خاکسار سالار پنڈت امرناتھ جوشی نے دیا۔ خدمت خلق کے سنہری ریکارڈ پوری سرعت سے تکمیل کو پہنچ رہے تھے۔ خاکساروں کے اس جان توڑ اور مہتم بالشان کارنامے سے ملک کے طول و عرض سے تحسین و آفرین کے پھول برسائے جا رہے تھے جبکہ یکایک ۲۵ دسمبر کی شام کو آٹھ بجے حکومت بنگال کا حکم پہنچا کہ آج سے ایک بھی مصیبت زدہ بنگال سے باہر نہ جائے۔ اس حکم نے سب کو حیران و پریشان کر دیا۔ حکم ملا کہ مصیبت زدگان کو ان کی قسمت پر چھوڑ کر چلے آؤ اور جو کیمپ میں ہیں انہیں حکومت کے حوالے کر دو۔ خاکساروں کو ان احکام کی تعمیل کرنی پڑی۔ اور جب حکومت کی لاریاں مصیبت زدگان کو لے جانے کیلئے آئیں تو انہوں نے فلک شگاف چیخوں سے آسمان سر پر اٹھا لیا۔ وہ دھاڑیں مار مار کر رو رہے تھے اور خاکساروں سے چمٹ رہے تھے کہ انہیں ظالموں کے حوالے نہ کیا جائے۔ اس وقت طاقت کا استعمال کیا گیا۔ اور گرفتاری کی دھمکی دی گئی۔ الغرض تمام مصیبت زدگان کو بزور ان کے علاقوں میں مرنے کیلئے واپس بھیج دیا گیا۔ خاکسار اعظم نے حکومت بنگال کو پے در پے تاروں کے ذریعہ تحریری معاہدہ یاد دلایا۔ انسانیت کے نام کا واسطہ دیا۔ خدا کے نام پر اپیلیں کیں لیکن حکومت کے پتھر سے زیادہ سخت دل پر کوئی اثر نہ ہوا اور خاکساروں کو بنگال چھوڑنے کے لئے تین دن کا الٹی میٹم دے دیا گیا خاکساروں کا کرایہ اور وہ تمام روپیہ جو ان بنگالیوں پر انہوں نے اپنی گرہ سے خرچ کیا تھا۔ تحریری معاہدہ کے باوجود ادا کرنے سے صاف انکار کر دیا گیا۔ اب خاکساروں کے

سامنے اتمامِ حجت کے طور پر پیدل روانگی کا پروگرام تھا چنانچہ ۷ جنوری ۱۹۴۳ء بروز جمعہ مسجد ناخدا سے خاکساروں کا پہلا پیدل جیش سینکڑوں میلوں کی منزل پر روانہ ہو گیا۔ اس جیش کی کمان محترم عبدالمنان درانی ایڈیٹر "ریڈ بنس" کے ہاتھ میں تھی۔ دوسرا پیدل جیش اگلے جمعہ کو محمد ایوب خان کی کمان میں روانہ ہوا۔ یہ جیش پیدل چلتے ہوئے دو دو تین تین اور چار چار ماہ تک یو۔ پی، پنجاب اور سرحد پہنچے۔ اور ہندوستان کی تاریخ میں اپنے عظمت آفرین کارناموں سے ایک ایسا باب چھوڑ گئے جو سنہری حروف سے لکھا جائیگا۔ اور نمایاں جگہ پائے گا۔ ملک و قوم کی آنے والی نسلیں ۱۹۴۳ء کے اس سنہری کارنامہ پر اپنی گردنیں فرطِ عقیدت سے خم کر دیں گی اور تحسین و آفرین کے پھول نچھاور کرنے پر مجبور ہو جائیں گی۔

# حکومتِ بنگال اور خاکساروں کی خط و کتابت ضروری و مفید

۲۳ ستمبر ۱۹۴۳ء کو حاکمِ اعلیٰ بنگال محترم عبدالرشید قریشی نے حسب ذیل خط وزیر اعظم بنگال کو لکھا اور اس کی ایک ایک نقل مولوی فضل الحق۔ پرنسپل ہمایوں کبیر اور نواب مرشد آباد کو بھی بھیجی گئی:۔

جنابِ محترم!

کیا میں جنابِ والا کی توجہ علامہ صاحب کے اس حکم کی طرف دلا سکتا ہوں جو انہوں نے بنگال کے فاقہ کشوں کو پناہ دینے کے سلسلہ میں دیا ہے اور جس کا تعلق مجھ سے ہے۔

انسانیت کی بہی خواہی کیلئے ہمارے قابلِ احترام امیر نے یہ حکم دیا ہے۔ کہ چار خاکسار مل کر ایک فاقہ کش کے کھانے اور کپڑے کی ذمہ داری لیں اور بلا لحاظ مذہب و ملت ان کو پناہ دیں۔ اس حکم کے نتیجے کے طور پر میرے پاس خاکساروں کے لاتعداد خطوط بیرونِ بنگال سے موصول ہوئے۔ جن میں اپنی استعداد کے مطابق انہوں نے فاقہ کشوں کو اپنے اپنے صوبوں میں رکھنے کا وعدہ کیا ہے۔

ان وجوہات کی بنا پر میں نے جناب سے درخواست کی تھی کہ آپ اس فرض کے پورا کرنے میں ہمیں اپنی قابل قدر رائے دیں۔ تاکہ میں اس کام کو بخیر و خوبی سرانجام دے سکوں۔ اور خاکسار ان بنگال کو دوسرے صوبوں میں روانہ کیا جاسکے۔ میں اس سلسلہ میں آپ کے فوری تعاون کا خواستگار ہوں۔

خاکسار عبدالرشید قریشی۔ حاکم اعلیٰ بنگال

## حاکم اعلیٰ بنام وزیر اعظم بنگال

۱۲ر اکتوبر ۱۹۴۳ء

جناب عالی!

میں آپ سے مؤدبانہ طور پر اس بات کی اجازت چاہتا ہوں کہ جناب کی توجہ اپنی درخواستوں اور التجاؤں کی طرف دلاؤں۔ جو کہ مصیبت زدگان بنگال کے سلسلے میں وقتاً فوقتاً کی گئیں۔ ہمیں ابھی تک آپ کی رضامندی کے اظہار کا انتظار ہے۔ قابل احترام امیر علامہ مشرقی پر بنگال کی اس عالمگیر تباہی کا زبردست اثر ہوا ہے۔ اور وہ ہمیں ہدایت کر رہے ہیں کہ ہم اس کام کو سرانجام دینے میں کسی رکاوٹ کی پرواہ نہ کریں۔ آپ نے اپنی پہلی ملاقات میں وعدہ کیا تھا کہ اس معاملہ کو کابینہ کی میٹنگ میں پیش کریں گے۔ میں آپ کی توجہ اس وعدہ کی طرف دلانا چاہتا ہوں۔ مانگی ہوئی آسانیاں ملنے کا خواستگار اور اس مصیبت میں اپنی وسعت کے مطابق مدد دینے کا متمنی اور جناب کی سرپرستی کا خواہاں ہوں۔

آپ کا تابع فرمان

حاکم اعلیٰ بنگال

# باب عالی بنگال اور حکومت بنگال میں تصفیہ

## ناظمہ علیا طاہرہ بیگم کا اعلان

محترم سر ناظم الدین ان فاقہ کشوں کو (ترجمہ) بنگال سے دوسرے صوبوں میں جانا چاہتے ہیں، بھیجنے پر رضامند ہو گئے ہیں، سر ناظم الدین نے کہا ہے کہ اگر خاکسار مہاجرین کو اپنے اعتماد اور اہتمام کے ماتحت روانہ کریں تو انہیں کوئی اعتراض نہیں۔ گورنمنٹ بنگال ریلوے کا کرایہ خود مہیا کریگی۔

۲۴ اکتوبر کو وزیر اعظم نے محترم حاکم اعلیٰ کو ٹیلیفون پر جواب دیتے ہوئے کہا ہے۔ کہ فوجی نقل و حرکت کی وجہ سے ریل میں زیادہ جگہ نہیں اس لئے حکومت سر دست پچیس ۲۵ سے تیس ۳۰ تک روزانہ ٹکٹ جاری کرنے کیلئے تیار رہے۔

اب ہندوستان بھر کے خاکسار سپاہیوں کو اس اہم کام کے لئے جس پر ان کے لاکھوں بھائیوں کی زندگی کا دار و مدار ہے۔ کامیابی کی منزل تک لانے کیلئے اپنی تمام مساعی کو بروئے کار لانا چاہیے۔ اس وقت تک ڈیڑھ لاکھ خاکساروں کی درخواستیں مختلف تعداد کے متعلق موصول ہو چکی ہیں، جن کی فہرست باب عالی میں تیار ہے۔ ہندوستان کے خاکسار مزید ضروری انتظامات اپنے اپنے مقام پر فوری طور پر مکمل کریں۔ ورنہ یاد رکھیں کہ جگ ہنسائی ہو گی۔ اس اہم ترین کام کی کامیابی تحریک بلکہ ملک و ملت کی کامیابی ہے۔"

# علامہ مشرقی کا خط بنام وزیر اعظم بنگال

۳۰ اکتوبر ۱۹۴۳ء    شمارہ ۸۵۸

میں اس خط کی پشت پر وہ بیان روانہ کر رہا ہوں جو کہ آپ کی انتہائی قابل ستائش مراعات کے سلسلے میں جو آپ نے فاقہ کشان بنگال کو بنگال سے باہر لے جانے میں دی ہیں، پریس کو دے رہا ہوں۔ یہ بیان کل کے اخبارات میں آ جائیگا۔

مہربانی کرکے ان مراعات کی تصدیق ایک خط کے ذریعے فرمائیں۔ تاکہ کام باقاعدگی سے شروع ہو سکے۔ پندرہ نومبر سے تقریباً پانچسو خاکسار کلکتہ پہنچ جائیں گے۔ جو کہ مناسب آدمیوں کی روانگی کا انتظام کریں گے۔

میری درخواست ہے کہ جس وقت کام پوری تیزی پر ہو۔ تین ہزار سے پانچ ہزار تک آدمی روزانہ روانہ کئے جائیں۔ تاکہ ہم کم از کم مدت میں، کئی لاکھ آدمی بچا سکیں آپ اطمینان رکھیں کہ خاکساران کی ہمیشہ مدد کرتے رہیں گے۔ اور تجویز کو کامیاب کرنے کی ہر ممکن کوشش کی جائے گی۔

میں ایک دفعہ پھر آپ کے اس نیک اور قابل قدر اقدام پر جو آپ نے فاقہ کشوں کو ریل کا کرایہ دے کر کیا ہے۔ انتہائی پسندیدگی کا اظہار کرتا ہوں اور یقین دلاتا ہوں کہ دنیا میں، اس وقت، اس سے بہتر اور قابل قدر اقدام اور کوئی نہیں ہے۔

مجھے یقین ہے کہ جو خبر مجھ تک پہنچی ہے کہ پچیس ۲۵ سے تیس ۳۰ تک آدمی روزانہ روانہ کرنے کا انتظام کیا ہے، غلط ہے مہربانی فرما کر مجھے قطعی طور پر مطلع کریں کہ آپ تین ہزار سے پانچ ہزار تک روزانہ آدمی بھیجنے کی اجازت دے رہے ہیں۔

خیر اندیش:- عنایت اللہ

## ادارہ علیہ کا تار بنام وزیر اعظم بنگال

۱۳ اکتوبر ۱۹۴۳ء

عبدالرشید قریشی اطلاع دیتا ہے کہ وزیر اعظم نے مصیبت زدگان کو کرایہ دینا منظور کر لیا ہے مہربانی کر کے سرکاری طور پر اس کی تصدیق کی جائے۔ تین ہزار سے پانچ ہزار کا انتظام ضروری ہے۔ پانچسو خاکسار افسران فاقہ کشوں کو جمع کرنے کیلئے دس نومبر کو کلکتہ پہنچ رہے ہیں۔

عنایت اللہ

# انڈر سکریٹری حکومت بنگال کا خط بنام حاکم اعلیٰ بنگال

۳ر نومبر ۱۹۴۳ء

جناب والا۔ آپ کی مندرجہ بالا اسکیم کے حوالے سے جو حکومت بنگال نے منظور کی ہے مجھے حکم ہے کہ آپ کو بتاؤں کہ فاقہ کشوں کو لے جانے کے سلسلہ میں مندرجہ ذیل انتظامات پیش نظر رہنے چاہئیں۔

آپ یا آپ کا نمائندہ جانے والے فاقہ کشوں کی ایک فہرست دے گا۔ جس میں اس کا نام، ولدیت، پیشہ، عمر اور پتہ درج ہوگا۔ خاندان کی صورت میں، اگر ضرورت ہو۔ میں ایک افسر اس بات کی جانچ کیلئے مقرر کروں گا۔ کہ آیا وہ لوگ جن کا نام فہرست میں ہے فاقہ کش ہیں اور جہاں آپ لے جانا چاہتے ہیں، وہاں جانے کیلئے تیار ہیں۔ قابل اطمینان رپورٹ ملنے پر میں آپ کو یا آپ کے نمائندہ کو، ایک رسید کے عوض فاقہ کشوں اور ان کے محافظوں کو ریل کا کرایہ دوں گا۔ آپ تب ان کے بھیجنے کا انتظام کریں گے اور ریل کے عملہ سے ٹکٹوں کی رسید وصول کر کے مجھے عنایت کریں گے۔ اس کا بھی فیصلہ ہوا ہے کہ پانچ روپیے فی کس کے حساب سے ان فاقہ کشوں کے اخراجات کے لئے آپ کو ملیگا۔ آپ مہربانی کر کے ان فاقہ کشوں کی روانگی کی صحیح تاریخ سے مطلع کریں گے اور تاریخ روانگی کے پندرہ دن کے اندر اندر اس شخص کا نام اور پتہ ارسال کریں گے جس کے پاس یہ فاقہ کش بنگال سے باہر رکھے گئے ہیں۔

اے، اے، شاہ

# حاکم اعلیٰ بنگال کی طرف سے اظہار تشکر

۴ر نومبر ۱۹۴۳ء

جناب والا میں نے آپ کے خط نمبر ۵۱۹۳۔ R. C مجریہ ۳ر نومبر کا جو آپ

مے فاقہ کشوں کو بنگال سے باہر لے جانے کے سلسلہ میں تحریر کیا ہے۔ شکر گزار ہوں۔

ہم لوگوں نے اس سلسلہ میں ابھی سے کام شروع کر دیا ہے اور آپ کی خدمت میں ایک فہرست ان فاقہ کشوں کی پیش کرتے ہیں جو کانپور جا رہے ہیں۔ امید ہے کہ آپ ضروری امور کے متعلق جلد ہی حکم صادر فرمائیں گے۔ دوسرے دستے اس کے فوراً ہی بعد روانہ کئے جائیں گے۔

ہم آپ کی مدد کے بہت ممنون ہیں۔ اور آپ کو یقین دلاتے ہیں کہ مصیبت زدہ انسانیت کی خدمت کرنے میں کوئی دقیقہ اٹھا نہ رکھیں گے۔

حاکم اعلیٰ بنگال

## حاکمِ اعلیٰ بنگال کا حکم

ہندوستان کے ان خاکساروں اور سالاروں کے نام جن کے پاس مہاجرین پہنچ رہے ہیں۔

بہادر سپاہیو! تمہارے امتحان کا وقت ہے، ہوشیار ہو جاؤ، اپنے آپ کو ہلاک کر ڈالو۔ اور مصیبت زدہ بھائیوں کی جانیں بچالو۔ یاد رکھو۔ اگر تم اس امتحان میں پاس ہو گئے تو اس مکروفریب کی دنیا میں تمہاری ہی فضیلت ہوگی۔ جھوٹی سیاست، جھوٹی فرقہ بندی، جھوٹے لیڈر، پلاؤ خور، حلوا چندہ خور انجمنیں ان سب کے دن قریب آچکے ہیں۔

آنے والے دنوں میں حق کی فتح ہوگی اور باطل مٹ کر رہیگا۔ مہاجرین کی خدمت ان کے عقیدے کے مطابق ہو۔ ہندو مہاجر ہندو خاکساروں کے پاس اور مسلمان مہاجر مسلمان خاکساروں کے حوالے کئے جائیں۔ مزید احکام کا انتظار کرو۔

حاکم اعلیٰ بنگال

## ناظمِ اعلیٰ مہاجرین ہند کے احکام

۳ دسمبر ۱۹۴۳ء

(۱) تمام خاکساران ہند کو حکم دیا جاتا ہے۔ کہ وہ ان مہاجرین کو جو ان کے پاس بحیثیت مہمان

پہنچ چکے ہیں۔ ان کے حسب منشا، اور حسب خواہش خورد و نوش وغیرہ کا انتظام کریں۔

(۲) مہاجرین سے کوئی ایسا کام ہرگز نہ لیا جائے جو ان کی طبیعت یا منشا، کے خلاف ہو۔

(۳) باب المساوات ہند کو چاہیئے کہ ہند مہاجرین کیلئے ہند و خاکساروں کو جلد از جلد احکام جاری کرے۔

(۴) ایسے اصحاب یا انجمنیں جنہوں نے ہم سے مہاجرین طلب کرنے کی درخواست کی ہے کے لئے ضروری ہے کہ مبلغ ایک روپیہ کے اسٹامپ پر مندرجہ ذیل اقرار نامہ لکھ کر بھیج روانہ کریں، اُسی وقت ہی ہم انہیں مہاجرین دے سکیں گے۔

(الف) ہم اقرار کرتے ہیں کہ ہم مہاجرین کو ان کے حسب منشا، خوراک و لباس دیں گے (ب) مہاجرین کے مذہبی جذبات کا پورا لحاظ رکھا جائیگا۔ (ج) مہاجرین سے کوئی کام ایسا نہیں لیا جائیگا جو ان کی منشا، اور مذہب کے خلاف ہو۔ (د) کوئی مہاجر اپنے وطن کو واپس ہونا چاہیگا تو اُس پر کوئی پابندی یا رکاوٹ نہ ہوگی۔

(۵) خاکساروں کو معلوم ہونا چاہیئے کہ اس وقت قدرت نے ان کو خدمت خلق کرنے کا بہترین موقع دیا ہے۔ لہٰذا ان کا فرض ہے کہ وہ مخلوق خدا کی زیادہ سے زیادہ خدمت کر کے اپنے معبود حقیقی کو اپنے اس نیک عمل سے خوش کریں۔

ناظم اعلیٰ مہاجرین ہند

# باب المساوات ہند کے احکام
## کھتری خاکساروں کے نام

ملتان ۱۵ نومبر ۱۹۴۳ء

بہادر کھتری سپاہیو! فاقہ کشان بنگال کی بھوک اور موت ہم سب کیلئے عذاب الٰہی کا پیش خیمہ ہے، ملک کی مختلف جماعتوں کی متفقہ اور مسلسل کوششیں اور لاکھوں روپوں کا چندہ

یہ نتیجہ ثابت ہو رہا ہے۔ اموات روز بروز بڑھ رہی ہیں۔ اور قحط دن بدن پھیلتا چلا آرہا ہے۔ چھ لاکھ یا اس سے زیادہ انسانی جانوں کو بھوک کے منہ سے نکالنے کی جو بہترین تجویز ہمارے ناظم محترم نے پیش کی ہے، وہ خدمت خلق کے لحاظ سے سب سے عمدہ تجویز اور اس بلائے بے درماں کا آخری علاج ہے۔ اگر ہم نے اس وقت اپنے بے کس اور بے بس بنگالی بھائیوں کو اس عذاب سے نکالنے کی کوئی کوشش نہ کی تو یقیناً ہمارا حشر بھی وہی ہوگا اور ہم خدا کے نزدیک سب سے بڑے مجرم اور پاپی ہوں گے۔

مسلمان خاکسار دھڑا دھڑ بنگال روانہ ہو رہے ہیں۔ اور مجھے اپنے کھشتری خاکساروں پر یقین ہے کہ وہ اپنی کھشتری قوم کی شاندار روایات کو برقرار رکھنے کیلئے ثابت کر دیں گے کہ وہ اس کام یعنی خدمت بلا اجر میں کسی قوم سے پیچھے نہیں رہیں گے۔ حکم دیا جاتا ہے کہ چھتیس ۳۶ سالاران عامل فوراً بنگال روانہ ہو جائیں اور اپنے مسلمان بھائیوں کے شانہ بشانہ خدمت خلق کے فرائض سر انجام دیں۔ اور یاد رکھیں کہ خدا کی رضا حاصل کرنے کا اس سے زیادہ سنہری موقع پھر ہاتھ نہیں آئے گا۔

برادر اقوام کے تمام سپاہیوں کی کمان محترم امر ناتھ جوشی نائب سالار ناظم ہند کریں گے جو بنگال پہنچ کر حاکم اعلیٰ بنگال سے تمام ضروری ہدایات لیں گے۔

بہادر سپاہیو۔ خدا تمہارے ساتھ ہو۔

مخلص:۔ نور محمد کربلائی سالار ناظم اجانب ہند

# حاکم اعلیٰ بنگال کی ہدایات

## بنام خاکساران ہند

شمارہ ۵۰۷۔ مجریہ ۱۰ اردسمبر ۱۹۴۳ئہ

تمام ان خاکساروں اور سالاروں کے نام جن کے پاس مہاجرین بنگال پہنچ چکے ہیں۔

حکم دیا جاتا ہے کہ دس دن کے اندر اندر ہندو مہاجرین کے قیام کا انتظام کر کے ان کے مذہبی رسم و رواج کے مطابق اپنے علاقہ کے ذمہ دار ہندو بھائیوں کے سپرد کر دیں۔ اگر کسی علاقہ میں کوئی ہندو بھائی اس کے لئے تیار نہ ہو۔ تو جب تک مزید احکام باب عالی کی طرف سے نہیں آتے۔ ان کو خشک راشن دیا جائے۔ اگر ان احکام کی کسی جگہ بھی خلاف ورزی ہوئی تو اس جگہ کے افسر بالا کو بحکم ادارہ علیہ سخت ترین سزا دی جائیگی۔

محترم پنڈت امرناتھ جوشی نائب اجابت ہند عنقریب بنگال کے نظام کو مضبوط کرنے تمہارے پاس پہنچنے والے ہیں۔ بہادرو۔ سننے اور کرنے والے بنو اور ہندو مسلم اتحاد کی ایک عملی تصویر پیش کر دو۔ خدا تمہارے ساتھ ہو۔

خاکسار عبدالرشید قریشی حاکم اعلیٰ بنگال

## خاکسار کیمپ محمد علی پارک میں مولوی محمد عثمان کا خطاب

کلکتہ۔ ۱۸ نومبر۔ مشہور رہنما مولانا محمد عثمان نے خاکسار کیمپ میں سلامی قبول کرتے ہوئے ایک ولولہ انگیز تقریر کی۔ تقریر کے آخر میں خاکساروں کو حسب ذیل الفاظ میں خراج تحسین پیش کیا۔

"خاکسار تحریک نے خدمت خلق کیلئے جو قدم اٹھایا ہے وہ آسانی کے ساتھ فراموش نہیں کیا جا سکتا۔ آپ کا محض انسانیت کی خاطر اپنا وطن، اپنے عزیز و اقارب، بال بچے، عیش و آرام اور کاروبار چھوڑ کر سرحد، پنجاب، یو۔پی اور ہندوستان کے دیگر صوبوں سے آکر کسی سے ایک پیسہ لئے بغیر بھوکوں کو کھلانا ننگوں کو پہنانا اور پھر انہیں لے جا کر اپنے گھروں میں پناہ دینا معمولی کام نہیں۔ اگر آپ نے بنگال کے ایک لاکھ انسانوں کی جان بچا لی تو رہتی دنیا تک آپ کی خدمت تاریخ کے صفحوں پر نقش رہیگی۔ میری دلی دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ آپ کو اس مقصد اعلیٰ میں کامیاب کرے۔"

# خاکسار تحریک ایک معزز ہندو پروفیسر کی نظر میں

باب المسادات ہند ملتان - ۱۰ نومبر - محترم جی ڈی پروفیسر جینیس کالج لاہور دیال باغ آگرہ سے لکھتے ہیں کہ :-

"خاکسار تحریک ایک روحانی اور آسمانی تحریک ہے - خاکسار کی خدمات ملک کیلئے انتہائی طور پر مفید اور درگاہ ایزدی میں یقیناً قبول ہوں گی - ہندوستان دراصل ہندو مسلم اتحاد سے ہی کامیاب ہوسکتا ہے - خاکسار تحریک کا اس منزل پر کامیاب ہوجانا یقینی اس لئے ہے کہ یہ کام انسانی نہیں بلکہ رحمانی ہے اور معبود حقیقی کی طرف سے ہر دو ہمسایہ اقوام کی بہتری اور تمام نوع انسانی کی فلاح کا موجب ہوگا - علامہ محترم کی ذات بابرکات اور خاکساروں کا وجود ہندوستان کے لئے باعث فخر و رحمت ہے اور مجھے یقین ہے کہ ہندو قوم اس تحریک کے ساتھ خلوص دل سے بغل گیر ہوگی "

# بیگم امت السلام سیواگرام واردھا آشرم کا کلکتہ کیمپ میں خطاب

کلکتہ - ۳ دسمبر ۱۹۴۳ء - آج مہاتما گاندھی کے آشرم کی طرف سے بیگم امت السلام نے محمد علی پارک میں خاکسار کیمپ اور مصیبت زدگان کا معائنہ کیا - خاکساروں کی طرف سے اخلاص بھری سلامی کا جواب دیتے ہوئے محترمہ نے اپنی تقریر میں فرمایا :-

"خاکسار بھائیو - آپ سے مل کر اور آپ کی خدمات کو دیکھ کر مجھے از حد خوشی ہوئی اس میں کوئی شک نہیں کہ ایک دوسرے کی خدمت کر کے اور دکھ درد میں ایک دوسرے کا شریک ہو کر ہی بہترین بنیادوں پر ہندو مسلم اتحاد قائم ہوسکیگا ...... میرے ذاتی نقطۂ نظر میں اس سے بڑھ کر ہندو مسلم اتحاد کی اور کوئی کوشش کامیاب نہیں ہوسکتی جو آج میں اس زندگی بخش کیمپ کے اندر دیکھ رہی ہوں - آج تک ہندو مسلم اتحاد میری زندگی کا مشن رہا -

اور میں امید کرتی ہوں کہ خاکسار تحریک اس مشن کو پایۂ تکمیل تک پہنچائیگی۔ آپ نے مجھ ناچیز کی جو عزت افزائی فرمائی، اس کا تہ دل سے شکریہ ادا کرتی ہوں۔"

# ہندو مہاسبھا کا شرمناک تعصب اور روکاوٹ

کلکتہ ۲۶ نومبر۔ ہندو مہاسبھا نے ڈاکٹر شیام پرشاد مکرجی کی صدارت میں بنگال سے ہندو فاقہ کشوں کو باہر لے جانے کے متعلق ایک مخالفانہ ریزولیشن پاس کیا اور خاکساروں کی خدمات پر پروٹسٹ کیا۔ اس سلسلہ میں ناظم اعلیٰ مجاہدین ہند امد پنڈت امرناتھ جوشی نے ڈاکٹر مکرجی سے ملاقات کی جس میں انہوں نے کہا کہ "ہم ہندوؤں کا مرجانا بہتر سمجھتے ہیں، بجائے اس کے کہ وہ خاکساروں کی آغوش لطف مرحبا میں جائیں"۔ حاکم اعلیٰ بنگال نے اس تمام صورت حالات سے ادارہ علیہ کو مندرجہ ذیل تار کے ذریعے آگاہ کیا اور ہدایات طلب کیں:۔

# حاکمِ اعلیٰ بنگال کا تار ادارہ علیہ کے نام

"ڈاکٹر شیام پرشاد مکرجی صدر ہندو مہاسبھا فاقہ کشوں کو باہر لے جانے پر معترض ہے۔ اخباری پروپیگنڈے کی دھمکیاں دیتا ہے۔ لب مرگ فاقہ کشوں کو جمع کرتے وقت خاکساروں کو مشکلات کا سامنا کرنا پڑتا ہے۔ اکثر فاقہ کشوں کے ہندو یا مسلم ہونے کا فوراً پتہ نہیں چلتا۔ عام طور پر کلکتہ پہنچنے پر ان کے مذہب کا پتہ چلتا ہے۔ فاقہ کشوں کی اکثر تعداد اس لالچ سے کہ موت سے بچ جائیں، مذہب کو چھپاتی ہے۔ ہر ہندو فاقہ کش جیسا کہ وہ چاہتا ہے، ہندوؤں کے سپرد کیا جاتا ہے۔ ڈاکٹر شیام پرشاد مکرجی جانتا ہے کہ ہندو مہاسبھا فاقہ کشوں کو اکٹھا کرنے سے قاصر ہے لیکن پھر بھی اس بات پر مصر ہے کہ خاکساران کو ہندو فاقہ کش دے دیں۔ ہندو فاقہ کش ان کے پاس جانا نہیں چاہتے۔ حکومت بنگال کا پارلیمنٹری سیکرٹری کیمپ میں آیا تھا۔ پچھلے احکام پر سختی کے ساتھ عمل ہو رہا ہے۔ نئے احکام کا انتظار ہے۔"

رشید قریشی

# علامہ مشرقی کا جوابی تار

"سب لوگوں کو مطمئن کرنے کیلئے پنڈت امر ناتھ جوشی نائب سالار ناظم اجانب ہند اور منی رام ناظم اجانب سندھ کو اختیارات دے دو۔ کہ وہ مل کر تمام ہندو فاقہ کشوں کو ہندوستان بھر میں تقسیم کریں۔ ہندو فاقہ کشوں کو ان جماعتوں کے سپرد کریں جو اس بات کی باقاعدہ دستاویز لکھ دیں کہ وہ ادارہ علیہ کے ان احکام کی پوری پابندی کریں گے جو اس سلسلہ میں ان کو دئیے جائیں۔ یا اخبارات میں شائع ہوں۔ وہ فرقہ پرست جماعتیں جو خود بیچارے فاقہ کشوں کو موت کے منہ سے نہیں بچا سکتیں۔ ان کی طرف سے نہایت ذلیل سیاسی اغراض کی بنا پر پیدا کی ہوئی روکاوٹیں سخت بے رحمانہ ہیں۔ اس نیک کام کے سلسلہ میں جو انسانیت کو بلا لحاظ مذہب و ملت موت کے منہ سے بچانے کی غرض سے شروع کیا گیا ہے۔ کوئی جواب مت دو۔"

عنایت اللہ

# ادارہ علیہ کا تار وزیر اعظم بنگال کے نام

"رشید قریشی کے تار سے معلوم ہوا ہے۔ کہ آپ نے ہندو فاقہ کشوں کو بھیجنے کی ممانعت کر دی ہے، یہ ناقابل برداشت [illegible] ہے۔ خاکسار قطعی طور پر غیر فرقہ وارانہ ہیں۔ ہندو ہندوؤں کے سپرد کئے جاتے ہیں۔ سابقہ معاہدے پر قائم رہنے کی درخواست کرتا ہوں"۔ عنایت اللہ

# ایک معزز ہندو کا بیان

ملتان۔ ۲۷ دسمبر۔ کلجگ کے اس آخری زمانہ میں الیشور جانے ہماری ہندو قوم کی بدھی کو کیا ہوا ہے جو نیکی اور بدی، دشمن اور دوست، برائی اور بھلائی میں بھی تمیز نہیں کرتی۔ سچ پوچھو تو یہ اندھیر ہمارے ان لیڈروں اور رہنماؤں کا کھڑا کیا ہوا ہے۔ جو اپنی شہرت

یا پیٹ پوجا کی خاطر بلیک کی بھیڑ چال کا فائدہ اٹھا رہے ہیں۔ اور ہم اندھے وشواش سے ان کے پیچھے دوزخ میں پہنچ کر بھی ٹس سے مس نہیں ہوتے۔ بنگال کا سارا دیش اس وقت دشمن کی چتا میں جل رہا ہے۔ ہزاروں اور لاکھوں جانیں بن آئی ہلاک ہو رہی ہیں۔ موٹی سے موٹی عقل کا انسان بھی جانتا ہے۔ کہ دشمن کی اس چتا کو بجھانا ہماری طاقت سے باہر ہے اور جلتی ہوئی جنتا کو آگ سے نکال لینا ہی بہتر ہو سکتا ہے۔ ہندوستان کی مختلف سبھاؤں نے بھیک کے ٹکڑوں پر بنگال کو زندہ رکھنے کی کوشش کی مگر کامیاب نہ ہو سکے۔ ایشور کے سچے بندے علامہ مشرقی نے ہندو اور مسلمان خاکساروں کو بھیج کر بنگال کی دکھیا مخلوق کو آگ سے نکال لینے کی ہمت کر کے ہندوؤں کو ہندوؤں اور مسلمانوں کو مسلمانوں کے حوالے کرنا شروع کیا ہے۔ سنا ہے کہ اب کچھ شہرت کے دیوانے اور عقل کے اندھے ہندوؤں نے اس کی مخالفت شروع کر دی ہے۔ آہ رے نیکی برباد گناہ لازم۔ رام رام کر کے اس بدنصیب دیش میں خاکساروں ایسی جماعت پیدا ہوئی تھی جو سب قوموں کو مشترک اور سب کی سیوا کرنے والی تھی۔ اس میں مسلمان بھی تھے اور ہندو بھی۔ مگر سب اپنے اپنے دھرم پر قائم رہ کر خدمت کے ذریعے آپس میں پریم اور اتحاد پیدا کر رہے تھے، اب ہندو مسلم اتحاد کے درپردہ دشمن دھرم کی آڑ لے کر اور فساد کھڑا کر کے نہ صرف بنگال کے ہندوؤں کو ہلاک کرنا چاہتے ہیں بلکہ غلامی کے طوق کو اور مضبوط کر رہے ہیں

اے ایشور ہماری رکھشا تیرے ہاتھ میں ہے اور ہم تیری شرن لیتے ہیں۔

سچا سیوک گنگا رام ٹھکرال

## ہندو مہا سبھا کیلئے سبق آموز واقعہ

### ہندو مہاجرین نے ہندو مہا سبھا کے یہاں جانے سے انکار کر دیا

سہارن پور۔ ڈاک سے اکیس آدمیوں پر مشتمل مصیبت زدگان بنگال کا ایک جتھہ یکم دسمبر کو سہارن پور پہنچا جس میں دس مسلمان اور دس ہندو مہاجرین تھے۔ ان لوگوں کی حالت ناقابل بیان

تھی اور بعض بیمار تھے لیکن ڈاکٹر برکت علی کی بے لوث خدمات اس سلسلے میں قابل تحسین ہیں۔ دو پانچ روز کی مہمان نوازی کے بعد ہندو مہاسبھا کانپور کی درخواست پر ادارہ علیّہ کے پراسپکٹس کے مطابق آٹھ ہندو مہاجرین کو سبھا مذکور کے سپرد کر دیا گیا۔ لیکن دو ہندو مہاجرین نے سبھا کی کفالت میں جانے سے انکار کر دیا۔ ان کو بہت سمجھایا گیا، سیکرٹری ہندو مہاسبھا نے سارا زور لگایا مگر وہ کسی طرح راضی نہ ہوئے اور صرف خاکساروں کے پاس ہی رہنے پر مُصر رہے۔ چنانچہ انہیں خاکساروں ہی کے حوالے کیا گیا اور وہ بڑے خوش بجوش نظر آنے لگے۔ (زمیندار ۱۳ دسمبر ۱۹۴۳ء)

# اڈیشنل جائنٹ سیکرٹری ریونیو ڈیپارٹمنٹ کا حاکم اعلیٰ بنگال کے نام خط

۲۰ دسمبر

مجھے حکم دیا گیا ہے کہ آپ کو اطلاع دوں کہ حکومت بنگال نے فاقہ کشوں کو بنگال سے باہر لے جانے سے روک دینے کا فیصلہ کیا ہے اور محکمہ مالیات خاکساروں کو یہ خط ملنے کے بعد چوبیس گھنٹے کے اندر اندر کیمپ معینت زدگان کا چارج لینے کیلئے تیار ہو جائیگا۔

محررہ ہذا کی وصولی کی رسید دیجئے۔

(دستخط) اے۔ کے چندرا
ایڈیشنل جائینٹ سیکرٹری

# حاکم اعلیٰ بنگال کا جواب

۲۰ دسمبر

آپ کا خط نمبر ۱۸۳۹۷ محررہ ۲۰ دسمبر ملا۔ میں یہ جاننا چاہتا ہوں کہ کن وجوہات اور شرائط کی بناء پر آپ خاکساروں سے کیمپ کا چارج لینے کا ارادہ رکھتے ہیں۔ اس سلسلہ میں میں آپ کو جنبل

دینا چاہتا ہوں۔ کہ گذشتہ چھ سات روز سے خاکسار مصیبت زدگان کو اکٹھا کرتے رہے ہیں۔ اور ان کو اس امید پر کھلاتے پلاتے رہے ہیں کہ گورنمنٹ کے خرچ پر باہر بھیجے جا سکیں گے۔ تمام خاکسار بالانسانیت کی خدمت کو نئے بنگال آئے تھے اور وہ اپنی گرہ سے کھاتے رہے۔ یہ بات نہایت افسوس ناک ہے کہ گورنمنٹ اس معاملہ کے متعلق غفلت کی نیند سوتی رہی ہے۔ اور اپنے فیصلہ سے ہمیں بہت دیر بعد آگاہ کر رہی ہے۔ اور چوبیس گھنٹے کے اندر اندر کیمپ کا چارج بھی لے لینا چاہتی ہے۔

خاکسار عبدالرشید قریشی
حاکم اعلیٰ بنگال

# وزیر اعظم بنگال کو ادارہ علیہ کا تار

۱۹ دسمبر۔

"مہربانی فرما کر حاکم اعلیٰ بنگال کو فاقہ کش باہر لے جانے سے بند کر دینے کے حکم کی وجوہات سے بذریعہ تار اطلاع دیجیے۔"

عنایت اللہ

# دوسرا تار

"نہایت سخت تشویش ہے۔ براہ کرم جواب دیجیے!"

عنایت اللہ

# حاکم اعلیٰ بنگال کے نام تار

"فاقہ کشوں کو کھلاتے رہو، اسپرٹ قائم رکھو، سر ناظم الدین کو تار دے دیا گیا ہے"

عنایت اللہ

# حاکم اعلیٰ کا خط وزیر اعظم کے نام

۲۹ دسمبر ۱۹۴۳ء۔

کل میرا نمائندہ اس درخواست کے سلسلے میں جو مہاجرین کی خوراک، خاکساروں کی واپسی کا کرایہ اور ادارہ علیہ کے ایماء پر پیش کئے گئے دیگر اخراجات کے بلوں کے سلسلہ میں ریونیو منسٹر، ریونیو سکرٹری، اور ایڈیشنل سکرٹری سے ملا۔ مجھے بتایا گیا ہے کہ ۲ جنوری تک بل چکائے نہیں جا سکتے اس وقت تک خاکساروں کو ٹھہرنا چاہیئے۔ مجھے یہ بھی کہا گیا ہے کہ آپ سے مشورہ لینا ضروری ہے۔ اس پر میں نے ریونیو سکرٹری کو کہا کہ خاکساروں کو روزانہ بھتہ دیا جائے کیونکہ ان کو غیر ضروری طور پر روک لیا گیا ہے۔ ریونیو سکرٹری نے مجھے اطلاع دی ہے کہ آپ اس رقم کی منظوری دیں گے۔

عبدالرشید قریشی، حاکم اعلیٰ بنگال

# ادارہ علیہ کے نام حاکم اعلیٰ بنگال کا تار !!!

"گورنمنٹ ہمارے اخراجات کے بل چکانے پر آمادہ نظر نہیں آتی۔ اخراجات بڑھتے جا رہے ہیں۔ خاکسار پیدل جانے کیلئے تیار ہیں۔ احکام کا انتظار ہے۔"

رشید قریشی

# علامہ صاحب کا تار — وزیر اعظم کے نام

"خاکسار بے چین ہیں، جلد جواب دیجئے۔ ۲۳ والے خط کا۔ آپ کی گورنمنٹ سے شریفانہ برتاؤ کی توقع ہے۔"

عنایت اللہ



# معرکۂ بنگال کا یاس انگیز انجام!

## حکومت بنگال کی تحریری معاہدہ سے شرمناک روگردانی

### بنگال کے مرکزی کیمپ کو برخاست کرتے ہوئے خاکسار اعظم کا سنسنی خیز اعلان

لاہور۔ ۲۲ دسمبر۔ تین چار روز سے خاکساروں کے مرکز ادارہ علیہ مہدیہ میں سخت پریشانی اور خاموشی کا سماں تھا۔ بڑے بڑے سالار مختلف اطراف میں دوڑتے نظر آتے تھے۔ تاروں اور ٹیلیفون کا تانتا بندھا تھا، ایسا معلوم ہوتا تھا کہ اہم واقعات ہو رہے ہیں، ادہر بنگال جانے والے سالاروں کے دستے سفید رومال اور رعفال سروں پر باندھے ادارہ علیہ کے گرد دم بخود پھر رہے تھے۔ اور انتہائی تلاش کے باوجود معلوم نہ ہوسکتا تھا کہ کیا ہو رہا ہے۔ ناظم اعلیٰ مہاجرین ہند، ناظم نشر واشاعت اور محترمہ ناظمہ علیا مستورات ہند کی ادارہ علیہ میں ناگہانی آمد تشویش کو دوبالا کر رہی تھی۔ ان کی علامہ صاحب سے بار بار ملاقاتیں اور بند کمروں میں مشورے ظاہر کر رہے تھے کہ کوئی مصیبت آنے والی ہے، چنانچہ یہی ہوا۔ ۲۱ دسمبر کی رات کو اپنے آخری تار میں خاکسار اعظم نے حاکم اعلیٰ بنگال کو حسب ذیل حکم دیا:۔

## آخری تار

"بنگال کا وزیراعظم اس بات پر مُصر ہے کہ فاقہ زدوں کی ہجرت بنگال سے بند کر دی جائے۔ وہ اپنے ۳ نومبر کے اقرار کو تسلیم نہیں کرتا اور مسٹر جناح کو کراچی کے اجلاس سے پہلے پہلے خوش کر دینا اس کے مدنظر ہے، اگرچہ وہ اس کی ذمہ داری حکومت ہند اور دیگر صوبائی حکومتوں پر

ڈالتا ہے۔ ادارہ علیہ ہندوستان کی کسی قوم میں افتراق پیدا کرنا نہیں چاہتا اور ان حالات میں حکم دیتا ہے کہ کلکتہ کا مرکزی کیمپ مہاجرین ہند بند کر دیا جائے۔ حکومت بنگال کے محکمہ مال نے ذمہ لیا ہے کہ وہ ان پانچسو فاقہ زدوں کو جو کیمپ میں پڑے ہیں، آپ کے کیمپ کو بند کر دینے کی اطلاع دینے کے چوبیس ۲۴ گھنٹے کے اندر اندر اپنی تحویل میں لے لیں گے اور جہاں سے وہ اکٹھے کئے گئے ہیں، وہاں ان کو واپس کر دیں گے، محمد شفیع خان ککھڑ ناظم اعلیٰ مہاجرین ہند آج رات مفصل احکام کے ساتھ کلکتہ روانہ ہو رہا ہے۔ جن شرائط پر کیمپ کو بند کیا جائے گا۔ وہ اس کو دے دی گئی ہیں۔ انتظار کرو۔"

عنایت اللہ

مخلوق خدا کی بے لوث خدمت کا یہ بہا آفرین سلسلہ وزیر اعظم کی سنگدلی نے اس بے رحمی کے ساتھ ختم کیا کہ ادارہ علیہ میں تمام امراء اور خاکسار آج بے پناہ طور پر آبدیدہ تھے۔ خاکساروں کے چہرے عام طور پر خدا کے شکرانے میں سرخ تھے۔ وہ ایک بظاہر ناممکن کام کو ممکن بنانے میں کامیاب ہوئے اور دنیا اور خدا کے حضور میں سرخرو ہو کر رہے۔ آج شام مغرب کی نماز جو ادارہ علیہ میں ہوئی خدا کے شکر کا ایک دل ہلا دینے والا منظر پیش کر رہی تھی۔ خاکسار اعظم نے جب بنگال کیمپ کو برخاست کرنے کا حکم جاری کیا تو آپ کی آنکھیں آنسوؤں سے تر تھیں۔

# خاکسار اعظم کا مفصّل بیان

لاہور۔ ۲۲ نومبر۔ خاکسار اعظم کا پریس کے نام مفصّل بیان حسب ذیل ہے:۔

"میں نے پندرہ ستمبر کو اعلان کیا تھا کہ خاکسار بنگال کے پانچ لاکھ فاقہ کشوں کو موت کے منہ سے بچا لیں گے اور انہیں خاکساروں کے مختلف مراکز میں پہنچا دیا جائیگا۔ شرط صرف یہ ہے کہ حکومت بنگال ان لوگوں کے نقل و حمل کے لئے ریل کا کرایہ ادا کرے۔ اس اثنا میں میں نے پانچسو خاکساروں کو حکم جاری کیا کہ وہ پندرہ اکتوبر تک کلکتہ جانے کیلئے تیار رہیں

تاکہ وہ مساکین کو وہاں سے لے آئیں اور اُن کو اپنی کفالت میں تقسیم کرسکیں۔ بنگال گورنمنٹ پورے ایک ماہ تک اس معاملہ پر سوچ بچار کرتی رہی۔ بالآخر سر ناظم الدین نے اپنی زبان سے مہر تصدیق ثبت کر دی۔ لیکن یہ بھی کہا کہ اصرار کیا کہ اس سکیم کو عملی جامہ پہنانے کی ابتداء اس وقت تک نہیں کروں گا جب تک حکومت کی طرف سے تحریری ثبوت نہ مل جائے۔ حکومت بنگال نے ۳ نومبر کو ایک مکتوب ارسال کیا جس میں تسلی بخش شرائط کے ساتھ سب کچھ موجود تھا۔

اب خاکساروں کے ذمہ یہ کام تھا کہ بنگال سے مساکین کو خاندان بہ خاندان لاتے اور خاندانوں کی فہرستیں حکومت کے حوالے کر دیتے اور وہ ریل کا کرایہ اور اخراجات سفر ادا کر دیتی۔ یہ حقیقت ہے کہ اس سکیم کو منظوری کا شرف عطا کرنے میں سر ناظم الدین نے شریفانہ طرزِ عمل اختیار کیا۔ اگرچہ ہر فرد وہ اس سے آگاہ تھا کہ جب تک بنگال کا گورنر اور حکومت ہند اس پر مہر تصدیق ثبت نہ کرے، سر ناظم الدین کی عطا کردہ منظوری کوئی معنے نہیں رکھتی۔

میرا حکم پہنچنے پر پانچسو خاکسار عازم بنگال ہو گئے اور لمبے مقامات سے جو کئی ہزار میل دور تھے ۱۵ نومبر تک بنگال پہنچ گئے۔ اس دوران میں انہوں نے حتی الامکان ہر مصیبت کو برداشت کیا — بے شمار طلباء کو یونیورسٹی کے نصاب کا مطالعہ ترک کر دینا پڑا۔ اس شاندار خدمت خلق کیلئے بعض نے تو اپنا سب کچھ بلکہ مستقبل بھی تباہ کر لیا۔

یہ سب کچھ ہوا لیکن ابھی جمعہ جمعہ پندرہ دن بھی گذرنے نہ پائے تھے کہ سر ناظم الدین نے رنگ بدلا اور وہ مکتوب جو حکومت بنگال کے کسی سیکرٹری نے خاکساروں کو لکھا تھا کاغذ کا پرزہ ہو کر رہ گیا مسلم یونیورسٹی علی گڑھ کے خاکسار پروفیسر ڈاکٹر رفیق نے ۲۳ نومبر کو سر ناظم الدین کا شرف باریابی حاصل کیا مگر یہ کوشش بھی نتیجہ خیز ثابت نہ ہو سکی۔ اس دن سے بنگال کے رئیس الوزارت نے یہ واویلا کرنا شروع کر دیا کہ "آپ کو بنگال سے مساکین لے جانے کی اجازت نہیں مل سکتی" "آپ انہیں اپنے ہمراہ نہ لے جا سکیں گے" — "اس بات کی کوئی ضمانت نہیں کہ خاکسار ان مساکین کو عرصہ بعید تک کیلئے اپنے ہاں پناہ گزین رکھ سکیں گے" — بالآخر اس کھیل کو یہ کہہ کر ختم کر دیا کہ

"حکومت ہند بنگال سے مساکین کی نقل مکانی کو پسند نہیں کرتی" سرناظم الدین نے یہ بھی کہا کہ "میں سخت مصیبت میں ہوں، ہر شخص میرے پاس آتا ہے اور طرح طرح کی باتیں سناتا ہے۔"

پندرہ نومبر سے پورے ایک ماہ تک حاکم اعلیٰ بنگال پناہ گزینوں کو منتقل کرتے رہے۔ ہر وقت یہی اندیشہ لگا رہا کہ کہیں کوئی رکاوٹ ان کے رستے میں حائل نہ ہو جائے۔ پولیس خاکساروں کو ہر جگہ دھمکیاں دیتی رہی۔

۱۷ دسمبر کو وزیر اعظم نے مجھے تار دیا کہ "میں بنگال سے خاکساروں کی نقل مکانی کا کام فی الفور بند کر دینے کا ارادہ کر چکا ہوں۔ کیونکہ اب بنگال میں قحط کا خاتمہ ہو چکا ہے۔" وزیر اعظم کی خواہش یہ تھی کہ کراچی میں مسلم لیگ کا اجلاس شروع ہونے سے پہلے اس اطلاع کو خوش خبری کے طور پر حضرت قائد اعظم کے گوش گزار کر دیا جائیگا۔ اور کہا جائے کہ یہ کرسمس کا تحفہ ہے۔ میں نے وزیر اعظم بنگال کو کلکتہ کے پتہ پر تار دیا لیکن اس کا کوئی جواب نہ مل سکا۔ ۱۸ دسمبر کو مجھے اس مضمون کا تار موصول ہوا کہ وزیر اعظم صاحب خاکساروں کو دھمکیاں دے رہے ہیں۔ اور کہہ رہے ہیں کہ جن مساکین کو تم لے گئے ہو اگر انہیں ان کے گھر واپس نہ پہنچایا تو تمہیں گرفتار کر لیا جائے گا۔

ان واقعات کی بناء پر میرے لئے اس کے سوا اور کوئی چارہ کار نہ تھا کہ خدمت خلق کے اس سلسلے کو بادل ناخواستہ بند کر دینا چاہیئے۔ میں نے ایبٹ آباد سے یہ حکم جاری کر دیا کہ خاکسار کلکتہ میں اپنا کیمپ بند کر دیں۔"

میں مسٹر جناح کو مبارک باد دیتا ہوں۔ کہ سرناظم الدین آج اُن کے پاس چھ لاکھ انسانوں کا کرسمس کا تحفہ لے کر جا رہا ہے۔ میں خاکساران ہند کو بھی مبارک باد دیتا ہوں کہ انہوں نے فاقہ کش انسانوں کی جانیں بچانے کیلئے بے پناہ قربانیاں کیں۔ مجھے یقین ہے کہ یہ قربانیاں کبھی ضائع نہیں جائیں گی اور ان کی مشترکانہ کارگزاریوں سے ہندو مسلم سمجھوتہ دن بدن مضبوط ہو جائیگا۔"

# دُنیائے خاکسار کو خراجِ تحسین

## حکومت کے افسوسناک اور انسانیت سوز اقدام پر روزنامہ "زمیندار" کا افتتاحیہ

---

"خاکسار تحریک نے فاقہ کشانِ بنگال کو بچانے میں جو شاندار خدمات سرانجام دی ہیں ان پر ہندوستان کی تاریخ اور انسانی دُنیا ہمیشہ فخر کرتی رہے گی۔ ہندوستان نے لطف و خلوص اور انسانی ہمدردی کا شاید ہی کبھی دُنیا کے سامنے ایسا نمونہ پیش کیا ہو جس کا مظاہرہ خاکساروں کی طرف سے کیا گیا۔ یوں تو متعدد جماعتیں مساکینِ بنگال کی صحت، اور زندگی کے لئے سرگرم عمل رہیں۔ لیکن اُن جماعتوں کی مالی ذمہ داریوں کا بوجھ قوم کی گردن پر تھا۔ تمام پارٹیاں عوام کے چندے سے کام کر رہی تھیں۔ ایک بھی جماعت ایسی نہ تھی جس کے مالی مصارف کا بوجھ اس کے کارکنوں کے کندھوں پر ہو۔ خاکسار ہی تھے جو قوم کا ایک پیسہ خرچ کئے بغیر ہزاروں مساکین کی جانیں بچا رہے ہیں، اور ہزاروں خاکسار ہیں جو اس کارِ خیر کیلئے اپنا مالی اور معیشی مستقبل تباہ کر چکے ہیں۔ اس لئے انسانی دُنیا کا فرض تھا کہ خاکساروں کے حسن خلوص کا پُرجوش خیر مقدم کرتی اور انہیں زیادہ سے زیادہ خدمات سرانجام دینے کا موقع دیتی۔ لیکن بدقسمتی سے ہندوستان میں مخلصانہ خدمات کو بھی سیاسی رقابت کی نظروں سے دیکھا جاتا ہے، یہی وہ بنیادی نقص ہے جس نے ہندوستانیوں پر مخلصانہ جوشِ عمل کے اکثر دروازے بند کر رکھے ہیں۔ خاکساروں کو بھی اسی سیاسی معاندت کا نشانہ بننا پڑا اور علامہ مشرقی نے مجبور ہو کر خاکساروں کو بنگالیوں کی خدمت سے دست کش ہونے کی ہدایت کر دی۔ یہ اقدام علامہ صاحب نے خود نہیں کیا بلکہ انہیں یہ قدم اٹھانے پر مجبور کیا گیا۔ سر ناظم الدین نے خاکساروں کو خدمات سے محروم کرنے کی کوشش کیوں کی؟ بقول علامہ صاحب "سر ناظم الدین کا ارشاد ہے کہ مرکزی حکومت کو مساکین بنگال کی نقل مکانی پسند نہیں اور لوگ وزیرِ اعظم بنگال کو قسم قسم کی باتیں سناتے رہتے ہیں۔" یہ عذر بظاہر حکومت بنگال کی مجبوریوں

کو بے نقاب کرتا ہے لیکن اس کے پسِ منظر پر نظر ڈالی جائے۔ تو حقیقت کے تمام دلچسپ گوشے سامنے آجاتے ہیں گے۔ جب سے پانچسو خاکساروں نے بنگالیوں کی خدمات سرانجام دینی شروع کی ہیں حکومت ہند اور اس کے پرستار انگاروں پر لوٹ رہے تھے۔ سب سے پہلے حکومت پرست اخباروں کی رگِ شرارت پھڑکی انہوں نے خواجہ سر ناظم الدین اور خاکساروں کے تعاون کو پانی پی پی کر کوسنا شروع کیا۔ اس واویلا کا اس کے سوا کوئی مطلب نہ تھا کہ خاکساروں کو خدمت خلق کی راہ سے روکا جائے تاکہ دنیا کو یہ کہنے کا موقع نہ مل سکے کہ حکومت ایسی جماعت کو کیوں عتاب کی نظروں سے دیکھتی ہے۔ جس کا خلوص فاقہ کشان بنگال پر رحمت کی بارش کر رہا ہے اور خاکساروں کی خدمات کے پیش نظر یہ احساس پیدا ہوئے بغیر نہیں رہ سکتا تھا۔ اس کے بعد ہندو سبھا نے خدمت خلق کے پھٹے میں تعصب کی ٹانگ اڑا دی اور خاکساروں کو کہا کہ وہ ہندو فاقہ کشوں کو ہجرت پر آمادہ نہ کریں۔ اس انتباہ سے معلوم ہوتا تھا کہ ڈاکٹر شیام پرشاد مکرجی خاکساروں کی مخلصانہ خدمات کو بھی فرقہ پرستی میں الجھانا چاہتے تھے تاکہ حکومت ہند کو یہ بہانہ بنانے کا موقع مل سکے۔ کہ خاکساروں کے وجود سے چونکہ بنگال کی فرقہ وارانہ فضا مکدر ہو رہی ہے اس لئے ان خدمات کا سلسلہ توڑ دینا چاہیئے۔ لیکن خاکساروں کے حسنِ تدبر نے تمام فتنوں کو دبائے رکھا۔ جب حکومت کے پاس کوئی منطقی حیلہ و بہانہ نہ رہا تو اس نے حسب معمول اپنے اختیارات سے کام لیا اور سر ناظم الدین کو مجبوراً اس جماعت کے حسن عمل سے محروم ہونا پڑا۔

اس سلسلے میں دو باتیں قابل غور ہیں:۔ اوّل خاکسار اگر اس درجہ ہی مقہور و معتوب تھے کہ ان سے فاقہ کشانِ بنگال کی جانیں بچانے کا کام بھی نہیں لیا جا سکتا تھا تو حکومت نے پہلے ہی کیوں نہ بتا دیا۔ دو مہینے بعد اس اقدام کی ضرورت کیوں پیش آئی اور وہ بھی اس صورت میں جبکہ خاکساروں کی سرگرمیاں مفید اور نتیجہ خیز ثابت ہو رہی تھیں۔ اصل طرزِ عمل سے ظاہر ہے کہ حکومت ایسے حالات کی منتظر تھی جو خاکساروں کو خدمت خلق کی راہ سے ہٹانے کا موجب ثابت ہوتے لیکن ایسے حالات پیدا نہ ہو سکے، اس لئے اختیارات کی مشین حرکت میں آ گئی۔

کیا اس سے وزارت بنگال کی توہین نہیں ہوتی؟ — یقیناً ہوتی ہے۔ کیونکہ کسی حکومت کو اس کے باندھے ہوئے پیمان کی شکست اس کی انتہائی ذلت ہے۔ کیا ایسی صوبائی حکومت اپنا وقار قائم رکھ سکتی ہے جس کے عہد و پیمان ایک اشارے میں ٹوٹ جائیں۔ بہرحال یہ اقدام صرف انسانی ہمدردی پر ہی ظلم نہیں بلکہ اس نے فاقہ کش بنگال پر بھی وہ تمام دروازے کھول دئیے ہیں جو خاکساروں کے انتہائی ایثار نے بند کر دئیے تھے۔ اس واقعہ پر ہندوستان کی تاریخ ہمیشہ نادم رہیگی۔ ہم حیران ہیں کہ جب حکومت بذاتِ خود فاقہ زدوں کی جانیں بچانے سے قاصر ہے تو دوسروں کی جد و جہد کو کیوں روکا جا رہا ہے۔ کیا حکومت چاہتی ہے کہ سارا بنگال قبرستان بن جائے؟"

(افتتاحیہ روزنامہ "زمیندار")

۲۵ دسمبر ۱۹۴۳ء

---

# سالارانِ انصار کے پیدل قافلے کا شاہی مسجد میں داخلہ

کون سی وادی میں ہے، کونسی منزل میں ہے
عشقِ بلاخیز کا قافلۂ سخت جاں؟

حکومت بنگال کے نادر شاہی حکم، شرمناک عہد شکنی، اور سنگدلانہ سلوک نے کلکتہ کے خاکسار کیمپ کو بد دل کرنے میں کوئی کسر اٹھا نہ رکھی۔ خاکساروں کی جیب میں جو کچھ تھا وہ فاقہ کشوں پر خرچ ہو چکا تھا۔ حکومت کے فیصلہ کے انتظار میں انہیں مزید بنگال میں قیام کرنا پڑا اور جب حکومت نے تمام بل چکانے اور حسب معاہدہ ریل کا کرایہ تک ادا کرنے سے انکار کر دیا۔ تو خاکسار اعظم کا برقیہ ملا کہ کیمپ برخاست کر دو۔ یاس و قنوط کے اس صبر آزما عالم میں سالارانِ انصار نے فیصلہ کر لیا کہ بنگال سے کوسوں کی منزلیں پیٹ پر پتھر باندھ کر طے کی جائیں اور حکومت کے روح فرسا فرعونی ظلم کے مقابلے میں ہزاروں میل کا سفر پیدل طے کر کے خدا کے سپاہی کے فولادی عزائم کے لازوال نقوش کلکتہ سے پشاور تک ہندوستان کے چپے چپے پر قائم کر دیے جائیں۔

چنانچہ ۷ جنوری اور ۱۳ جنوری کو سالارانِ انصار دو قافلوں میں کلکتہ سے پیدل روانہ ہو پڑے۔ پہلے جیش کی کمان محترم عبدالمنان درانی ایم اے (علیگ) ایڈیٹر ریڈینس کے ہاتھ میں تھی۔ اور دوسرے کی قیادت شاہ محمد ایوب خان کر رہے تھے۔ دوسرا قافلہ تین ماہ اور تین ہفتے بعد یعنی ۲۸ اپریل ۱۹۴۴ء کو لاہور پہنچا۔ دو ہزار سے زیادہ خاکسار پنجاب کے مختلف شہروں سے اس مایہ ناز قافلے کے استقبال اور سلامی کے لئے لاہور پہنچ چکے تھے۔ ۲۸ اپریل کو پورے بارہ بجے یہ جیش شاہی مسجد کے حضوری باغ میں داخل ہوا۔ جہاں خاکسارانِ پنجاب

کی طرف سے اخلاص اور محبت میں ڈوبی ہوئی ولولہ انگیز سلامی پیش کی گئی۔ یہ جمعہ کا روز تھا شاہی مسجد میں خاکسار اعظم کے خطاب کا اعلان شہر میں ہو چکا تھا۔ ہزاروں مسلمان شاہی مسجد کی طرف امڈے چلے آ رہے تھے۔ شاہی مسجد کے صحن میں خاکساروں کی طرف سے شامیانوں کا انتظام تھا۔ خاکسار اعظم کیلئے حوض سے لیکر منبر تک ایک سڑک چھوڑی گئی تھی، جس پر دورویہ چاق و چوبند خاکساروں کے دستے کھڑے تھے۔ شاہی مسجد کے بڑے دروازے کے پیچھے ملت اسلامیہ کا نادر الوجود اور شوکت آفرین قافلہ ہزاروں میل کی کٹھن منزلیں طے کرنے کے بعد ترتیب کے ساتھ بیٹھا تھا۔ کم و بیش ساٹھ ہزار فرزندان توحید کی نگاہیں بار بار ملت حنیف کے ان مایہ ناز فرزندوں کی طرف اٹھ رہی تھیں۔ اور تحسین و آفرین کا اخلاص بھرا خراج پیش کر کے واپس لوٹ جاتی تھیں۔ شاہی مسجد کے دو میناروں سے گونجتی ہوئی بگلوں کی لرزہ خیز آواز نے خاکسار اعظم کی آمد کا اعلان کیا۔ حضوری باغ کے صحن میں سلامی کے گولوں کی پہاڑوں کو ہلا دینے والی گرج نے قرن اول کے پیام حیات کو دہرایا۔ ہزاروں انسانوں کی نگاہیں بے تابانہ دروازے کی طرف اٹھنے لگیں۔ سلامی کو قبول کرنے کے بعد خاکسار اعظم افسران تحریک کے جلو میں شاہی مسجد کے صحن میں داخل ہوئے۔ لیکن فرزندان توحید انہیں دیکھنے کے لئے اس قدر بے تاب تھے کہ انتہائی ڈسپلن کے باوجود سڑک ٹوٹ گئی اور ہزارہا انسان خاکسار اعظم کو اپنی عقیدت پیش کرنے کیلئے ٹوٹ پڑے۔ نماز جمعہ کے بعد خاکسار اعظم اپنے مخصوص وقار و جلال کے ساتھ خطاب دینے کیلئے کھڑے ہوئے، انہوں نے غلامی میں ماری ہوئی، افلاس سے دبکی ہوئی، بھوک اور دکھ سے بیہوش، مایوسی اور شکست سے چور اور بستر مرض پر پڑی ہوئی قوم کو دوا کا نیا ڈوز پیش کیا۔ اور بنگال کی زریں خدمات پر تبصرہ کرتے ہوئے آنے والے قافلہ کو حسب ذیل الفاظ میں پیام تحسین دیا:۔

"کراہت کے باوجود تمہاری طرف سے دوا کی مقبولیت کا ایک نیا نتیجہ یہ ہے۔ کہ بنگال کے دکھ کو دیکھ کر یا کھنیو خاکسار سب دنیادی دھندوں کو چھوڑ کر انسانی جانیں بچانے کیلئے

بنگال پہنچ جاتے ہیں۔ پانچسو کا حکم دیا گیا تھا۔ مجھے یقین ہے اگر پانچہزار کا دیا جاتا، پانچ ہزار ہی پہنچ جاتے۔ نہیں بلکہ دہزار کا حکم دیا گیا تھا کہ اگلے دن حکومت بنگال نے اپنا معاہدہ منسوخ کر دیا۔ ان نیک عمل بندوں میں بیشتر تعداد مسلمانوں کی تھی۔ مگر برادر اقوام کے لوگ بھی خوب شامل تھے۔ اور نیکی کے اس پھیلاؤ میں وہ نہ صرف آخر تک سرگرم رہے بلکہ روحانیت اور مذہب کے نئے چسکے سے سرشار ہو کر واپس آئے اور اب تک اپنے اپنے مذہب اور دھرم میں نئی قوت دیکھ رہے ہیں۔ ان میں امیر و غریب، عالم و جاہل، کوٹ پتلون والے اور تہمد پوش چھوٹے اور بڑے، جوان اور بوڑھے، بلکہ انتہا بوڑھے، الغرض ہر قطع کے لوگ شامل تھے۔ دو سو برس کی مسلسل غلامی، اور ساٹھ برس کی مسلسل سیاسی شطرنج بازی اور پیشہ ور لیڈری کے بعد ہرگز امید نہ ہو سکتی تھی۔ کہ ایک غلام، ذلیل اور محکوم ملک کے افراد اس قدر بلند اخلاق کے مالک ہوں گے۔ کہ وہ انسانی ہمدردی کے بلند سے بلند معیار پر پورے اتر سکیں گے۔ مگر کاغذی ریزولیشنوں، چندہ جمع کرنے کی رنگ رلیوں، لفظی ہمدردیوں، اخباری شور و شر، اور تری آہوں اور زبانی واویلاؤں کی تنہا حقیقت ہیں جس کا سلیقہ غلام ملک کو دو سو برس میں سکھلایا گیا تھا، یہ عمل کہ انسان انسان کی جان، صدہا میل دور پہنچ کر بچائے اور روحانیت کی آسمان توڑ طاقت حاصل کرتا جائے۔ وہ سوا گز نیزے پر سو رج تھا کہ اس کی چکاچوند کو حکومت وقت چند لمحوں کے لئے بھی برداشت نہ کر سکی۔ حکومت کو یقین تھا کہ ذلیل غربت سے جان دینے یا کسی کی جان بچانے کی توقع رکھنا مجذوب کی بڑ ہے۔ یہ کام صرف زندہ قومیں کر سکتی ہیں، خود حکومت بنگال نے ایک سے زیادہ مرتبہ ہمارے آدمیوں کو کہا کہ نہ ایک بنگالی بنگال چھوڑنے پر رضامند ہوگا۔ اور نہ ایک خاکسار بنگال پہنچ سکے گا۔ اس لئے تمہاری تجویز بے فائدہ ہے۔ مگر حکومت کا منشا یہ تھا کہ خاکسار سپاہی کے متعلق میرے اندازے کو غلط ثابت کر کے خاکسار تحریک کے وقار بلکہ اس کی ہستی کو ہمیشہ کے لئے ملیا میٹ کر دے۔ حکومت نے جب دیکھا کہ اس کے دونوں اندازے غلط نکلے اور فاقہ زدہ لوگ

ہزاروں کی تعداد میں لے جائے گئے ہیں۔ تو اس خوف سے کہ مبادا ہندوستان کے ذلیل باشندوں میں زندہ قوم کا اخلاق پیدا ہو جائے۔ اپنا لکھا ہوا معاہدہ ایک دم توڑ دیا۔ ایک نیا نتیجہ یہ ہے کہ روحانیت سے بھرے ہوئے انسانوں نے جب دیکھا کہ حکومت نیکیوں کو روکتی ہے تو اس سے اور بھڑک اٹھے۔ عام خیال اب تک یہ ہے کہ حکومت کو کسی کے نیک کام سے کیا چڑ ہے۔ اگر کوئی شخص دس ہزار دفعہ دن میں نیکی کرتا ہے۔ تو حکومت اس سے کیوں الجھے؟ یا دس ہزار بنگالی موت کے منہ سے بچالئے جائیں تو حکومت کا کیا نقصان ہے، بلکہ فائدہ ہے۔ عام رائے تھی کہ حکومت صرف برائیوں کی مخالفت کرتی ہے۔ کسی اپنی راہ چلنے والوں کو نہیں چھیڑتی، نہیں بلکہ شروع شروع میں حکومت بنگال نے خاکساروں کی یہ تجویز منظور کر کے کہ تم بنگال سے فاقہ زدوں کو کنبہ بہ کنبہ بچاؤ۔ ہم انہیں اور ان کے لے جانے والوں کو ریل کا کرایہ بلکہ سفر خرچ بھی دیں گے۔ خلافِ عادت یہ تخیل پیدا کر دیا تھا کہ حکومتیں سیاسی چالبازیوں کے ماسوا کبھی کبھی روحانی نیکیاں بھی کر لیا کرتی ہیں۔ چند دنوں کے بعد جب حکومت کو خاکسار تحریک کے اس عمل میں خطرناک قوت نظر آئی۔ تو حکم دے دیا کہ "فاقہ کشوں کو لے جانا بند کر دو۔" جو کچھ تم کو لکھ کر دیا وہ منسوخ ہے۔ فاقہ زدوں کو جو ابھی نہیں بھیجے، ہمیں دے دو۔ تاکہ جہاں سے تم لائے تھے۔ وہیں مرنے کیلئے واپس کر دئے جائیں۔ کیمپ کو بند کر دو۔ ورنہ پولیس کی سنگینوں سے تمہیں منتشر کر دیا جائیگا۔ ہم تمہارا واپسی کا کرایہ ریل بھی نہیں دیں گے۔ کیوں کہ ہم نے تمہیں بلایا ہی نہ تھا۔ وغیرہ وغیرہ۔"

ہاں جب حکومت نے نیکی پر یہ قدغن بٹھا دیا تو خاکسار سپاہی کی روحانیت کی رگ جوش میں آئی، موت کے ڈھانچوں کو موت کے منہ میں چھوڑ دینے کی دہشت جو ہزارہا لکھو کھا کی تعداد میں بنگال میں سسک رہے تھے، خاکسار سپاہی کے تھکے ہوئے بلکہ آزردہ جسم میں ایک نئی اور حیرت انگیز زندگی کی لہر دوڑا دی۔ آسمان کی طرف تک کر وہ پھر اٹھا

اور ارادہ کرلیا کہ اگر اور کچھ نہیں کر سکتا تو کلکتہ سے لاہور تک کی دو ہزار میل زمین کو اپنے
پاؤں کی ٹھوکروں سے روند کر ثابت کردوں گا کہ یہ زمین خدا والوں کی ہو کر رہے گی شیطان
والوں کی اس زمین پر حکومت کی میعاد ختم ہو چکی ہے ۔۔۔ انگریزوں نے دیکھ لو، کیا زندگی
پیدا کردی تھی لیکن نیکی پر رکاوٹ نے وہ زندگی در زندگی پیدا کردی کہ اس کے سامنے
رستم اور افراسیاب کے تمام افسانے ماند ہو کر رہ گئے ۔

# خاکسار عمر قیدیوں کا موت کا روزہ

## علامہ مشرقی کے ہوم ممبر و ممبران اسمبلی کو تار

لاہور ۳ مارچ۔ حکومت ہند کی معاہدہ شکنی کے خلاف احتجاج کرتے ہوئے یکم مارچ ۱۹۴۴ء سے موت کا روزہ رکھ لیا ہے اور فیصلہ کر لیا ہے کہ یا تو حکومت ہند کو ایفائے عہد پر مجبور کر دیں گے اور یا پھر اس راہ میں اپنی جانیں دے دیں گے۔

خاکسار اعظم حضرت علامہ مشرقی نے اس جگر پاش خبر کے سنتے ہی حسب ذیل اشخاص کو تار ارسال کئے۔ ہز ایکسیلنسی وائسرائے، سر ریجنالڈ میکسول ہوم ممبر، سر سلطان احمد انفارمیشن ممبر، سر جوگندر سنگھ ممبر محکمہ تعلیم، قائداعظم مسٹر جناح، آنریبل راجہ محمود آباد، سر رچرڈ ٹاٹنہیم۔ آنریبل محمد احمد کاظمی، آنریبل سید رضا علی۔ ڈاکٹر سر ضیاءالدین، سردار سنت سنگھ ایم ایل اے۔ مولانا ظفر علی خان ایم ایل اے، سیٹھ یوسف ہارون ایم۔ ایل اے۔ سر عبدالحلیم غزنوی، خان بہادر شیخ فضل حق پراچہ۔ آنریبل اللہ نواز خان۔

تار کا مضمون حسب ذیل تھا:۔

"مجھے آج ہی لاہور سنٹرل جیل سے یہ دل کو ٹکڑے ٹکڑے کر دینے والی خبر ملی ہے کہ خاکسار عمر قیدیوں نے اپنی رہائی کی خاطر یکم مارچ سے اس وقت تک روزہ رکھنے کا تہیہ کر لیا ہے۔ جب تک کہ وہ رہا نہ ہو جائیں۔ یا موت نہ آ جائے۔ حکومت ہند نے میرے ساتھ تحریری وعدہ اس امر کا کیا تھا۔ کہ اگر میں اپنا ارادہ چھوڑ دوں۔ تو غیر مشتبہ قیدیوں کو رہا کر دیا جائیگا۔ اس وعدہ کو دو برس سے زیادہ گذر چکے ہیں لیکن حکومت میری آٹھ درخواستوں کے باوجود ٹال مٹول کرتی رہی۔ آج اطلاع ملی ہے کہ بادشاہ گل بہادر اور کرم الدین بہادر کی حالت نہایت نازک ہے۔ ادھر اجمیر کے باوہ خاکسار اس جرم میں قید کر دیئے گئے ہیں کہ وہ باجماعت نماز خاکساروں کے نافذ شدہ احکام کے ماتحت ادا کر رہے تھے اور یہ اس امر کے باوجود ہوا ہے کہ اس کو خاکساروں کی نماز باجماعت پر کوئی اعتراض نہیں۔ حالت نازک ہو چکی ہے اور میں آپ سے درخواست کرتا ہوں کہ حکومت کو کہا جائے کہ ان قیدیوں کو رہا کر دیا جائے

# علامہ مشرقی اور مسٹر جناح میں خط و کتابت

لاہور۔ ۱۸ مارچ ۱۹۴۴ء مسٹر جناح صدر آل انڈیا مسلم لیگ کے لاہور پہنچنے پر علامہ مشرقی نے انہیں حسب ذیل خط لکھا :-

میرے پیارے جناح !

مجھے ابھی چند منٹ ہوئے خبر ملی کہ آپ کسی تقریب کے سلسلہ میں اس وقت لاہور میں ہیں پچھلے کئی ماہ کے واقعات کی وجہ سے آپ نے مسلم لیگ اور خاکساروں میں افتراق پیدا کرنے کی سعی کی ہے اور مجھے ابھی معلوم کرنا ہے کہ اس افتراق کا میں مجرم ہوں یا آپ ؟ میرا یقین ہے کہ اس نازک وقت میں لازم ہے کہ مسلمان اور ہندو پاکستان اور آزادی ہند کے حصول کے لئے آپس میں کوئی سمجھوتہ کر لیں۔ لیکن آپ اپنی تندی کی وجہ سے یہ قیمتی وقت مایوسی اور بے عملی کے ماحول میں ضائع کر رہے ہیں۔ اگر آپ مجھے اس کا قائل کر سکتے ہیں تو میں تیار رہوں۔ کوئٹہ کے خاکساروں کو آپ نے کہا تھا کہ اگر جناح غلطی پر ہے تو مشرقی کو چاہیئے کہ اُسے لکھے۔ میں نے آپ کو بار بار لکھا اور پھر اب لکھتا ہوں کہ آپ اچھرہ میں آکر مجھ سے ملیں تو میں خوش ہوں گا۔ لیکن اگر میری عاجزانہ درخواست آپ کے موافق نہیں تو میں ہرگز اپنی ہتک نہیں سمجھتا کہ آپ کے پاس آؤں۔ مہربانی کر کے حامل رقعہ کو جواب دیں کیونکہ ہمارا کسی سمجھوتہ پر آجانا ضروری ہے۔ امید ہے کہ آپ خوش و خرم ہوں گے۔

آپ کا صادق :- عنایت اللہ خان

## مسٹر جناح کا جواب

۱۹ مارچ

پیارے عنایت اللہ خان !

جناب کا مکتوب گرامی مورخہ ۱۸ مارچ مجھے کل رات دیر سے ملا۔ مجھے یہ دیکھ کر فی الحقیقت

سخت افسوس ہوا کہ آپ نے مجھے خاکساروں اور مسلم لیگ کے درمیان وجہ اختلاف پیدا کرنے
کا مجرم ٹھہرایا ہے۔ اس کے علاوہ آپ مجھے یہ بھی سنا رہے ہیں بلکہ مجھ پر یہ فقرہ کس رہے ہیں کہ
میں بقول آپ کے مغضوب الغضب ہو کر اس بات پر تل گیا ہوں کہ ہندوؤں اور مسلمانوں کا سمجھوتہ
کسی صورت میں نہ ہونے دوں۔ یہ الزام جو آپ میرے خلاف تراش رہے ہیں بالکل غیر صحیح ہے
اور اس میں صداقت کا کوئی شائبہ بھی موجود نہیں۔ آپ کو لازماً اس حقیقت سے آگاہ رہنا
چاہیئے کہ ایسے الزام عائد کرنے کے معاملے میں آپ قطعاً حق بجانب نہیں ہیں۔ میں کئی
تقریریں کر چکا ہوں اور میرے کئی بیانات اخباروں میں شائع ہو چکے ہیں۔ ان بیانوں اور
تقریروں میں میں نے اپنی حیثیت بالکل واضح کر دی ہے۔ تاہم آپ کا ارشاد یہ بھی ہے کہ
اگر دلائل و براہین پیش کئے جائیں تو آپ قائل ہو جائیں گے۔ کیا میں جناب کی توجہ اس امر واقعہ
کی طرف متوجہ کرا سکتا ہوں کہ آل انڈیا مسلم لیگ ایک مجلس عمل مقرر کر چکی ہے، جسے مسلم لیگ
کی تنظیم کے معاملہ میں تمام اختیارات حاصل ہیں۔ میری استدعا جناب سے یہ ہے کہ آپ اس
مجلس عمل کے صدر نواب اسمٰعیل خان سے نامہ و پیام کیجیئے۔ ان کا پتہ یہ ہے :-

"مصطفیٰ کیسل" میرٹھ (یو۔ پی)"

اس مجلس کے داعی نوابزادہ لیاقت علی خان ہیں جن سے نمبر ۸۸ ہارڈنگ ایونیو۔
نئی دہلی کے پتہ پر نامہ و پیام ہو سکتا ہے۔ مسلم لیگ کے یہ دونوں اکابر ان الزامات اور مفتریات
سے بالکل پاک ہیں، جو آپ نے اس خط میں، جس کے جواب میں یہ خط لکھا جا رہا ہے، مجھ پر
عائد کئے ہیں۔ اور جو اس سے پہلے آپ اپنی تحریروں اور بیانوں میں، جو اخبارات میں شائع
ہوئے مجھ پر لگا چکے ہیں۔ مجھے توقع ہے کہ وہ آپ کو اس فضا میں اس حقیقت کا قائل کر
دیں گے کہ مسلم لیگ کی حکمت عملی، اس کے اصول اور پروگرام، اسلامی ہندوستان کے بہترین
مفاد کے کفیل ہیں۔ مجھے اطلاع ملی ہے کہ مجلس عمل کامل و مکمل حیثیت سے ۲۵ مارچ کو اپنا
اجلاس دہلی میں منعقد کر رہی ہے۔

میں یہ دیکھ چکا ہوں کہ آپ نے اپنا مراسلہ مجھے آگاہ کئے بغیر اخبارات میں شائع کرا دیا ہے۔ اس لئے میں بھی اپنے اس خط کو حوالہ جرائد کئے دیتا ہوں۔ فقط

جناب کا مخلص

(دستخط) محمد علی جناح

# علامہ مشرقی کا جواب الجواب

ادارہ علیہ ہندیہ۔ اچھرہ لاہور

میرے پیارے جناح!

میری کل رات کی چٹھی کا جواب جو مجھے ۱۶ گھنٹہ کے وقفہ سے پہنچا ہے، کم از کم اس بات کو طے کر دیتا ہے کہ ہندوؤں اور مسلمانوں میں سمجھوتہ کی غرض سے آپ سے ملاقات نہ کرنے، بلکہ خود مسلمانوں کے درمیان اتحاد پیدا کرنے کی غرض سے آپ سے ملاقات نہ کرنے کا مجرم میں نہیں ہوں۔ اسی بناء پر میرا پچھلے خط میں یہ دعوےٰ کہ آپ نے مسلم لیگ اور خاکساروں میں افتراق پیدا کرنے کی سعی کی ہے، ثابت ہو گیا ہے۔ آپ نے ملاقات سے انکار کر کے اپنے آپ کو جس مشکل پوزیشن میں پھنسا لیا ہے، از راہِ نوازش اس پر نظرِ ثانی کریں۔ میں آپ کو یقین دلاتا ہوں کہ خاکسار باوجود ان تمام باتوں کے جو گذر چکی ہیں مسلم لیگ کے خلاف ہرگز نہیں۔ مجلس عمل کی طرف آپ کا یہ اشارہ کہ اسے مسلم لیگ کے منظم کرنے کے اختیار دے گئے ہیں، نہایت دلچسپ ہے، کیونکہ آپ مسلم لیگ کو ابھی تک غیر منظم جماعت سمجھتے ہیں۔ میں آپ کو یقین دلاتا ہوں کہ مسلم لیگ کے غیر منظم ہونے کی وجہ محض آپ کی بے عملی اور مایوسی ہے۔ نیز اگر اس بات کے کہنے کی مجھے اجازت دی جائے تو ان امید افزا جذبات کی وجہ سے ہے جو آپ عوام الناس میں نمائش کرنے کے وقت بھڑکایا کرتے ہیں، اور بلند بانگ دعوے کرتے ہیں۔ میں مؤدبانہ طور پر آپ کو یقین دلاتا ہوں کہ مسلمانان ہند ان تمام باتوں سے اب بیزار ہو چکے ہیں۔

میں نے آپ سے درخواست کی ہے کہ ملاقات کرنے کے بارے میں آپ اپنے فیصلہ پر نظرثانی کریں۔ میں اقرار کرتا ہوں کہ اگر آپ میدان عمل میں کود پڑے تو میں آپ کا ایک ماتحت نائب ہوں گا۔ مجالس عمل جس کی طرف آپ نے مجھے متوجہ کیا ہے میں ضرور اپنی بہترین توجہ مبذول کروں گا بشرطیکہ وہ کوئی عمل یا ایکشن کرے۔

آخری کلام کے طور پر میں صرف یہ کہتا ہوں کہ اگر آپ نے بحیثیت قائداعظم مسلمانان ہند، ہندو مسلم سمجھوتہ اور مسلمانوں کے لئے پاکستان حاصل کرنے کیلئے کوئی اصولی عمل ظاہر نہ کیا۔ تو میں اس نتیجہ پر مجبور ہو جاؤں گا۔ کہ ہندوستان کے مسلمان آپ سے علیحدہ ہو جائیں اور اپنی قسمت آزمائی کسی اور جگہ کریں۔ امید کرتا ہوں کہ اس خط کا جواب جلدی ملے گا۔

میں ہوں آپ کا صادق

عنایت اللہ خان

# مسٹر گاندھی کی رہائی پر علامہ مشرقی کا گاندھی جی کو تار

## اور مسٹر جناح کو خط

۱۶ مئی ۱۹۴۴ء گاندھی جی کو تار

مہاتما گاندھی پونہ

آپ کی رہائی خوشگوار ہے، میں جلد صحت یاب ہونے کی دعا کرتا ہوں۔ قائداعظم جناح سے میں نے درخواست کی ہے کہ وہ آپ کی پچھلے سال کی درخواست کے جواب میں آپ سے جلد از جلد ملے۔ اگر ضرورت ہوئی تو میں بھی ان کے ساتھ آنے کو تیار ہوں۔ مہربانی کر کے اطلاع دیں کہ آپ کی صحت ملاقات کی اجازت دیتی ہے؟

مخلص:۔

عنایت اللہ خان

# گاندھی جی کا علّامہ کو شکریہ کا تار

لاہور ۱۵ مئی - مہاتما گاندھی نے آج ایک نہایت مخلصانہ شکریہ کا تار علّامہ مشرقی کے ۱۱ مئی کے تار کے جواب میں دیا ہے جس میں تبلایا گیا تھا کہ قائد اعظم جناح سے کہا گیا ہے کہ وہ مہاتما گاندھی کی پچھلے سال کی دعوت کے سلسلے میں اُن سے ملاقات کرے - مہاتما گاندھی نے علّامہ مشرقی کا ان کی رہائی پر خوشی کا شکریہ ادا کرتے ہوئے لکھا ہے - کہ وہ انتہائی بیماری اور نقاہت کی وجہ سے چل پھر نہیں سکتے اور نہ ہی کسی اہم سیاسی بات چیت کے قابل ہیں - لیکن امید ہے کہ وہ بہت جلد رو بصحت ہو جائیں گے - اپنی پچھلے سال کی عرضداشت کے سلسلے میں جو انہوں نے مسٹر جناح سے کی، وہ اس کا اعادہ کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ یہ دعوت بدستور قائم ہے اور رو بصحت ہونے پر وہ ہندو مسلم سمجھوتہ کے متعلق گفتگو کرنے کو تیار رہیں - اگلے چند ہفتوں کے اندر اندر خاکسار حلقوں میں اس امر کے متعلق سرگرم امیدیں ہیں کہ سیاسی حالات نہایت اہم اور دلچسپ صورت اختیار کر رہے ہیں - بالخصوص اس وجہ سے کہ علّامہ مشرقی نے بعض چیدہ خاکسار افسران کو بذریعہ تار ملاقات کیلئے طلب کیا ہے - کیا عجب کہ علّامہ مشرقی خود کشمیر پہنچ کر مسٹر جناح سے ملاقات کریں تاکہ انہیں مہاتما گاندھی سے ملاقات کرنے پر رضامند کرسکیں - بہر حال جب تک علّامہ مشرقی خاکسار افسران سے ملاقات نہ کرلیں ، پریس وثوق کے ساتھ کچھ نہیں کہہ سکتا -

## مسٹر جناح کو خط

اچھرہ لاہور

۹ جولائی ۱۹۴۴ء

میرے پیارے جناح !

میں آپ کو اپنے ۲۸ اپریل کے خطاب کی، جو شاہی مسجد لاہور میں دیا گیا - ایک نقل بھیج رہا

ہوں۔ کانگریس کے ساتھ اس نازک موقع پر سمجھونہ کرنے کیلئے آپ کو مجبور کرنے کا جو بلغ ترین پروگرام میں نے اس خط میں تجویز کیا ہے، اس کو اسی نقطۂ نظر سے دیکھنے کی آپ سے اپیل کرتا ہوں، کہ مسلمان قوم کو ہمسایہ قوم سے رواداری رکھنے اور تالیفِ قلوب کرنے کے قرآنی حکم ماننے کی مجبوریاں ہیں۔ اور خاکسار مجبور رہے کہ اپنے اصول کو مدِ نظر رکھتے ہوئے مذہب کے احکام کی حفاظت کرے۔ مجھے یقین ہے کہ ٹھنڈے دل سے ان مجبوریوں پر غور کرتے ہوئے آپ مسلم لیگ اور خاکسار تحریک کے ٹکراؤ کی وہ خطرناک صورت پیدا نہ ہونے دیں گے، جس کا اعلان میں نے اپنے خطاب میں کیا ہے، میرے لئے یہ وقت اپنی تمام زندگی میں نہایت ہی بڑا ہوگا۔

جہاتما گاندھی کی رہائی نے اچانک ایک نہایت خوشگوار اور آسان سیاسی حالت پیدا کردی ہے میں انتہائی عاجزی سے درخواست کرتا ہوں کہ اس موقع کو مضبوطی کے ساتھ پکڑ لیں اور اُن سے فوراً سمجھوتہ کی گفتگو شروع کردیں میں نے آج مہاتما گاندھی کو بھی تار دیا ہے اور انتہائی دلچسپی سے آئندہ واقعات اور حالات، نیز آپ کی اُن سے ملاقات کی رضامندی کا انتظار کروں گا۔ چونکہ مہاتما اس وقت بیمار ہے اور بستر پر پڑا ہے۔ آپ کا بیمار پُرسی کے لئے جانا آپ کی انتہائی بلندئ اخلاق کی دلیل ہوگا۔ اور اگر یہ کام بیماری کے دوران میں ہی ہو جائے تو وقار کا سوال بھی نہیں اٹھتا۔ بلکہ مہاتما اس سے پہلے آپ کو ملنے کی دعوت دے ہی چکا ہے۔ اگر میرا جانا ضروری ہو تو میں بھی آپ کے ساتھ جا سکتا ہوں۔"

مخلص:- عنایت اللہ خان

## مسٹر جناح کے نام مسٹر گاندھی کے خط کی اشاعت علامہ مشرقی کا بیان

لاہور ۱۳ مئی ۱۹۴۴ء - قائد اعظم کے نام مہاتما گاندھی کے خط کو اخبارات میں پڑھ کر حضرت علامہ مشرقی نے حسب ذیل بیان اخبارات کو دیا:-

"مہاتما گاندھی کا میرے تار کا جواب نہایت فوری اور مخلصانہ تھا۔ ان کا پچھلے سال

کے دعوتی خط کو فوراً شائع کردینا بھی ان کے اخلاص کو ظاہر کرتا ہے۔ میں خوش ہوں کہ لیگ کے سرکاری اخبار نے اس خط کو شائع کرنے کی دعوت دی تھی۔ اس خط کے شائع ہونے سے ایک خطرناک رکاوٹ دور ہوگئی ہے۔ جس نے مجھے ایک ہفتہ سے پریشان کر رکھا تھا۔ قائداعظم کے اپنے ہاتھوں میں اب وہ دعوت موجود ہے۔ اور مزا یہ ہے کہ انہوں نے سرکاری طور پر اس خط کو حاصل کرنے کی درخواست کی تھی۔ مزید یہ کہ آن گاندھی جی نے اس سے قبل اعلان کر دیا تھا کہ ان کی یہ دعوت بدستور موجود ہے۔"

مہاتما کے خط کے متعلق میں اس بات کا اقرار کرنے پر مجبور ہوں کہ ان کے یہ الفاظ "کہ کیا تم اور میں دونوں مل کر فرقہ وارانہ سمجھوتے کے سوال کو کسی طرح حل نہیں کر سکتے کہ ہندو اور مسلمان دونوں کی تسلی ہو جائے"۔ میرے لئے انتہائی طور پر باعث حیرت تھے۔ مسٹر جناح کی مسٹر گاندھی سے نہ ملنے کی واحد رکاوٹ اس وقت تک تھی کہ مہاتما گاندھی ان سے بحیثیت ہندوؤں کے قائمقام کے ملنے کیلئے تیار نہیں لیکن ان سے بہتر الفاظ جو اوپر لکھے گئے ہیں۔ کیا اس تبدیلی قلب کو ظاہر نہیں کرتے جس کا مطالبہ پچھلے سال سے مسٹر جناح نے مسٹر گاندھی سے کیا تھا۔ تمام ہندوستان کو مسٹر گاندھی کی اس نئی پوزیشن سے جو انہوں نے اختیار کی شکر گذار ہونا چاہیئے۔ چونکہ کانگرس کا رہنما اب صرف یہ چاہتا ہے کہ ہندو دل اور مسلمانوں کے سمجھوتے کے سوال کو اس طریق پر حل کرے۔ کہ دونوں جماعتیں اس کو تسلیم کر لیں مہاتما کے دعوتی خط کے متعلق کسی قسم کا شک کرنا ناممکن ہے اور قائداعظم کیلئے ناممکن ہو گیا ہے کہ ایسی دعوت کو رد کرے"۔

مسٹر جناح نے میری ۹ مئی کی چٹھی کا ابھی تک جواب نہیں دیا۔ اگرچہ انہوں نے ۱۳ مئی کو اس کے پہنچنے کی رسید بھیجدی ہے۔ میں پھر بذریعہ تار درخواست کرنے کو ہوں کہ وہ جلد جواب دے۔ کیونکہ خاکساروں نے پکا ارادہ کر لیا ہے کہ نہ صرف ان دونوں سیاسی رہنماؤں کے درمیان نتیجہ خیز اور انقلاب انگیز ملاقات ہو کر رہے۔ بلکہ ان دونوں کے

درمیان گفتگو کامیاب ہو کر رہے۔ مہاتما اس سے پہلے مجھے تار دے چکا ہے کہ وہ اس قدر بیمار رہے کہ ایک جگہ سے دوسری جگہ نہیں جا سکتا۔ یا سرِ دست کسی اہم معاملہ کے متعلق گفتگو نہیں کر سکتا۔ اور اس وجہ سے لازم ہو جاتا ہے کہ قائداعظم بیمار پُرسی کیلئے جائے تاکہ گفتگو کا دروازہ کھل سکے۔ اور ہندوؤں اور مسلمانوں میں دوستی کی ہوا پیدا ہو۔ مہاتما کے تندرست ہونے کے بعد ضروری ہے کہ ملاقات کا مسئلہ اور پیچیدہ ہو جائے۔ ممکن ہے کہ ان دونوں معزز رہنماؤں کے جھوٹے وقار کا سوال ہی کھڑا ہو جائے۔ اگر چرچل جیسا دشمن ہٹے کٹے سٹالن سے روس جا کر اپنی قوم کی بہتری کے لئے ملاقات کر سکتا ہے تو یقیناً مسٹر جناح بھی ایک بیمار گاندھی سے پاکستان کی خاطر مل سکتا ہے۔ جس کا کہ وہ اتنی مدت سے ڈھنڈورا پیٹ رہا ہے"۔

میں قائداعظم سے ایک اور اپیل عوام کو گواہ بنا کر کرتا ہوں کہ وہ کشمیر کی چھٹیوں سے فوراً اتریں تاکہ ہندوستان کی قسمت کا فیصلہ جلد از جلد ہو۔ کیونکہ مجھے یقین ہے کہ اگر اس نازک وقت بے عملی اور مایوسی کا اظہار کیا گیا تو پاکستان کے نہ ملنے پر مسلمان بے حد طیش میں آ جائیں گے۔ ہندوؤں اور مسلمانوں میں سمجھوتہ کا ہونا ہر نسبت پر ضروری ہے اور خاکساروں نے پختہ ارادہ کر لیا ہے کہ یہ سمجھوتہ ہو کر رہیگا۔"

## خاکسارِ اعظم علامہ المشرقی کا قائداعظم جناح کو مصالحانہ خط

## "خاکساروں کے دستے آپکے سمجھوتہ کو کامیاب بنانے کیلئے بمبئی پہنچینگے"

ادارہ علیہ ہندیہ اچھرہ لاہور

۳۰ رجولائی ۱۹۴۴ء

میرے پیارے جناح!

پچھلے چند ہفتوں کے صبر اور انتظار کے بعد جبکہ میں نے آخری خط لکھا تھا میں انتہائی

طور پر مخلصانہ قدر و قیمت کا اظہار کرتا ہوں کہ آپ ہندوستان کی قسمت کو بہتر بنانے کے لئے، خواہ وہ کتنی ہی کم کیوں نہ ہو، میدان میں نکلے ہیں۔ میں آپ کو جیسا کہ پہلے بھی لکھ چکا ہوں، یقین دلاتا ہوں کہ میں اور اس سرزمین کا ہر خاکسار حصول پاکستان اور بطور نتیجہ ہندوستان کی آزادی کے لئے آپ کے ساتھ پورے خلوص اور وفاداری سے کام کرے گا۔

میں اب سوچ سمجھ کر آپ سے اپنے ان سخت اور ناخوشگوار الفاظ کی معافی چاہتا ہوں جو میں نے آپ کے خلاف تقریروں اور خطوط میں استعمال کئے کیونکہ میں آپ کے کل کے راولپنڈی کے ان الفاظ سے بے حد خوش ہوا ہوں کہ آپ نہ صرف ہندوستان کے دس کروڑ مسلمانوں بلکہ تیس کروڑ غیر مسلموں کی آزادی کے لئے بھی لڑ رہے ہیں۔ میں صرف اس قدر کہہ سکتا ہوں کہ آپ کے یہ الفاظ ان انتہائی طور پر اہم گفتگوؤں میں جو ہونے والی ہیں۔ نمایاں طور پر اس امر کے ضامن رہیں گے کہ آپ کو تمام ہندوستان کے ساتھ سچا خلوص ہے۔

مہاتما گاندھی بھی اپنے اس صاف اور جرأت آمیز خط کیلئے جو کہ اس نے آپ کو لکھا ہے، کم قابل مبارکباد نہیں۔ اور میں انہیں بھی ایک مخلصانہ شکریہ کا تار آج ارسال کر رہا ہوں۔ آپ صاحبان کے اقدامات نے اس مکدر فضا کو جو موجود تھی، بہت ہی صاف کر دیا ہے اور میں آپ کو یقین دلاتا ہوں کہ ہندو اور مسلمان سمجھوتہ کے لئے پہلے کبھی اس قدر تیار نہیں ہوا۔ جیسا کہ اب ہے۔ میں نے سابق وزیر اعظم مدراس کے فارمولے کے متعلق کچھ کہنے سے اس لئے گریز کیا ہے کہ آپ خاموش تھے۔ لیکن ہم خاکسار ان گفتگوؤں کو جو آپ سے گاندھی جی کی ہوں گی۔ کامیاب نتیجہ تک پہنچانے کے لئے، جس کی خواہش ہندوستان کے ایک ایک فرد میں ہے۔ کوئی دقیقہ فروگذاشت نہیں کریں گے۔ خدا آپ کے اور مہاتما کے ساتھ ہو۔

ہندوستان کی تاریخ کے اس نازک مرحلہ پر میں خاکساروں کے ایک دستہ کو

بمبئی بھیجنے کی تجویز کر رہا ہوں۔ اور اگر ممکن ہوا تو خود بھی بمبئی پہنچ کر آپ سے اور مہاتما سے ہاتھ جوڑ کر استدعا کروں گا کہ آپ دونوں کسی ایسے مناسب سمجھوتے پر پہنچیں، جو فریقین کے لئے باعثِ تسلی ہو۔ ایسی عمدہ ابتداء کے بعد جو آپ دونوں صاحبان نے کی ہے۔ یہ سمجھوتہ بلاشبہ ہو کر رہے گا اور یہ کہ آپ اور مہاتما گاندھی اس بات کی انتہائی قدر کریں گے کہ ان گفتگوؤں کے وقت ہندو اور مسلم خاکساروں کا ایک دستہ بمبئی میں موجود رہے۔ اسی مضمون کا خط مہاتما گاندھی کو بھی لکھ رہا ہوں اور نہایت مخلصانہ اور عمدہ ترین خواہشات کے بعد اس خط کو ختم کرتا ہوں۔

آپ کا مخلص :-

عنایت اللہ خان

# پانچ ہزار خاکساروں کا بمبئی میں طوفانی داخلہ

خاکسار اعظم کے فولادی عزم اور اُن کی تین سال کی بے پناہ اور مسلسل کوششوں سے آخر وہ دن آگیا جبکہ کشمیر کی پُرفضا چوٹیوں سے قائد اعظم مسٹر جناح نے اپنے ایک اخباری بیان میں گاندھی جی سے ملاقات پر آمادگی کا اظہار کر دیا۔ اس بیان کا تمام محب وطن حلقوں میں پرجوش خیر مقدم کیا گیا۔ اور آخر یہ طے ہو گیا کہ ہر دو رہنماؤں کے مذاکرات مالا بار ہل بمبئی پر مسٹر جناح کے بنگلہ میں ۱۹ اگست ۱۹۴۴ء کو شروع ہوں۔ ہندو مہا سبھا اور اکالی سکھ اس ملاقات کے خلاف تھے۔ انہوں نے اس کی مخالفت میں شور مچانا شروع کر دیا اور اس موقع پر ملاقات کو ناکام بنانے کے لئے مخالفانہ مظاہروں کی تیاریاں بھی ہونے لگیں۔ خاکسار اعظم نے اس نازک موقع پر تمام موانعات کو تہ و برہم کرنے اور ہر دو رہنماؤں کے مذاکرات کے حق میں فضا کو انتہائی طور پر سازگار بنانے کا فیصلہ کر لیا۔ پانچ ہزار خاکساروں کو آناً فاناً بمبئی پہنچنے کے احکام صادر ہو گئے اور دیکھتے ہی دیکھتے بمبئی میں خاکسار دستوں کا طوفانی داخلہ شروع ہو گیا۔ تین چار دن کے اندر اندر ۱۸ اگست تک ہزارہا خاکسار خاکی وردیوں میں ملبوس، رومال و منقال سروں پر باندھے بغلوں میں حمائلیں لٹکائے بمبئی کے بازاروں میں ہر طرف نظر آنے لگے۔ بڑھتی ہوئی تعداد کے پیش نظر ڈاکٹر رفیق قائم مقام ادارہ علیہ کو خاکسار دستوں کی مزید آمد کو روکنے کیلئے حضرت قائد تحریک سے بذریعہ تار درخواست کرنا پڑی۔

۱۷ اگست کو محترم مسٹر جناح یکایک "سیاسی طور پر" بیمار ہو گئے۔ گاندھی جی کو بذریعہ تار مطلع کر دیا گیا۔ اور یہ ملاقات جس پر ایک دنیا کی نگاہیں لگی ہوئی تھیں۔ پھر غیر معین عرصہ کیلئے ملتوی ہو گئی۔ خاکساروں نے بمبئی میں اپنا کام شروع کر دیا۔ خدمت خلق کے لازوال نقوش بمبئی کی سرزمین پر ثبت ہونے لگے۔ ۱۸ اگست کو جمعہ تھا۔ سالار اول کے حکم پر ہزاروں خاکسار

نے بمبئی کی جامع مسجد میں نماز جمعہ ادا کی اور نماز کے بعد مولوی علی احمد جان نے تقریر کرتے ہوئے مسٹر جناح کی علالت پر اظہار افسوس کیا اور اُن کی صحت کے لیئے دعا کی اپیل کی ہزاروں ہاتھ دعا کیلئے اُٹھے اور خاکساروں اور پبلک نے مل کر اخلاص قلب کیساتھ مسٹر جناح کی صحت اور ملاقات کی کامیابی کیلئے دعا مانگی۔

# خاکساروں کی بمبئی میں سرگرمیاں

## انجمن خدام القرآن کے جلسہ میں شرکت

۱۹ اور ۲۰ اگست کی درمیانی شب کو انجمن خدام القرآن کے جلسہ میں محترم میاں نور محمد کربلائی سالار ناظم اجانب ہند کی قیادت میں خاکسار دستوں نے رات کے دس بجے سے چار بجے تک خدمت خلق سر انجام دی اور انجمن مذکور کے مجوزہ پروگرام کے بعد سالار ناظم نے مسلسل ایک گھنٹہ تک ہندو مسلم اتحاد پر ایک پر اثر خطاب دینی خلافت کی روشنی میں دیا — حاضرین انتہائی متاثر ہوئے اور سب نے یالمسلم اور محترم سید رجب علی صدر انجمن اور محترم رضا حسین سیکرٹری انجمن ہذا نے بالخصوص اپنے تعاون کا یقین دلایا۔

## ایڈیٹر سماچار سے ملاقات

۲۱ اگست کو خاکساروں کا ایک دستہ بمبئی کے مشہور اخبار سماچار کے ایڈیٹر اور عملہ سے ملاقی ہوا اور ان پر خاکسار تحریک کے مقاصد اور خاکسار جیوش کی بمبئی میں آمد کی غرض واضح کی۔ ایڈیٹر مذکور اور اُن کے عملہ نے خاکساروں کے ہندو مسلم سمجھوتہ کے مقاصد سے گہری ہمدردی کا اظہار کیا اور اپنی صحافتی امداد کا پورا پورا یقین دلایا۔

## سٹوڈنٹ یونین کی دعوت

۲۱ اگست صدر سٹوڈنٹس یونین بمبئی کی دعوت پر محترم کربلائی نے طلباء کے ایک بڑے مجمع میں

مذہب اور سیاست پر ایک پُر اثر خطاب دیا۔ خاکسار تحریک کے مذہبی اور اصلاحی پہلو پر روشنی ڈالتے ہوئے آپ نے کہا کہ اگر ایشیا کی غلام قومیں یورپ کے غلامی کے چنگل سے رہا ہونا چاہتی ہیں۔ تو اس کے لئے ایک ہی راستہ کھلا ہے اور وہ یہ کہ مغرب کی شیطانی سیاست کو چھوڑ کر اپنے اپنے مذہب پر پھر مضبوطی سے قائم ہو جائیں۔ محترم کربلائی نے آخر میں طلباء سے اپیل کی کہ گاندھی جناح ملاقات کی کامیابی کے لئے خاکسار کیمپ کی امداد کریں۔

سالار ناظم کی تائید میں یونین کے کئی معزز ارکان نے تقریریں کیں اور خاکساروں کے مقاصد پر خراج تحسین پیش کرتے ہوئے سرگرم تعاون اور امداد کا وعدہ فرمایا۔

## قائداعظم اور خاکساروں کی سلامی

بمبئی۔ ۲۲ اگست۔ آج شام محترم سالار اوّل بمبئی کیمپ کے حکم پر دو خاکسار افسران نے مسٹر جناح کے بنگلے پر ٹیلیفون کیا۔ ٹیلیفون پر ایک پارسی نوجوان "لوبھو" نامی آیا جس نے اپنے آپ کو مسٹر جناح کا پرائیویٹ سیکرٹری ظاہر کیا۔ افسران تحریک نے کہا کہ خاکسار کیمپ قائداعظم کے صحت یاب ہونے کی خوشی میں سلامی پیش کرنا چاہتا ہے۔ مسٹر لوبھو نے کہا آپ کل ٹیلیفون کریں۔ دوسرے روز پھر ٹیلیفون کیا گیا تو جواب ملا کہ قائداعظم خاکسار مجاہدوں کی سلامی لینے سے انکار کرتے ہیں ؎

کریگی غریبوں سے اے شاہ خوباں
تغافل تیری شہر یاری کہاں تک

## ڈلائل روڈ کی مسجد میں سالار منزل کا خطاب

۲۵ اگست۔ نماز جمعہ کے بعد محترم عبدالصمد سراج الدین سالار منزل بمبئی کیمپ نے جامع مسجد ڈلائل روڈ میں خاکساروں اور عامۃ المسلمین کو خطاب دیا اور قرآن پاک کی روشنی میں خاکسار تحریک کی جدوجہد پر ڈیڑھ گھنٹہ تبصرہ فرمایا۔

## مسجد نواب میں نائب سالار نشر و اشاعت کی تقریر

۲۴ اگست۔ نماز عشا کے بعد محترم صفدر سلیمی

سالارِ نشر و اشاعت خاکسار کیمپ نے "فرض اوّل کی عسکری نماز" پر مسلمانوں اور خاکسار مجاہدوں کے اجتماع کو ایک گھنٹہ تک مخاطب کیا اور فرض اوّل کی عسکری نماز کے جہانگیر نتائج کی وضاحت کی۔

## جامع مسجد میں رئیس فاطمی کی تقریر

۲۵ ر اگست۔ بعد نماز جمعہ مسجد کے باہر چوک میں محترم رئیس فاطمی نے مسلمانوں کے اجتماع عظیم کو ایک پُر جوش خطاب دیا اور خاکسار سپاہی کی عظیم الشان قربانیوں پر تبصرہ کیا۔

## خاکسار تحریک مرہٹوں کی نظر میں

بمبئی۔ ۲۴ ر اگست۔ سالارِ اعظم بابُ المساوات ہند میاں نور محمد کربلائی نے مرہٹوں کے لیڈر اور شری فوجی مندر کے پریذیڈنٹ شری دھرم کشال سے اُن کی دعوت پر ملاقات کی اور انہیں خاکسار تحریک کے مقاصد اور خاکساروں کی بمبئی میں آمد کی غرض سے آشنا کیا۔ پریذیڈنٹ صاحب ہندو اور سکھ خاکساروں کی سپاہیانہ سپرٹ کو دیکھ کر بہت خوش ہوئے اور خاکساروں کی سلامی قبول کرتے ہوئے اظہارِ مسرت کیا۔

## محترم مسٹر کھیر وزیر اعظم بمبئی سے ملاقات

بمبئی۔ ۲۴ ر اگست۔ مرکزی افسران کے ایک جیش نے حسب پروگرام مسٹر کھیر وزیر اعظم بمبئی سے ان کے بنگلہ پر ملاقات کی اور دو گھنٹہ تک ہندو مسلم اتحاد کے مسئلہ پر خیال آرائی ہوتی رہی۔ سالارِ جیش نے محترم وزیر اعظم کے ایک سوال کے جواب میں فرمایا کہ خاکسار تحریک کے نزدیک آزادی کے حصول کیلئے مارشل سپرٹ کا ہونا ضروری ہے۔ خاکسار تحریک ہندو اور سکھ خاکساروں میں فوجی روح پیدا کر کے ان کو مسلمان خاکساروں کے دوش بدوش آزادی کی جنگ لڑنے والے سچے سپاہی بنا رہی ہے۔ محترم مسٹر کھیر نے اس ملاقات پر اظہارِ خوشنودی کیا اور خاکسار

(۱)

تحریک کو ہندوستان کی آزادی کیلئے ایک نیک فال قرار دیا۔

# غلط فہمیوں کا ازالہ

## محکمۂ نشر و اشاعت و معلومات کا اخباری بیان

بمبئی۔ ۲۶ اگست۔ ان تمام غلط فہمیوں کے سلسلہ میں جو خاکساروں کے متعلق مسلم لیگی حلقوں میں پھیلائی جارہی تھیں اور اسی کی بناء پر پیدا شدہ اشتعال سے مساجد میں خاکساروں کے ساتھ جو سلوک ہو رہا تھا مرکزی کیمپ کے شعبۂ نشر و اشاعت کی طرف سے حسب ذیل واضح بیان اخبارات کو برائے اشاعت دیا گیا:۔

" بدنصیب اور غلام ہندوستان کی بدنصیب کروڑوں انسانوں کی طرف سے وہ دلخراش پیغام تھی جس نے دنیائے خاکسار کے امن و چین کو حرام کر رکھا تھا اور اس نے فیصلہ کر لیا تھا کہ اس راہ میں اگر اسے اپنے خون کا آخری قطرہ بھی پیش کرنا پڑا تو گریز نہیں ہوگا۔ کروڑوں انسانوں کی غلامی کی زنجیریں وہ داغ نہیں جو اس کے سینے سے مٹ جائے۔ یہ وہ درد نہیں جس کی بے تابیاں شرمندہ تعبیر ہو سکیں اور یہ وہ خلش نہیں جس کی کسک کسی طرح کم ہو سکے "

ہم مظلوم انسانیت کیلئے نجات دائمی کا پیغام بن کر اٹھے ہیں اور اس راہ میں تمام زہر بھری تلخیوں کو لبیک کہہ دیا ہے۔ اور دشمن کان کھول کر سن لیں۔ کہ تند آندھیاں، مخالف ہوائیں، اور حوادث کی بجلیاں ہماری راہ میں حائل نہ ہو سکیں گی۔ استخلاص وطن کی پہلی منزل پر پہلا قدم اٹھ چکا ہے اور سرزمین بمبئی آج پانچ ہزار مجاہدوں کے پاؤں کو بوسے دے رہی ہے۔ خاکسار سپاہی خدا کا سپاہی ہے اور زندگی کی کسی منزل پر اگر اس سے کوئی ناگوار بات بھی ظہور میں آئی۔ تو اس لئے کہ ملک و ملت کی کشتی کو بھنور سے نکال کر دھکے اور زور سے، جبر و اکراہ سے، چیخوں اور پکاروں سے پار لگا دے۔ خاکسار کے اخلاص بھرے دل کی اس آواز کو اگر غلط فہمی کا رنگ دیا گیا۔ تو یہ ملک و ملت کے حق میں کوئی مفید نتائج پیدا نہیں کر سکے گا۔ مخالفت کی

اس چیخ و پکار میں دُنیا ئے خاکسار یہ اعلان کرنا اپنا فرض سمجھتی ہے ۔ کہ پاکستان کے حصول کے پُر جہاد میدان میں ہر خاکسار آگ اور خون کا کھیل کھیلنے کیلئے مسٹر جناح کے ساتھ ہوگا ۔

قائد اعظم دس کروڑ مسلمانوں کے "محبوب پاکستان" کی خاطر جو ان کے اپنے الفاظ میں اب جذبِ ایمان بن چکا ہے ، میدان میں نکلے ۔ خاکسار قرآن پاک کی اٹل اور لازوال صداقت کو شاہد بنا کر اعلان کرتا ہے کہ وہ صف اوّل کا مجاہد بن کر بہ نفسِ لازوال چھوڑ جائیگا کہ اُس کی دوستی اور دُشمنی ہر دو خدا کی راہ میں ہیں ۔"

مساجد میں خاکساروں کے خلاف افسوسناک سلوک پر تبصرہ کرتے ہوئے کہا گیا کہ

" بمبئی کے محبانِ ملت اپنے اخلاق اور دشنام طرازی کا مظاہرہ خوب کرلیں ۔ مساجد خدا کے دروازے خدا کے غریب الوطن سپاہیوں پر بند کر کے آقائے رحمۃ للعالمینؐ کی رحمت بھری سنت پر کاری ضرب لگالیں ۔ انہیں آزادی ہے کہ خاکساروں کے لباس ، ان کے رومال و عقال اور حمائلوں پر فرعونی استہزا کا اظہار کر لیں ۔ انہیں حق ہے کہ خاکساروں کو بدنام کرنے کیلئے بہتان طرازیوں کی رفتار تیز تر کرلیں ـــــ خاکسار کا جواب "حسنِ اخلاق" کے ان مظاہروں پر ایک محبت میں ڈوبی ہوئی مسکراہٹ سے زیادہ نہیں ۔ دُنیائے خاکسار مہمان نوازی کی ان نازآفرین اداؤں پر اخلاص بھری سلامی پیش کریگی ۔"

جریدہ "طارق" بمبئی
(۲۷ اگست ۱۹۴۴ء)

# گاندھی جی کی بمبئی میں آمد اور مذاکرات کی ابتداء

بمبئی ۔ ۹ ستمبر ۔ قائد اعظم مسٹر جناح کے صحتیاب ہونے پر ہر دو رہنماؤں کی ملاقات کی تاریخ از سر نو ۹ ستمبر مقرر ہوئی ۔ گاندھی جی اسی صبح کو ۱۱ بجے کی ٹرین سے اپنے سٹاف کی معیت میں بمبئی پہنچ رہے تھے ۔ رات کے ۱۲ بجے سالار اوّل کے دفتر میں اطلاع موصول ہوئی کہ اکالیوں اور ہندو سبھائیوں نے اس ملاقات کے خلاف مظاہروں کا انتظام کر لیا ہے اور گاندھی جی کی آمد پر سیاہ جھنڈیوں کا مظاہرہ کیا جائیگا ۔ فوراً ہی احکام جاری ہوئے اور صبح چار بجے تک کلیان کے سٹیشن تک خاکسار ہزاروں کی تعداد میں پھیل گئے ۔ ہر سٹیشن پر ایک سو چاق و چوبند خاکساروں کا دستہ متعین کر دیا گیا ۔ کلیان کے جنکشن پر خاکساروں کے دستے کے ساتھ محترم سالار اوّل بھی اپنے کیمپ کے مرکزی سٹاف کے ہمراہ موجود تھے ۔ ٹرین کی آمد سے قبل ہی کئی ہزار مہاسبھائی اور اکالی کلیان کے سٹیشن پر پہنچ گئے اور ٹرین کی آمد پہ انہوں نے کالی جھنڈیوں کے مظاہرہ کی سعیٔ ناکام بھی کی لیکن خاکساروں کے دستے نے ان کی تمام اشتعال انگیزیوں کو ناکام بنا کے رکھ دیا ۔ ناگپور کے ایک سو (۱۰۰) خاکساروں کا دستہ بھی گاندھی جی کے ساتھ ہی ایک ڈبے میں آ رہا تھا انہوں نے بھی اس موقع پر قابل تحسین جرأت کا ثبوت دیا ۔ امن قائم ہو جانے پر سالار اوّل گاندھی جی کے ڈبے میں داخل ہوئے اور انہیں خاکسار اعظم علامہ مشرقی کا ایک تحریری پیغام پیش کیا ۔ گاندھی جی نے اس پر اظہار مسرت کیا اور کہا کہ علامہ صاحب کو میرا اسلام دیں اور انہیں کہیں کہ ہماری ملاقات کی کامیابی کیلئے دعا کریں ۔ مسٹر گاندھی نے خاکساروں کی فوجی سلامی کو خندہ پیشانی سے قبول کیا ۔ اور رخصت ہو گئے ۔

اسی دن ۲ بجے بعد دوپہر ہر دو رہنماؤں کا مذاکرہ مسٹر جناح کے بنگلے پر شروع ہو گیا ۔

# سالارِ اوّل آل انڈیا خاکسار کیمپ کا خط قائدِ اعظم اور مہاتما کے نام

خاکسار کیمپ بمبئی
۱۰ ستمبر ۱۹۴۴ء

"میں بحیثیت سالارِ اوّل کیمپ بمبئی خاکسارانِ ہند کی طرف سے ہر دو رہنمایانِ ملک و قوم کی خدمت میں ہدیۂ تبریک پیش کرتا ہوں اور خداوندِ جلیل کی حمد اور شکر بجا لاتا ہوں کہ اُس نے بمبئی میں ہمارے آنے کے مقصد کو آپ دونوں کے ملاپ سے پورا کیا۔

چونکہ ہمارے منظم اور حکم ماننے والے خاکساروں کے دستے ہندوستان کے کونے کونے میں موجود ہیں، اس لئے ہم اس وقت بڑی بے تابی سے انتظار کر رہے ہیں کہ جس وقت آپ دونوں قابلِ صد احترام ہستیاں یہ چند الفاظ اپنے قیمتی دستخطوں سے لکھ کر روانہ فرمائیں گے کہ "ہم دونوں باعزت سمجھوتہ کرنے میں کامیاب ہو گئے ہیں" ہم ان بیش بہا الفاظ کو خاکساروں کے ذریعے ملک کے کونے کونے میں عملی رنگ میں پہنچا کر آپ کی آئندہ منزل کو صاف کرنے کی خدمت جزوِ ایمان سمجھتے ہیں۔"

---

# ملک کے مختلف حصوں سے خاکسار کیمپ کو خراجِ تحسین

## "خاکسار ہندوستان کی آزادی کے ضامن ہیں"

### رائل ایئر فورس کے آفیسر کا بیان

بمبئی۔ ۱۲ ستمبر۔

مسٹر ایم۔ این آر موجیہ وارنٹ آفیسر رائل ایئر فورس، ایمپائر ایئر ٹریڈنگ کمانڈر جو

برما کے ایک کروڑ پتی رئیس تھے اور رنگون میں زخمی ہونے اور سب کچھ کھو دینے کے بعد آج کل بمبئی میں گرینڈ سٹوڈیو کے ڈائرکٹر ہیں۔ نے خاکساروں کے متعلق حسب ذیل بیان برائے اشاعت دیا:۔

"برما کو چھوڑنے والے زخمیوں کی جو بے مزد خدمت خاکساروں نے کی ہے۔ دنیا کی کوئی بڑی سے بڑی جماعت بھی اس کی نظیر پیش نہیں کر سکتی۔ خاکساروں نے نہ صرف مجھے موت کے منہ سے بچا لیا۔ بلکہ مجھے برما سے میرے اصلی وطن شکارپور سندھ تک بحفاظت اور بآرام پہنچا کر جو احسان مجھ پر کیا ہے میں اور میرا خاندان تاقیامت اسے بھول نہ سکیں گے۔"

بمبئی میں یہ سن کر کہ خاکسار گاندھی جناح سمجھوتہ کی خاطر آئے ہوئے ہیں میری خوشی کی انتہا نہ رہی۔ میں ان تمام کیمپوں کو بغور دیکھتا رہا۔ اور اکثر سالاروں سے مجھے تبادلہ خیالات کا موقع بھی ملا۔ میرا دعویٰ ہے کہ خاکسار خدا کے فرشتے ہیں۔ اور جو کام انہوں نے بمبئی پہنچ کر کیا ہے، ہر نیک نیت انسان اس کی تعریف کرنے پر مجبور ہے۔ اب جبکہ گاندھی جناح ملاقات کامیابی کے ساتھ جاری ہے۔ میں اپنا بیان سالار اول اور سالار ناظم باب المساوات ہند کے حوالے کر رہا ہوں کہ ہندو مسلم اتحاد کے بانی صرف خاکسار ہیں۔ اور گاندھی جناح ملاقات کا سہرا بھی انہی کے سر ہے۔ اور میرا دعوٰی ہے کہ ہندوستان کی آزادی کے لئے اگر مستقبل قریب میں کوئی جماعت قربانیں کے میدان میں پیش پیش ہوگی تو وہ صرف خاکسار ہوں گے۔ میری دعا ہے کہ خدا ان کی مدد کرے۔"
(طارق - ۱۷ ستمبر ۱۹۴۴ء)

# خراجِ تحسین

بمبئی ۱۵ ستمبر (بمبئی) کے متعدد تاجروں، کارخانہ داروں، انجمنوں کے لیڈروں، اور پردھانوں کی طرف سے حسب ذیل مشترکہ بیان پریس کے نام جاری کیا گیا:۔

"اگر ہم سچائی اور دیانتداری سے کام لیں۔ تو ہمیں کہنا پڑیگا کہ مہاتما گاندھی اور قائداعظم

محمد علی جناح کی ملاقات کا باعث اور اس کی کامیابی کی بہت بڑی وجہ خاکسار تحریک کے بانی علامہ عنایت اللہ خان المشرقی کی کوششیں ہیں۔ خاکساروں کا ہزاروں کی تعداد میں دور دراز سے ایک ماہ پہلے بمبئی پہنچکر ہندو مسلم اتحاد کی فضا کو خوشگوار بنانا ایک بہت بڑی قربانی ہے۔ جس کے لئے ہم آج انہیں مبارکباد پیش کرتے ہیں اور ہمیں یقین ہے کہ وہ ہندوستان کو آزاد کرانے میں پیش پیش رہیں گے۔"

(۱) ایم۔ این۔ آہوجہ آفیسر رائل ایر فورس۔ (حال مقیم بمبئی)
(۲) گلزار احمد پوری لیڈر مرچنٹ۔ رکن اعلیٰ مسلم لیگ۔ بمبئی
(۳) شہاب الدین علی بھائی جنرل مرچنٹس۔ بمبئی۔
(۴) سیٹھ عظمت علی مالک کروم لیدر کمپنی (انہ مدراس)
(۵) ہری رام بھیم سین۔ کلاتھ مرچنٹس۔ بمبئی
(۶) سردار سروپ سنگھ پروپرائٹر ۲ مہر سنگھ اینڈ سنز
(۷) کیشور لال، منگن لال سیٹھ کپاڈیا۔ بمبئی۔
(۸) ونوڈ۔ آر۔ ڈی۔ لال اینڈ سنز۔ بمبئی
(۹) سیٹھ رام چندر اپانڈے۔ بھنڈی بازار۔ بمبئی
(۱۰) گوروشنکرداس مہنت بمبئی نمبر ۱۱
(۱۱) مکھی بھوج راج صدر پنچایت حیدرآباد (سندھ)
(۱۲) پی۔ رجادھو۔ جنرل سیکرٹری شری دھرمکش منڈل بمبئی۔
(۱۳) جے۔ ایس۔ آر۔ بوکار سکرٹری نراشرت سیاسٹیک منڈل بمبئی ۸

("طارق" ۱۷ ستمبر ۱۹۴۴ء)

---

# "خاکساران ہند کا تعاون غلامی سے نجات دلائیگا"

## اراکین مسلم یوتھ سوسائٹی پرنواڑہ کا اعلان

"ہم مسلم یوتھ سوسائٹی پرنواڑہ کے اراکین خاکساران ہند کی مسلسل کوششوں کو قدر کی نگاہوں سے دیکھتے ہیں۔ جو انہوں نے مہاتما گاندھی اور قائد اعظم جناح کی ملاقات کے سلسلے میں کی ہیں۔ ہم علامہ مشرقی اور خاکساران ہند کو مبارک باد پیش کرتے ہیں۔ کہ وہ قوم کے جلیل القدر رہنماؤں کی ملاقات کرانے میں کامیاب ہوگئے۔ ہم پروردگار عالم کی بارگاہ میں دعا کرتے ہیں کہ وہ ان دونوں لیڈروں کو سمجھوتہ کرنے میں کامیاب کرے۔ اور یہ باعزت طور پر سمجھوتہ کر کے اٹھیں۔ ہماری ان دونوں رہنماؤں سے گذارش ہے کہ وہ خاکساران ہند کا تعاون حاصل کر کے ملک کو غلامی سے نجات دلائیں۔"

کریم بخش جنرل سکرٹری مسلم یوتھ سوسائٹی پرنواڑہ

# "مبارک ہو کہ آپ لوگ اس مصالحت کا باعث ہوئے"

از دفتر ڈسٹرکٹ کمیونسٹ اینڈ کسان کمیٹی۔ گوجرانوالہ

محترم سالار اول!

"میں اپنی اور اپنی پارٹی کی طرف سے بمبئی جانے اور گاندھی جناح ملاقات میں کامیاب ہو جانے پر مبارکباد پیش کرتا ہوں۔ چونکہ آپ لوگ اس مصالحت کا باعث ہوئے ہیں اس لئے آپ ہماری طرف سے ہر دو لیڈروں کو یقین دلادیں۔ کہ ہماری آواز اور ہمدردیاں ان کے ساتھ ہیں اور ہم ان تمام شرائط پر جن پر وہ سمجھوتہ کریں گے۔ بسر و چشم عمل کریں گے۔ ہم ان ہر دو لیڈروں سے پر زور مطالبہ کریں گے کہ وہ سمجھوتے کے وقت خاکساروں کی خدمات کا فائدہ اٹھائیں۔"

سکرٹری ڈسٹرکٹ کمیونسٹ اینڈ کسان کمیٹی گوجرانوالہ

# "حصولِ آزادی کی خاطر خاکساروں کی امداد کا فائدہ اٹھایا جائے"

## سنٹرل اکالی دَل گوجرانوالہ کا مطالبہ

بمبئی۔ ۱۱ ستمبر۔ سنٹرل اکالی دَل گوجرانوالہ کے سکرٹری نے حسب ذیل خط سالارِ اوّل بمبئی کیمپ کے نام ارسال کیا:۔

بخدمت جناب سالار بمبئی کیمپ!

آداب عرض ہے۔ اکالی دَل نے اپنے جلسہ میں جو قراردادیں پاس کی ہیں، ان کی نقول ارسال ہیں:۔

(۱) سنٹرل اکالی دَل گوجرانوالہ کا یہ جلسہ مہاتما گاندھی اور قائداعظم محمد علی جناح کی کوششوں پر مبارکباد دیتا ہے اور دعا دیتا ہے کہ دونوں نیتاؤں کی ملاقات کامیاب ہو۔

(۲) یہ جلسہ دونوں لیڈروں سے اپیل کرتا ہے کہ سکھ قوم کے تحفظ کا خیال بھی سمجھوتہ میں رکھا جائے۔

۳۔ چونکہ خاکسار جماعت اور اس کے لیڈر نے اس ملاقات اور ہندو مسلم سمجھوتہ کی کامیابی کے لئے عظیم الشان خدمت کی ہے۔ اس لئے دونوں لیڈروں کا فرض ہے کہ وہ علّامہ صاحب کو بھی بلائیں اور سمجھوتہ کرتے ہیں ان کا اور ان کی جماعت کا پورا پورا فائدہ اٹھائیں۔

بھگوان سنگھ، سکرٹری سنٹرل اکالی دَل گوجرانوالہ

# "خاکسار لیلائے آزادی کی تلاش میں دیوانہ وار پھر رہے ہیں"

## سالارِ اوّل کی تقریر

بمبئی۔ ۱۲ ستمبر۔ دفعہ ۱۴۴ کے نفاذ کی وجہ سے بحکم سالارِ اوّل تمام خاکسار سالاروں اور عہدہ داروں کا، جن کی تعداد پانچصد کے قریب تھی، اجتماع فنیس ہال میں ہوا۔ سی آئی ڈی کی

کے افسروں اور ہندوستان، امریکہ اور دیگر ممالک کی اخباری ایجنسیوں کے نمائندوں کو بھی اندر آنے کی اجازت دے دی گئی۔

سالاروں اور عہدیداروں کی باوردی قطاریں احمد درجہ دلکش منظر پیش کر رہی تھیں۔ مسیح الملک حکیم محمد جمیل خان کو ایک پُرجوش فوجی سلامی پیش کی گئی۔ بیرونی ممالک کے پریس رپورٹر اس عسکری منظر کو بڑی حیرانی کے ساتھ دیکھ رہے تھے اور ساتھ ہی فوٹو بھی اتارے جا رہے تھے۔ سلامی کے بعد حاکمانِ اعلیٰ صوبہ جات نے اس اجتماع کو مخاطب کیا اور آخر میں محترم سالارِ اوّل نے اپنی ولولہ انگیز اور پُرجوش تقریر میں فرمایا:-

"خاکسار مجاہدو! بمبئی میں تمہاری طوفانی آمد ہر جگہ تعجب کی نگاہوں سے دیکھی جا رہی ہے پوچھا جا رہا ہے کہ خاکسار اتنی بڑی تعداد میں بمبئی کیوں آئے ہیں؟ دنیا نہیں جانتی کہ غلامی کی پے در پے مصیبتوں اور رجالبیس کروڑ انسانوں کی غلامی نے خادمِ خلق سپاہی کے دل میں ناسور ڈال رکھے ہیں۔ سب کو کہہ دو کہ لیلیٰ کے آزادی کی تلاش میں ہی ہزاروں خاکسار بمبئی کے بازاروں میں دیوانہ وار پھیر رہے ہیں اور انہوں نے اسے تلاش کرنے کا فیصلہ کر لیا ہے۔ یہ بڑی کٹھن اور تلخ منزل ہے اور مجھے امید ہے کہ خاکسار مجاہد کا جنون اس منزل کو طے کر کے رہے گا۔"

—

خاکسار مجاہدو! حکم ماننے والی قومیں ہی ہمیشہ حکومت کے انعام سے سرفراز کی گئیں۔ یاد رکھو! کہ حکم ماننے کا نام ہی حکومت کرنا ہے۔ اس لئے اگر حکومت کا انعام حاصل کرنا چاہتے ہو تو بلا چون و چرا حکم کی تعمیل کرتے جاؤ۔ وقت آئے گا جب تمہاری قربانیاں رنگ لائیں گی۔ ہندوستان کی آزادی تمہاری قربانیوں کا سب سے بڑا انعام ہوگا۔"

---

# محبّانِ وطن کانفرنس کا ہنگامہ خیز اجلاس

## "گاندھی جناح ملاقات اس وقت تک جاری رہنی چاہئے جب تک کوئی سمجھوتہ نہ ہو"

### "قائد تحریک خاکساران علّامہ مشرقی کو ملاقات میں ثالث بنایا جائے"

بمبئی - ۱۰ ستمبر - آج شام کے ۵ بجے لیمنگٹن روڈ پر ایک بہت بڑے ہال میں ہندوستان کے آزادی پسند کارکنوں کی عظیم الشان کانفرنس شروع ہوئی۔ سکرٹری کانفرنس کی دعوت پر ایک ہزار خاکسار انتظامات کے سلسلہ میں موجود تھے۔ تین اطراف سے آنے والی سڑکوں پر دو رویہ کھڑے ہوئے باوردی اور منظم خاکساروں کی قطاریں حد درجہ مسحور کن رنگ پیدا کر رہی تھیں۔ ہال کے دروازے پر خاکساروں کا ایک چاق و چوبند دستہ ہر آنے والے لیڈر کو سلامی پیش کرتا اور اسے با آرام اندر پہنچا دیا جاتا۔

اجلاس شروع ہونے سے قبل ہی کئی ہزار انسان کانفرنس کے ہال کے باہر سڑک پر جمع ہو گئے تھے۔ ہر لیڈر کی آمد پر انقلاب زندہ باد کے نعرے بلند ہوتے تھے۔ سردار پریم سنگھ صدر کانگرس کمیٹی اندور و پردھان سیوادل صدر استقبالیہ کی دعوت پر محمد احسن ایڈیٹر "الہلال" کی صدارت میں پورے پانچ بجے محبّانِ وطن کانفرنس کا اجلاس شروع ہو گیا۔ پانچ گھنٹے کے پُرجوش پروگرام کے بعد کانفرنس نے مندرجہ ذیل ریزولیشن پاس کئے اور ان کی نقول فوراً بعد مہاتما گاندھی اور قائداعظم جناح کے نام بھیج دی گئیں:-

(۱) ہندو، مسلم، سکھ، عیسائی، پارسی اور پسپت اقوام کے نمائندہ محبّانِ وطن کی یہ کانفرنس مہاتما گاندھی اور قائداعظم جناح کو مبارکباد دیتی ہے کہ وہ ہندو مسلم سمجھوتہ پر پہنچنے کی کوشش کر رہے ہیں۔ یہ کانفرنس ہر دو قائدین سے درخواست کرتی ہے کہ وہ کسی حالت میں بھی ایک معیّن سمجھوتہ کئے بغیر ایک دوسرے سے الگ نہ ہوں اور نہ تعطّل پیدا کریں۔ کیونکہ ایسا کرنے سے ہندوستان کی آبادی کے مختلف طبقوں میں نہ صرف انتہائی تلخ احساسات

پیدا ہونے کا یقین ہے، بلکہ اس لئے بھی کہ آزادی کے لئے خواہ وہ پاکستان کی ہو یا ہندوستان کی، انتہائی طور پر نقصان رساں ثابت ہوگا۔

(۲) تاہم اگر دونوں قائدین محسوس کرتے ہیں کہ ان کی گفتگو کے کسی مرحلہ پر علیحدگی کا خطرہ پیدا ہو گیا ہے تو محبان وطن کانفرنس کا یہ اجلاس پُرزور طور پر سفارش کرتا ہے کہ دونوں قائدین خاکسار تحریک کے لیڈر علامہ مشرقی کو معاملات کے سلجھانے کی دعوت دیں۔ اور انہیں اپنے حقیقی اختلافات سے خواہ ان کی نوعیت آزاد ہندوستان کی تشکیل یا متذکرہ حکومت کے حصول کے طریقوں سے ہو۔ واقف کریں تاکہ علامہ صاحب ان اختلافات کو ختم کر سکیں۔ یہ کانفرنس سمجھتی ہے کہ اگر گاندھی جناح ملاقات میں کوئی رکاوٹ پیدا ہو جائے تو علامہ مشرقی کی ثالثی نہ صرف اس لئے ضروری ہے کہ وہ ہمیشہ جماعتی تعصبات سے بالاتر رہے ہیں بلکہ اس لئے بھی ضروری ہے کہ گذشتہ دو سال میں گاندھی جی اور مسٹر جناح کے مابین موجودہ گفتگو کا ماحول پیدا کرنے میں انہوں نے جو انتہائی مخلصانہ اور پُرجوش جد وجہد کی ہے اُس سے انکار نہیں کیا جا سکتا۔ اور اس جد وجہد کو ہندوستان کے بے کس اور بے بس عوام کے ایک مناسب طبقہ کی پُشت پناہی بھی حاصل ہے جو برطانوی حکومت سے تنگ آ چکے ہیں اور اُس سے کسی نہ کسی طرح نجات حاصل کرنے کیلئے تڑپ رہے ہیں۔

(۳) ہندوستانی محبان وطن کی یہ کانفرنس جو تمام طبقوں اور خیالوں کی نمائندہ ہے۔ خاکساروں کی ان خدمات کو انتہائی پسندیدگی کی نظر سے دیکھتی ہے جو انہوں نے عظیم الشان قربانیاں کر کے ہندوستان کے طول و عرض میں عام طور پر اور شہر بمبئی میں بالخصوص دو عظیم المرتبت قائدین کی گفتگو کے دوران میں انتہائی اعتماد کی ہوا باندھ دی۔ یہ کانفرنس دونوں قائدین سے پرزور سفارش کرتی ہے کہ آئندہ پروگرام میں جس کا فیصلہ مشترکہ طور پر ہو جائے۔ خاکساروں کی خدمات سے جن کی پیشکش خاکسار قائد علامہ مشرقی نے کی ہے، پورا پورا فائدہ اٹھائیں۔

(۴) محبان وطن کانفرنس مصمم ارادہ کر چکی ہے کہ گاندھی جناح گفتگو کے نتیجہ کے طور پر ایسا ہی فیصلہ منظر عام پر آئے جو بہر صورت مؤثر اور نتیجہ خیز ثابت ہو۔ نیز یہ بھی طے کیا جاتا ہے کہ اگر برطانوی حکومت ہندوستان کو خودمختاری دینے کے وعدوں سے پھر جائے۔ تو کانگرس اور مسلم لیگ اس کے خلاف مشترکہ محاذ قائم کریں۔

---

# عید الفطر پر خاکسار کیمپ کا عدیم النظیر مظاہرہ

بمبئی۔ ۱۲ ستمبر۔ میرین لائن کے وسیع میدان میں ایک لاکھ کے قریب بمبئی کے فرزندان توحید نماز عید کیلئے جمع ہوئے۔ مرکزی کیمپ کے احکام پر طلوع آفتاب سے قبل ہی چار ہزار کے قریب خاکسار میرین لائن کے میدان میں پہنچ چکے تھے۔ بمبئی کی تاریخ میں یہ منظر اپنی نوعیت کے اعتبار سے حد درجہ عدیم النظیر اور دلپذیر تھا۔ خاکساروں کے دستے انتہائی خاموشی اور سکون سے صفوں کی درستی میں مصروف تھے۔ دور دور تک جہاں نظر پڑتی تھی، خاکساروں کے سرخ پرچم فضا میں لہراتے نظر آ رہے تھے۔ عید گاہ کے چاروں طرف گاندھی جناح ملاقات کی کامیابی کے متعلق ماٹو لگے تھے۔ مسلم لیگ کا پرچم لہرانے کیلئے مسٹر جناح نے عید گاہ میں آنا تھا لیکن وہاں خاکساروں کی بے پناہ حاضری ان کے لئے ناقابل برداشت ہو گئی۔ اور وہ عید گاہ میں نہ آئے۔ ان کی بجائے پرچم کشائی کی رسم مسٹر چندریگر صدر بمبئی پراونشل مسلم لیگ نے ادا کی اور بعد میں مسٹر جناح کا ایک پیغام پڑھا۔ خاکساروں کے ایک دستے نے اسلامی اخوت کے اظہار میں آگے بڑھ کر مسلم لیگ کے پرچم کو سلامی دی۔ تمام مسلمان خاکساروں کے اخلاق کی اس بلندی پر عش عش کر رہے تھے۔ نماز عید ختم ہونے پر ایک آراستہ شامیانے کے لئے سفرائے دول اسلامیہ کو تمام خاکساروں کی طرف سے ایک شوکت آفریں سلامی پیش کی گئی۔ جس کے بعد خاکسار کیمپ کے سالار منزل عبدالصمد سراج الدین

نے ایک پُرجوش خطاب دیا۔ سفراء اور معززین بمبئی کے علاوہ کئی ہزار مسلمان دم بخود اس حیات افروز پیغام کو سُن رہے تھے۔ محترم سالارمنزل نے اپنے خطاب کے دوران میں فرمایا:۔

"سفرائے دول اسلامیہ کو سلامی پیش کرنے پر جہاں ہمیں مسرت ہے، وہاں غم بھی ہے کہ ہم آزاد اسلامی ملک کی فوج کی حیثیت میں اپنی سلامی پیش نہ کرسکے۔ ہم غلام ہیں، لیکن وہ روز سعید آئے گا جب ہمارے مضبوط ہاتھ اس قفس کی تیلیاں توڑ پھوڑ کر پھینک چکے ہوں گے۔ بمبئی میں ہندوستان کے کونے کونے سے کئی ہزار خاکساروں کا یہ اجتماع اسی مقصدِ عزیز کی تڑپ میں آج یہاں موجود ہے۔ موجوں کا کام یہی ہے کہ سمندر کی چٹان سے ٹکرانی اور سر پھوڑتی چلی جائیں ہم غلام خاکسار سپاہی کے گرم خون کی پے در پے لہریں آخر ایک دن امپیریلزم کی مضبوط چٹان کو پاش پاش کردیں گی۔ خاکسار کا مذہب یہی ہے کہ زندگی کے تلخ ترین فرائض تا ابدی کے طوفان میں ادا کرتا چلا جائے۔ گاندھی جناح ملاقات اگر ناکام ہوگئی تو ہندوستانی سیاست کا دیوالہ پن ساری دُنیا پر روشن ہو جائیگا۔ ہندوستان کی بھولوں کے ہاروں اور فلک شگاف نعروں والی سیاست کی خوبصورت پیشانی پر یہ ایک بدنما داغ ہوگا۔ ہاں ہمارے قومی وقار کے سینے پر یہ وہ زخم ہوگا جو شاید آسانی سے مندمل نہ ہوسکے، ہم دعا کرتے ہیں کہ یہ ملاقات کامیاب ہو اور سارے ملک کی لاج رہ جائے۔"

تمام ضروری پروگرام کے ختم ہوجانے کے بعد خاکساروں کے دستے زندگی اور عسکریت کے پرچم اڑاتے ہوئے اپنے اپنے کیمپوں کو روانہ ہوگئے۔ اور بمبئی کی عیدگاہ میں زندگی کا ایک ایسا نقشِ لازوال چھوڑ گئے، جو مسلمانانِ بمبئی کے دلوں میں ہمیشہ ایک خوشگوار اور محبت بھری یاد کو تازہ کرتا رہے گا۔

## بمبئی کی ایک پہاڑی پر سالارِ جیش کی تاریخی دُعاء

اسی روز سالارِ اوّل کی اجازت سے پنجاب کے ایک صد خاکساروں کا دستہ لوکل ٹرین کے

ذریعے مضافاتِ بمبئی کی سیر کے لئے روانہ ہو گیا۔ بمبئی کی ایک پہاڑی پر نمازِ ظہر کا وقت آگیا۔ سالارِ جیش نے سب کو تیار رہنے کا حکم دیا۔ پہاڑی کی چوٹی پر اذان کی گونجتی ہوئی آواز قرنِ اول کا منظر تازہ کرنے لگی۔ یہ نماز اخلاص اور درد میں ڈوبی ہوئی نماز تھی، جس نے سب کی آنکھوں کو نمناک کر دیا۔ سالارِ جیش نے ایک تحریری دعا، کو انتہائی طور پر سوز و گداز سے لبریز آواز میں پڑھنا شروع کیا۔ خاکساروں کے دل جوشِ تاثر سے پانی پانی ہو رہے تھے۔ دعا مندرجہ ذیل تھی:۔

" مالکِ ارض و سما و خداوند جلّ و علیٰ! تیرے بحرِ کرم کی وسعتیں کتنی بے کراں اور کس حد تک بے پایاں ہیں! تیرے فرطِ غیظ کے آتشیں فوارے کس قدر شعلہ بار ہیں۔ تو ہی وہ ذاتِ کبریا ہے، جس کے اشاروں پر اقوامِ عالم کی تقدیریں رقص کر رہی ہیں۔ تیرے الطاف و اکرام کے بادل جب کسی قوم پر جھوم جھوم کر برستے ہیں، تو گلشنِ خزاں دیدہ کا ماحول آنِ واحد میں کشتِ نوبہار سے بدل جاتا ہے اور تیرے قہر و غضب کی بجلیاں جب کسی بدنصیب قوم پر گرتی ہیں، تو دیکھتے ہی دیکھتے وہ تاریخ کے سینے پر ایک داغ بن کر باقی رہ جاتی ہے۔

خدائے قدیر! زندہ قوموں کی داستانِ حیات تیرے سامنے ہے۔ اُن کے فرزندوں کے فلک گیر عزائم اور کوہ پاش حوصلے تیری نظر سے پوشیدہ نہیں۔ ان کی سرفروشی، اور جاں سپاری کے مظاہرے زمانے کی آنکھ دیکھ رہی ہے۔ ان سب کے ہوتے ہوئے تیرے محبوب کی لاڈلی اُمّت کا نامۂ اعمال بھی تیری نگاہ سے مستور نہیں ..............

خدائے کریم! تیری شانِ کریمی کا صدقہ، دیکھ! مسلمِ ہندی کی ذلت اور مسکنت کو دیکھ! اور سن اُن آہوں، نالوں اور فریادوں کو سن، جو ہمارے قلوب سے اُٹھ اُٹھ کر فلکِ کج رفتار سے ٹکرا رہی ہیں۔

خدائے ذوالجلال و لایزال۔ اس موت آفریں ماحول میں خاکسار سپاہی تیرے غیر فانی اور لازوال قانون کی سربلندی کا عزمِ صمیم لے کر کھڑا ہے، وہ فاروقی اور خالدی انداز

میں پھر ملت کے آسمانِ تقدیر پہ درخشندہ ستارہ بن کر طلوع ہو رہا ہے۔ وہ چاہتا ہے کہ افریقہ کے ریگ زار اور یورپ کے کلیسا پھر اُسی آسمانی آواز سے گونج اُٹھیں۔ دجلہ اور فرات کی موجیں پھر قرنِ اوّل کے زندگی بخش مناظر دیکھیں اور اسلام کی تاریخ پھر اپنے آپ کو دہرائے۔

خدایا اس مقصدِ عزیز کی راہ میں اس کی کتابِ زندگی کا ایک ایک ورق، اُس کا ایک ایک دن اور ایک ایک رات تیرے سامنے ہے۔ اس کی دوستی اور دشمنی ہر دو تیری رضا کی متلاشی رہیں۔ اُس نے پتھروں کا جواب مسکراہٹوں سے دیا۔ بدترین دشمن کی موت پر اس کی آنکھوں سے آنسو ہی گرتے دیکھے گئے۔ اُس کا پیغام عمل کی زبان سے تھا۔ اور وہ منزلِ حیات کی وادیٔ پُرخار میں جب بھی بڑھا، دیوانہ وار بڑھا۔

ہاں! اے منعمِ لم یزل! آج دُنیا عید کی مسرتوں میں مخمور ہے۔ اور تیرے سپاہی غریب الوطنی کے عالم میں تیرے حضور میں حاضر ہیں۔ دُنیا کے محبوب ترین رشتوں کو توڑ کر ساری دُنیا کی دل نوازیوں سے منہ موڑ کر تیرا سہارا تلاش کیا ہے، گھروں سے ہزاروں میل دور لیکن تیرے قانونِ فطرت کے قریب ہو کر تیری روٹھی ہوئی رحمت کو منانے کا ارادہ پیدا کر لیا ہے۔

ہاں۔ اے خداوندِ قدوس! یہی وہ بندگانِ تسلیم و رضا ہیں۔ جو قدرت سے شاہدِ مقصود کی نظارگی کی خاطر لبِ بام ٹکٹکی لگائے بیٹھے ہیں، ماہِ رمضان آیا اور اپنی رحمتوں کی بارش کرتا گذر گیا۔ عیدِ سعید آئی اور الطاف و اکرام کے جلو میں رخصت ہو گئی۔ یادِ رفتہ کا عکسِ رنگین اس کی آنکھوں کے سامنے بار بار جلوہ ریز ہوا لیکن اس دیوانے کی نگاہیں اُسی نقطۂ رحمت پر مرکوز رہیں۔

کلیمِ طور کے صادق الوعد خدا! چالیس کروڑ انسانوں کی تقدیر بحرِ ظلمات میں غوطے کھا رہی ہے: مَتٰی نَصْرُ اللّٰہ کی پکار کرتے کرتے زبانیں تھک گئیں۔ تیری شانِ کریمی کا صدقہ اب آ۔ اَلَآ اِنَّ نَصْرَ اللّٰہِ قَرِیْبٌ کی نویدِ جانفزا لے کر آ اور ہمارے گلشنِ خزاں دیدہ

میں پھر بہاریں پیدا کر دے۔ ہماری شبِ تاریک کی ظلمتوں میں پھر انوارِ رحمت کی تابانیاں پیدا کر دے۔ خاکسار سپاہی تیرے محبوب کے لائے ہوئے پیغام اور ناموس ملّت کی بقا کی خاطر کھڑا ہے۔ اُس نے زہرہ گداز مشکلات کے باوجود تیری رحمت کو ہر قیمت پہ خریدنے کا اعلان کیا ہے۔ اب تو ہی ہے ـــــ اس کی لاج رکھ۔ اس کی غریب الوطنی، اس کے پھٹے کپڑے۔ اس کا شکستہ جسم، اس کی خانہ ویرانی، اس کے گرد نا امیدیوں کا طوفان، سب کے ہوتے ہوئے تیرے آسمانِ رحمت پہ ٹکٹکی لگائی ہے، ایسا نہ ہو کہ نگہِ انتظار تھک تھک کر گر پڑے۔" ـــــــــــــ "(طارق" ۲۸ ستمبر)

# گاندھی جناح مذاکرات کا یاس انگیز انجام

## گاندھی جناح ملاقات کی ناکامی اور چالیس کروڑ انسانوں کی امیدوں کی موت

ـــــــــــــ

بدنصیب ہندوستان کی مظلوم و مقہور دنیا مصائب و آلام سے روندی ہوئی اور امپیریلزم کے فولادی شکنجوں میں بلبلاتی ہوئی دُنیا نے اپنی سیہ بختی کے دور میں ہزاروں صبر پاش پیغام سُنے ہوں گے۔ دلگداز آہوں سے فضائے ہند میں بار بار سنسنیاں پیدا ہوئی ہوں گی۔ لیکن شاید ہی کبھی ایسا یاس انگیز پیغام ملک کی فضاؤں میں گونجا ہو جیسا کہ گاندھی اور جناح کی ملاقات کی ناکامی پر ۲۷ ستمبر کی شام کو مالا بار ہل کی فضاؤں سے بلند ہو کر ہندوستان کے طول و عرض میں ارتعاش پیدا کر گیا۔ مہاتما اور قائد اعظم کے اعلانات کہ "ہم ایک دوسرے کو اپنے نکات سمجھا نہیں سکے۔" امیدوں کی سوکھتی ہوئی کھیتیوں پر برق تپاں بن گرے۔ ارمانوں کے ہزاروں قلعے مسمار ہو کر رہ گئے، اور تمناؤں کے غنچوں کی مسکراہٹیں آن واحد میں ختم ہو گئیں۔ دو ماہ سے فضاؤں میں مسرت رقصاں تھی۔ ہوائیں خوشگوار امیدوں کا کیف برسا رہی تھیں۔ ملک نے پوری فراخدلی سے اپنے اعتماد کا بہترین سرٹیفکیٹ ہر دو رہنماؤں کے حوالے کر دیا تھا۔

ملک کے کونے کونے سے اس ملاقات کا خیر مقدم کیا گیا تھا۔ دونوں رہنما بڑے کرّ و فر سے مالابار ہل کی بہار آفریں فضاؤں میں بغل گیر ہوئے تھے۔ برقی لہریں کم و بیش تین ہفتے ہندوستان کی قسمت کا عظیم الشان فیصلہ نشر کرنے کے لئے بیقرار رہیں۔ ایک دنیا کی نگاہیں مالابار ہل کے نقطۂ وحید پر مرکوز تھیں اخبارات کے جلی عنوانات ہر دو رہنماؤں کے چہروں کی مسکراہٹوں کا اعلان کر کے عارضی مسرتوں کی دنیا آباد کرتے رہے۔ بدنصیب ہندوستانیوں میں یہ احساس خام پیدا ہو گیا کہ ہماری ابدی نجات کا اعلان ہوا چاہتا ہے۔

ہندوستان کے آزاد مستقبل اور اس کی دل نواز بہاروں کا تخیّل دلوں میں مچلنے لگا۔ بمبئی کا یہ ڈرامہ کم و بیش تین ہفتے پوری کامیابی سے جاری رہا۔ اور آخر ۲۷ ستمبر کی شام کو اس کا ڈراپ سین ایسے یاس انگیز انداز میں ہوا جو خیال میں بھی نہ آسکتا تھا۔

آہ! دو بڑے لیڈر اور رہبر ستم مظلوم اور بدنصیب ہندوستان کے لئے کچھ نہ کر سکے اسے غلامی سے نہ بچا سکے۔ اس کی بگڑی نہ بنا سکے۔ اسے ذلّت کے گڑھے سے نہ نکال سکے اسے بھوک اور ننگ کے عذاب سے نجات نہ دلا سکے۔ آخر کیوں؟ وجہ صرف یہ تھی کہ بعض خود غرضیاں کارفرما تھیں۔ بعض اختلافات رونما ہو چکے تھے۔ بعض شکوک دلوں میں جاگزیں تھے۔ بعض زہریلے تعصّبات نے اصول محبّت کو مفلوج کر رکھا تھا۔ غیر مآل اندیشانہ خدشات نے ان کی سیاست کو نکمّا کر دیا تھا۔ بدنصیب ہندوستان کی تقدیر منجدھار کی طوفان خیزیوں میں غوطے کھانے لگی۔ سیاست کی بساط پر شطرنج کی بازی بلا فیصلہ ختم ہوئی اور ہندوستان کی آرزوؤں، اور تمنّاؤں کا جنازہ مالابار ہل کی چوٹیوں پر لٹکتا دکھائی دیا۔ آہوں کا ایک طوفان ملک کے طول و عرض میں بپا ہوا۔ کروڑوں دل رنج و ملال میں ڈوب گئے اور مسٹر چرچل کے چہرے پر مسکراہٹ نمودار ہوئی۔

آہ! کون بتائے اور کس سے پوچھیں کہ گاندھی اور جناح کے چہروں کی مسکراہٹیں

کن جذبات کی آئینہ دار نجیں۔ گاندھی جی کا نعرہ کہ "اُمید امید امید اور امید" اپنے پہلو میں کتنی تلخیاں لئے تھا ۔ ہردو کی ہم آغوش بیاں ملک اور لیلائے آزادی ہیں کتنی بڑی حد فاصل قائم کرگئیں ۔ ان کی پردہ داریوں نے کیوں اتنی سرعت سے داستانِ راز کو بے پردہ کر دیا کہ تین روز قبل ہی بعض اخبارات نے اعلان کر دیا تھا کہ ۲۷ ستمبر کی شام ہندوستان کی تاریخ میں ایک منحوس ترین شام ہوگی۔

آج سمجھ میں نہیں آتا کہ اپنی اس سیہ بختی کا ذمہ دار کس کو قرار دیں۔

؎ دل کو روؤں کہ یا جگر کو میں ــــ میری دونوں سے آشنائی تھی !

اس تمام صورت حالات میں سب سے زیادہ افسوس ناک وہ شان بے نیازی ہے ، جو حضرت علامہ مشرقی کی پیشکش اور برقیات کے جواب میں روا رکھی گئی ۔ اور تمام زندگی کے نشۂ پندار کی بدمستیوں میں نظر انداز کر دیا گیا کہ تاریخ انسانیت کا جلیل القدر خاکسار اعظم جس کے علم و فضل پر ساری دنیا خراج تحسین پیش کر چکی ہے ، ان ہردو رہنماؤں کی کیا کچھ مدد نہیں کر سکتا !

مسٹر جناح اور مسٹر گاندھی کا ایک ایک لفظ دنیا کے سامنے ہے اور اعلان کر رہا ہے کہ تین ہفتوں کی ملاقات کی روئیداد نہ صرف انتہائی طور پر مایوس کن ہے ۔ بلکہ ذمہ داریوں کے بالمقابل شرمناک بھی ۔ دونوں رہنماؤں کے چہروں پر مسکراہٹیں کھیل رہی ہوں یا ان کی امیدیں بدستور برقرار رہی ہوں ۔ ہندوستان کا ہر غیرت مند فرزند دنیا کے سامنے شرم و غیرت سے سر جھکا لینے پر مجبور ہو گیا ۔

---

# آل انڈیا خاکسار کیمپ بمبئی کی آخری رات

## افسران اعلیٰ کے خطابات اور الوداعی سلامیوں کا رقت انگیز منظر

بمبئی۔ ۳۰ ستمبر ۱۹۴۴ء۔ آج رات کو بارہ بجکر پانچ منٹ پر ادارہ علیہ ہندیہ کے حکم پر بمبئی کا طویل اور تاریخی کیمپ ڈیڑھ ماہ کے بعد برخاست کر دیا گیا۔ سالار اوّل عبد الرشید قریشی، سالار جنرل عبد الصمد سراج الدین، ارباب شیر اکبر خان ناظم اعلیٰ صوبہ سرحد، شیخ فضل الٰہی حاکم اعلیٰ یو۔ پی (غربی) مقبول الحق مرحوم (حاکم اعلیٰ یو۔ پی (شرقی) خالد اختر افغانی سالار تبلیغ صوبہ بمبئی اور دیگر افسران تحریک نے پُر اثر خطابات خاکساروں کے الوداعی اجتماع میں دیئے یہ اجتماع لیمنگٹن روڈ کے اسی ہال میں جہاں چند روز قبل محبانِ وطن کانفرنس ہوئی تھی، ہوا۔ خالد اختر افغانی نے جو صوبہ بمبئی کی پراونشل مسلم لیگ کے سکرٹری رہے تھے، اپنی تقریر میں کہا کہ میں نے دس سال تک پھولوں کے ہاروں اور نعروں کی دنیا میں اپنی زندگی گذاری ہے لیکن مجھے فخر ہے کہ میں ان سرفروش اور خاکسار مجاہدوں کی قطار میں کھڑا ہوں۔ جو قرنِ اوّل کی یادگار ہیں۔ اور جنہوں نے اپنی قلندرانہ زندگی سے میری زندگی کو یکسر بدل کر رکھ دیا ہے۔ اور آج میں اپنے اندر ایک نئی روحانیت پا رہا ہوں — بمبئی کیمپ کی ڈیڑھ ماہ کی زندگی میں اطاعت اور حریت کے جو قیمتی سبق میں نے سیکھے ہیں، وہ میری آئندہ زندگی میں مشعلِ راہ بنے رہیں گے۔ میں اس تاریخی اجتماع میں دنیائے خاکسار کو یقین دلانا چاہتا ہوں کہ میری زندگی کا ایک ایک لمحہ خاکسار تحریک کی خدمت میں صرف ہوگا۔"

سالارِ اوّل نے اپنی درد بھری تقریر میں فرمایا کہ "خاکسار مجاہدو! بمبئی کا یہ

کیمپ ہماری تاریخ کا ایک کٹھن امتحان تھا۔ خدا کا شکر ہے کہ تم اس میں پورے اترے تاریخ کی اس اسٹیج پر ہماری مثال دھوبی کے اس کُتّے کی ہے جو نہ گھر کا ہے نہ گھاٹ کا، اتنی تکلیفیں برداشت کرنے کے بعد اب گھر کو لوٹنا انتہائی بزدلی ہے۔ مردانگی یہی ہے، کہ جس طرح ہو سکے گھاٹ تک پہنچ جائے۔ خاکسار تحریک کی مثال آج اس برف کی طرح ہے جو پہاڑ کی چوٹی پر پڑی ہوئی چمکنے والے سورج کی کرنوں کے انتظار میں ہے، یقین رکھو کہ سورج چمکیگا اور اُس کی حرارت سے یہ برف پگھل کر ہندوستان کی امیدوں کی خشک اور افسردہ زمین کو لالہ زار بنا دیگی۔"

آپ نے مزید فرمایا کہ قوموں کے ذہنوں میں جب تک انقلاب پیدا نہ ہو اور محنت اور زندہ رہنے کے تلخ اور کڑے دور ہماری قوم کو جب تک نہ دیکھے جائیں، آزادی اور فتح کی منزل تک پہنچنا محال بلکہ امر ناممکن رہا ہے۔ غلام کا جینا ایک ذلیل کا جینا ہے اور ذلیل قوم کی زندگی زمین کے سینے پر ایک بوجھ ہے۔" گاندھی جناح ملاقات کی ناکامی پر اظہار افسوس کرتے ہوئے آپ نے کہا کہ ان دونوں مشہور و روشن لیڈروں کو وقت کی نزاکت کا فائدہ اٹھانا چاہیئے تھا۔ مگر وہ دونوں عقل اور سیاست کے پتلے ثابت ہوئے۔ افسوس کہ انہوں نے قیمتی اور سنہری وقت کو ضائع کر دیا۔ اور چالیس کروڑ مظلوم ہندوستانیوں کی امیدوں کا خون کر کے رکھ دیا۔ آپ نے خاکساروں کو تلقین کی۔ کہ ہمیشہ اپنے کان امیر کی آواز پر لگائے رکھو۔ جس دن تم حکم ماننا سیکھ گئے کوئی تم پر حکومت نہیں کر سکتا۔ آج زندہ قومیں اگر خدا کے انعام حاصل کر رہی ہیں تو اس وجہ سے کہ وہ حکم مان رہی ہیں۔ اور حکم کی آواز پر نفسانی خواہشات کے تمام بتوں کو توڑ کر آن واحد میں پھینک دیتی ہیں۔"

---

# خاکسار آئین کی تشکیل

## چالیس کروڑ انسانوں کی مستقل نجات اور سربلندی کا بہار آفریں چارٹر

# محترم مسٹر گاندھی اور محترم مسٹر جناح کو تاریں

## ۲۸ فروری تک اگر سمجھوتہ نہ ہوا تو متفقہ سیاسی آئین حکومت برطانیہ کے سامنے پیش کر دیا جائے گا

لاہور۔ ۱۹ دسمبر ۱۹۴۴ء۔ خاکسار اعظم حضرت علامہ مشرقی نے حسب ذیل بیان اخبارات کے حوالے کیا:۔

"قریباً دس ماہ پہلے جونہی کہ جنگ کا اختتام نظر آنے لگا۔ خاکسار تحریک نے اس خیال سے کہ مہاتما گاندھی سے مسٹر جناح کی ملاقات جیل میں ممکن نہیں۔ ہندوستان کی مختلف سیاسی اور غیر سیاسی جماعتوں اور دیگر اقلیتوں کا کھوج اس غرض سے لگانا شروع کیا کہ اُن کے درمیان کسی ایسے سمجھوتے کی تہ معلوم ہو سکے جس سے کہ انگریزی حکومت کے سامنے ایک متفقہ سیاسی آئین ہندوستان کی آزادی کے متعلق پیش کیا جا سکے۔ خاکساروں کی ایک کافی تعداد کو اس کام پر مقرر کیا گیا اور جلد ہی معلوم ہو گیا کہ مسلم لیگ اور کانگرس کے درمیان سمجھوتہ نہ ہونے کی وجہ سے مختلف جماعتوں کے لیڈر، صدر اور نمائندے یہ خواہش رکھتے ہیں کہ سب جماعتیں کسی ایک نقطہ پر آ جائیں۔ میں اس کام میں اس نقطہ نظر سے لگا تھا کہ کرپس کی پیشکش کی شرائط کے مطابق ایک متفقہ سیاسی آئین مسلم لیگ اور کانگرس کے سامنے جونہی کہ وہ کسی سمجھوتے پہ پہنچیں، پیش کر کے جہاں تک ممکن ہو، ان کو مدد دوں۔ تاکہ اس کام کو دوبارہ کرنے میں وقت ضائع نہ ہو۔ مہاتما گاندھی پچھلی مئی میں خلاف امید رہا کر دئیے گئے اور قائداعظم کی ان سے ملاقات نہ صرف ممکن بلکہ ناگزیر ہو گئی۔ لیکن اس کام کو اسی ارادے سے بدستور جاری رکھا گیا۔

ان دونوں لیڈروں کی ملاقات ہوتے ہوتے چار ماہ گذر گئے اور بالآخر نہایت شرمناک طریق پر ان کی گفتگو باوجود اس کے کہ انہوں نے اعلان کیا تھا کہ "اگر ہم کسی سمجھوتے پر نہ پہنچے تو عقل کے دیوالیہ ثابت ہوں گے"۔ ناکام رہی۔ علیحدہ ہوتے وقت حوصلہ افزا الفاظ استعمال کرنے کے باوجود ان کی علیحدگی سے تمام ہندوستان پر اندھیرا چھا گیا۔ اس وقت سے آج تک گیارہ ہفتے گذرے لیکن ان کے اپنے قول کے مطابق لاکھوں اور کروڑوں کی مایوسی نے بھی ان کو پھر ملاقات پر آمادہ نہیں کیا۔ قائداعظم چپ سادھے خوش بخوش بیٹھے ہیں گویا انہوں نے کوئی مقدمہ سر کر لیا ہے اور مہاتما گاندھی برنوں، قحطوں، عورتوں میں پرچار اور رنڈوں کی تقسیم میں لگا ہے گویا کہ کوئی واقعہ ہی نہیں ہوا ہے۔ خاکساروں کے ایک وفد نے ابھی ابھی اپنی مرضی سے مہاتما گاندھی سے ملاقات کی۔ لیکن وہ اس قسم کی گفتگو سے قطعاً کنارہ کش رہا۔ اس اثنا میں مجھے ایک ہزار سے زیادہ تاریں اور بے شمار خطوط پہنچے ہیں۔ جو میں ان دونوں لیڈروں کے قدموں پر ڈال سکتا ہوں۔ اگر رائے عامہ کی ان کے نزدیک کوئی قدر نہیں۔

میں نے کئی ماہ پہلے یعنی ۱۲ جون کو مہاتما گاندھی کو انتباہ کیا تھا کہ "اس کو عنقریب از جلد ایسی کانفرنسوں کی الجھن میں پھنسا دیا جائیگا جن کا لازمی نتیجہ ہندو مسلم اختلافات کو وسیع کرنا اور قیمتی وقت ضائع کرنا ہوگا"۔ مہاتما گاندھی آج انہی کانفرنسوں کی تائید کر رہا ہے۔

۳ اکتوبر کو میں نے گفتگو کے ناکام ہو جانے کے جوش میں لارڈ ویول کو ایک نہایت سیدھا اور صاف خط لکھا۔ جس میں بتلایا کہ میں کرپس کی سکیم کو کیا سمجھتا ہوں اور انگریز کے وعدہ آزادی کی حقیقت کیا ہے؟ اور اسے کہا کہ حکومت اس گتھی سلجھانے میں مدد کرے۔ ۷ اکتوبر کو والسرائے نے سیدھا سادھا جواب دیا جو نہایت مفید ثابت ہوا۔ دوسرے الفاظ میں والسرائے نے کہا کہ ہندوستان کو جو کچھ پیش کیا گیا ہے۔ وہ

آپ اس کو حاصل کرنے کی ہمت کرتے۔ اور اس کے چند دن بعد ہی ڈاکٹر کھرے نے جو وائسرائے کی ایگزیکٹو کونسل کا ایک ممبر ہے، ایک اخباری بیان بالکل ہی قطع کا دیا۔ اس بنا پر مجھے نہ صرف یہ تسلی ہے کہ ہماری کوششیں ٹھیک راہ پر جا رہی ہیں، بلکہ کانگرس اور مسلم لیگ میں سمجھوتہ کرانے کا طریقہ صرف ایک ہی رہ گیا ہے اور وہ یہ کہ ہندوستان کی قومی زندگی کے تمام عنصروں کو ایک متفقہ سیاسی آئین پر لایا جائے۔ صرف اسی صورت میں مہاتما اور قائد اعظم آنکھ کی جھپک میں آپس میں سمجھوتہ کر لیں گے۔

خاکسار تحریک نے ملک میں کم و بیش چھتیس بڑی جماعتوں کا وجود محسوس کیا ہے اور اس وقت ان میں سے ایک بڑی تعداد کے ساتھ خط و کتابت کر رہی ہے۔ انگریزی حکومت کے سامنے ایک متفق نقشہ ہندوستان پیش کرنے کے بارے میں جوابات مختلف جماعتوں کی طرف سے مجھے موصول ہو رہے ہیں۔ وہ ہر شخص کی توقعات سے بہت زیادہ ہیں۔ ہر جماعت اس بات پر تلی نظر آتی ہے کہ معاملہ کو ختم کرے۔ کیونکہ جنگ ختم ہوتی نظر آ رہی ہے لیکن زیادہ تر اس لئے کہ مہاتما گاندھی اور قائد اعظم کسی سمجھوتہ پر نہیں پہنچے۔ مجھے اب یقین ہے کہ آئندہ سال کے موسم بہار تک خاکسار تحریک دنیا کے سامنے ایک متفق شدہ ہندوستان پیش کرنے میں کامیاب ہو جائیگی۔ میں نے آج مہاتما گاندھی اور قائد اعظم کو حسب ذیل تاریں ارسال کی ہیں، جن میں ہاتھ باندھ کر درخواست کی ہے کہ وہ فوراً پھر ملاقات کریں اور آپس میں فیصلہ کریں۔ وہ مجھے اس مطلب کیلئے کہ ان کے سامنے جونہی کہ وہ آپس میں سمجھوتہ کر لیں۔ ایک متفقہ سیاسی آئین جو قابل ترین انسانوں نے وضع کیا ہوگا پیش کروں، اپنا عاجز ترین کارندہ تصور کریں۔

(۱) مہاتما گاندھی کو تار:۔

آپ کی رہائی کو سات ماہ سے زیادہ گذر رہے ہیں اور گیارہ ہفتوں سے زیادہ جب کہ آپ اور قائد اعظم ناکام گفتگو کے بعد علیحدہ ہوئے، آپ کا اپنے قیمتی وقت میں

غیر ضروری اور غیر متعلق امور کی طرف توجہ کرنا سخت تکلیف دہ ہے۔ از راہ نوازش
اس کو پورے ہندوستان کی آواز سمجھیں اگر میں کہوں کہ آپ کو قائد اعظم سے فوراً ملاقات
کرنی اور نئی دعوت بھیجنی چاہیئے۔ مہربانی کرکے میری اس تنبیہہ پر جو میں نے ۱۲ رجون کو
کانفرنسوں کے متعلق کی تھی اور جس کا لازمی نتیجہ یہ ہے کہ آپ کو بدحواس کر دیا جائے
دل سے غور کریں، ہندوستان خود بخود منتفق ہو رہا ہے۔ اور میں اس امر کا ذمہ لیتا ہوں
کہ آپ دونوں میں سمجھوتہ ہو جانے کے بعد آپ کے سامنے متفقہ سیاسی آئین پیش کروں۔
میں التجا کرتا ہوں کہ مجھے تشریح کرنے کا موقعہ دیا جائے۔

3 ✓

## (۲) قائد اعظم کو تار:-

"ہاتھ باندھ کر آپ سے درخواست کرتا ہوں کہ اپنے وعدے کے مطابق جو آپ نے
تمام ہندوستان کی پبلک کے سامنے پچھلے ستمبر اپنے علیحدہ ہونے پر کیا تھا، مہاتما گاندھی سے
ملاقات کریں۔ میں نے مہاتما گاندھی سے درخواست کی ہے کہ آپ کو ملاقات کی نئی دعوت
دے۔ لیکن چونکہ آپ بھی سمجھوتہ کیلئے اتنے ہی فکرمند ہیں جس قدر کہ مہاتما ہے، آپ پر
بھی مساوی فرض عائد ہوتا ہے کہ آپ اس کو دعوت دیں۔ از راہ نوازش یقین کریں کہ
تمام ہندوستان بلا لحاظ جماعت اس مطلب کیلئے کہ انگریزی حکومت کے سامنے ایک
متفقہ سیاسی آئین پیش کرے۔ ایک نقطہ پر آنے کیلئے تیار ہے۔ اور چونکہ نہایت
حوصلہ افزاء جوابات پہلے ہی سے پہنچ رہے ہیں، میں اس امر کا ذمہ لیتا ہوں کہ ایسا
سیاسی آئین آپ کے سمجھوتہ کے لئے جلد ہی بعد پیش کر دوں گا۔ میں درخواست کرتا ہوں
کہ مجھے مزید تشریح کا موقعہ دیا جائے۔"

"میں اس موقع پر اعلان کرتا ہوں کہ میں اپنی تمام قوت اس بات پر صرف کر دونگا
کہ یہ دونوں رہنما کسی سمجھوتہ پر پہنچیں۔ لیکن ہر شخص کی کوشش کے باوجود فروری ۱۹۴۵ء
تک اگر یہ دونوں رہنما کسی سمجھوتے پر نہ پہنچے تو میں انگریزی حکومت کے مطالبہ کے مطابق

اس متفقہ سیاسی آئین کا اعلان اخبارات میں کر دوں گا۔ جس پر ہندوستان کی تمام جماعتیں متفق ہوں گی۔ اور پھر اس اعلان کے بعد اس آئین کو انگریزی حکومت کے سامنے پیش کر دوں گا۔ تاکہ ہندوستان کی آزادی کا معاہدہ انگلستان سے ہو سکے۔"

---

## مسٹر چرچل وزیر اعظم، مسٹر امیری وزیر ہند اور وائسرائے ہند کو

# خاکسار اعظم کا بحری تار

لاہور ۔ ۶ اپریل۔ قائد خاکسار تحریک حضرت علامہ مشرقی نے حسب ذیل بحری تار مسٹر چرچل، امیری اور لارڈ ویول کو روانہ کیا :-

"ان نازک لمحات میں جبکہ حکومت برطانیہ ہندوستان کا سیاسی تعطل ختم کرنے کے وسائل اور ذرائع سوچنے کے لئے وائسرائے ہند سے لندن میں ملاقاتیں کر رہی ہے میں یہ اعلان کرنا عین فرض سمجھتا ہوں کہ چھ ہزار سے زیادہ انجمنوں، جماعتوں اور اقلیتوں نے جن کو اس وقت تک نظر انداز کیا گیا ہے اور انتیس کروڑ انسانوں کی آبادی میں ان کی آواز کی کوئی شنوائی نہیں تھی۔ غیر مبہم الفاظ میں اپنے اپنے مفادات کے اعلانات ہندوستان کے آئندہ سیاسی آئین میں شامل کرنے کے لئے مجھے بحیثیت خاکسار تحریک کے ذمہ دار لیڈر کے بھیجے ہیں۔ یہ آئین نہایت حزم و احتیاط کے ساتھ اسی خط کے عین مطابق تیار ہو رہا ہے۔ جو کہ وائسرائے ہند نے گذشتہ اگست میں گاندھی کو لکھا۔ جس میں اس امر کا اظہار کیا گیا تھا کہ جنگ کے ختم ہو جانے کے فوراً بعد ہندوستان کو غیر مشروط آزادی دیدی جائیگی۔ بشرطیکہ نسلی اور مذہبی اقلیتوں، اچھوت اقوام کے حقوق اور ریاستوں کے معاہدات کا یقینی طور پر تحفظ ہو سکے۔ مزید اعلانات روز بروز موصول ہو رہے ہیں۔ اس لئے میں یقین کرتا ہوں کہ زیادہ سے زیادہ اگست تک میں حکومت برطانیہ

کو ایک ایسا آئین جس پر تمام پارٹیاں متفق ہوں گی، پیش کروں گا۔ میں یہ کہنے کی جرأت کرتا ہوں کہ سیاسی مسئلہ پر انڈین نیشنل کانگرس اور مسلم لیگ کے درمیان مصالحت کی میری دوستانہ ترغیبیں ضائع نہ ہونے پائیں گی۔ اور یہ دو اہم جماعتیں بالآخر آپس میں سمجھوتہ کر کے رہیں گی۔

ہر قوم کے اکتیس کروڑ ہندوستانیوں کی وکالت کرتے ہوئے آپ سے یہ رکھا کرتا ہوں کہ اس وقت کا انتظار کریں۔ جب تک کہ یہ متفقہ آئین حکومت برطانیہ کے سامنے قابلِ مفاہمت شکل میں پیش کیا جائے۔"

اس بحری تار کی نقلیں بہت سے بڑے بڑے برطانوی سیاست دانوں، پارلیمنٹ کے ممبروں اور اخبارات کو ارسال کی گئیں۔

لارڈ ویول نے اس تار کا جواب بذریعہ ہوائی جہاز رجسٹری خط کی صورت میں دیا جس میں خاکسار اعظم کو اطلاع دی کہ اُن کا تار حکومت برطانیہ کو پہنچ گیا ہے اور اس تار کے اندر جو تجاویز ہیں، وہ نوٹ کر لی گئی ہیں۔

# مسٹر گاندھی سے آخری اپیل

تار مورخہ ۲۷ فروری ۱۹۴۵ء

مہاتما گاندھی۔ سیواگرام واردھا۔

میرے ۲۶ جنوری کے خط کے متعلق آپ کی خاموشی انتہائی طور پر مایوس کن ہے اگر آپ قائداعظم سے ۳۱ مارچ تک پورا سمجھوتہ کرنے پر آمادہ نہ ہوئے تو میں دس ہزار خاکساروں کو حکم دوں گا۔ کہ وہ سیواگرام پہنچ کر موت تک کا روزہ رکھیں۔

عنایت اللہ خان

تار مورخہ ۱۲ مارچ ۱۹۴۵ء

(6)

مہاتما گاندھی / واردھا

بہت عاجزی سے التجاء کرتا ہوں کہ ہزاروں خاکساروں کو موت کے منہ سے بچا لیں
خاکساروں کو سیواگرام پہنچنے کا حکم دینے سے پہلے آپ کے جواب کا انتظار کر رہا ہوں

عنایت اللہ خان

---

تار مورخہ ۲۵ مارچ ۱۹۴۵ء

(7)

مہاتما گاندھی - واردھا

اخبارات میں آپ کا اعلان کہ آپ ۳۱ مارچ کو بمبئی پہنچ رہے ہیں، بہت اُمید افزا ہے - از راہ کرم اس عرصہ میں قائد اعظم کو پبلک طور پر دعوت دیں کہ وہ آپ سے ملاقات کریں - مہربانی کر کے خاکساروں کو ایک سانحہ سے بچا لیجیئے -

عنایت اللہ خان

---

(8)

خط بنام مہاتما گاندھی

مائی ڈیر مہاتما گاندھی!

" میں آپ کے مارچ کے آخر میں واردھا سے بمبئی جانے کے اعلان پر گہرے اطمینان کا اظہار کرتا ہوں اور اسے ایک خوشگوار اقدام سمجھتا ہوں - اخبارات سے ابھی اطلاع ملی ہے کہ آپ وہاں ایک مہینہ رہنا چاہتے ہیں - مجھے آپ کو تاریں روانہ کرنے پر (جو اوپر درج ہیں) معافی مانگنی چاہیئے - کیونکہ یہ ایک قسم کی دھمکی معلوم ہوتی ہیں لیکن مجھے واضح کرنے دیجیئے کہ آپ کے قائد اعظم سے ناکام ہو کر علیحدہ ہونے میں اب تک چھ ماہ گذر چکے ہیں - اور میں آپ کو یقین دلاتا ہوں کہ قائد اعظم نے احمد آباد میں یہ اعلان کر کے کہ وہ آپ سے پھر ملنے کے لئے تیار ہیں - اپنی پوزیشن اس طرح صاف کر دی ہے کہ اب میں انہیں کچھ نہیں کہہ سکتا - اس لئے مجھے

دوسری اپیل آپ سے کرنی چاہیئے اور چونکہ آپ نے ۲۶ جنوری کے بعد اب تک کوئی بیان نہیں دیا اور دو ماہ ضائع ہو گئے۔ اس لئے میرے لئے اس کے سوا اور کوئی راستہ نہیں کہ آپ کو مسٹر جناح سے سمجھوتہ کرنے پر اسی طریقۂ عدم تشدد سے آمادہ کروں جس کو آپ سب سے کامیاب طریقہ سمجھتے ہیں۔ اس لئے میں ہاتھ باندھ کر آپ سے پھر التجا کرتا ہوں کہ حالات کو زیادہ خطرناک نہ بنائیں، کروڑوں انسانوں کی نگاہیں اپنے محبوب ملک کی آزادی کیلئے آپ دونوں کے ایک سمجھوتہ پر آنے کی منتظر ہیں۔ اور میں آپ کو یقین دلاتا ہوں کہ اگر خاکساروں کو اس مقصد میں اپنی جانیں بھی دینی پڑیں تو وہ بڑے شوق سے ہزاروں اور لاکھوں کی تعداد میں مر جائیں گے۔ میں آپ سے التجا کرتا ہوں کہ آپ مجھے اپنے ارادوں سے مطلع کریں۔ کیونکہ میں اس وقت احتجام نان [illegible] کروں گا، جب دیکھوں گا کہ دونوں کو ملاقات پر آمادہ کرنے کی ہر ممکن تدبیر ختم ہو چکی ہے۔

مجھے یہ کہتے ہوئے بھی رنج ہوتا ہے کہ اس وقت آپ کا صوبہ سرحد میں کانگرسی وزارت قائم کرنے کا اقدام کوئی خوشگوار اقدام نہیں اور اس کا لازمی نتیجہ یہ ہوگا کہ ہندوؤں اور مسلمانوں میں باہمی نفرت شروع سے آخر تک پھر پیدا ہو جائیگی۔ اور کسی کو معمولی سا فائدہ بھی نہ ہوگا۔ آپ سے استدعا کرتا ہوں کہ اسے بڑھنے سے روک دیں اور اپنی توجہ ہندو مسلم مفاہمت کے سوال پر جسے کانگرس اپنا محبوب ترین ملک سمجھتی ہے، مرکوز کر دیں۔

عنایت اللہ خان

# خاکسار آئین منظرِ عام پر

۹ ستمبر ۱۹۴۵ء کے شاہی مسجد کے معرکۃ الآرا خطاب میں خاکسار اعظم نے پہلی دفعہ خاکسار آئین کو ملک کے سامنے بے نقاب کیا۔ ۱۰۰ ماہ سے زیادہ عرصہ تک ساٹھ سے زیادہ قابل ترین ہندوستانی آئین کی ترتیب و تشکیل میں مصروف رہے۔ تمام آزاد ممالک اور حکومتوں کے آئین منگوا کر بنظرِ غائر ان کا مطالعہ کیا گیا۔ اس آئین کو مرتب کرنے والوں میں بڑے بڑے پائے کے سیاسی لیڈر، یونیورسٹیوں کے قابل ترین پروفیسر، ہائی کورٹ کے جج، بڑے بڑے بیرسٹر اور ایڈووکیٹ شامل تھے۔ چند ایک انجمنوں کے سوا سب اعلیٰ و ادنیٰ، سیاسی اور غیر سیاسی تجارتی اور اقتصادی، علمی اور معاشرتی جماعتوں نے جن کی تعداد ایک سو پچیس (۱۲۵) کے قریب تھی، اپنے اپنے مفادات ارسال کیے۔ ادارہ علیہ ہندیہ کی مقرر کردہ آئینی کمیٹیوں نے دس ماہ کی لگاتار کوشش سے ایک سو کے قریب اجلاس کیے۔ ان میں تین ہزار کے قریب خطوط اور پچاس ہزار صفحوں کے قریب لٹریچر زیر بحث آیا۔ چالیس کروڑ انسانوں کی زندگی کے اہم ترین اور بے ہوش کر دینے والے مسئلے ان کمیٹیوں کے سامنے تھے۔ ملک کی چالیس کروڑ آبادی کے بڑے سے بڑے اور قابل ذکر عناصر کو ایک آئین پر متحد کر دینا تاریخ انسانی میں ایک حد درجہ صبر آزما مسئلہ تھا۔ ہندوستان کے تمام بڑے بڑے سیاسی چوہدری اس میدان میں بری طرح شکست کھا چکے تھے، ہندوستان کی آزادی کی منزل تک پہنچنے میں یہی وہ خارستان تھا جس میں قدم رکھتے ہوئے بڑے بڑے ایثار پیشہ رہنماؤں کے دل دہلتے تھے یہ خاکسار اعظم کا حوصلہ تھا کہ انہوں نے خارستان حیات کی ان تلخ ترین اور دشوار گذار وادیوں میں خدا کا نام لیکر قدم رکھ دیا۔ مندرجہ ذیل اہم ترین مسئلے اس آئین کی تشکیل میں سامنے تھے:-

اول:- آزاد ہندوستان کا صدر اعظم یعنی بادشاہ کون ہو؟ اس کا انتخاب کیونکر ہو؟

اس کا نام کیونکہ سامنے آئے۔ اور اگر وہ ظالم ثابت ہو تو کس طاقت کے زور پر الگ کیا جائے؟

دوم:۔ وہ صوبے جن میں ہندوؤں کی اکثریت ہے، ان کا حاکم کون ہو اور کس طرح منتخب ہو؟ کہ دیگر اقلیتیں اس کے ماتحت خوشحال اور فارغ البال رہ سکیں۔ وہ صوبے جن میں مسلمانوں کی اکثریت ہو، ان کا حاکم کس طرح منتخب ہو کہ ہندوؤں کی اقلیت آسودہ حال رہے اور اس پر ظلم نہ ہو؟

سوم:۔ یہ کس طرح ہو کہ مسلمانوں کو ایک مضبوط پاکستان بھی مل جائے اور تمام ہندوستان ایک طاقتور ملک کی طرح متحدہ طور پر ایک بھی رہ سکے۔

چہارم:۔ ہندوستان کی بھوک کا کیا علاج ہو، ملک کی آہوں اور کراہوں، بیماریوں اور چیخوں، تباہ حالیوں اور چیتھڑوں، بداخلاقیوں اور سیاہ کاریوں کا علاج کیا ہو؟ ہندوستان کی اقتصادیات کو کس طریق پر منظم کر کے زندہ اور با اقبال قوموں کی صف اول میں جگہ حاصل کی جائے؟ ریاستوں میں کون سا جمہوری نظام قائم کر کے وہاں کی رعایا کو برطانوی ہند کے باشندوں کے برابر حقوق دیے جائیں تاکہ راجے اور نواب بھی اپنی جگہ پر رہیں اور ہندوستان میں ایک ایسی پائیدار، مضبوط اور حد درجہ ناقابل شکست حکومت قائم ہو کہ سب ہندو، مسلم، سکھ، پارسی، عیسائی اور اچھوت، راجے اور نواب، زمیندار، کسان اور مزدور اُسے اپنی حکومت سمجھیں۔ اور سب اُس کے استحکام اور سربلندی کی خاطر اپنی جانیں لڑا دیں۔ الغرض ان انتہائی طور پر صبر آزما مسائل کو سامنے رکھ کر ہندوستان کی نجات کا واحد چارٹر تیار ہوا۔

## خاکسار آئین کا خلاصہ

”آزادیٔ ہندوستان کے اس بہار آفریں منشور کی بنیاد اچھا لباس، اچھی خوراک اور اچھا مکان تین چیزوں پر رکھی گئی اور فیصلہ کیا گیا کہ ملک کی حکومت غیر پیچیدہ اور نتیجہ خیز

ہو اور ملک کے طول و عرض میں ہندوؤں اور مسلمانوں میں ادنیٰ سی کشیدگی بھی باقی نہ رہے
مرکز میں تین سال کیلئے ہندو صدر اعظم اور تین سال کے لئے مسلمان صدر اعظم باری باری
منتخب ہوں۔ یہ صدر اعظم صوبائی گورنروں سے لئے جائیں گے۔ اور ان کا انتخاب مرکزی
اسمبلی (جس میں ہندوؤں اور مسلمانوں کی تعداد مساوی ہوگی) کرے گی۔ ہندو صدر اعظم اپنی
میعاد ختم ہونے پر صوبائی مسلمان گورنروں میں سے پانچ کے نام مرکزی اسمبلی کے ایک بڑے
اور اہم اجلاس میں صدر اعظم کے انتخاب کے طور پر پیش کرے گا۔ اسی طرح مسلمان صدر اعظم
اپنی میعاد کے ختم ہونے پر پانچ ہندو گورنروں کے نام صدر اعظم کے لئے مرکزی اسمبلی کے
اجلاس میں پیش کرے گا۔

اسی طرح پانچ مسلم صوبوں میں مسلمان گورنر اور سات ہندو صوبوں میں ہندو گورنر
مستقل طور رہیں گے جنہیں صوبائی اسمبلیاں منتخب کریں گی۔ صدر اعظم اور صوبائی گورنر
لازماً وہ شخص ہوں گے جو آزاد انڈین سول سروس سے لئے جائیں گے اور جنہیں سے
پینتیس برس تک کی حکومت کی تمام مشینری کا تجربہ ان کے لئے لازمی ہوگا۔

صدر اعظم اور صوبائی گورنر اپنے اپنے پندرہ وزیر اسمبلیوں کی مختلف پارٹیوں سے
فرقہ وارانہ جماعتوں کے مقرر کردہ تناسب سے پسند کریں گے اور چونکہ وہ ایک بڑے
گہرے تجربے والے اور سیاسی پارٹی بازی سے بالاتر منتخب شدہ سربراہ ہوں گے اور
انہوں نے تمام عمر ہندوستان کی بہترین خدمت کی ہوگی اس لئے اپنے اپنے کابینوں میں
انہیں وسیع انتظامی اختیارات یعنی (ویٹو پاورز) حاصل ہوں گے۔

مرکز میں ہندوؤں اور مسلمانوں کو چالیس چالیس فی صدی، اچھوتوں کو دس فی صدی،
عیسائیوں کو تین فی صدی، سکھوں کو چار فی صدی، جینیوں، پارسیوں اور بدھوں کو ایک
ایک فی صدی حصہ ملیگا۔ صوبوں میں وہ تناسب قائم رہیگا۔ جو اس وقت گورنمنٹ آف
انڈیا ایکٹ کی رو سے حاصل ہے۔ لیکن اس کے ساتھ وہ سیٹیں جو غیر فرقہ وارانہ ہیں،

ہندوؤں اور مسلمانوں میں برابر برابر تقسیم ہو جائیں گی۔ اس طرح صوبوں میں ہندوؤں اور مسلمانوں کی ترتیب اس طریق سے بہتر ہو جائیگی۔

دولتمندوں کے غریبوں پر ظلم کو ہمیشہ کیلئے ختم کرنے کی خاطر حلقہ جات انتخابات کے تین درجے ہوں گے، درجہ اول انتہائی غریب طبقوں کے لئے، درجہ دوم، اوسط درجہ کے لوگوں کے لئے، درجہ سوم بڑے دولتمندوں کے لئے کسی درجہ کا ووٹر دوسرے حلقہ سے بطور امیدوار کھڑا نہ ہو سکیگا۔ حق رائے دہندگی کی بنیاد مخصوص عمر کی بلوغت پر ہوگی غریب کا ووٹ خریدنے کی سیہ کاری ہمیشہ کیلئے ختم کر دی جائے گی۔ اور سرمایہ دار صرف اپنی تعداد کے لحاظ سے مختصر اور مخصوص نشستوں پر سرمایہ داروں کا مقابلہ سرمایہ داروں کے ووٹوں سے ہی کریں گے۔

ہر گاؤں میں وسیع اختیارات کے ساتھ پنچایت سسٹم جاری کیا جائیگا اور عوام اپنے فیصلے آپ کرنے کے قابل ہو سکیں گے، فوجی تربیت ہر شخص کے لئے تین سال تک جبری ہوگی۔ فوجی اور غیر فوجی اقوام کا امتیاز ہمیشہ کے لئے ختم کر دیا جائیگا۔ ہندوستان کے ہر صوبہ کو مقررہ شرائط کی رُو سے مرکز سے الگ ہونے کا اختیار حاصل ہوگا اور اس طرح پورا "پاکستان" مسلمانوں کو مل سکے گا۔

ریاستوں کے ساتھ تمام معاہدے بغیر کسی تبدیلی کے مرکزی حکومت کی طرف منتقل ہو جائیں گے اور جونہی کوئی ریاست مکمل طور پر جمہوری نظام کو قبول کرے گی۔ اُس کا معاہدہ مرکز سے منسوخ ہو سکیگا۔ اور اُس کے بعد اُس ریاست سے جو معاہدے ہوں گے وہ دو طرفہ ہوں گے۔ چھوٹی ریاستوں کو بڑی ریاستوں سے مدد دینے کی تجویز پر عمل نہ ہو سکیگا۔ لیکن چھوٹی ریاستوں کو ان صوبوں کے ساتھ جو متصل ہوں۔ ان کے ضلعوں کے طور پر ملحق ہونے کی اجازت ہوگی، جن کے حاکم موروثی حاکم ہوں گے۔ تمام ریاستوں کا انتظام کونسل شہزادگان کے ذریعے جو پندرہ ممبروں پر مشتمل ہوگی، قریب قریب بعینہٖ

اسی طرح ہوگا جس طرح صدر اعظم ہند کے وزراء کی کونسل انتظام کرے گی۔
کرنسی کا معیار گندم ہوگا اور ایک روپیہ ہمیشہ کے لئے وہ سکّہ ہوگا جو ہر وقت ہندوستان کے ہر حصّہ میں کم از کم سولہ سیر گندم خرید سکے اور حکومت کی تمام اقتصادی تجویزیں اسطرح ترتیب دی جائیں گی کہ ہندوستان میں بھوک کے مسئلے کا پورا حل ہوجائے۔ آزادی حاصل ہونے کے بعد پندرہ سال کے اندر اندر ایک روپیہ وہ سکّہ ہوجائیگا جو ہر جگہ بتیس سیر گندم خرید سکے۔ باقی تمام اشیاء بھی اسی نسبت سے سستی ہوجائیں گی۔ اور ایک روپیہ میں اتنی چیزیں خریدی جاسکیں گی جو آجکل دس روپے میں بھی خریدی نہیں جاسکتیں۔ اس طرح کاشتکاروں اور زمینداروں کو روپیہ کی بڑھتی ہوئی قیمت سے کوئی نقصان نہیں پہنچ سکے گا بلکہ بے حد فائدہ ہوگا۔ ہندوستان میں تیار شدہ اشیاء کو باہر بھیجتے وقت ان کی قیمت ملک کی اندرونی قیمت سے تین گنا زیادہ اور خام اشیاء کی قیمت انہیں باہر بھیجتے وقت اندرونی قیمت سے چار گنا زیادہ ہوجائیگی۔ تاکہ کوئی اجنبی ملک ہندوستان کی مزدوری اور خام اشیاء سے ناجائز فائدہ نہ اٹھا سکے۔

عام بنیادی حقوق جو دنیا کے کسی آئین میں درج ہیں، حسب ذیل بنیادی حقوق ان کے علاوہ اس آئین میں اضافہ کے طور پر ہوں گے، اور یہ بنیادی حقوق اسی دن سے نافذ ہوں گے جس دن سے ہندوستان کو آزادی حاصل ہوجائے۔ یعنی ہر مفلس ماں کو اپنے ننھے بچے کے لئے دو روپیہ ماہوار (کرنسی کے مذکورہ معیار کے حساب سے) دو سال تک ملیں گے، ہر مفلس شخص کو جو ستر برس بوڑھا ہے پانچ روپیہ ماہوار (کرنسی کے مذکورہ معیار پر) پنشن ملیگی۔ حاملہ اور دودھ دینے والی گاؤں، بھینسوں اور دوسرے جانوروں کی پوری حفاظت ہوگی تاکہ ملک میں دودھ اور گھی کی نہریں بہہ سکیں۔ یونانی اور ویدک طریق علاج کو سرکاری طور پر اپنا کر اور عام کر کے رعیّت کی صحت کو ترقی دی جائے گی۔ تپ دق اور کوڑھ جیسی خطرناک امراض کیلئے مستقل تدابیر زیر عمل لائی جائیں گی۔

کوئی شخص مقدمہ چلائے بغیر نظر بند نہ رکھا جا سکیگا۔ اور نہ کوئی شخص اس کے علم کے بغیر پولیس کی نگرانی میں رہ سکیگا۔ زیر سماعت قیدیوں کی قید کی مدت کو سزا کی مدت میں شمار کیا جائیگا۔ اور اگر کوئی ملزم بری ہو جائے تو حکومت کو اس کے تمام نقصانات کا معاوضہ بطور تاوان ادا کرنا پڑیگا۔ پھانسی کی سزا منسوخ ہوگی۔ سکھوں کے لئے جھٹکہ کرنے کی آزادی ان کے اپنے محلوں میں ہوگی۔ مسلمانوں کو اذان کا حق ہر جگہ حاصل ہوگا۔ گائے کی قربانی کا حق انہیں اپنے گھروں کے اندر ہوگا۔ عام جلسوں میں حاضرین کی مرضی کے بغیر "بندے ماترم" کے گیت کی مخالفت ہوگی۔ ہر سکول کے لڑکے اور ہر مریض کو حق حاصل ہوگا کہ سکولوں اور ہسپتالوں کی مخالفانہ مذہبی تعلیم میں اپنی مرضی سے شامل ہو یا نہ ہو۔ تمام جبری مزدوریاں اور بیگار منسوخ ہو جائیں گی۔ مزدور کے لئے روزانہ باعزت مزدوری، کام کرنے کا صحت مندانہ ماحول، مزدوری کے مقررہ گھنٹے، بیماری یا اتفاقیہ یا تنخواہ اور حفظ پیشہ کی وجہ سے لگی ہوئی بیماریوں کا معقول تاوان، ہوادار اور بلاکرایہ مکان، ان کے بچوں کی تعلیم کا عمدہ انتظام نیز مالکوں سے جھگڑے کے پورے وسائل حاصل ہوں گے۔ بچوں سے کام لینا ممنوع ہوگا۔ چھوٹے چھوٹے کاشتکاروں اور زمینداروں سے زمین کا کوئی لگان وصول نہ ہوگا۔ دیہاتی مالیہ گذار اور شہری ٹیکس گذار میں آہستہ آہستہ برابری کی صورت پیدا کر دی جائیگی۔ یعنی دونوں سے ٹیکس کی وصولی بشرح آمدنی ہوگی۔ زمین کے خریدنے کا حق ہر قوم کو دیا جائے گا۔ عدالتوں کو مقدمات کم سے کم مدت میں فیصل کرنے ہوں گے۔ کورٹ فیس نہایت کم کر دی جائے گی۔ دیہی پنچوں پر پولیس کا دباؤ ختم کر دیا جائے گا۔ جھوٹی شہادتیں اور پولیس کے گواہ باقی نہیں رہیں گے۔ چلتی پھرتی عدالتیں دیہات میں جا کر اجلاس کیا کریں گی۔ اور تمام اہم مقدمات کے فیصلے ان عدالتوں میں فوری طور پر ہو جایا کریں گے۔ اس طریق پر مقدمات پر بے پناہ اخراجات، دربدر ستانی اور مہینوں اور سالوں تک مقدمہ کی طوالت کی مصیبتیں اپنی موت آپ مر جائیں گی۔ عدالتوں کے

ججوں کو انگلز کٹو سے علیحدہ کر دیا جائیگا۔ اور عدالت کے عدل و انصاف پر حکومت کی طرف سے کوئی ناجائز دسترس نہیں ہو سکیگی۔

پریس کو پوری آزادی حاصل ہوگی۔ مذہبی سرداروں کی سرکاری حیثیت کو حکومت تسلیم کرے گی۔ اور دورباروں میں ان کی عزت و تکریم کا وہی مقام ہوگا جو انگلستان میں بڑے بڑے لاٹ پادریوں کو حاصل ہے۔ مسلمانوں کے مقدمات کے لئے شرعی عدالتیں موجود ہوں گی اور ان کے اختیارات دیگر سرکاری عدالتوں سے کسی طرح کم نہ ہوں گے۔ الغرض مسلمانوں کے پرسنل لاء کی کما حقہٗ حفاظت ہوگی۔ اوقاف کی تنظیم کے لئے اوقاف کمیشن قائم ہوں گے۔ اور ان کی وسیع آمدنی مدرسوں، یتیم خانوں، مذہبی درسگاہوں، مسلمانوں میں تعلیمی ترقی، اماموں کی تنخواہوں اور سجادہ نشینوں کے وظائف پر خرچ ہوگی۔ ہر صوبہ میں تدریجی شرح سے زکوٰۃ وصول کرنے کا سرکاری انتظام سرکاری افسروں کے ذریعے ہوگا۔ یہ لازماً بروئے قرآن حکیم کے احکام کی رو سے مسکینوں، بیواؤں، یتیموں، سپاہیوں، عاملوں اور تالیف قلوب پر خرچ ہوگا۔

تعلیم بارہ برس تک مفت ہوگی۔ کپڑے کی صنعت کی حفاظت حکومت کے اپنے ہاتھ میں ہوگی۔ بنجر زمین شاملات دہ، آبادی اور پتی کی زمینوں کا استعمال زمین نہ رکھنے والی غریب قومیں کریں گی۔ اچھوتوں کیساتھ چھوت چھات کا اظہار ایک جرم ہوگا جس کی سزا ایک سال تک ہوگی۔ ان کے پانی پینے کے لئے ہر گاؤں میں ایک ایک کنواں حکومت کو اپنے خرچ پر تیار کروانا ہوگا۔ سکھوں کیلئے علاوہ ان حقوق کے جو اوپر بیان ہوئے پنجابی زبان گورمکھی رسم الخط کی پوری ضمانت ہوگی۔

آزاد ہندوستان کا جھنڈا آٹھ مختلف رنگ کی دھاریوں کا ہوگا جو آٹھ قوموں کے نشانات کو ظاہر کریں گی۔ اور ہندو، مسلمان، اچھوت، عیسائی، سکھ، جین، بدھ، پارسی اپنا اپنا رنگ پسند کریں گے۔ سنہ فصلی ہوگا۔ زبان ہندوستانی ہوگی۔ سکہ کے ایک طرف ہندو یا صدر اعظم کی تصویر ہوگی اور اس پر عیسوی اور اسلامی سنہ بھی درج ہوں گے۔

# خاکسار تحریک میدانِ انتخابات میں

## خاکسار آئین کی کامیابی کیلئے ناگزیر پروگرام اور جدوجہد

خاکسار آئین ہندوستان کے تئیس کروڑ باشندوں کی چیخوں اور پکاروں، آہوں اور کراہوں کے سکون سوز جہنم کو راحت اور امن کے جنت میں بدلنے کا واحد صراطِ مستقیم تھا۔ لیکن شملہ کانفرنس نے ثابت کر دیا کہ انگریز کسی دستور اور آئین کو اس وقت تک تسلیم کرنے کیلئے تیار نہیں، جب تک اُسے باضابطہ طور پر اسمبلیوں کی تائید حاصل نہ ہو۔ اس مقصد کے پیشِ نظر ۳۱ اگست ۱۹۴۵ء کو ادارہ علیہ ہندیہ میں افسرانِ تحریک کی ایک کانفرنس طلب کی گئی جس کا اجلاس دو روز تک جاری رہا۔ یہ اجلاس انتہائی طور پر ہنگامہ خیز تھا۔ بڑی بحث و تمحیص کے بعد آئین کو اسمبلیوں کے زور پر کامیابی کی منزل تک لے جانے کا فیصلہ ہو گیا۔ اسی اجلاس کے خاتمہ پر ذمہ دار سالاروں کو بمبئی روانہ کیا گیا تا کہ خاکسار آئین کی بنیاد پر محترم جناح کی تائید حاصل کر کے مسلم لیگ اور خاکسار دوش بدوش میدانِ انتخابات میں آئیں۔ مسلم لیگ کے صدر نے خاکسار سالاروں سے نہایت ناپسندیدہ سلوک کیا اور خاکسار آئین کی بنا پر کسی قسم کی گفتگو کرنے سے صاف انکار کر دیا۔ خاکسار تحریک کے سالار مایوس اور ناکام لوٹے۔ مقصد آئین کو اسمبلیوں میں کامیاب بنانا تھا۔ لہٰذا اعلان کیا گیا کہ جو امیدوار اپنی جماعت کا وفادار رہتے ہوئے خاکسار آئین کو اسمبلیوں میں کامیاب بنانے کیلئے تحریک کا مجوزہ معاہدہ پُر کرے گا خاکسار تحریک اُس کی حمایت میں ہر ممکن مساعی عمل میں لائیگی۔ ہر جماعت کے ٹکٹ پر کھڑے ہونے والے امیدوار بلاتخصیص

خاکسار "آئینی ٹکٹ" کو حاصل کر سکیں گے۔

خاکسار تحریک نے پندرہ برس کی تاریخ میں پہلی دفعہ انتخابات کی جنگ میں حصہ دار بننے کا فیصلہ کیا تھا اور وہ بھی اس صورت میں کہ کوئی خاکسار حتی الامکان کسی سیٹ پر اُس وقت تک کھڑا نہ ہو جب تک کسی دوسری جماعت کا رکن اس سیٹ پر "آئینی ٹکٹ" حاصل کرنے کی درخواست نہ کرے۔ واحد نمائندگی کی خود فریبیاں، لشتہ پندار کی پینیاں قیادت عظمیٰ کی آرام کرسیاں، "زلزلے میں آگئیں"۔ "زنانہ لیڈرشپ" کی ہر جبین نازِ رندان قدح خوار کی اس جرأت رندانہ پر شکن آلود ہوئی جا رہی تھی۔ خاکسار اعظم کی عقابی نگاہیں ہندوستان کے آنے والے دور کا پوری طرح جائزہ لے چکی تھیں اور اُن کی شہرہ آفاق فراست ملک کے بھیانک مستقبل سے بے نیازی کا پہلو اختیار کرنے کیلئے تیار نہ تھی۔ ان کے سینہ میں مظلوم و مقہور انسانیت کے محسن جلیل کا تڑپتا ہوا دل تھا یہی درد تھا جو انہیں پندرہ سال پہلے حکومت کی کرسیٔ اقتدار سے اٹھا کر خاکساری کی دنیا میں علمبردار اعظم کے طور پر لے آیا تھا۔ اسی نے ان کی زندگی کے انداز بدلے تھے۔ اسی نے راہِ قلندر کے سربستہ راز اُن پر کھول دئے تھے۔

حوصلہ شکن مواقعات کے باوجود انہوں نے اعلان کر دیا کہ "ہم ہندوستان کے مستقبل سے بے نیاز نہیں رہ سکتے، چالیس کروڑ مظلوم انسانوں کی مظلومی نے جو فرائض ہم پر عائد کئے ہیں، ہم انہیں ہر قیمت پر ادا کریں گے، ہم اپنے لازوال اصولوں کی روشنی میں انتخابات کی جنگ نتائج سے بے نیاز ہو کر لڑیں گے۔" اس الیکشن پر جہاں دوسروں نے لکھوکھا کے الیکشن فنڈ جمع کئے اور کروڑوں روپیہ پانی کی طرح بہا دیا۔ وہاں ادارہ علیہ کا فیصلہ تھا کہ ایک پیسہ خرچ کئے بغیر یہ جنگ لڑی جائے۔ خاکسار سپاہی چنے چبا چبا کر اور پیٹ پر پتھر باندھ باندھ کر اس عظیم الشان منزل کو طے کرے۔ اور ملک کے سامنے زندگی کا ایک غیر فانی نقش قائم کر دے۔ حصول اقتدار کی راہ میں ملک کے

رہے سہے مشرف و وفادار کردار رہونے نہ دیا جائے ۔ ملک کا الیکشن ملک کی خاطر، ملک کی آزادی اور سربلندی کی خاطر لڑا جائے ۔ فتح و شکست کی کسی منزل پر حصول اقتدار کی کوئی انفرادی یا اجتماعی خواہش خاکسار کو متاثر نہ کرے ۔ انتخابی پروپگنڈہ کی کسی مخالفت کے جواب میں اگر کچھ پیش کرنا ہی پڑے تو اپنا پندرہ برس کا سرمایہ حیات سب کے سامنے کھول کر رکھ دیا جائے ۔ یہ کیا ہوگا ؟

اینٹوں کے سرہانے اور فرش زمین کے بچھونے ہوں گے خالی اور پاکیزہ ہاتھ ہوں گے ، پیٹ پر بندھے ہوئے پتھر ہوں گے ۔ دلوں کی بے پناہ جدوجہد اور پیدل سفر اور رانوں کی تھکاوٹ ہوگی ۔ لہولہان چہرے اور شہیدوں کی لاشیں ہوں گی ۔ مسجدوں کی محصور زندگیاں ہوں گی ، گولیوں سے چھلنی سینے ہوں گے ، دشمن کو بچا کر آپ مٹ مرنے کی تاریخی خدمات خلق کے سنہری ریکارڈ ہوں گے ، بنگال کے موت اور قحط سے بچائے ہوئے مسکراتے چہرے ہوں گے ۔ بمبئی میں گاندھی جناح ملاقات کی کامیابی کے لئے غریب الوطنی میں مہینوں تک انتظار ہوگا ۔

## انتخابات کے سلسلہ میں

# ادارہ علیّہ ہندیہ کا ضمنی اعلان

انتخابات کی مہم کا آغاز کرتے ہوئے ادارہ علیّہ ہندیہ نے حسب ذیل ضمنی اعلان فرمایا جس میں خاکسار تحریک کے انتخابی نقطۂ نظر کی وضاحت کی گئی :-

" آئندہ انتخابات کے بارے میں پبلک پر خاکسار تحریک کی پوزیشن واضح کرنے کے لئے ضروری ہے کہ عوام کی توجہ گاندھی جناح ملاقات کی ناکامی کی طرف مبذول کرائی جائے ۔ جو ہندوستان کی آزادی کی جدوجہد کی تاریخ کا ایک بڑا واقعہ ہے ۔ اس ناکامی نے جہاں عام ہندوستانیوں میں ناکامی کی لہر دوڑادی وہاں اس نے قائد تحریک کو مجبور کیا کہ وہ

لارڈ ویول وائسرائے ہند کو ایک خط لکھیں کہ اگر کانگریس اور لیگ کے رہنما کسی سمجھوتے پر نہ پہنچیں تو کیا ہندوستان کو کبھی آزادی نصیب نہیں ہوگی اور یہاں اس ہولناک مصیبت کے دن کبھی نہیں پھریں گے۔ لارڈ ویول نے فوراً جواب میں لکھا کہ میں آپ کی توجہ اس خط کی طرف منعطف کراتا ہوں جو میں نے مہاتما گاندھی کو ۱۵ اگست ۱۹۴۵ء کو لکھا۔ ہندوستان کو چاہیے کہ اس سے استفادہ کریں میں اس پر کچھ اضافہ نہیں کر سکتا۔ خاکسار تحریک امید کرتی ہے کہ پبلک اس خط کے مضمون سے غافل نہیں ہے۔ اس میں لکھا ہے کہ ملک معظم کی حکومت نے کرپس کی آمد پر یہ بات واضح کر دی تھی کہ:۔

(۱) حکومت کی مطلق اور غیر مشروط آزادی کی پیشکش جنگ کے اختتام پر ایک ایسے سیاسی آئین بنانے پر مشروط ہے جس پر ہندوستان کی قومی زندگی کے بڑے بڑے عنصر متفق ہوں۔ نیز یہ کہ اس آئین کی تیاری کے بعد ملک معظم کی گورنمنٹ کے ساتھ ایک معاہدہ عمل میں لایا جائے۔

(ب) ان شرائط کا مقصد نسلی اور مذہبی اقلیتوں اور اچھوت اقوام کے مفادات اور ہندوستانی ریاستوں سے ذمہ داری کی حفاظت کے فریضہ کی ضمانت ہے۔"

گویا حکومت برطانیہ اس وقت آزادی دیگی جب جنگ کے اختتام پر اس کے آگے ہندوستانیوں کی طرف سے ایک متفقہ آئین پیش ہو جس میں نسلی و مذہبی اقلیتوں اور اچھوت اقوام کے مفادات کی حفاظت کا پورا سامان ہو اور ان معاہدات کا احترام ہو جو ملک معظم کی حکومت نے ریاستوں سے کئے ہیں۔ اس مطلب کے لئے ہندوستان کے تمام بڑے بڑے عناصر، تمام پارٹیوں، طبقوں، فرقوں، نیز والیان ریاست کو لکھا گیا کہ وہ اپنے اپنے مفادات کا اعلان کریں۔ ایک سو پچیس سے زائد جماعتوں نے جن کی مجموعی تعداد تیس کروڑ کے قریب ہے اپنے مفادات کا اعلان قائد تحریک کو روانہ کئے۔ پھر ان تمام اعلانات کو، آہوں اور کراہوں کو، سیاسی جماعتوں کے

انتخابی منشور، رپورٹ، ریزولیشنوں کو، خطابات، دستاویزات اور تحریرات کو غور سے پڑھا گیا اور سمجھنے کی نہ معلوم کہ کیسے سیاسی آئین مرتب ہونے لگا۔ نہیں اس وقت جب کہ آئین کو ... میں بھیجنے کا سامان ہو رہا تھا۔ شملہ کانفرنس شروع ہو گئی جس نے ایک اور حقیقت کا انکشاف کیا کہ انگریز کا نقطۂ نظر ایک خاص طرح کا ہے۔ اور وہ ایک خاص ماحول میں پلا ہے وہ کسی کو پبلک کا نمائندہ ماننا ہی نہیں جب تک کہ وہ اس کی بنائی ہوئی کونسلوں اور اسمبلیوں کا ممبر نہ ہو، ممبر کے سوا وہ کسی کی آواز سنتا ہی نہیں، چنانچہ لارڈ ویول نے ہندو مہا سبھا کی سی بڑی اور طاقتور جماعت اور دوسری کئی اہم جماعتوں کو بھی جن کے ممبروں کی تعداد لاکھوں اور کروڑوں پر مشتمل تھی۔ نظرانداز کر دیا۔ اور ان کے صدروں کو شملہ میں دعوت دینا غیر ضروری سمجھا۔ اس واقعہ سے خاکسار تحریک پر یہ بات روز روشن کی طرح عیاں ہو گئی کہ سیاسی آئین اس وقت تک منظور نہ ہو سکیگا جب تک کہ قائد تحریک کو اپنے مفادات کا اعلان بھیجنے والے نمائندے آئین کی پوری حمایت نہ کریں۔ اور پھر اس آئین کو حکومت برطانیہ سے ووٹ کے زور پر منظور نہ کروایا جائے۔ خاکسار تحریک پر یہ لازم بلکہ فرض ہے کہ ان کمزور، بے آواز اور سیاسی پارٹیوں کے نیچے کچلی ہوئی جماعتوں کی حفاظت پر کمربستہ ہو جائے اور ان کی خدمت میں لگ جائے۔ بلکہ اس حد تک ان کی مدد کرے کہ وہ بغیر بڑی بڑی رقمیں خرچ کئے کونسلوں کے ممبر بن سکیں۔

خاکسار تحریک کے بنیادی اصول اصلاح نفس اور خدمت خلق ہیں، جہاں پہلے خاکسار ایک بڑھیا کا چھوٹا سا بوجھ اٹھا کر اس کے گھر لے جاتا تھا اور جہاں وہ پیاسے کو پانی پلاتا تھا، اور اس طرح کی معمولی خدمات سرانجام دیتا تھا وہاں وہ مرور مدت کے باعث اس قابل ہو گیا ہے کہ بڑی بڑی خدمتیں بجا لائے۔ پہلے وہ دو بھائیوں میں صلح کراتا تھا۔ اب وہ دو بلکہ تمام قوموں میں اتحاد کے لئے کھڑا ہے، وہ کمزوروں

کے حق کی حمایت میں اپنی جان لڑا دے گا۔ غریب، بیکس اور پسماندہ گروہوں کو اپنی بےلاگ خدمت سے طاقتور بنائیگا اور انہیں حقوق دلاکر رہیگا۔

خاکسار تحریک کالائحہ عمل اب یہ ہوگا کہ جہاں ہندوستان کی تینس کروڑ آبادی نے اپنے اپنے لیڈروں کے ذریعے اپنے مفادات کے اعلانات قائد تحریک کو بھیجے ہیں جو حیرت انگیز طور پر یگانگت اور ہم آہنگی کے حامل ہیں۔ اور اس طرح گویا ہندوستان کی بہت بڑی آبادی ہیں مکمل اتحاد کا زندہ ثبوت ہیں۔ وہاں اب اس امر کی سر توڑ کوشش کی جائیگی کہ کونسلوں اور اسمبلیوں کے ممبروں میں بھی مکمل اتحاد ہو جائے اور وہ تمام کے تمام سیاسی آئین کی حمایت میں کھڑے ہوں۔ خاکسار تحریک ایسے لوگوں کی حمایت میں دن رات ایک کر دیگی۔ کانگرس، مسلم لیگ، ہندو مہاسبھا کوئی پارٹی اس اتحاد کو قائم نہیں کر سکتی۔ لیکن یہ تمام پارٹیاں تھوڑی سی قربانی سے "سیاسی آئین ٹکٹ" پر کھڑی ہو سکتی ہیں اور اس طرح سے عملی اتحاد پیدا کر کے صلح و آشتی اور محبت۔ رواداری کے جذبات پیدا کر کے ہندوستان کے کروڑوں باشندوں کی آہوں اور کراہوں کو ختم کر سکتی ہیں۔

# خاکسار اعظم کا ہندوستان گیر دورہ

## اعلائے کلمتہ الحق پتھروں کی بوچھاڑ میں

غلام اور مایوس ہندوستان کو زندگی، اور نجات کے صراط مستقیم پر لانے کیلئے خاکسار اعظم نے ہندوستان گیر دورہ کا فیصلہ کیا۔ اس عزم صمیم کا آغاز ۹ ستمبر کو عید الفطر کے روز شاہی مسجد سے ہوا۔ لاہور سے پشاور، پشاور سے دہلی اور کلکتہ، کلکتہ سے مدراس، مدراس سے بمبئی، بمبئی سے لاہور، لاہور سے پھر کراچی، حیدر آباد اور ملتان الغرض ہندوستان کے کونے کونے میں خاکسار اعظم اپنے پروگرام اور مقصد عزیز کی مشعل رشد و ہدایت لیکر پہنچے۔ اور مخالفت کے بے پناہ اور صبر آزما طوفانوں میں انہوں نے نتائج سے بے خوف ہو کر اعلائے کلمتہ الحق کا فرض پوری مردانگی سے ادا کیا۔ چار ماہ کے اس طویل دورے میں شاید ہی کوئی مقام ایسا آیا ہو، جہاں مسلم لیگ کے کرایہ دار غنڈوں نے اخلاق سوز مظاہروں کا حق ادا نہ کیا ہو۔ ورنہ لاہور، امرتسر، دہلی، علی گڑھ، کلکتہ اور بمبئی کے مخالفانہ مظاہرے مسلم لیگی رہنماؤں کی ذہنیتوں اور ان کے پاکستانی اخلاق کے وہ شرمناک اعلانات تھے جو مدتوں ملت اسلامیہ کی پیشانی پہ کلنک کا داغ بن کر ثبت رہیں گے۔ مرکزی ہدایات کی ایک منظم سازش کے ماتحت خاکسار اعظم کے ہندوستان گیر دورے کو ناکام بنانے کے لئے ہر جگہ بدمعاشوں اور غنڈوں کو کرائے پر خرید اگیا۔ اور اس مرد قلندر کے نعرۂ حق کا جواب پتھروں کی بارش، گالیوں کی بوچھاڑ اور اخلاق سوز نعروں کی صورت میں

دیا گیا۔ قائد اعظم اور ان کے حواری اس شرمناک صورت حالات پر مسکراتے رہے اور اپنے
جماعتی اخلاق کی شرمناک رذالت اور پستیوں کو اپنی سیاسی فتح سمجھتے رہے۔ خاکسار اگر
چاہتے تو اینٹ کا جواب پتھر سے دے کر آنِ واحد میں یہ بدمعاشی ختم کر سکتے تھے، لیکن
قائد تحریک نے ہر جگہ خاکساروں کو ایسا کرنے سے سختی کے ساتھ روک دیا۔ خاکسار
زخمی ہوتے رہے لیکن غنڈوں کے مقابلے میں انہیں غنڈہ بننے کی اجازت نہ دی گئی۔
اور اطاعت امیر اور تعمیل حکم کے ماتحت خون کے گھونٹ پی پی کر انہیں سب کچھ دیکھنا
اور برداشت کرنا پڑا۔ اکثر مقامات پر خاکسار اعظم پتھروں سے زخمی ہوئے۔ لیکن ان
کی مسکراہٹوں میں کوئی کمی واقع نہ ہوئی۔ ہر جگہ انہوں نے اپنے طویل خطابات کو شوکت آفرین
استقلال کے ساتھ حاضرین کے کانوں تک پہنچایا۔ ان پر قاتلانہ حملے ہوئے۔ لیکن غنڈہ
ازم کی پروردہ تمام قوتیں اُن کے عزم و استقلال کے سمندر میں تنکے ہو ہو کر بہہ گئیں۔
جب تک انہوں نے ہر قابل ذکر مرکز تک اپنا پیغام بنفس نفیس نہ پہنچا لیا، دم نہ لیا۔ تلخ
حقائق میں ڈوبی ہوئی ایک صدائے بے باک تھی جو ملک کے شرق و غرب اور شمال و جنوب
میں پتھروں کی موسلا دھار بارش میں بلند ہوتی چلی گئی۔ مرد قلندر کا ایک نعرۂ مستانہ تھا
جو اخلاق سوز آوازوں میں صدائے صور بن کر گونج پیدا کرتا رہا۔ بے منزل اور گم کردہ
راہ قوم کی گھٹا ٹوپ تاریکیوں میں ایک برقی مشعل تھی جو مخالفت کی تیز و تند آندھیوں اور
حوادث کے طوفانوں میں برابر راہ نجات اور منزل مقصود کی جانب دعوت عام دیتی گئی۔
پتھروں کی موسلا دھار بارش اُسے روک نہ سکی۔ اخلاق سوز نعرے اُس پر اثر انداز
نہ ہو سکے۔ قاتلانہ حملوں کا کوئی خوف راہ قلندری میں حائل نہ ہو سکا۔ یہ دورہ
حق و باطل کی ایک خطرناک آویزش تھا جس میں ایک مرد قلندر کو ہزارہا پیشہ ور
غنڈوں کا قدم قدم پر مقابلہ کرنا پڑا۔ مغربی تہذیب کے نچوڑے ہوئے نامرد بابو اپنی
کوٹھیوں میں بیٹھے اور پاکستان کے بُرقعے اوڑھے پردۂ زنگاری کے معشوق کی

طرح غنڈہ ازم کی تلواروں کو ہلا رہے تھے لیکن صاحب عزم و استقلال مشرقی پر چھپ چھپ کر وار کرنا بے نتیجہ ثابت ہوا۔ وہ ادارہ علیہ ہندیہ میں اس وقت واپس لوٹا جب فتحمندانہ انداز میں وہ اپنا فرض پوری طرح ادا کر چکا۔ اقبالؒ کی روح پکار اٹھی:-

> ہوا ہے گو تند و تیز لیکن چراغ اپنا جلا رہا ہے
> وہ مرد درویش جس کو حق نے دیئے ہیں اندازِ خسروانہ



# حادثۂ لاہور

## خاکسار اعظم پر ہزارہا مسلم لیگیوں کی یلغار

۱۳ جنوری ۱۹۴۶ء کو اسلامیہ کالج لاہور کے گراؤنڈ میں مسٹر جناح اور ان کے رفقاء کی موجودگی میں غنڈہ ازم کے جو انسانیت سوز وار خاکسار اعظم کی ذات گرامی پر ہوئے۔ وہ اسلامی اخلاق کی خوبصورت پیشانی پر مدت مدید تک ایک بدنما داغ بن کر ثبت رہیں گے۔ محترم مسٹر جناح کی آمد پر مذکورہ مقام پر مسلم لیگ کا پبلک جلسہ ہوا۔ مسٹر جناح کی تقریر جاری تھی۔ وہ غیر لیگی اور آزادی پسند مسلمانوں کے خلاف حاضرین کے جذبات سے کھیل رہے تھے کہ عین اسی موقع پر حضرت علامہ مشرقی اپنے دو رفقاء (پروفیسر سلطان بخش اور راجہ شیر زمان خان) کی معیت میں پنڈال میں داخل ہوئے۔ خاکسار اعظم کی یہ خلاف توقع تشریف آوری اور تو اور خود مسٹر جناح اور اُن کے رفقا کے لئے حد درجہ حیران کن تھی اور جونہی کہ جلال اور وقار کا پیکر سٹیج کے قریب پہنچا، تمام نوابوں اور خان بہادروں میں سراسیمگی کی لہر دوڑ گئی۔ لیگ کے ایک معزز رکن نے جلدی سے اُٹھ کر مسٹر جناح

کے قریب کُرسیاں بیٹھنے کیلئے پیش کیں۔ علامہ صاحب نے مسٹر جناح سے مصافحہ کیا۔ اور کُرسی پر بیٹھ کر مسٹر جناح کی تقریر سننے لگے۔ مصافحہ کرتے ہوئے مسٹر جناح کے چہرے پر زردی چھا گئی۔ ایک منٹ تک انہیں اپنی تقریر کے مالۂ وماعلیہ کی خبر نہ رہی۔ اور تین چار منٹ کے اندر اندر انہوں نے بے ربط فقروں سے اپنی تقریر کو ختم کر دیا۔

مسٹر جناح کی تقریر ختم ہوتے ہی علامہ صاحب مسٹر جناح کے پاس پہنچے اور خاکسار آئین کے ٹکٹ پر دستخط کرنے والے سندھ کے چوبیس مسلم لیگی امیدواران اسمبلی کے متعلق ایک اعلان کرنے کی درخواست کی تاکہ خاکسار لیگ اتحاد کا یہ اقدام قائد اعظم اور خاکسار اعظم کی موجودگی میں پایۂ تکمیل کو پہنچے۔ مسٹر جناح نے جواباً صدر کی طرف اشارہ کیا کہ ان سے پوچھئے اور خود جلد ہی جلدی سٹیج سے اُتر کر چلتے بنے۔ جونہی کہ خاکسار اعظم تقریر کرنے کے لئے مائکروفون کی طرف بڑھے، کسی نے جلدی سے مائکروفون سٹیج پر سے اٹھا لیا۔ اور پیشتر اس کے کہ خاکسار لیڈر کی آواز بلند ہو، کالجوں کے کئی ہزار مہذب غنڈوں نے ہڑبونگ مچا دی۔ اور آگے بڑھ کر سٹیج پر ہلہ بول دیا۔ اس عرصہ میں پچیس خاکساروں کا ایک دستہ پہنچ چکا تھا۔ وہ پوری مردانگی سے کئی ہزار انسانوں کی یلغار کا مقابلہ کرتا ہوا سٹیج پر پہنچنے میں کامیاب ہو گیا۔ آٹھ خاکساروں نے اپنے محبوب سردار کے گرد حلقہ بنا لیا۔ اور جرأت اور استقلال کے یہ چند پیکر پچاس ہزار سے زیادہ انسانوں کی طوفانی یلغار کے سامنے چٹان بن کر حائل ہو گئے۔ مقابلہ کے دوران میں بعض غنڈوں نے شامیانے کی رسیاں کاٹ دیں۔ لیکن پیشتر اس کے کہ شامیانہ زندگی اور موت کی اس جدوجہد میں حائل ہو خاکسار مجاہدوں نے اس کے پُرزے پُرزے اُڑا دئیے۔ اس عرصہ میں سٹیج جگہ جگہ سے ٹوٹنی شروع ہو گئی اور کئی جگہ شگاف پڑ گئے۔ اس خطرناک حالت کو دیکھ کر خاکسار اعظم نے خاکساروں کو حکم دیا کہ مجمع کو چیرتے ہوئے حبیبیہ ہال کی طرف بڑھیں۔ یہ مرحلہ بڑا دشوار تھا لیکن خاکسار اعظم اور

اُن کے مٹھی بھر ساتھیوں نے ہال تک پہنچنے میں کامیابی حاصل کرلی۔ اس عرصہ میں لاہور کے سینکڑوں خاکسار پہنچ چکے تھے اور وہ ہال کے اندر اپنے عزیز سردار تک پہنچنے میں کامیاب ہوگئے۔ جبکہ ہال ہزارہا مخالفوں کے محاصرے میں تھا۔ لیکن خاکساروں کو نمازہ دم ہونے کا موقع مل چکا تھا، چنانچہ تازہ دم ہوتے ہی وہ علامہ صاحب کے ساتھ باہر نکلے اور مارچ کرتے ہوئے بازار میں بڑھنے لگے، ہزاروں کا مجمع ساتھ تھا خدا کے یہ چند سرفروش سپاہی اپنے ایثار پیشہ سردار کے ساتھ پچاس ہزار سے زیادہ انسانوں کا مقابلہ کرتے ہوئے اب کھلے بازاروں میں پہنچ چکے تھے اور شام کے ساڑھے آٹھ بجے وہ تحسین و آفرین کے ہزاروں نذرانے وصول کرتے ہوئے "باب عالی پنجاب" کشمیری بازار کے نیچے پہنچ گئے۔ یہاں پہنچکر خاکسار اعظم نے ہزاروں انسانوں کو خطاب کرتے ہوئے اس حادثہ کی تفصیلات بیان کیں اور اعلان کردیا کہ غنڈہ ازم کے اس شرمناک مظاہرے کے جواب میں پنجاب کے اندر مسٹر جناح کے ہر جلسہ کا انعقاد ناممکن بنادیا جائے گا۔

## دُنیائے خاکسار میں بے پناہ ہیجان

### لاہور کے بازاروں میں باہر کے خاکساروں کا مارچ۔ ایک ہزار خطوط اور ایک سو سے زیادہ جوابی تاریں یک دن میں

خاکسار اعظم پر لیگی غنڈوں کے حملہ کی جگہ پاش خبر آناً فاناً سارے ہندوستان میں پھیل گئی۔ ملک کے ہر حصے سے خاکسار دستوں کے لاہور پہنچنے کے احکام جوابی تاروں سے طلب کئے جانے لگے۔ پشاور کے خاکساروں کے دو دستے آناً فاناً لاہور پہنچ گئے اور باقی کی آمد کو بمشکل روکا گیا۔ ذمہ دار افسران کو بذریعہ تار احکام دئے گئے کہ

مختلف ریلوے جنکشنوں پر پہنچ کر خاکسار دستوں کی لاہور میں طوفانی آمد کو روکیں چنانچہ بڑی سُرعت سے ہزاروں خاکساروں کی یلغار کو روکا گیا۔ مسلم لیگ کا پھولوں کے ہاروں میں پلا ہوا قائد اعظم جس نے مالابار ہل کے بنگلہ میں بیٹھ کر انگریز کی سکراہٹوں میں اپنے غنڈوں کے ذریعے ایثار پیشہ اور بزرگ رہنمایانِ ملت پر حملے کروائے تھے، اس غم و غصہ کے بڑھتے ہوئے طوفان سے کانپ اٹھا اور پنجاب بھر کے دورے کی موت اُسے صاف نظر آنے لگی۔ غنڈہ ازم کے اس شرمناک مظاہرے نے مسلمانانِ ہند کو آتش زیرپا کر دیا۔ ایک دن میں خاکسار اعظم کو اظہار ہمدردی کے ایک ہزار خط موصول ہوئے۔ پشاور اور دیگر بڑے بڑے شہروں میں جلوس نکلے۔ اور ادارہ علیہ میں اطلاعات پہنچیں کہ مسلم لیگ کے "دودھ پینے والے مجاہد" دفتروں کو تالے لگا کر غائب ہو گئے۔

۱۷ جنوری کو حبیبیہ ہال کے بند کمرے میں مسٹر جناح کی تقریر تھی۔ ممدوٹ ولا سے لیکر اسلامیہ کالج تک پولیس متعین تھی۔ اہم ناکوں پر اشک آور گیس کے سکواڈ موجود تھے۔ لاہور کے ڈپٹی کمشنر مسٹر ولیمز نے ایک خط میں خوشامدانہ لہجے میں علامہ مشرقی سے درخواست کی کہ "۱۷ جنوری کے جلسہ میں جو مسٹر جناح بند کمرے میں کر رہے ہیں اور جس میں داخلہ بذریعہ ٹکٹ ہے، مداخلت نہ کی جائے۔" خاکسار اعظم نے جواباً لکھا "بند کمروں کے جلسوں سے مجھے سروکار نہیں وہ مسٹر جناح شوق سے کرے۔ اُسے چاہیئے تھا کہ غنڈہ ازم کے انجام کو پہلے ہی سوچ لیتا۔"

اگلے روز یعنی ۱۸ جنوری کو یہ خبر سارے ملک میں گونجی کہ مسٹر جناح پنجاب کے دورے کا تمام پروگرام منسوخ کر کے ہوائی جہاز میں بیٹھ کر دہلی اور وہاں چند منٹ ٹھہر کر اپنے گھر بمبئی صحیح سلامت پہنچ گیا۔ لاہور کی پولیس جو پوری مستعدی سے خاکسار اعظم پر تین گھنٹوں تک غنڈوں کی یلغار کو دیکھتی رہی مسٹر جناح کی حفاظت

کے لئے پوری طرح میدان میں نکل آئی اور جیبیلیہ ہال تک اُسے پہنچانے میں اپنی پوری طاقت کا مظاہرہ کیا۔ اور کھلے دن کی روشنی میں یہ ثابت کر دیا۔ کہ جہاں تک انگریز پرستی کا تعلق ہے وہاں جناح اور خضری وزارت دونوں ہی آقائے برطانیہ کے پردۂ زنگاری کے معشوق ہیں۔ ثابت کر دیا کہ غنڈوں کے ہاتھوں مشرقی کا قتل بھی برداشت کیا جا سکتا تھا لیکن مسٹر جناح کے جسم پر ایک خراش بھی ناقابل برداشت تھی۔ ثابت کر دیا کہ جناح اور خضر کا اختلاف حصول اقتدار کی انفرادی خواہش کا ایک فریب ہو سکتا ہے، اس سے زیادہ نہیں۔ دونوں کی زندگیاں حکومت کے لئے از حد قیمتی ہیں، مشرقی پر پتھروں کی بوچھاڑ ہو یا غنڈوں اور بدمعاشوں کی یلغار حکومت کی مسکراہٹوں میں اضافہ کا باعث ہوگا۔ مشرقی کو خط لکھ کر اپیلیں کرنے والا ڈپٹی کمشنر آخر اُس وقت کس بدمستی کا شکار تھا جبکہ ہزاروں اور لاکھوں سرفروشوں کے دلوں کا محبوب مشرقی پچاس ہزار سے زیادہ سیاہ کار انسانوں کے غنڈہ ازدحام میں تین گھنٹے محصور رہا۔ اور حکومت اور اُس کی مشینری مجرمانہ سکوت سے کام لے کر خاموش بیٹھی دیکھتی رہی۔ مستقبل کا مؤرخ اس صورت حال کا گہری نظر سے جائزہ لے گا اور اگر وہ حسن پرست نہ ہوا تو اُس کا قلم پردۂ زنگاری کے معشوق کو کبھی معاف نہیں کرے گا۔

# وزارتی مشن کی تجاویز اور خاکسار اعظم کا بیان (اخباری)

۲۵ مارچ کو حکومت برطانیہ کی طرف سے لارڈ پیتھک لارنس وزیر ہند کی سرکردگی میں مسٹر الیگزنڈر اور سر سٹیفورڈ کرپس پر مشتمل ایک وزارتی مشن ہندوستان آیا۔ یہ مشن کم و بیش ڈیڑھ ماہ تک ہندوستان کے سیاسی رہنماؤں سے مذاکرات میں مصروف رہا۔ اور آخر ۱۶ مئی کو اس نے اپنی تجاویز کا اعلان کر دیا۔ ان تجاویز میں دلائل دے کر مشن نے پاکستان کے قیام کو ناممکن العمل قرار دیا۔ مذکورہ تجاویز کے اعلان پر خاکسار اعظم حضرت علامہ مشرقی نے ۲۲ مئی کو حسب ذیل بیان پریس کے حوالے کیا:۔

"وزارتی مشن نے چند ہفتوں میں جو کچھ کیا۔ بالآخر اس کی تکمیل پہنچا ہے۔ میرا دیانتدارانہ یقین ہے کہ ہندوستان کو کوئی قابل قدر شے نہیں دی گئی۔ ہندوستان کی آزادی کے مطالبے کو ایٹم بم سے اڑا دیا گیا ہے۔ اور میں اس کے کھنڈرات صاف دیکھ رہا ہوں۔ لڑائی کو فتح کرنے میں جو احسانات ہندوستان نے انگریزوں پر کئے۔ ان سے صاف صاف انکار کر دیا گیا ہے۔ ہندوؤں اور مسلمانوں کیلئے اس کے سوا اور کوئی راستہ نہیں رہا کہ وہ آپس میں متحد ہو جائیں۔ مجھے بخدا دیکھئے کہ پچھلے چھ ہفتوں میں مسٹر جناح کو بُری طرح استعمال کیا گیا ہے اور انگریزوں نے اس ماحول سے بہت نفع کمایا ہے۔ رہائی کے بعد جون ۱۹۴۲ء میں میں نے مسٹر گاندھی کو اس امر کی تنبیہ کر دی تھی کہ بہتر ہے کانفرنسوں کی سازش سے قطعاً الگ تھلگ رہے کیونکہ ان کا مقصد۔۔۔ ہندو مسلم تعلقات کو مضبوط کرنا ہے۔

وزارتی مشن نے تسلیم کئے بغیر اپنے عطیے میں خاکسار آئین" کی پوری پیروی کی ہے

لیکن نہایت غدر سے ان حصوں کو چھوڑ دیا ہے جو آزادیٔ ہند سے متعلق تھے۔ نہ صرف عام خاکسار ہی بلکہ آبادی کے تناسب سے نشستوں کی حسابی تعیین میں انہوں نے ہماری تجویز دن کا تتبع کیا ہے۔ اور اب میں اس امر کا دعوے کرسکتا ہوں کہ جو آئین خاکسار تحریک نے دنیا کے سامنے رکھا، ہندوستان کی تمام بیماریوں کا واحد علاج ہے۔ سیاسی جماعتیں اگر چاہیں تو پچاس برس تک اور انتظار کر کے دیکھ لیں۔ مجھے اب یقین ہو چکا ہے کہ ہندوستان کی آزادی اس وقت تک تسلیم نہ ہو گی۔ جب تک واضح الفاظ میں "پاکستان" تسلیم نہ کر لیا جائے۔ اگر مسٹر جناح پاکستان کے حصول کیلئے پوری طرح مخلص ہیں تو میں نہایت کشادہ دلی سے ایک دفعہ پھر خاکسار تحریک کی خدمات انہیں غیر مشروط طور پر پیش کرتا ہوں اور اس راہ میں ان کے ساتھ مل کر کام کرنے کو تیار ہوں۔ میں ان کو یقین دلاتا ہوں کہ میری اس پیشکش میں کوئی بد دیانتی نہیں بشرطیکہ مسلم لیگ پوری قربانی کے لئے تیار ہو۔ اگر مسٹر جناح متفق ہوں تو میں بغیر کسی تجل کے پورا زور لگانے کو تیار ہوں اور ہر خاکسار اس راہ میں اپنی جان دینے کو تیار ہو گا۔ میں ہندوؤں کو بھی یقین دلاتا ہوں کہ جب تک وہ مسلمانوں سے اتحادِ عمل نہ کریں گے ان کو بھی انگریز سے کچھ نہ مل سکیگا۔"

## مسٹر جناح کے نام خط

یکم جون ۱۹۴۳ء کو قائد تحریک علامہ مشرقی نے حسب ذیل خط مسٹر محمد علی جناح صدر مسلم لیگ کو لکھا:۔

میرے پیارے قائد اعظم جناح!

آپ نے میرے ۲۲ مئی کے بیان کو پڑھا ہوگا، میں انگریزی زبان میں اس کی پوری نقل بھیج رہا ہوں۔ ۲۸ مئی کو آپ کو ایک تار بھی بھیج چکا ہوں، جس کا مضمون شامل خط ہے چونکہ اس تار کا جواب بھی موصول نہیں ہوا۔ مجھے خیال آتا ہے کہ شاید آپ نے میری پیشکش کو اخلاص پر مبنی نہیں سمجھا یا آپ سمجھتے ہوں گے آپ کو دوسروں کی نگاہوں میں بُرا بنانے کیلئے یہ ایک سیاسی چال ہے۔ میں آپ کو یقین دلاتا ہوں کہ ہر وہ شک کہ صحیح نہیں میں نے نہایت صدق دل سے یہ پیشکش کی ہے۔ اور بعض انگریزوں کے میرے خلاف پروپیگنڈے کے باوجود میں نے آج تک کسی کے ساتھ جان بوجھ کر دھوکہ بازی نہیں کی۔ میں نے یہ پیشکش اس لئے کی کہ آپ نے کہا تھا کہ وقت آنے پر آپ خون کا آخری قطرہ بہا دیں گے۔

میں آپ کو یہ یقین دلاتا ہوں کہ اگر آپ نے میرے ساتھ اتحاد عمل منظور کیا تو پاکستان حاصل کرنے کے متعلق آپ کی تجویزوں سے متفق رہوں گا۔ اور جو مدد بھی آپ طلب کریں گے دوں گا۔ اور اس وقت تک کہ آپ بے خوف و خطر کوشش کرتے رہیں۔ میں اپنی مدد کو جاری رکھوں گا۔ میں آپ سے درخواست کرتا ہوں کہ مسلمانوں کی تاریخ کے اس نازک وقت میں آپ مجھے ضرور جواب سے مشرف کریں گے۔ مجھے امید ہے کہ آپ جلد ہی جواب ارسال فرمائیں گے۔ میں آپ کو ۲۴ اور ۳۱ مئی کے "الاصلاح" بھیج رہا ہوں۔ تاکہ میرا نقطۂ نظر آپ پر واضح ہو جائے۔

عنایت اللہ خان

اس خط کے متعلق ۲۵ مئی کو ایک اخباری بیان کے دوران میں خاکسار اعظم نے فرمایا کہ:-

"میں سمجھتا ہوں کہ خاکسار تحریک صرف اس لئے پیدا ہوئی ہے کہ بہر حالت

بہر رنگ اس کو ملک وملت اور اُمت کی بہتری کے لئے ہر موقعہ پر مفید طور پر استعمال کیا جاسکے۔ ہر وقت اس کی خدمات حاضر ہوں اور اُمت، ملک اور قوم کے مفاد کے سلسلے میں اس کی اپنی کچھ قیمت نہ ہو۔

میں نے صدق دل سے مسٹر جناح کو خط لکھ دیا ہے۔ اگر مسٹر جناح نے میرے اس بیان کی قدر کی اور کشادہ دلی سے خاکساروں کو گلے لگالیا۔ تو خاک رنہ صرف پاکستان کو انگریز سے بندور حاصل کرنے کی سعی میں چار چاند لگا دیں گے، بلکہ ہندوستان کی مکمل آزادی کا مسئلہ بھی ہندوؤں اور دوسری قوموں سے طے کرنے میں کامیاب ہوں گے۔"



# آزاد ہند فوج کانفرنس کا ادارہ علیہ میں انعقاد

## سالارانِ عسکر (ریکروٹنگ آفیسرز) کی تقرری کے احکام

## خاکسار اعظم کا ولولہ انگیز خطاب

(پ)

لاہور ۸ جون ۱۹۴۶ء - آج گیارہ بجے ادارہ علیہ ہندیہ کے وسیع میدان میں آزاد ہند فوج کانفرنس کا اجلاس ایک وسیع شامیانے کے نیچے شروع ہوا۔ کانفرنس میں صوبہ سرحد، پنجاب، ریاست رام پور، بھوپال اور کئی دیگر علاقوں کے سپاہی انفرادی حیثیت میں شامل ہوئے۔ کیپٹن محمد اشرف، لفٹنٹ محمد انور اور خالد گجراتی پیٹی آفیسر فوج کے مختلف حلقوں کی نمائندگی کر رہے تھے۔ خاکسار تحریک کے امیران اعلیٰ راجہ شبیر زمان خان، پروفیسر عبدالعزیز، سالار ناظم اعانت میاں نور محمد کربلائی، حاکم اعلیٰ پنجاب محمد ایوب خان، ناظم اعلیٰ سرحد صفدر سلیمی، حاکم اعلیٰ بہار مولوی علی احمد جان، ناظم اعلیٰ پنجاب ملک عبدالرحمن، ناظم اعلیٰ دہلی ہند محمد مسلم، نائب حاکم اعلیٰ خاص پنجاب خواجہ محمد افضل ایڈووکیٹ بھی اس تاریخی اجلاس میں شامل ہوئے۔ کانفرنس کا اجلاس تین نشستوں میں کم و بیش بارہ گھنٹے جاری رہا۔ اس اجلاس میں خاکسار اعظم نے جو حیات افروز اور ولولہ انگیز خطاب ارشاد فرمایا اس کا ملخص حسب ذیل ہے:-

"خاکسار تحریک کے پچھلے سولہ سال کی تاریخ اس حقیقت کی شاہد ہے کہ ہم اقوام ہند میں شروع سے اتحاد و امن اور صلح و سلام کے علمبردار رہے، جہاں تک اسلامی مفاد کا تعلق ہے اس کی خاطر ہندو تو کیا ساری دنیا سے لڑنے کیلئے تیار رہیں۔ لیکن

اس پر کبھی تیار نہیں ہو سکتا۔ کہ انگریز کے مفاد کی خاطر ہندو سے لڑوں۔ بڑے دشمن کو شکست دینے کیلئے چرچل نے سٹالین سے دوستی پیدا کی اور تاریخ کی سب سے بڑی فتح حاصل کی۔ میں بھی مجبور ہوں کہ بدترین اور طاقتور دشمن کا مقابلہ کرنے کے لئے ہندو اور دیگر برادرانِ وطن کے ساتھ اتحاد پیدا کروں۔

مسٹر جناح نے انگریز کے مفاد کو مضبوط بنانے کیلئے مسلمان کو ہندو سے لڑایا اور پاکستان کا سٹنٹ ہندو کی مخالفت کے طور پر کھڑا کیا۔ حالانکہ مسٹر جناح کو خوب معلوم تھا کہ پاکستان ہندو کے پاس قطعاً نہیں ہم نے ایسے پاکستان کے خلاف آواز ضرور اٹھائی جس کا مقصد اُسے حاصل کرنے کی بجائے ہندو کے خلاف اُسے بطور ایک فساد انگیز نعرہ کے استعمال کرنا تھا۔ "پاکستان"، "لا الٰہ اِلّا اللہ"، "خدا اور رسول" کے نام پر مسلمان کے ووٹ حاصل کئے گئے، اسمبلیوں کی سیٹوں پر قبضہ کر لیا گیا اور اب جبکہ وزارتی مشن نے پاکستان کو مضبوطی سے رد کر دیا ہے۔ مسٹر جناح پوری دیدہ دلیری سے اعلان کر رہا ہے کہ اب نہ سہی تو دس برس بعد پاکستان ضرور مل جائیگا ——— میں پوچھتا ہوں کہ "لے کے رہیں گے پاکستان" اور خون کے دریا بہا دینے کے دعوے آج کیا ہوئے؟ مسٹر جناح کا انگریز سے لڑنے اور جیل جانے کا اعلان کہاں گیا؟؟؟ آخر ووٹ لینے کیلئے مسلمان قوم کو کیوں اتنا بڑا اور شرمناک دھوکا دیا گیا؟ — ہم مسلمانوں کو حکومت اور دنیا کی نگاہوں میں ذلیل نہیں ہونے دیں گے اور مسٹر جناح کے میدان سے بھاگ جانے کے بعد بڑی سے بڑی قربانی پیش کرتے ہوئے پاکستان کے میدانِ جنگ میں نکلیں گے۔ اور قوم کے سامنے تمام جھوٹ اور فریب کا پول کھول کر رکھ دیں گے کہا جا رہا ہے کہ مشرقی سخت الفاظ استعمال کر رہا ہے، میں خدا کو حاضر و ناظر جان کر اعلان کرتا ہوں کہ میں کسی پارٹی بازی یا مفاد کے نام پر جناح کا دشمن قطعاً نہیں، میں ایسی دشمنیوں سے ہمیشہ بالاتر رہا۔ خدا گواہ ہے کہ میری دوستی اور دشمنی دونوں خدا

کی راہ میں ہیں، اگر میرا باپ یا بیٹا بھی مسٹر جناح کی راہ اختیار کرتا تو میرا رویہ
یہی ہوتا۔"

وزارتی مشن کے اعلان نے ہندو مسلم اتحاد کا سنہری موقع پیدا کر دیا ہے، خون کے
دریا بہائے بغیر آزادی نہیں مل سکتی۔ تاریخ کے فیصلے بدلے نہیں جا سکتے، اسی مقصد
عزیز کی خاطر ہم تمام منتشر اور برخاست شدہ فوجیوں کو اپنی آغوشِ لطف و مرحبا میں
لینا چاہتے ہیں۔ خاکسار کا فرض ہے کہ آئندہ چند ہفتے اس راہ پر اپنی جانیں لڑا دے۔
آئندہ چند مہینے ہماری زندگی اور مستقبل کے لئے فیصلہ کن ثابت ہوں گے یاد رکھو کہ بڑی
بڑی قربانیاں خاکسار کی قسمت میں لکھی جا چکی ہیں اور ایسی قربانیوں کے لئے فرشتوں
کو آسمانوں سے اتارا نہیں جا سکتا۔

جہاں تک حالات کا تعلق ہے ہندوستان میں کوئی ایسی لڑائی لڑی نہیں جا سکتی
جو منظم فوجوں میں لڑی جاتی ہے۔ لڑائی کے لئے فی الحال منظم اور مسلح فوج پیدا کرنے
کا ہندوستان میں کوئی غالب امکان نہیں۔ زیادہ سے زیادہ لکھنؤ اور لاہور کی قسم کے
محاذ پیدا کئے جا سکتے ہیں۔ سولہ سال کی مسلسل جدوجہد سے اگرچہ اور جماعتوں کے بالمقابل
ہم نے بہت کچھ پیدا کر لیا۔ لیکن وہ نتیجہ پیدا نہ ہو سکا جس سے ہماری امنگیں پوری
ہوں۔ اگر ہم نے پاکستان کے نام پر کوئی قدم اٹھایا تو اس کا منتہائے مقصود تمام
ہندوستان کی آزادی ہوگا۔ خاکسار ہر حلقے میں پھیل جائیں۔ اور تجربہ کار بھرتی کرنے
والے با تنخواہ آدمی پیدا کریں۔"

کانفرنس کی آخری نشست ایک فیصلہ کن نشست تھی جس میں پچاس با تنخواہ
سالارانِ عسکر کی تقرری کا فیصلہ ہوگیا ـــ اجلاس کے خاتمہ پر فوجیوں اور خاکساروں
کا الوداعی منظر حد درجہ ولولہ انگیز تھا۔

# میجر جنرل ایس ڈی خان کی خاکسار تحریک میں شمولیت

## عدیم النظیر جلوس اور خاکسار اعظم کا تاریخی خطاب

۱۱- اگست کا روز سعید خاکسار تحریک کی تاریخ میں ایک یادگار دن تھا۔ آزاد ہند فوج کا مایہ ناز جرنیل اور سالار انقلاب سبھاش چندر بوس کا معتمد خصوصی میجر جنرل ایس، ڈی خان خاکسار تحریک میں شمولیت کا فیصلہ کر چکا تھا اور اس روز ادارہ علیہ ہندیہ کے حضور میں تحریک کے ایک ذمہ دار آفیسر کی حیثیت میں حاضر ہو رہا تھا۔ ۱۱ اگست کی صبح کی ٹرین اُسے دہلی سے لئے آ رہی تھی۔ اور لاہور کے سٹیشن پر ایک ہزار جانباز و چوبند خاکسار اور کئی ہزار انسانوں کا ٹھاٹھیں مارتا ہوا سمندر اُس کے خیر مقدم کے لئے سورج کی پہلی کرن کے ساتھ ہی پہنچنا شروع ہو گیا تھا۔ رومال و عقال کے عربی لباس میں ملبوس اور ڈسپلن کی زنجیروں میں جکڑے ہوئے خاکسار ہر طرف اپنی اپنی قطاروں میں دوڑ رہے تھے۔ آج لاہور کا ریلوے سٹیشن اور اس کا ماحول عسکریت کی رنگینیوں سے زندگی کی نئی نئی تنویریں بکھیر رہا تھا۔ قائد تحریک کی رہائی اور مدراس سے واپسی کے بعد آج تک خاکسار تحریک نے کسی استقبال میں اس قدر پر خروش حصہ نہیں لیا تھا۔ اور یہ شرف پہلی دفعہ میجر جنرل موصوف کے حصہ میں آ رہا تھا۔ اس استقبال کے سلسلہ میں خاکساروں کے سامنے بہت سی مشکلات اور موانعات حائل تھیں مقامی کانگرس کمیٹی نے جو آئے دن اپنے جلسوں کے لئے خاکساروں کے تعاون کی طالب رہتی تھی، خاکسار کی اس دعوت کا جواب کہ وہ میجر جنرل کے جلوس میں شامل ہو، انتہائی طور پر شرمناک خاموشی سے دیا۔

اور ثابت کر دیا کہ اس کی اسی ذہنیت نے ہی اس کا وقار مسلمان قوم کی نگاہوں میں صفر بنا دیا ہے۔ دوسری طرف مسلم لیگ تمام دن لاؤڈ سپیکروں سے منادی کرتی رہی کہ "میجر جنرل کے استقبال میں کوئی مسلمان شامل نہ ہو۔" لیگ اور کانگرس ہر دو کی مخالفت کے باوجود خاکساران لاہور نے محض اللہ کی امداد پر بھروسہ کرتے ہوئے میجر جنرل کا استقبال کیا۔ اور لاہور کی تاریخ اس خیر مقدم کی عدیم النظیر کامیابی کی ہمیشہ گواہ رہیگی۔ ایک سو ایک گولوں سے میجر جنرل ایس۔ ڈی خان کی سلامی ہوئی، اور ہزارہا انسانوں کے ٹھاٹھیں مارتے ہوئے مجمع میں انہوں نے ایک موثر خطاب پبلک کو دیا۔ شام کے ۵ بجے موری دروازہ کے میدان میں میجر جنرل موصوف کے اعزاز میں ایک پبلک جلسہ ہوا۔ رمضان المبارک کے باوجود ستر ہزار سے زیادہ انسان اس جلسہ میں شریک ہوئے۔ پورے پانچ بجے خاکسار اعظم حضرت علامہ مشرقی میجر جنرل ایس۔ ڈی خان کی معیت میں تشریف لائے اور ڈیڑھ گھنٹہ تک ایک ولولہ خیز اور انقلاب انگیز خطاب دیا۔ خطاب اس درجہ موثر اور حقائق سے لبریز تھا کہ آخر تک سکوت نیم شبی کا منظر رہا اور خطاب کے ختم ہونے کے بعد حاضرین اس حد تک تاثر اور بے خودی کے عالم میں تھے کہ اٹھنے کا نام تک نہیں لیتے تھے۔ خاکسار تحریک کا آج کا مظاہرہ وہ پرشباب اور لرزہ فگن مظاہرہ تھا، جس نے تحریک کے مخالفین کے گھروں میں ماتم کی صفیں بچھا دیں۔ اور انہیں پوری طرح بدحواس کر دیا۔ کانگرس کا عدم تعاون اور مسلم لیگ کا چوبیس گھنٹوں کا لاؤڈ سپیکروں سے مسلسل پروپیگنڈہ خاکسار تحریک کی ہردلعزیزی کو کم کرنے کی بجائے دوبالا کر گیا۔ میجر جنرل ایس۔ ڈی۔ خان نے اسی جوش و خروش سے متاثر ہو کر کہا کہ

"جرمنی اور دیگر آزاد ممالک میں میں نے خاکسار تحریک کے متعلق جو کچھ سنا تھا، اس سے ہزار گنا بہتر اپنی آنکھوں سے دیکھا۔"

# کرنل کیانی کا شرانگیز بیان

## اور

# میجر جنرل ایس۔ ڈی خان کا چیلنج

میجر جنرل ایس۔ ڈی خان کے عدیم المثال استقبال اور خاکسار تحریک کی ہردلعزیزی نے کانگریس کے تنخواہ دار آئی۔ این۔ اے افسران کے گھروں میں صف ماتم بچھا دی۔ چنانچہ کانگریس کا حق نمک ادا کرنے کے لئے اس شکست خوردہ گروہ کے ایک رکن کرنل کیانی نے ایک بیان میں کہا کہ "میجر جنرل ایس۔ ڈی خان کے نام کے کوئی افسر آزاد ہند فوج میں نہیں تھے۔" کانگرسی اور لیگی اخبارات نے اس بیان کو جلی سرخیوں سے شائع کیا۔ میجر جنرل ایس۔ ڈی خان کو جب غلط بیانی کی اس اخلاق سوز اور شرمناک حرکت کا علم ہوا تو ان کا چہرہ غصے سے سرخ ہو گیا۔ انہوں نے فوراً ایک مکتوب مفتوح کرنل کیانی کو لکھا۔ جو درج ذیل ہے :۔

ڈیر مسٹر کیانی!

"تمہارا وہ بیان جو تم نے اخبارات کو میرے متعلق دیا ہے، پڑھ کر حیرت ہوئی۔ افسوس کہ "اس گھر کو آگ لگ گئی گھر کے چراغ سے"۔ بہتر تھا کہ بیان دینے سے قبل میجر جنرل شاہنواز خان سے مشورہ کر لیتے یا تھوڑی سی تکلیف گوارا کر کے مجھ سے مل کر ہی تسلی کر لیتے، چونکہ تم نے عجلت سے کام لیکر نہایت کم فہمی کا ثبوت دیا ہے اور تمہارے اس غیر ذمہ دارانہ بیان سے ہماری تحریک آزادی کو نقصان پہنچنے کا احتمال ہے اس لئے بہتر ہوگا کہ تم فوراً مجھ سے مل کر اپنے بیان کی تردید کر دو ورنہ میں یہ سمجھنے پر مجبور ہوں گا کہ تمہارا یہ بیان صرف جماعتی دشمنی پر مبنی ہے اور یہاں بھی تم وہی کچھ کر رہے ہو، جو تم نے امپھال کے مورچے پر کیا ہے، افسوس کہ آپ لوگوں نے دنیا کی جھوٹی شہرت،

طلب زر اور نفسانی خواہشوں کو پورا کرنے کے لئے نیتاجی کی سنہری تعلیم کو اس قدر جلدی بھلا دیا ہے اور اپنا دامن ایسے لوگوں سے وابستہ کر رکھا ہے کہ جن کی ذاتی دشمنی، حسد اور کینہ نے ہمارے محبوب نیتاجی کو بالآخر ہندوستان چھوڑ دینے پر مجبور کر دیا تھا۔ اور آج وہی لوگ اُن کی غیر حاضری میں اُن کی کمائی کو کرایہ پر لے کر تمہاری وہ فرقہ وارانہ فوج تیار کر رہے ہیں جو ہندو مسلم اتحاد کی بجائے ہندو مسلم فساد کا باعث بن کر ہمارے نیتاجی کی اصول قربانیوں، ہماری تمام جدوجہد اور بھارت کی آزادی کو ہمیشہ کے لئے ختم کر دے گی۔ اگر تم نے میری اس چٹھی پر غور کر کے عمل نہ کیا، تو پھر مجھے تمہارے اور تمہارے رفقاء کے وہ کارنامے، مجبوراً، پبلک کے سامنے لانے پڑیں گے جو میرے پاس محفوظ ہیں۔

تمہارا دوست

میجر جنرل محمد دلیر خان

---

# مسٹر جناح کی عید الفطر کی اپیل کے جواب میں خاکسار اعظم کا فیصلہ کن خط

## "اگر تم مجھے یقین دلا دو کہ تمہارا منشا پاکستان کو حاصل کرنا ہے تو ہم تین لاکھ کی تعداد میں جانیں قربان کرینگے"

۲۹ اگست کو عید الفطر کے موقع پر آل انڈیا مسلم لیگ کے صدر محترم محمد علی جناح نے ایک اپیل کے دوران ہیں تمام مسلمان مسلم لیگ میں شامل ہونے کی اپیل کی تھی جس کے جواب میں خاکسار تحریک کے قائد حضرت علامہ المشرقی نے مندرجہ ذیل بیان جاری کیا:

"اگر پچاس ہزار انسانوں کو موت کے گھاٹ اتار کر مسٹر جناح کو انگریزی حکومت سے

نیند تو در کنار ایک لفظ تک نہیں کہا اور وہ مالابار ہل کی چوٹیوں پہ بیٹھے ہوئے مسکرا مسکرا کر
مسلمانوں کی آنکھوں میں دھول ڈال رہے ہیں کہ فسادی لوگ مسلم لیگی نہ تھے بلکہ غنڈے تھے
اور پھر کہہ رہا ہے کہ "مسلمانوں کو منضبط اور منظم ہو جانا چاہیئے" خاکساروں کو ہمارے ساتھ
شامل ہو جانا چاہیئے" وغیرہ وغیرہ۔ اور مسلمان نہیں سمجھتے کہ ان کے ساتھ کیا خوفناک کھیل
کھیلا جا رہا ہے تو میری آخری دلیل یہ خط ہے جس کے بعد میرے پاس مسٹر جناح کے
انگریز کے خطرناک آلۂ کار ہونے کی اور کوئی دلیل موجود نہیں، مجھے یقین ہے کہ مسٹر جناح
اس خط کا سیدھا سادھا جواب ہرگز نہ دے گا۔ بلکہ شاید [illegible] اب بھی نوشتہ
میری پیشکش صاف درجہ سچی اور مخلصانہ ہے اور خدا کو حاضر و ناظر جان کر کی گئی ہے۔
انگریزی خط جو مسٹر جناح کو لکھا گیا۔ کا اردو ترجمہ حسب ذیل ہے:۔

# علامہ مشرقی کا خط

از اچھرہ۔ لاہور
۹ ستمبر ۱۹۴۶ء

میرے پیارے جناح!

السلام علیکم و رحمۃ اللہ۔ عید الفطر کے موقع پر میں نے جناب والا کی اپیل پڑھی
ہے، جس میں آپ خاکساروں کو کہتے ہیں کہ وہ اس نازک موقع پر مسلم لیگ میں شامل ہو
جائیں، مجھے چند دیگر مسلم لیگی اصحاب نے بھی ایسی اپیلیں کی ہیں۔

میں حکومت سے کافی طور پر واقف ہوں اور مجھے یقین ہو چکا ہے کہ بے خبری میں
یا جان بوجھ کر، انگریز آپ کو اور ہندوستان کے مسلمانوں کو ہندوستان کی آزادی
کے خلاف استعمال کر رہے ہیں۔ مجھے اس اطمینان پر بھی کوئی اعتبار نہیں جو مسٹر
گاندھی یا کانگریس کو عبوری گورنمنٹ میں شامل ہونے سے ہو رہا ہے۔

اس بناء پر اگر آپ مجھے لکھیں کہ آپ کی منشاء پاکستان کو، تمام ہندوستان کی آزادی کے ایک حصے کے طور پر حاصل کرنا ہے اور آپ انگریزوں کی تجویز کے مقابلے میں اس صاف اور واضح بناء پر مسٹر گاندھی کے ساتھ کام کریں گے تو میں خاکسار تحریک کی تمام طاقت کو آپ کے ساتھ شامل کر دوں گا۔ اور ہم ہزاروں کی تعداد میں جانیں دے دیں گے۔

مجھے اس بات کا بھی یقین ہے۔ کہ ہندوؤں اور کانگرس کو بھی میں پاکستان کی حمایت میں تیار کر لوں گا۔ اگر آپ انگریزوں سے پاکستان چھیننے پر صاف طور پر متفق ہوں، اس حالت میں میں خوشی سے آخری دم تک آپ کے دوش بدوش کام کروں گا۔

اگر اس صاف شرط پر آپ کام کرنے کیلئے متفق نہ ہوں، تو مہربانی کر کے آئندہ ان جھوٹی اپیلوں کے ذریعے خاکساروں کو بدنام نہ کریں۔ کیونکہ ہم نے ارادہ کرلیا ہے کہ پھر ہم اپنی قسمت کا فیصلہ آپ ہی کریں گے۔ میں آپ کے جواب کا شوق سے منتظر رہوں گا۔

انتہائی عمدہ خواہشات کے ساتھ میں ہوں آپ کا سچا دوست

عنایت اللہ خان

# صوبہ سرحد کا تاریخی کیمپ

بابِ عالی صوبہ سرحد کے اعلان کے مطابق خاکساران صوبہ سرحد کا مرکزی کیمپ ۷ نومبر ۱۹۴۶ء کو شروع ہوا۔ اور مسلسل چار روز تک شاہی باغ کی پُر سکون فضا میں عسکریت کے مجاہدانہ ہنگاموں اور انقلاب انگیز مظاہروں سے مالا مال رہیں، پنجاب، یو۔پی، بمبئی اور بنگال تک کے خاکسار زندگی کی نئی دھڑکنوں سے تنے ہوئے کیمپ میں شامل ہوئے۔ حکومت کی سات برس کی مسلسل سختیوں کے بعد دس ہزار خاکسار سپاہیوں کی یہ چھاؤنی بدنصیب ملک کیلئے اُخوت اور انقلاب کے سینکڑوں زندگی بخش پیغام لئے ہوئے تھی۔ باب السلام کا خوبصورت گیٹ، تنومند گھوڑے، چاق وچوبند دستے، خیموں کی قطاریں اور ایک سو ایک فٹ کی بلندی پر لہراتا ہوا سرخ پرچم سب جیات افروز اور دل آویز مناظر تے مل کر مجاہدانہ زندگی کا ایک، ناقابل فراموش سماں باندھ رکھا تھا۔ کیمپ کے پریڈ گراؤنڈ میں عربی لباس میں ملبوس خاکسار دستوں کی پُر شوکت پریڈ میں قوم کا شاندار مستقبل کروٹیں لیتا نظر آتا تھا۔

۸ نومبر کو میجر جنرل ایس ڈی خان کی ناگہانی آمد، ۹ نومبر کو مصنوعی جنگ کے ولولہ انگیز مناظر اور ۱۰ نومبر کو خاکسار اعظم کی تشریف آوری اور تشنگانِ دید کی بے تابیاں اس تاریخی اجتماع کو چار چاند لگا رہی تھیں۔ آٹھ آٹھ ہزار خاکساروں کا بیک وقت مارچ جمود زدہ دِلوں میں حرکت اور زندگی کی سکون سوز بجلیاں دوڑا رہا تھا۔

میجر جنرل ایس۔ڈی خان نے بیس ہزار پبلک اور پانچ ہزار خاکساروں کے اجتماع میں اپنی مختصر تقریر کے دوران میں بدنصیب ہندوستانیوں کو اتحاد کا محبت بھرا پیغام دیا اور اسی اتحاد کو سب کی نجات کا واحد ذریعہ قرار دیا۔



**محترم میاں احمد شاہ صاحب بیرسٹر و رئیسِ اعظم چارسدہ (سرحد)**

آپ اس وقت خاکسار مرکزی کیمپ منعقدہ نومبر ۴۶ء شاہی باغ پشاور کے سالار اوّل کی حیثیت سے کھڑے ہیں۔۔ اس کیمپ میں دس ہزار خاکسار اور پچاس ہزار معاون پبلک نے شرکت کی ——— !

۱۰ نومبر کی شام کو خاکسار اعظم کے خطاب کے موقع پر ایک عجیب غریب منظر تھا۔ دس ہزار خاکسار سپاہی اور ایک لاکھ پبلک شاہی باغ کے کھلے میدان میں خاکسار اعظم کی دم بخود منتظر تھی۔ ایک عجیب نظارہ تھا۔ جب خاکسار اعظم سٹیج پر نمودار ہوئے تو ہزاروں پیاسی نگاہیں اس پُر جلال اور نورانی صورت کی جانب بے تابانہ اُٹھ گئیں۔ خاکسار اعظم نے ایک لمحہ حاضرین کی طرف اپنے مخصوص انداز میں دیکھا اور اس کے بعد درد میں ڈوبی ہوئی صدا فضا میں بلند ہوئی اور شاہی باغ کا ایک ایک ذرّہ درد و غم کے وجد آفریں کیف سے مخمور ہو گیا۔ ملک کی حالت زار کا نقشہ کھینچتے ہوئے آپ نے فرمایا کہ بادشاہ اگر حکومت کا دعویدار ہے تو اس کا پہلا فرض یہ ہے کہ اس کے سائے میں بدنصیب رعیّت کم از کم بھوکی نہ سوئے اور روتی نہ اُٹھے۔ لیکن انگریز کی حکومت بدنصیب ہندوستانیوں کے لئے خدا کے قہر اور جہنّم کے عذاب سے کسی طرح کم نہیں، راعی اور رعایا یا راجہ اور پرجا کے ہر ضابطے اور ہر دستوری کی رُو سے انگریز اس مُلک میں اپنا چھوٹے سے چھوٹا فرض ادا کرنے میں بھی قطعی طور پر ناکام رہا ہے، اس کی لوٹ کھسوٹ کی پالیسی نے ہر طرف بھوک اور ننگ کی ویرانیاں اور جہنّم پھیلا دئے ہیں اور آج وہ اس قابل قطعاً نہیں کہ ایک دن بھی چالیس کروڑ انسانوں پر حکومت کر سکے۔ انہوں نے کانگرس اور لیگ کی حصول اقتدار کی غلط کارانہ اور خود غرضانہ جنگ پر تلخ الفاظ میں تبصرہ کیا اور فرمایا کہ ان وزارتوں سے اگر جرمنی اور جاپان جیسے ملک فتح نہیں ہو سکتے تو کم از کم مُلک کی بھوک اور ننگ کا جہنّم تو کسی حد تک ضرور ٹھنڈا کیا جا سکتا ہے۔ لیکن دونوں کی وزارتوں نے ملک کی حالت انگریز سے بھی بدتر بنا دی ہے۔ حاضرین کے سامنے حکومت کا حقیقی فلسفہ رکھتے ہوئے آپ نے فرمایا کہ دونوں کی حکومت غریب رعیّت کو لُوٹنے کا دوسرا نام ہے۔ اصل بادشاہت تلوار کے زور پر لی ہوئی بادشاہت نہیں ایسی بادشاہت خدا کی راہ میں جان دینے والے سپاہی کا خدائی انعام ہے۔ ایسا مجاہد جان کی بازی لگا کر اور خون کے دریا بہا کر جب کسی مُلک کو فتح کرتا ہے تو آنکھ کی جھپک اور قلم کی ایک حرکت سے تمام رعیّت کو نہال کر دیتا ہے اور نائب خدا بن کر پل بھر میں کروڑوں کی قسمتیں بدل دیتا ہے۔"

# حکومت سندھ کا ظالمانہ اقدام

اور

## خاکسار سپاہی کی عدیم المثال فتح

۹ دسمبر صوبہ سندھ کے از سر نو انتخابات کا دن تھا۔ باب عالی صوبہ سندھ کی طرف سے ادارہ علیہ ہزیہ کی منظوری سے محترم میر اللہ بخش تالپر۔ مولوی خیر محمد نظامانی، رئیس کریم بخش نظامانی، میر غلام حسین خان، رئیس غلام رسول خان آہنی ٹکٹ پر امیدوار کھڑے کئے گئے۔ باب عالی صوبہ سندھ کی پکار پر بیرون سندھ سے دو ہزار کے قریب سپاہی سندھ پہنچ گئے اور باب عالی سے مناسب ہدایات لے کر صوبہ سندھ کے طول و عرض میں پھیل گئے۔ صوبہ سندھ کا مسلمان تھوڑی مدت قبل انگریز اور سر غلام حسین ہدایت اللہ کی پاکستانی وزارت کی متفقہ سازش سے مظلومی اور ہلاکت کے ایک دلخراش دور سے گذر رہا تھا، سندھ کی سب سے زیادہ غیور مسلم آبادی جسے دنیا حروں کے نام سے یاد کرتی ہے۔ چمکتے سورج کی روشنی میں بے پناہ سنگدلی سے مٹا دی گئی تھی، اس غیور قوم کے ہزاروں مرد اور عورت نظر بندی کا شکار تھے، ان کے اولوالعزم سردار گولیوں سے اڑا دئے گئے تھے، حروں کا واجب التعظیم رہنما اور صوبہ سندھ کا عظمت آفرین مجاہد حضرت پیر صبغتہ اللہ پگاڑو پھانسی کے تختے پر لٹکایا جا چکا تھا۔ خاندان پگارو کی عظمت و تقدس اور عصمت و ناموس پر ڈاکے ڈالے جا چکے تھے۔

اور تاریخ اسلام کا یہ بے پناہ بربادی ظلم وزارت کے "پاکستانی لیبل" کے پردہ میں پوری قابلیت سے چھپایا جا چکا تھا۔ سرزمین سندھ کی وسعتوں پر خوف و ہراس دہشت اور بربریت کی لہریں مسلط ہو چکی تھیں ملت اسلامیہ کے بدترین ڈاکو، شراب کباب کی مستیوں میں سرشار اسلام اور پاکستان کے علمبردار بن کر حکومت کی کرسیوں پر براجمان تھے اور کسی کو دم مارنے کی مجال نہ تھی۔

سندھ کی تاریخ کی اس سٹیج پر سندھ کے مظلوم مسلمان کیلئے اسلام۔ کے مُنہ توڑ عشق اور انقلاب انگیز پیغام لئے خاکسار سپاہی ستارۂ صبح کی طرح نمودار ہوا۔ خوف اور دہشت کی تیرگی کے شکار مسلمان نے اس کے نعرۂ انقلاب کو حیرانی کے ساتھ سُنا۔ اس نے عالمِ حیرت میں ان عربی لباس میں ملبوس اور بیلچہ بردوش صورتوں کو دیکھا اور اسے اپنی آنکھوں پر یقین نہ آیا۔ حکومت سندھ کے چہرے کے دلآویز نقاب تار تار ہونے لگے، "ظالم وزارت کو برباد کرو" "حُروں کو آزاد کرو" یہ نعرے تھے جو ریگزار سندھ کی فضاؤں میں قدم قدم پر سنائی دے رہے تھے، چپے چپے پر ظلم اور جمود کو پیغام موت دیا جا رہا تھا۔ ......

اور سندھیوں کی آنکھیں آہستہ آہستہ کھل رہی تھیں، جمہوں کے ساتھ ظلم اور بربریت کا کھیل کھیلنے والا وزیر اعظم جوش غضب میں دیوانہ ہو گیا۔ مسلم کُشی کو اپنا موروثی حق سمجھ کر وہ برداشت نہ کر سکا کہ اس کے آبائی حق کو کوئی چیلنج کرنے کی جرأت کرے۔ چنانچہ ۱۰ دسمبر کو جبکہ انتخابات کو پُر امن طریق پر ختم کر کے خاکسار دستے حیدر آباد پہنچ رہے تھے اُس نے اپنے انتقامی جذبات کو حرکت دی۔ رات نصف کے قریب گذر چکی تھی، اکثر دستے مختلف کیمپوں میں آرام کر رہے تھے، اکثر ابھی سندھ کے دُور دراز رستوں پر تھے اور ڈیڑھ صد خاکساروں کا دستہ باب عالی کے نیچے پہنچ کر احکام کا منتظر کھڑا تھا۔ کہ آناً فاناً حیدر آباد کا انگریز ڈسٹرکٹ مجسٹریٹ پولیس افسران، رائفل پولیس، ملٹری، اشک آور گیس، مشین گنوں اور فوجی لاریوں کی پوری قوتوں سے مسلح ہو کر نمودار ہوا اور دیکھتے ہی دیکھتے دفتر باب عالی اور خاکساروں کا جیش ان کے محاصرہ میں تھے۔ باب عالی کی تلاشی شروع ہوئی، خاکسار دم بخود سالار جیش کے حکم کے منتظر کھڑے تھے۔ انگریز افسر سالاروں کے سینے پر پستول جمائے اور فوج اور پولیس رائفلوں کو تانے ہوئے کھڑی تھی۔ فضا میں کچھ دیر تک موت کا سناٹا تھا کہ یکایک سالار جیش بدین محمد افغانی کی صدائے لرزہ فگن گونجی "لَا تَحْزَنْ اِنَّ اللّٰهَ مَعَنَا"۔ انگریز نے جواب میں قہقہہ لگایا "خوب قہقہہ لگاؤ۔ وقت آئے گا جب

گم بھی تم ہو قہقہہ لگائیں گے۔ سالار جیش کی آواز ایک مرتبہ پھر گونجی:

"تم سب حراست میں ہو اور تمہیں گرفتار کیا جاتا ہے" ڈسٹرکٹ میجسٹریٹ کا حکم سنائی دیا۔ "پرواہ نہیں خاکسار ہر مصیبت کو مسکراتا ہوا لبیک کہیگا۔" سالار جیش کا جواب تھا۔ چار گھنٹے کی مسلسل تلاشی کے بعد باب عالی کا تمام سامان جس میں سینکڑوں بیلچے، بستر، ٹرنک، لاؤڈ سپیکر، بیٹریاں، وردیاں اور رباب عالی کا ریکارڈ شامل تھا کئی لاریوں میں لاد دیئے گئے اور سالار جیش کے حکم پر خاکساروں کے جیش نے "نیز چل اے خاکسار وہ رہی منزل تیری" کا فوجی ترانہ گاتے ہوئے پولیس اور فوج کے جلو میں سنٹرل جیل حیدرآباد کی طرف مارچ کر دیا۔ میجر جنرل ایس۔ ڈی۔ خان ماسٹر خان گل، دین محمد افغانی، خان عبدالاکبر خان اور پیر ریحان شاہ سب آگے تھا۔ گھڑی ساڑھے تین بجا رہی تھی، دنیا خواب غفلت میں مست نیند کے خراٹے لے رہی تھی۔ اور خدا کے سپاہیوں کا دستہ سر غلام حسین ہدایت اللہ وزیر اعظم سندھ کے چیلنج کو لبیک کہتا ہوا جیل کے منتظر دروازوں کی طرف بڑھ رہا تھا۔ فوجی ترانے کی مسحور کن آواز کچھ دیر سنائی دیتی رہی اور آخر رات ...... کی خاموشیوں میں گم ہوگئی۔

صبح پانچ بجے میر علی احمد خان کے بنگلے پر خاکسار افسران کی جن میں عنایت اللہ کھر، ارباب شیر اکبر خان ناظم اعلیٰ بیرون ہند، حاکم اعلیٰ سرحد صفدر سیٹھی۔ ناظم اعلیٰ باب السادات ہند میاں نور محمد کربلائی، میاں محمد صاحب نشان ناظم اعلیٰ سرحد، مستری فیض محمد خان ناظم اعلیٰ سندھ شامل تھے۔ مجلس مشاورت ہوئی اور حکومت سندھ کے ظلم کا آخری دم تک مقابلہ کرنے کا فیصلہ کر لیا گیا۔

حیدرآباد پہنچنے والے تمام راستوں پر سالاران ضبط مقرر کر دئیے گئے اور باہر سے پہنچنے والے خاکسار جیش کو ایک جگہ جمع کر لیا گیا۔ حیدرآباد میں رات کی گرفتاریوں اور ظلم بے ہنگام کی خبر آگ کی طرح پھیل گئی اور بارہ بجے کے قریب جب ڈیڑھ ہزار خاکساروں

نے ڈسٹرکٹ مجسٹریٹ کے بنگلے کی طرف مارچ کیا تو ہزاروں ہندو اور مسلمان بھی ساتھ شامل تھے۔ خاکسار زندہ باد کے فلک شگاف نعروں سے حیدر آباد کے در و دیوار کانپ اٹھے، انگریز کلکٹر نے جوش و خروش کا یہ عالم دیکھا اور اس لرزہ فگن مظاہرہ اور مستقبل کے تصور سے اس کی روح کانپ اٹھی، اُسے پہلی دفعہ اپنی غلطی اور خاکسار کی ہر دلعزیزی کا احساس ہوا اور اس احساس کے ماتحت اُس نے خاکسار راہنماؤں سے ملاقات کی درخواست کی۔ اور دو گھنٹے کے اندر اندر تمام خاکسار رہا کر دئے گئے ۱۲ اور ۱۳ دسمبر امن و امان سے گذر گئے اور خاکساروں کے دستے دو دنوں میں اپنے اپنے صوبوں کو روانہ ہو گئے اور بقیہ وفد کے قریب خاکسار ابھی میر صاحب کے بنگلے پر فروکش تھے کہ حکومت کے پیٹ میں اپنی شکست فاش پر پھر مروڑ اٹھا اور ۱۴ دسمبر کی صبح کو چار بجے جبکہ خاکسار کمروں میں میٹھی نیند سو رہے تھے، ڈسٹرکٹ کلکٹر نے فوج کی بہت بڑی جمعیت سے بنگلے کا محاصرہ کر لیا۔ اور پیشتر اس کے کہ خاکسار پوری طرح بیدار ہوتے سب کو حراست میں لے لیا گیا اور سب لاریوں میں سنٹرل جیل میں پہنچا دئے گئے، صاحب خانہ میر علی احمد جان، ارباب شیر اکبر خان، میجر جنرل ایس ڈی خان میاں نور محمد کربلائی، ماسٹر خان گل، دین محمد افغانی بھی گرفتار شدگان میں شامل تھے، حکومت سندھ کی ان غیر ذمہ دارانہ اور امن سوز حرکات نے ہر طرف ہیجان و اضطراب کا طوفان پیدا کر دیا۔ ۱۵ دسمبر کی شام کو صوبہ سندھ کے دار السلطنت کراچی میں اسلامیان کراچی کا ایک عظیم الشان احتجاجی جلسہ عید میدان میں ہوا، حاضرین کے چہرے غم و غصہ سے تمتما رہے تھے حاکم اعلیٰ سرحد محترم صفدر سلیمی نے اس اجتماعِ عظیم کو مخاطب کرتے ہوئے حکومت سندھ کے ظالمانہ اقدام کی وضاحت کی اور حکومت پر واضح کیا۔ کہ اپنی سراسر غیر ذمہ دارانہ اور ظالمانہ حرکتوں سے اُس نے دنیائے خاکسار کی غیرت کو چیلنج کر دیا ہے، ہم اس چیلنج کو مردانہ وار قبول کرتے ہیں اور وقت بتائیگا کہ کتنے خوفناک نتائج کو حکومت سندھ نے دعوت دی ہے حکومت پھر جھکی اور نہایت ذلت کیساتھ خاکساروں کی تمام شرائط تسلیم کر کے انہیں رہا کر دیا

لیکن بعد میں کمال مکاری سے ریل کے کرایہ کی ادائیگی سے انکار کر دیا اور خاکسار پھر ڈٹ گئے دوسری جانب دنیائے خاکسار ان گرفتاریوں پر غم و غصہ سے تڑپ اٹھی اور سینکڑوں خاکسار سرحد، پنجاب اور دوسرے حصوں سے لاہور میں جمع ہونے شروع ہو گئے، حکومت سندھ پھر خوف و ہراس کا شکار ہوئی اور ۱۹ دسمبر کو نہ صرف تمام خاکساروں کو رہا کیا بلکہ انہیں لاہور پہنچانے کے لئے سپیشل گاڑیوں کا انتظام بھی کیا۔ اور اس طرح خاکسار تحریک کی بے مثال فتح کے ساتھ حکومت سندھ کے ظلم کے ڈرامے کا ڈراپ سین ہو گیا۔

# ادارہ علیہ کی بہار کانفرنس

## اور

# بہار ریلیف کیمپ کا انعقاد

۱۷ دسمبر کو جبکہ خاکسار ابھی سندھ کی حجبت میں گھرے ہوئے تھے ادارہ علیہ نے اسلامیان بہار کی ہلاکت آفرینی کی دلخراش داستانوں پر خون کے آنسو روتے ہوئے ضلعدار افسران تحریک کی کانفرنس طلب کی۔ تاکہ بہار کے مظلوم، بے بس اور خانماں خراب بچے کھچے مسلمانوں کو از سر نو آباد کرنے کی کوئی صورت تلاش کی جائے، چونتیس گھنٹوں کی گہری سوچ بچار کے بعد حسب ذیل فیصلے کئے گئے۔

(۱) صوبہ بہار میں ریلیف کیمپ جلد از جلد کھولا جائے اور ارباب عالی کا باضابطہ قیام اس نیت سے ہو کہ مسلمانوں کو ان کے گھروں میں واپس کر کے نئی بستیاں آباد کی جائیں اور اس خوف و ہراس کو جو لیگ کی غلط، مہلک اور ناشایان شان اسلام پالیسی نے بہار کے مسلمانوں میں پیدا کیا ہے کہ وہ اپنے گھروں کو چھوڑ کر بھاگ جائیں، دور کیا جائے اگر مسلمان کو اقلیت کے صوبوں سے بھاگنا سکھایا گیا تو وہ اکثریت کے صوبوں سے بھی بھاگے گا۔ اور بالآخر

سپین کی طرح ہندوستان سے بھی مسلمانوں کا خاتمہ ہو جائے گا۔

(۲) نواکھلی کے مظلوم ہندوؤں کے لئے بھی اسی شان کا کیمپ کھول کر خاکسار تحریک کے وسیع الخلق اور عدیم المثال جذبہ کو واضح کر دیا جائے۔

(۳) قائد تحریک کا اعلان ہے کہ وہ خود دونوں جگہ پہنچکر ہندوؤں اور مسلمانوں کو بتائے کہ سچا اسلام کیا ہے؟

(۴) باب عالی میں سیاسیات، معاملات اور انتظامات کے تین شعبے قائم کئے جائیں جو جداجدا ناظمان اعلیٰ کے ماتحت ہوں۔

## قائمقام حاکمِ اعلیٰ بہار کا مجاہدانہ اعلان

محترم احمد دستگیر قائمقام حاکم اعلیٰ بہار نے بہار ریلیف کیمپ کا افتتاح کرتے ہوئے ایک مفصل وضاحتی اعلان کیا۔ اس اعلان میں محترم موصوف نے فرمایا:—

"جس قوم کا موت سے عشق اور موت کی تلاش اُسے صحرائے عرب کے بیابانوں سے اٹھا کر آج ہندوستان کے صنم خانوں میں لے آئی تھی، اس میں آج پہلی دفعہ خوف کی گراوٹ پیدا ہوئی ہے اور اس نے بہار سے راہ فرار اختیار کرنے میں مصلحت سمجھی ہے۔ آج جبکہ لیگ میدان چھوڑ کر بھاگ چکی ہے اور بہار کا مسلمان پوری طرح برباد، بے کس اور بے بس ہو کر رہ گیا ہے ضرورت ہے کہ خاکسار سپاہی آگے بڑھے اور سب کو بتا دے کہ بہار کے مسلمان کی پشت پناہ ابھی موجود ہے، سب کو بتا دے کہ اسے سالے بہار سے تو کیا ایک ادنیٰ گاؤں سے بھی نکالا نہیں جا سکتا۔ اُجڑے ہوئے گاؤں اب پھر بسیں گے، سب کی آنکھوں کے سامنے زور اور طاقت، ہمت اور حوصلے سے بسیں گے، اگر ضرورت پڑی تو خاکسار کے خون کے زور سے، اُس کے قوت بازو سے، بلکہ نصرت خداوندی سے بسیں گے، بس کر خوشحال ہوں گے، معاشی طور پر آزاد ہوں گے

اجتماعی طور پر طاقتور ہوں گے اور طاقت کے باوجود ہمسائیگی اور اُخوت قائم رکھیں گے
خاکسار ابھی زندہ ہے، مشرقی زندہ ہے اور زندہ رہیگا، تمہارے ارضی خداؤں، تمہاری
شیطانی طاقتوں، تمہاری تاریک سازشوں کو کُھلا چیلنج ہے، صاف دعوتِ جنگ ہے آزما
لو اور آزما کر دیکھ لو کہ تمہارا شیطان طاقتور ہے یا ہمارا خدا؟

تمہاری شیطنت اگر برباد کر سکتی ہے تو صاف دیکھ لو کہ ہماری روحانیت آباد
کر سکتی ہے، ہاں۔ تمہارے دیکھتے ہی دیکھتے اس اجڑے گلستان میں بہار آئے گی
کونپلیں پھوٹیں گی، کلیاں مسکرائیں گی۔ زندگی قہقہے لگائیگی۔ ہاں اس اندھیرے میں
اجالا ہوگا۔ اس بنجر زمین کو زرخیز بنایا جائے گا۔ ہاں یہیں گاؤں بسیں گے، خوبصورت
اور صحت مند زندگی کی پھر ابتداء ہوگی، صنعتیں جاری ہوں گی، تجارتیں چلیں گی۔
زراعت بڑھیگی، گھر گھر کی حفاظت ہوگی اور تشکر اور طمانیت کا ایک نیا غلغلہ آسمان
تک بلند ہوگا۔"

اس اعلان کے بعد پٹنہ کے مرکزی ریلیف کیمپ میں خاکسار مجاہدوں کا داخلہ
شروع ہوگیا۔ سرحد، پنجاب، یو۔پی، بنگال اور دوسرے صوبوں سے خاکسار بہار کے
مسلمان کی اُجڑی ہوئی دُنیا کو آباد کرنے کیلئے جَشِ درجَیش بہار پہنچنے لگے، مرکزی ریلیف
کیمپ کی شاخیں صوبے کے اہم مرکزوں میں قائم ہوگئیں اور خاکسار سپاہی ابرِ رحمت
بن کر بہار کے برباد مسلمانوں کے آسمانِ تقدیر پر چھا گیا۔ خدمتِ خلق کا ایک سنہری باب
شروع ہوا۔ اور بہار کی دم توڑتی ہوئی مسلم آبادی نے سکراتِ موت میں اپنے مسیحا کو
پالیا۔ اپنے سچے محسن کو پالیا۔ نہیں بلکہ اپنی کھوئی ہوئی دولت اور کھوئی ہوئی دُنیا کو
پالیا۔ وہ زندگی کے آخری سانس سے بغاوت کر کے پھر میدانِ حیات میں کود پڑا، اور
فرطِ مسرت میں اس نے نعرہ لگایا کہ

"خاکسار مدد کو پہنچ گیا، اَب کوئی غم نہیں۔"

# وزیر اعظم برطانیہ کی پیشکش

اور

# خاکسار اعظم کا اخباری بیان

وزیر اعظم برطانیہ مسٹر اٹیلی نے ۔ ۲۰ فروری کو اعلان کیا کہ حکومت برطانیہ نے
جون ۱۹۴۸ء میں ہندوستان کو مکمل اختیارات سونپنے کا فیصلہ کرلیا ہے، اور مزید کہ
تاج برطانیہ بہرحال ہندوستان کی قسمت ہندوستانیوں کے حوالے کر دے گا۔
کانگرسی حلقوں میں اس بیان پر زبردست مسرت کا اظہار کیا گیا۔ پنڈت نہرو
اور دیگر کانگرسی لیڈروں نے مسرت بھرے اعلان کئے، عین اس موقع پر
خاکسار اعظم کا حسب ذیل تحیر کن اعلان اخبارات میں گونجا:۔

"جب تک مسلم لیگ اور کانگرس کی موجودہ قیادت باقی ہے، ہندوؤں اور مسلمانوں
کے لئے آئندہ دس برس تک بھی اپنے اختلافات کو مٹانا مشکل ہے، ایسی حالت میں
مسٹر اٹیلی کا پارلیمنٹ کا حالیہ بیان میرے نزدیک یا تو مایوس شدہ ہندوستانیوں کے
ساتھ ایک بڑا مخول ہے اور یا ہندوؤں اور مسلمانوں کے درمیان ایک ہولناک
ٹکراؤ شروع ہونے کا بگل ہے۔ میں یہ یقین کرنے سے انکار کرتا ہوں کہ یہ چال
سیاسی جماعتوں کو متفق کرنے کے لئے ہے یا اس میں آزادی کی فکر پیدا کرنے کا
کوئی سامان ہے، برخلاف اس کے یہ ہندوؤں اور مسلمانوں کو آخری خندق تک لڑانے
کی تیاری پر آمادہ اس وقت تک کرتی رہیگی کہ ہندو مسلمان آپس میں لڑ لڑ کر ہولناک
طریق پر چور چور ہو جائیں۔ تاکہ انگریز اس کے بعد اعلان کر دیں کہ ہندوستان کا

لاعلاج ہے اور آزادی کا کسی صورت میں دینا ناممکن ہے۔ میں انگریز وزیر اعظم کی اس چال میں کم از کم دس لاکھ انسانوں کا قتل عام دیکھ رہا ہوں۔ اور اس میں ذرہ بھر شک نہیں، کہ جو شرارت اس تجویز کی تہ میں ہے، اس کو نہایت خوبصورتی سے چھپا کر رکھا گیا ہے۔"

اخبارات اور کانگرسی حلقوں نے اس بیان کو مضحکہ خیز قرار دیا۔ لیکن ایک ہفتہ بعد کے ہولناک واقعات نے اس اعلان کی صداقت پر مہر تصدیق ثبت کر دی۔"



# پُر خطر ماحول

## ادارہ علیہ کی مُشتہر للکار۔ دُنیائے خاکسار کے نام

اس وقت کہ مختلف طاقتیں ہندوستان کے مستقبل کو بُرا یا بھلا بنانے کے لئے ہر طرف جدوجہد کر رہی ہیں اور خاکسار سپاہی اپنی بے مثال سچائی اور بے غرضی سے حق و باطل کے اِس تصادم میں تنہا کھڑا ہے، ضرورت ہے کہ خاکسار سپاہی سے وہ تمام خارجی اور داخلی قوتیں روشناس کرا دی جائیں جن کے اندر وہ گھرا ہوا ہے اور جن کا کامیاب مقابلہ اُسے بہر صورت کرنا ہے۔ نیک اور خدا سے ڈرنے والے ایک طائفہ کو، جس کی اقلیم وہم و خیال میں پچھلے سولہ برس سے یہ مقصد کبھی داخل نہیں ہوا کہ قوم کو دھوکہ دے کر اپنی ذات یا خاکسار تحریک کی انفرادی بہتری کے لئے کچھ پیدا کرے بلکہ جس نے یہ بھی اعلان کر دیا ہے کہ وہ اپنے یا اپنی جماعت کے وجود کو کسی بڑے مقصد کے لئے قربان کرنے کو ہر وقت تیار رہے، یہ یاد کرانا کہ تمہارے گرد اگرد باطل کا ایک بے پناہ ہجوم ہے جو تمہارے وجود کو دھوکہ اور فریب، ظلم اور استبداد، جھوٹ اور مکاری کے اس ایسے ماحول میں دُنیا کا سب سے بڑا گناہ شمار کرتا ہے، درحقیقت سپاہی کے عزم اور استقلال کو بلند کرنا ہے۔ خاکسار تحریک کی سولہ برس کی تمام تاریخ میں خاکسار سپاہی کی کم از کم یہ روایت ہمیشہ برقرار رہی کہ وہ اپنی بربادی اور قربانی لیکن قوم اور ملت کی بہتری کے لئے کھڑا ہے، دُکھ اور رنج، بھوک اور نقصان، دُنیا کا گھاٹا اور نقد النقد نقصان اس کی قسمت میں لکھا ہے اور حتیٰ کہ لاکھ با لاکھ بلکہ کروڑ ہا انسان اسی وثوق اور یقین سے اس روایت کو بنظر [illegible]

اس قسمت کو قبول نہ کریں گے۔ کسی قوم کا زوال کی گہرائیوں سے اٹھ کر عروج کی اونچائیوں تک پہنچنا محال ہے۔

میں نے پچھلے دس ماہ میں، خدا جانتا ہے کہ اپنی پوری نیک نیتی سے، اپنے تھوڑے سے علم کے مطابق ان چیزوں کو جو ہمارے گرد اگرد ہو رہی ہیں بلا خوف لومۃ لائم کھول کر رکھ دینے کی کوشش کی ہے، میرے سامنے کوئی مقصد سوائے اس کے نہیں رہا کہ رواج، مصلحت، تقاضائے وقت، یا کسی "شئے" کے "مناسب" ہونے کے دباؤ سے بالاتر ہو کر مجھے جو کچھ یقینی اور حسابی طور پر نظر آ رہا ہے، بیدھڑک کہہ دوں، میری "پیشگوئیاں" کسی رمال یا منجم کی سو فیصدی درست یا پچاس فی صدی غلط ڈھکوسلے نہ ہوں بلکہ واقعات اور صحیح صورت حال کے منطقی اور قطعی نتیجے ہوں جس سے صورت حالات کی قلعی کھلے اور ملک میں بیداری اور باخبری پیدا ہو، میرا منشاء ہمیشہ یہی رہا کہ اس پُر فریب اور مکار دنیا کے رواج کو الٹ کر رکھ دوں، جہاں مکاری ہے اس کے بخیئے ادھیڑ دوں، جو شئے عرف عام میں کہنے کے لائق اس لئے نہیں کہ "ایسی باتیں کہنے کی نہیں"، صاف کہوں۔ جس بات کے متعلق ایک عام سمجھوتہ ہے کہ "ہوا کرتی ہے" اس کو نہ ہونے دوں — جس کے متعلق "ہمیشہ سے شنف شنف" ہوتی ہے اس کو "شفنالو" بے خطر بول دوں۔

**مذہب اسلام** کے خراب ہونے کے متعلق جو دھڑکن کئی صدیوں سے صدہا دلوں میں لگی ہوئی تھی۔ اور کسی کو جرأت نہ پڑتی تھی کہ کیونکر مولوی اور ملا کے عظیم الشان تانے بانے کو جو اس نے ہزاروں کی محنت سے اس کے گرد اگرد بنا تھا، تار تار کر کے رکھ دے، میں نے بالآخر "تذکرہ" میں صرف بتیس[۳۲] برس کی عمر میں بے خوف و خطر گھٹا باندھ کر پھینک دی اور آج تک کوئی ماں کا پوت پیدا نہ ہوا، نہ ہو گا جو اس میری پیدا کی ہوئی بربادی پر حرف زنی کر سکے، تو پھر ہندوستان کے چھوٹے سے ملک کی چھوٹی سی سیاست کے متعلق، جو عالمستان اور جہاں پناہ انگریز اس سیاست سے نابلد ملک میں چلا رہا ہے، کون سی چیز مانع

ہوسکتی ہے جو مجھے اس کا تار و پود بکھیرنے سے روک دے۔ میں نے جب صدہا برس کے رواج، قرنوں کے تقدس، پشتوں کے آبائی عقیدوں، صدیوں سے احترامِ مصلحتِ وقت، تقاضائے حالات وغیرہ کی پروا نہیں کی۔ اور خنجر کی نوک اور تلوار کی دھار پر ناچ کر حق کہنا قبول کیا۔ تو اب دُنیاوی سیاست کے مکاریوں اور انسانی گروہوں کے چال بازشکاریوں کے اُن ہتھکنڈوں کو ننگا کرنے میں جو چوروں کی پوری چنڈال چوکڑی پر آپس میں ایک دوسرے پہ خوب عیاں ہیں، مجھے کون سی چیز روک سکتی ہے؟

دُنیا کی ملکی تاریخ میں سیاست صرف اپنے نقطۂ نظر سے "کامیاب حکومت" کا نام ہے۔ سیاست کے سب چالباز اپنے حریف کی چال کو کم وبیش صاف طور پر دیکھتے ہیں لیکن چونکہ سب چور ہوتے ہیں اور سب کا منشاء بے بس اور بے خبر رعیّت کا کامیاب شکار کرنا ہوتا ہے اس لئے ہر چور اپنے حریف کی چال کو روایتی احترام کی نظر سے دیکھتا ہے اور سیاست کی تمام کھیل کو ایک سِرّ مکتوم (یعنی چھپا ہوا راز بنا دینا) اپنی "سیاسی شرافت" سمجھتا ہے۔ اس نقطۂ نظر سے راعی کی رعایا کے خلاف ہمیشہ سے ایک "سازش" رہی ہے، جس کا پورا انکشاف اس لئے نہیں ہوسکا کہ راعیوں کی ٹولی دُنیا میں ایک مستقل گروہ رہا ہے جس کی "سیاسی شرافت" اور "آدابِ جماعت" اس کو اجازت نہیں دیتے کہ وہ "چوروں کی منڈلی" کے راز فری میسنوں کی جماعت کی طرح فاش کر سکے۔ خدا کے بیں نہ چور ہوں نہ فری میسن، مجھے کیونکر عار ہوسکتا ہے کہ میں دُنیا میں ہر جھوٹ کے پرخچے نہ اڑاؤں اور ہر ٹیڑھی عمارت کو تہ وبالا نہ کردوں۔

اس تمہید کے بعد میں انتہائی طور پر ضروری سمجھتا ہوں کہ خاکسار سپاہی اس پرخطر ماحول سے آگاہ ہوجائے اور باخبر رہے جو پچھلے سولہ سال کی علمبرداری حق نے اس کے گرد اگرد پیدا کر دیا ہے۔ وہ سوچے کہ سچائی کو دُنیا میں رائج کرنے کے لئے باطل کے کتنے خوفناک پہاڑ اس کی راہ میں کھڑے کر دئے گئے ہیں۔ کیا خطرناک

رکاوٹیں اس کے حوصلوں کو پست کرنے کے لئے سنگ راہ بنا دی گئی ہیں۔ کیا خفیہ سازشیں، کیا متصوبے، کیا عجیب و غریب اور بظاہر بے جوڑ واقعے اور حادثے کیا بظاہر معصوم اتفاقات نمودار کرائے جا رہے ہیں تاکہ ان کے متعلق کوئی سلسلہ پیوست نہ ہونے کے باعث ان کو آسمانی اور ناگہانی واقعات تصور کر کے خاکسار سپاہی کو ان کی لم سمجھنے کا موقعہ ہی نہ مل سکے۔ میں چاہتا ہوں کہ خاکسار سپاہی تحریک کے ان دشوار ترین مرحلوں میں شیطانی سیاست کے ان تمام ہتھکنڈوں سے اس طرح پر واقف ہو جائے۔ کہ کوئی شک، کوئی وسوسہ، کوئی آسمانی یا زمینی جنجال، کوئی خانگی یا غیر خانگی مخمصہ اس کے عزم اور استقلال کے پاؤں کو لڑکھڑا نہ سکے۔ کوئی پروپیگنڈا کوئی آواز، کوئی دوست یا دشمن کی افواہ، کسی بے غرض یا غرضمند کی ہمدردیاں، کسی اپنے یا پرائے کے قہقہے یا آنسو، کسی دکھ درد کی بظاہر خوشنما داستان، کسی مخالف یا موافق کی دردبھری آواز، الغرض کوئی دل لگتی بات یا ناخوش آئند واقعہ اس کے امید شکن، اس کے جگر میں بے حوصلگی، اس کے پاؤں میں دھن، اس کے ارادے میں سستی پیدا نہ کر سکے۔ نہیں! وہ اس کے اپنے نفس اور اپنے ذہن کی پیدا کی ہوئی غفلت، اپنے دل کی گہرائیوں کے اندر اپنے زعم میں خود بخود پیدا ہوئی ہوئی کمزوری اپنے جہاں پناہ آقا انگریز یا اس کے پٹھوؤں کی پیدا کی ہوئی شیطانی سیاست کی پیداوار پورے ایمان اور سچے یقین سے سمجھے۔ اور وہ اور وہ چار کی طرح یقین کرلے کہ داعی اور رعایا کے خلاف سیاست وہ شیطانی اور دجالی آلہ کار ہے کہ مخالف جماعت کے دلوں، جگروں، حوصلوں، ارادوں، اور نیتوں پر اس کی حکومت قائم کرنا اس سیاست کی ابتدائی ابجد ہے۔ بلکہ زور آور کی ایسی چال کی الف، بے ہی یہ ہے کہ سب سے پہلے ہر ممکن طاغوتی ہتھیار سے ابھرتے ہوئے انسانوں کے گروہ کے جسموں کو شکست دینے سے پہلے ان کے ارادوں اور ذہنوں اور تخیل کو

شکست دی جائے، جہاں اور جس جگہ باطل کو شکست دینے کے لئے ایمان کی ایک
چھوٹی سی چنگاری نمودار ہوتی ہے، باطل کی تمام قوتیں چاروں طرف سے اس ایمان
والے کے جسم سے مقابلہ کرنے کی بجائے اس ایمان کی چنگاری کو مختلف طریقوں،
نادیدہ ذریعوں، اور بظاہر غیر متعلق حادثوں اور واقعوں سے بجھانے میں مصروف
ہو جائیں تاکہ جسم سے مقابلہ کرنے کی نوبت ہی نہ آئے اور وہ چنگاری خود بخود بجھ کر
راکھ کا چھوٹا سا ڈھیر بن جائے۔ "اِنَّہٗ یَرٰىکُمْ ھُوَ وَقَبِیْلُہٗ مِنْ حَیْثُ لَا تَرَوْنَھُمْ"
کی عظیم الشان قرآنی حکمت یعنی شیطان اور اس کا قبیلہ تمہاری گھات میں اس جگہ بیٹھا
ہوا ہے جہاں سے تم اس کو دیکھ ہی نہیں سکتے" کا مقصد ایمان والے کو اسی شیطان
کے طلسم سے بچانا تھا۔ اور اگر مسلمان کے خدا نے ایک پوری سورت قرآن حکیم میں
مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ الْخَنَّاسِ الَّذِیْ یُوَسْوِسُ فِیْ صُدُوْرِ النَّاسِ کے الفاظ
کہہ کر مسلمان کو اس خناس عظیم کے وسوسوں سے باخبر کر دیا کہ جو لوگوں کے سینوں کو
بے حوصلہ کر دیتا ہے اس سے پناہ منگوائی تھی، تو اس کی وجہ بھی ایمان والے کے اندر
ایمان کے روحانی نور کو قائم رکھنے کے سوا کچھ نہ تھا۔

اگر خاکسار سپاہی اس حقیقت کو ذہن نشین کر لیتا ہے کہ تمام دنیا کی باطل طاقتیں
اس سے برابر اس روز سے آمادۂ پیکار ہیں جس روز سے کہ باطل سے جنگ کرنے
والوں کی پہلی قطار نمودار ہوئی تو کچھ دور نہیں کہ وہ ان واقعات کو جو آج تک اس سلسلے
میں سولہ برس سے پیدا ہوئے یا پیدا کئے گئے ایک ہی سلسلے کی مختلف کڑیاں
سمجھے، کسی ایک واقعہ کو اتفاقی یا غیر متعلق یا بے جوڑ یا آسمانی یا خدائی یا بدقسمتی کا
واقعہ سمجھ کر اس کی ماہیت سے بے نیاز نہ ہو جائے، دشمن کی کارستانیوں سے
بے خبر نہ ہو جانا، شیطانی واقعات کو نیکی پیدا کرنے والے خدا کے سر تھوپ دینا،
برائی اور گناہ، نقصان اور گھاٹے کو افزونی اور بہتری پیدا کرنے والے خدا کی

طرف سے مقسوم سمجھنا اور اس قسمت پر شاکر رہ کر حوصلوں کو پست ہونے دینا نہ صرف دشمن کو فتحمند کرنے کا موقعہ دینا ہے بلکہ سچا اور اصلی کفر ہے۔ کسی مسلمان نے اس تیرہ سو پینسٹھ برس میں ایک لمحہ کے لئے برائی کسی نقصان، کسی کمزوری ایمان، کسی ذاتی غفلت، بلکہ کسی صحیح معنوں میں اتفاقی حادثے کو بھی خدا کی طرف منسوب نہیں کیا۔ دین اسلام کا فیصلہ ہمیشہ سے مَا اَصَابَکُمْ مِنْ مُّصِیْبَۃٍ فَمِنْ اَنْفُسِکُمْ ہی رہا یعنی دنیا میں جو بھی مصیبت تمہیں پہنچ رہی ہے وہ تمہارے اپنے زیاں تمہارے اپنے ہی افراد سے پہنچ رہی ہے۔ خدا صرف نیکی اور اچھائی کا سرچشمہ ہے، خدا سے کسی بندے کی طرف برائی کا پہنچنا محال ہے۔

واقعات کو کھول کر رکھنے اور اُن کا زور آور قوم یا جماعت کی شیطانی سیاست سے تعلق ثابت کرنے کے لئے ایک بہت بڑا دفتر چاہیئے۔ ایسے بڑے دفتر کے لکھنے میں مجھے ڈر ہے کہ خاکسار سپاہی اس دفتر کو سوچنے اور سمجھنے میں گم ہو جائے گا اور عمل، ایمان اور سیاست کی کسی منزل تک نہیں پہنچ سکیگا۔ میں اپنی ہر تحریر سے خاکسار سپاہی کے ذہن میں عمل کی مسلسل راہ، عزم کا نیا ولولہ اور ایمان کی نئی تڑپ پیدا کرنے کے درپے ہوں، اس لئے صرف اشارے کروں گا۔ جن کو سمجھ کر خاکسار سپاہی کے سامنے اپنی منزل کی راہ میں بڑے بڑے پہاڑ خود بخود نظر آجائیں گے۔ وہ سمجھ لے کہ ان بڑی بڑی چٹانوں میں سے جو دشمن کی دجّالی سیاست نے اس سولہ برس میں نامحسوس اور خاموش طور پر پیدا کر دی ہیں۔ دھکے اور زور سے گذرنا ہے، ان چٹانوں پر سے کامیاب طور پر گذرنے کے لئے ہر روز اور ہر آن نئے ایمان اور نئے ولولے کی ضرورت ہے، یہ سب چٹانیں اور خوفناک پہاڑ جو دشمن نے خاکسار سپاہی کے منزل کی طرف مارچ کی راہ میں، کھڑے کر دئیے ہیں خاکسار کی قوت ایمانی کو توڑنے کے لئے عمداً اور ارادۃً

رکھے گئے ہیں۔ اتفاقی یا آسمانی یا زمینی حادثے نہیں جو فطرت کے بنانے والے خدا نے خاکسار سپاہی کی قسمت میں لکھ رکھے تھے۔ میں چاہتا ہوں کہ خاکسار سپاہی دشمن کی ان شیطانی سازشوں کو سمجھ کر دشمن پر دانت پیسے اور اپنا ایمان تیز کرے خدا کی بھیجی ہوئی مصیبتیں سمجھ کر پژمردہ اور "راضی بضائے خدا" نہ ہو۔ وہ سمجھے کہ قسمت غفلت، کمزوری ایمان، نکھٹو مصیبتوں کے ہجوم کو دیکھ کر گھبراہٹ، حوصلوں کا ٹوٹنا۔ مایوسی، وسائل کی کمی، بلکہ بھوک، ننگ اور خانگی الجھنیں اور "پرائیویٹ حالات" بھی جن کا سرسری نظر میں کوئی تعلق دشمن سے معلوم نہیں ہوتا، فی الحقیقت دشمن اور مقابل کی براہِ راست پیدا کی ہوئی رکاوٹیں ہیں جن کا نتیجہ اس کے سوا کچھ نہ ہونا چاہیئے کہ دشمن کی جڑیں کاٹنے کے لئے ارادہ اور نیت اور مضبوط ہو جائے۔ اگر انگریز اور امریکہ اور روس آج فوجی فتح کے بعد جرمنی اور جاپان کو اخلاقی شکست دینے کے لئے ہر گھر میں بھوک اور ننگ، غفلت اور نکھٹو پن پھیلانے میں بے پناہ طور پر مشغول ہیں تو خاکسار سپاہی کی راہ میں مشکلات کا پیدا کرنے والا خدا یا آسمان یا قسمت کس طرح سمجھے جا سکتے ہیں؟؟

سیاست کی شیطانی چالوں کے مقابل کی چال صرف اپنے ایمان، اپنے عزم، اور اپنے استقلال کو اور زیادہ مضبوط کرتے جانا ہے، اس کے سوا اور کوئی چال اس شیطانی دنیا میں کارگر نہیں ہو سکتی۔"